اپنی پت اپنے ہتھ۔

• حیلہ جو را بہانہ بسیار۔

من‌حرامی حجتاں ڈھیر۔

## خ

• خر پیر و افسار رنگین۔

بڈھی گھوڑی لال لگام۔

• خود را فصیحت (و) دیگران را نصیحت۔

آپ لڑی ویندی آھی دوجیاں متیں دیندی آھی۔

• خود کشتہ ای حافظ را خود تعزیہ می داری۔

آپے ماریں آپے پٹیں۔

## د

• درخانہ مور شبنمی طوفان است۔

کیڑی نوں تھونہا وی دریا اے۔

• درخانہ آرد نی‌در کوچہ دو تنور۔

گھر دانے نئیں ماں چکی پین چلی۔

• دلا خوش باش کہ نان ما بہ روغن افتاد۔

پنجے (انگلیاں) کھیو وچ ہونا۔

• دیگ شرکت بہ جوش نمی آید۔

سانجھے دی ہانڈی چو راہے وچ بھجدی اے۔

## ر

• رقص کردن خود نداند صحن را کج می گوید۔

نچ نہ جانے ویہڑا ڈنگا۔

• ریسمان سوخت ولی کجی اش بیرون نرفت۔

رسی سڑ گئی پر وٹ نہ گیا۔

• ریش دراز و دروغ۔

چٹی داڑھی آٹا خراب۔

- ریش در آسیا سفید کردہ ۔

داڑھی دھپے چٹی کیتی سو۔

## س

- سگ باش برادر خورد مباش۔

کھوتا بن پر نکا بھرا نہ بن۔

- سگی را نشانی بر تخت بلند۔ بہ لیسیدن آسیا می رود ۔

کتا راج بہائیے تے چکی چٹن جا۔

## ش

- شیخ صورت دیو سیرت ۔

شکل موماں کرتوت کافراں

## ص

- صید را چون اجل آید سوی صیاد دود ۔

گدڑ دی موت آوے تے شہر ول نسدا اے۔

## ط

- طامع ہمیشہ خوار است ۔

طمع گناہ دی مـار۔

## ظ

- ظرافت آتش افروز جدائی است ۔

ھا سے دا مدا سا۔

## غ

- غریقی دست اندازد بکاہی ۔

ڈبدے نوں تیلے دا سہارا ۔

## ق

- قرض مقراض محبت است ۔

جتھے ہووے پیار اتھے نہ کرئیے ادھار۔

- قیمت زعفران چہ داند خر۔

کھوتا کی جانے گلقند ۔

## ک

- کوزۂ نو دو روز آب سرد دارد ۔
  نویں دنے نو دیہاڑے ۔
- کوہ کندن و موش بر آوردن ۔
  کھتیا پہاڑ نکلیا چوہا ۔

## گ

- گر کنی بر مہ تفو بر روی تو باز آید او ۔
  آسمان دا تھکیا منہ تے ۔
- گرگ نگہبان گوسفند
  گوشت بہ دست گربہ سپردن
  بگھیاڑ نوں واڑہ سوپنا ۔
- گویم مشکل، وگرنہ گویم مشکل ۔
  بولاں تد وی ماں مارسی، نہ بولاں تد وی ۔

## م

- مار گزیدہ از ریسمان می ترسد ۔
  سپ دا ڈنگیا رسی توں ڈردا اے ۔
- مار نزاید جز مار بچہ ۔
  سپ دا پتر سپونگلا ۔
- مہمان عزیز است مگر تا سہ روز ۔
  نت دا پروہنا اَن بھونا ۔

## ن

- نوش بی نیش حاصل نشود ۔
  کر مزدوری کھا چوری ۔
- نیم حکیم خطر جان ۔ نیم فقیر خطر ایمان ۔
  نیم حکیم جان دا گھاٹا، نیم ملاں ایمان دا گھاٹا ۔

## ھ

- ہر جا کہ نمک خوری نمکدان مشکن ۔
  جس بھانڈے وچ کھائیے اس نوں نہ توڑئیے ۔

- هر زبان را گفتگوی دیگر است ـ
  جتنے منہ اتنیاں گلاں ـ
- هر کجا شکرستان بود مگس باشد ـ
  جتھے گڑ اتھے مکھیاں ـ
- هر که را سر بزرگ درد بزرگ ـ
  جیڈا سر ایڈیاں سر پیڑاں ـ
- هر سگی به خانۂ خود دلیر ـ
  کتا وی اپنی گلی وچ شیر ہوند اے ـ
- هم دزد و هم چست ـ
  نالے چور نالے چتر ـ
- هم چوب را خورد ـ هم پیاز و هم پول داد ـ
  سو چھتر وی کھادے سو وسل وی ـ

## ی

- یا مکن با فیلبانان دوستی یا بنا کن خانه‌ای برخورد فیل
  آتھاں والیاں نال یاری لائیے تاں بوہے اُچے رکھئیے ـ
- یک انار و صد بیمار ـ
  اک زنو پنڈ بھیاں دا ـ
- یک دست صدا ندارد ـ
  اک ہتھ نال تاڑی نئیں وجدی ـ
- یک سر و هزار سودا ـ
  اک سر سو سر پیڑاں ـ
- یک نه و صد هزار آسانی ـ
  اک نہ سو سکھ ـ
- یهودی چون فقیر شود به حساب‌های کهنه رجوع کند ـ
  جٹ بھکھا ہویا تا پرانیاں وہیاں پٹ بیٹھا ـ

## مآخذ

۱ ـ امثال و حکم از علی اکبر دهخدا ـ چاپ امیر کبیر تهران
۱۳۳۸ـ۳۹ ش ـ

۲ - پنجابی اکهان از سید شریف احمد شرافت نوشاہی - نسخهٔ دستنویس در کتابخانهٔ مؤلف - ساہن پال - گجرات -

۳ - پنجابی دے اکهان از مرزا سلطان بیگ - لاہور بک ڈپو. لاہور -

۴ - داستانهای امثال از امیر قلی امینی ، اصفهان ۱۳۵۱ ش -

۵ - ریشه ہای تاریخی امثال و حکم از مهدی پرتوی آملی - انتشارات مجلهٔ هنر و مردم، تهران -

۶ - مجمع الامثال از محمد علی هبله رودی، باہتمام صادق کیا ، انتشارات ادارهٔ فرہنگ عامه، تهران. ۱۳۴۴ ش -

۷ - محبوب الامثال از مولوی محبوب عالم - پیسه اخبار. لاہور، ۱۹۳۱م

◆◆-◆◆-◆◆

**ڈاکٹر محمد انصار اللہ**

استاد شعبۂ اردو ۔ مسلم یونیورسٹی ۔ علی گڑھ ۔ بھارت

# صنادید تاریخ گوئی

۱۴۰۶ھ

مضمون متعلق فن تاریخ ہے یہ ہے
اس واسطے تاریخ کہی قصد تاریخ
۱۴۰۶ھ

## (۱)

علم تواریخ سے ایرانیوں کی دلچسپی بھی غالباً عربوں کے فیوض میں سے ہے ۔ فارسی میں عربی زبان کی جو قدیم ترین کتابیں ترجمہ ہوئی ہیں ان میں ابو جعفر محمد بن جریر طبری (متوفی ۳۱۰ھ/۹۲۲ ء) کی '' تاریخ الامم والملوک '' بھی ہے جو عام طور سے تاریخ طبری کے نام سے معروف ہے۔ یہ کتاب : '' تاریخ عمومی است از آغاز آفرینش تا ۳۰۹ھ '' ۔ ۱ اس کتاب کو ابو علی محمد بن محمد بلعمی (متوفی ۳۸۶ھ/۹۹۶ء) نے غالباً ۳۵۶ھ/۹۶۷ء میں فارسی زبان میں منتقل کیا تھا۔

چوتھی صدی ہجری/دسویں صدی عیسوی میں ہی ابو بکر محمد ترشخی نے اپنی کتاب '' تاریخ بخارا '' لکھی تھی ۔ پانچویں صدی ہجری/گیارھویں صدی عیسوی کی فارسی زبان کی تصانیف میں بھی ایک سے زاید کتابیں براہ راست اور بالواسطہ علم تواریخ کے موضوعات سے متعلق ہیں۔ سب سے اہم کتاب ابوالفضل بیہقی کی ہے جو تاریخ بیہقی کے نام سے مشہور ہے ۔ ان گرانقدر تصانیف کی موجودگی میں ایرانیوں کے تاریخی شعور اور علم تواریخ سے ان کی قدیم دلچسپی میں شبہ کی گنجائش نہیں رہ جاتی ۔

فارسی کی قدیم کتابوں میں بھی خواہ وہ نظم میں ہوں یا نثر میں واقعات کو محفوظ کر لینے کا رجحان ملتا ہے اسی رجحان نے ترقی کر کے بالآخر

" تاریخ گوئی " کی صورت اختیار کر لی۔مولوی محمد غیاث الدین نے لکھا ہے :

" تاریخ وقت چیزے پدید کردن۔ از منتخب۔ و در اصطلاح تعیین کردن مدتے را از ابتدائے امر عظیم و قدیم۔ از کنز و منتخب "۔ ۲

اسی بات کو اردو میں اس طرح کہا گیا ہے :

'' تاریخ ۔ کسی چیز کا وقت ظاہر کرنا ۔ علم کسی واقعہ اور حادثہ کا ۔ کسی امر عظیم اور مدت کا تعین کرنا '' ۔ ۳

تاریخ کے ذیل میں انسانوں کی پیدایش اور موت ۔ سیر وتفریح ،جنگ وجدل وغیرہ کے علاوہ عمارتوں کا زمانۂ تعمیر اور کتابوں کا سال تصنیف وغیرہ بھی شامل ہے ۔

'' وقت وقوع واقعہ '' کے اظہار کی آسان ترین صورت یہ ہے کہ مدت کو صریحاً اعداد میں بیان کر دیا جائے ۔ ان اعداد کو تین طرح سے ظاہر کیا جا سکتا ہے : (الف) ہندسوں میں (ب) لفظوں میں اور(ج) حروف کی مدد سے۔ پہلی صورت حساب اور ریاضی‌میں مستعمل ہے۔ باقی دونوں صورتیں فن تاریخ گوئی سے‌متعلق ہیں۔ اس‌طرح وہ عدد یا اعداد کامجموعہ اور حروف یا کلمات یا ان کا مجموعہ جس سے " تاریخ " کا اظہار ہو " مادہ تاریخ " کہا جائے گا اور تاریخ کی وہ شکل جس‌میں زمانے کا بیان اعداد کی مدد سے کیا جائے " صوری " کہلاتی ہے چنانچہ موسوی زعد نے لکھا ہے :

'' صوری آنست کہ سال مطلوب فقط در الفاظ بیان کردہ شود '' ۴

چونکہ اس صورت میں اعداد کو لفظوں میں ظاہرکرتے ہیں اس کو '' ملفوظی '' بھی کہا جا سکتا ہے ۔ یہ طریقہ بہت سادہ بھی ہے اور آسان بھی چنانچہ نثری تحریروں میں بھی یہی مروج ہے ۔ نظم میں بھی اسی طریقہ کو ابتدا میں اختیار کیا گیا تھا اور تا دیر اس کا رواج رہا ہے۔

ابتدائی زمانے میں فارسی تصانیف‌پر عربی کا اثر بہت رہا ہے ۔ شاید اس زمانے میں عربی جاننے اور لکھنےکو بہتر علمیت کی دلیل خیال کرتے تھے خصوصاً ہندوستان میں یہ صورت‌زیادہ تھی ۔ کتابوں کے علاوہ کتبوں کی عبارتوں میں بھی عربی کلمات کااستعمال نادر وکمیاب نہیں ہے ۔

ملک تاج الدین ریزہ دبیر مملکت نے قلعہ گوالیار کی فتح کے موقع پر فارسی میں ایک رباعی کہی تھی جو قلعے کے دروازے پر لکھی ہوئی بتائی گئی ہے۔

رباعی

ہر قلعہ کہ سلطان سلاطین بگرفت

ازعون خدا ونصرت دین بگرفت

آں قلعہ گوالیار وآں حصن حصین

در ستمایۃ سنہ ثلثین بگرفت۵

اسی طرح '' تاریخ فیروز شاہی '' کے مصنف نے بھی لکھا ہے :

" گوید بندۂ امیدوار ۰۰۰ ضیاء الدین برنی کہ چون در سہ عشرین و سبع مأیہ ۰۰۰ "۔ ٦

شہاب حکیم نے بھی اپنی تاریخ " مآثر محمود شاہی '' میں عموماً عربی کے کلمات کا استعمال کیا ہے مثلاً :

'' دلاورخاں بتاریخ سنہ تسع وثمان مأیۃ دنیاے فانی را وداع کرد '' ۷

لیکن یہ ظاہر ہے کہ فارسی کی تحریروں میں کلمات فارسی ہی زیادہ لطف دیتے ہیں ۔ انہی کا استعمال اہل تصانیف نے زیادہ کیا ہے۔

اعداد کے بارے میں فارسی اور اردو میں اصول تو یہی ہے کہ پہلے ہزار یا سینکڑے کا عدد بیان کیا جائے پھر دہائی کا اورآخر میں اکائی کا مذکور ہو جیسا کہ خواجہ امیر خسرو (متوفی ۷۲۵ھ/۱۳۲۵ء) نے اپنی مثنوی " مطلع الانوار " میں کیا ہے :

سال کہ از چرخ کہن گشتہ بود

از پس شش صد نود و ہشت بود

لیکن نظم میں ہندسوں کی اس ترتیب کی ہمیشہ پابندی نہیں کی گئی ہے۔ خسرو نے بھی مثنوی شیریں خسرو میں کہا ہے

در آغاز رجب شد فرخ این فال

زہجرت شش صد وہشت و نود سال

اور اپنی مثنوی '' ہشت بہشت '' میں بھی کہتے ہیں

سال هجری یکرے و ہفصد بود
کین بنا برد سربہ چرخ کبود

یک جگہ اکائی کو دھائی سے پہلے اور دوسری جگہ اکائی کو سینکڑے
سے پہلے لائے ہیں ۔ تاریخوں کے نظم کرنے میں ہندسوں کا الٹ پلٹ کر
دینا عام رہا ہے ۔ اس کی قدیم تر مثالیں بھی مل سکتی ہیں جیسے نظامی
گنجوی نے اپنی مثنوی '' لیلیٰ مجنوں '' میں کہا ہے :

تاریخ عیاں کہ داشت با خود
ہشتاد و چہار بعد پا نصد

اس نے مثنوی '' خسرو شیریں'' میں تاریخ ہندسوں کی صحیح ترتیب کے
ساتھ نظم کی ہے یعنی

گذشتہ پانصد وہفتاد وشش سال
نزد برخط خوبان کس چنین خال

یہ متعین نہیں کہ اس قسم کی تاریخ گوئی کی ابتدا کس نے اور کب
کی تھی لیکن ساتویں صدی ہجری/تیرھویں صدی عیسوی کے آغاز کے ساتھ
ہی اس باب میں ترقی کی ایک صورت دیکھنے میں آتی ہے۔ سلطان شہاب
الدین محمد غوری نے ۶۰۲ھ/۱۲۰۶ء میں شہادت پائی تھی ۔ کسی نے
تاریخ نظم کی

سوم زغرۂ شعبان بسال شش صدودو
فتادہ در رہ غزنی بمنزل دمیک ۸

اس میں شاعر نے مہینہ اور تاریخ کے علاوہ واقعہ کی نوعیت اور محل کا
بھی بیان کر دیا ہے ۔

خواجہ نصیر الدین طوسی اپنے وقت کے غیر معمولی عالم اور شاعر
تھے ۔ انھوں نے مختلف واقعات کی تاریخیں نظم کی ہیں ۔ ان کی تاریخیں
عموماً زیادہ معلومات افزا ہوتی ہیں ۔ ہلاکو کی وفات کی تاریخ انھوں نے اس
طرح کہی ہے۔

سال بد شش صد و شصت وسہ شب یکشنبہ
کہ شب نوزدہم بدز ربیع الآخر

اس میں سال ، مہینہ ، تاریخ اور دن کے علاوہ وقوع واقعہ کا وقت بھی بیان کر دیا ہے ۔

آٹھویں صدی ہجری / چودھویں صدی عیسوی میں تاریخ گوئی کا شوق عام ہو چلا تھا ۔ مصنفین اپنی کتابوں کی تاریخیں بھی نظم کیا کرتے تھے ۔ ظہیر گرامی نے اپنی نظم ''مقدم الصلوۃ '' ۷۱۳ھ/۱۳-۱۳۱۲ء میں مکمل کی تھی چنانچہ کہتا ہے

چو در ہمصد و سیزدہ سالہا
شد اتمام از ہجرت مصطفا ۹

نویں صدی ہجری/پندرھویں صدی عیسوی کے آغاز تک یہ شوق بہت ترقی کر گیا تھا ۔ اس زمانے میں مختلف انداز کی تاریخیں کہی گئیں ۔ ایک قطعہ امیر تیمور کی وفات کے موقع پر کسی نے کہا تھا جس میں اس کی پیدایش جلوس اور وفات کے سنہ الگ الگ مصرعوں میں نظم کیے ہیں

سلطان تیمور کہ مثل او شاہ نبود
در ہفصد و سی و شش آمد بوجود
در ہفصد و ہفتاد ویکے کرد جلوس
در ہشصد و ہفت کرد عالم پدرود ۱۰

بعد میں اس قسم کے قطعے اپنے اپنے زمانوں میں مختلف شاعر کہتے رہے ہیں ۔ بابر کے بارے میں یہ قطعہ لایق توجہ ہے

در ہشتصد و ہشتاد و ہشت آمد چو بابر در جہان
نہصد و سی بود و دو، چون فتح کرد ہندوستان
تاریخ ششم ماہ پنجم بود نہصد و سی و ہفت
تا از جہان بیرون کشید و کرد رخ سوے جنان ۱۱

ان قطعوں میں ولادت ، جلوس اور وفات کی تاریخیں یکجا کی ہیں اور اسی لیے ان کی اہمیت ہے ۔

ایسی تاریخیں جن میں کسی واقعہ کا سال سیدھے سادے لفظوں

میں بیان کیا گیا ہو تیرھویں صدی ہجری/انیسویں صدی عیسوی تک بھی کہی گئی ہیں لیکن ان کا چلن کم ہو گیا تھا۔ جونپور کے ایک روضہ کے کتبہ پر یہ تاریخ بتائی گئی ہے

سنہ دو صدو نہ و یک ہزار است

از ہجر رسول نامدار است ۱۲

چودھویں صدی ہجری/بیسویں صدی عیسوی میں شاید ایسی تاریخیں نہیں کہی گئی ہیں جو محض '' صوری '' ہوں۔

زبان ہندوی (قدیم اردو) میں بھی زمانہ قدیم سے ایسی تاریخیں کہی جا رہی تھیں۔ کہا جاتا ہے کہ بیانہ (جو کبھی صوبہ آگرہ کی سرکار تھا) کے عوام کی زبانوں پر یہ دوہرا جاری تھا۔

اگارہ سوتہتر پھاگ تیج، ربی وار بجے مندرتوڑا ابو بکر قندھار ۱۳

یہ زمانہ ۱۱۷۳/ ۵۱۰ھ/۱۱۱۶ء سے مطابق ہوتا ہے۔ ہندوی میں اتنے قدیم زمانے میں اس قسم کی تاریخوں کا نظم کیا جانا توجہ طلب ہے لیکن اس بارے میں شبہ نہیں کہ یہ انداز ہندوی میں بہت مقبول رہا ہے۔ مولانا داود نے اپنی نظم '' چنداین '' میں بھی کہا ہے

برس سات سے ہوئے اناسی

تہیا یہ کب سر سے بھاسی

۷۷۹ سال ہجری ہے دسویں صدی ہجری کے آغاز میں قطبن نے بکرمی سنبت بھی نظم کیا۔

**(۲)**

ایجاد پسند طبیعتیں ایک روش پر قائم نہیں رہتیں۔ وہ ہمیشہ نئی نئی راہوں کی جستجو کرتی ہیں۔ یہ کہنا فی الوقت ممکن نہیں کہ فارسی میں تاریخ سب سے پہلے کس نے کہی تھی لیکن قیاس کہتا ہے کہ اس کا آغاز چوتھی صدی ہجری/دسویں صدی عیسوی میں ہو چکا تھا۔ فردوسی نے اس صدی کے آخری برس یعنی ۴۰۰ھ میں سیدھے سادے انداز سے تاریخ نظم کرنے کی بجائے حساب کے ایک قاعدے کو پہلی بار تاریخ میں داخل کیا۔ کہتا ہے

زہجرت شدہ پنج ہشتاد بار
کہ گفتم من ایں نامہ شاہوار

"پنج ہشتاد بار" یعنی ۵×۸۰ چار سو ہوئے۔ یہی مطلوبہ سال کا عدد ہے۔

اس کے بعد تاریخ گوئی میں مختلف لوگوں نے مختلف قاعدوں کا استعمال کیا ہے۔ چنانچہ محمد علی جویا مراد آبادی نے اس کو "صنعت ریاضی" کا نام دیا ہے:

"صنعت ریاضی۔ جس قدر قاعدے ریاضی کے مشہور ہیں سب سے تاریخ پیدا ہو سکتی ہے مثلاً جمع، تفریق، ضرب، تقسیم، اربعہ، ستہ کسور اعشاریہ وغیرہ کے کل قاعدوں سے تاریخ بنا سکتے ہیں۔"

اس پر درگا پرشاد نادر نے لکھا ہے:

"ذرۂ بیمقدار (نادر) عرض کرتا ہے کہ اگر اس کو صنعت حسابیہ کے نام سے لکھتے تو مناسب تھا کیونکہ یہ سب قاعدے حساب کے ہیں۔ اور ممکن ہے کہ ایک ہی مادہ میں دو تین عملوں سے کام لیا جائے" ۱۴

بعض تاریخ گویوں نے ایک ہی طریقہ حساب سے کام لیا ہے، اور بعض نے ایک سے زاید عملوں سے فایدہ اٹھایا ہے چنانچہ ذیل میں کچھ مثالیں دی جاتی ہیں:

حاکم بیانہ محمد خاں اوحدی صدیقی نے قلعہ بیانہ میں ایک کنواں بنوایا تھا اس پر لکھا ہے

زہجری نوی سال بود ہشصد و بست
دگر سہ سال بماہ معظم رمضان۱۵

پہلے مصرع میں "ہشصد و بست" کہا۔ پھر دوسرے مصرعہ میں "سہ" کو بیان کیا۔ اس کو جوڑیں تو مطلوبہ سال ۸۲۳ھ معلوم ہو گا۔

تیرھویں صدی ہجری/انیسویں صدی عیسوی کے مشہور لکھنوی شاعر شیخ امام بخش ناسخ نے منظم الدولہ حکیم مہدی علی خاں کی معزولی

کی تاریخ تقسیم کے قاعدے سے نکالی ہے۔

از جائے حکیم ہشت برگیر

سہ مرتبہ نصف نصف کم کن

آٹھ کا آدھا چار ، اس کا آدھا دو اور پھر اس کا بھی آدھا ایک لکھو تو ۱۲۲۸ کے عدد نکل آئیں گے۔ درگا پرشادنادر نے بھی صنعت تقسیم کی ایک مثال دی ہے :

'' میری رائے ناقص کے موافق صنعت تقسیم کی مثال یہ ہو سکتی ہے

بارہ کا پونا اور چھٹا حصہ دیکھ لو

یعنی پہلے باؤ کو سینکڑہ سمجھو۔ پھر اس کے پونے یا تین چوتھائی یعنی نوکو دھائی بناؤ۔ اور اسی بارہ کو چھ پر تقسیم کر دو۔ دوخارج قسمت کو اکائی کی جگہ لکھو تو اس کتاب یعنی مراۃ خیالی کی تصنیف و تالیف کے ہجری سنہ ۱۲۹۲ پیدا ہوں۔" ۱۲

اردو میں بھی صنعت حسابیہ کا استعمال خاصہ قدیم ہے۔ خوب محمد چشتی نے اپنی مثنوی '' خوب ترنگ '' کی تاریخ اس شعر میں کہی ہے

خوب محمد کنے بچار      چودہ گھاٹ اس برس ہزار

۹۸۶    ۱۴    —    ۱۰۰۰ =۹۸۶ھ

پہلے مصرع میں جمل کے حساب سے تاریخ نکالی ہے اور دوسرے میں تفریق کے عمل سے کام لیا ہے۔

اس سے پہلے جمع کے طریقہ سے تاریخ کہنے کی مثال یہ مصرع ہے

نو سے اوپر تھا بتیسا

۹۰۰ + ۳۲ = ۹۳۲ھ

یہ ابراہیم لودی پر بابر کی فتحیابی کی تاریخ ہے۔

یہاں تک ان تاریخوں کا بیان کیا گیا ہے جن میں صرف اعداد یا ہندسوں سے کام لیا گیا ہے۔ مختلف صنعتوں کے ساتھ اعداد سے تاریخیں بعد میں بھی نکالی گئی ہیں لیکن محض سیدھے سادے طور پر بغیر کسی حسابی عمل کے تاریخیں نظم کرنے کا سلسلہ زیادہ مدت تک جاری نہیں

رہا۔

(۳)

ان تاریخوں کے ذکر سے پہلے جن میں اعداد کا اظہار حرفوں سے ہوتا ہے یہ جاننا ضروری ہے کہ خود ان حروف میں کس طور پر ارتقا ہوا ہے

محققین کا اس بارے میں اتفاق ہے کہ دنیا کے تمام قدیم وجدید حروف تہجی سامی حروف سے مأخوذ ہیں ۔ عربی اور ہندوستانی حرفوں کا مأخذ بھی یہی سامی حروف ہیں ۔ جناب محمد اسحاق صدیقی کی تحقیق کے مطابق :

' سامی حروف کے قدیم ناموں اور ان کی آوازوں کو عبرانی نے بڑی حد تک محفوظ رکھا ہے ۰۰۰ موجودہ عبرانی حروف کے نام قدیم سامی سے قریب تر ہیں ۔ ان میں سے ہر ایک کے معنی ہیں ۔ '' ۱۷

ان کا کہنا یہ بھی ہے کہ سامی قوم سے پہلے کسی قوم نے حروف سے اعداد کا اظہار نہیں کیا تھا ۔ بعد میں دنیا کی مختلف قوموں نے اس طریقہ کو اختیار کیا چنانچہ :

'' عبرانی میں حروف سے ۴۰۰ تک ' یونانی میں نوسو تک ' عربی میں ایک ہزار تک ' جارجین میں دس ہزار تک اور آرمینین میں بیس ہزار تک اعداد منسوب ہیں '' ۱۸

جناب اسحاق صدیقی نے یہ بھی فرمایا ہے کہ :

'' عبرانی میں حروف کی عددی قیمتیں مقرر ہیں اور ان کی ترتیب اس طرح ہے :

| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ |

| ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ |

حروف کی یہ ترتیب نہایت قدیم ہے ۔ چنانچہ عبرانی کے علاوہ یونانی اور کسی حد تک رومن میں بھی محفوظ ہے۔ ABCD ا ب ج د کے۔ KLMN ک ل م ن کے۔ اور QRST ق ر ش ت کے مقابل ہیں ۔ عربی میں اس ترتیب کو ترتیب ابجد کہتے ہیں کیونکہ پہلے

چار حروف ملا کر پڑھنے سے لفظ ابجد بنتا ہے '' ۱۹

موصوف کی تحقیق کے مطابق عبرانی کے مذکورہ بائیس حرف قدیم ہیں ۔ عربی میں چھ مزید حرفوں کا بعد میں اضافہ کیا گیا ہے ۔ بائیس قدیم اور چھ جدید حرفوں کو ملا کر آٹھ کلمے وضع کیے گئے ہیں ۔ ان کلمات کے معنی میں اہل تحقیق نے جو کاوش کی ہے مولوی محمد غیاث الدین نے مختصراً ان کو اس طرح نقل کیا ہے :

'' معانی این الفاظ مذکورہ صاحب مدار الافاضل چنین نوشتہ :

ابجد ای ابیٔ وجد فی المعصیۃ یعنی پدر من کہ آدم بود یافتہ شد در گناہ یعنی گناہے ازو بوجود آمد ۔

ہوز ای اتبع ہواہ یعنی پیروی کرد ہوا ے نفسانی خودرا

حطی ای حط ز نبہ بالتوبہ والاستغفار یعنی کم کردہ گناہ او بہ توبہ کردن و استغفار ۔

کلمن ای تکلم بکلمتہ فتاب علیہ بالقبول والرحمتہ یعنی کلام کردہ بکلمہ پس قبول شد توبۂ او ۔

سعفص ای ضاق علیہ الدنیا فافیض علیہ یعنی تنگ شد برو دنیا پس ریختہ شد برو ۔

قرشت ای قر بذنبہ فشرف با لکرامہ یعنی اقرار کرد بگناہ خویش پس شرف بکرامت یافت ۔

ثخذ ای اخذ من اللہ قوۃ یعنی گرفت ازحق تعالی قوت را ۔

ضظغ ای صدعنہ نزغ الشیطان بالعزیمتہ یعنی بندشد ازو نزغ شیطان بعزیمت ای بکلام حق و توحید

و بعضے نوشتہ کہ :

اباجاد نام شاہے بود کہ ابجد مخفف آنست و ہفت کلمات باقی اسمٰی فرزندان اوست

و در رسالہ ضوابط عظیم معنی ہرہشت الفاظ مذکورہ چنیں نوشتہ

ابجد ۔ آغاز کرد ہوز ۔ در پیوست حطی ۔ واقف شد

کلمن ۔ سخنگوشد سعفص ۔ ازو آموخت قرشت ۔ ترتیب کرد
ثخذ ۔ نگاہداشت ضظغ ۔ تمام کرد '' ۲۰

جو بھی ہو، اتنی بات ظاہر ہے کہ حروف تہجی کی قدیم ترین ترتیب یہی معلوم ہوتی ہے، پھر جب ان کی صورتیں مقرر ہو گئی تھیں تو ان کی مناسبت کے پیش نظر سہولت کے لیے انھیں ایک دوسرے انداز سے ترتیب دے لیا گیا اور وہی ترتیب '' ابتث '' ہے ۔

جناب محمد اسحاق نے بتایا ہے کہ اعداد کے حرفوں سے اظہار کے طریقے سے عربوں نے کئی قسم کے کام لیے تھے ۔ انھوں نے تعویذ نویسی کے علاوہ رصد گاہوں میں بھی اس طریقہ کا استعمال کیا ۔ علمائے ہیئت سیاروں کی گردش کا حساب بجائے اعداد کے حرفوں میں لکھتے تھے ۔ عربوں نے حرفوں کی عددی قیمتوں سے ایک دلچسپ خط بھی ایجاد کیا جو الشجری یا قلم مشجر کہا گیا ۔ اہل ایران اسے خط سرو کہتے ہیں ۔ ۲۱ لیکن اس طریقے سے تاریخ گوئی کا کام ان سے پہلے دوسری اقوام نے بھی لیا تھا ۔

ڈاکٹر بھول بہاری شرما (ریڈر شعبہ ہندی ۔ مسلم یونیورسٹی ، علی گڑھ) کی زبانی راقم کو معلوم ہوا کہ سنسکرت میں تاریخ گوئی کے ایک سے زاید طریقے تھے ۔ ڈاکٹر شرمی رامل راجیشور شرما ( ریڈر ، شعبہ سنسکرت ، مسلم یونیورسٹی) نے بتایا کہ ابتدائی زمانے میں سنسکرت میں تاریخ گوئی کے لیے بعض ایسے لفظوں کا انتخاب کیا جاتا تھا جن کی تعداد مسلم اور متعین ہوتی تھی ۔ ان کو لکھ کر ان کی تعداد کے مطابق عدد شمار مراد لیتے تھے مثلاً :

اکاس یا سنیہ = صفر

برھم (خدا) یا چندرما (چاند) = ایک

آنکھ ، کان ، ہاتھ ، مہینے کے پکش (نصف) یعنی پندرھواڑے = دو

گن (خواص) = تین

بید ، برن ، جگ ، سمندر = چار

پنچ بھوت (عناصرخمسہ) یعنی اگ ، پانی ، مٹی ، ہوا اور خلا ۔

اندری (حواس خمسہ) ، بان ، اور تیر = پانچ

شاستر بھرمر (بھونرا جس کے چھ پیر ہوتے ہیں ) = چھ

پربت، رتنی، سُر = سات

جوگ، گج =آٹھ

گرہ (تارے) = نو

دِشا (سمت) - دس

رُدر = گیارہ

آوت (سورج) = بارہ

وعلیٰ ہذا القیاس تیرہ، چودہ وغیرہ کا بھی یہی حال ہے لیکن عام طور سے تاریخ گویوں کو صرف ان لفظوں سے معاملہ ہوتا ہے جن کی تعداد صفر سے نو تک ہوتی ہے کیونکہ تمام اعداد انھیں دس ہندسوں سے ترکیب پا کر بنتے ہیں۔

جیسا کہ معلوم ہے سنسکرت کی تحریر فارسی، اردو کے برخلاف بائیں طرف سے داہنی طرف کو چلتی ہے اعداد کے لیے اس کے برعکس صورت اختیار کی جاتی ہے یعنی ان کو سیدھی طرف سے لکھنا شروع کرتے ہیں۔ تاریخ گوئی میں بھی اسی طریقہ پر عمل کیا جاتا ہے یعنی جو کلمہ اکائی کے لیے ہوتا ہے اسے سب سے پہلے لکھتے ہیں۔ اس کے بعد دھائی پھر سینکڑہ اور پھر ہزار والا لفظ لکھا جاتا ہے مثلاً ۷۵۴ کے لیے لکھیں گے۔

| वेद | इन्द्रिय | पर्वत |
|---|---|---|
| (بید) | اندری | (پربت) |
| ۴ | ۵ | ۷ |

ان متعلقہ ہندسوں کی برعکس ترتیب کے ساتھ یکجا لکھ دینے سے مطلوبہ عدد حاصل ہوگا۔ اعداد کو اس طور سے ظاہر کرنے کا طریقہ اصطلاح میں ''بھوت سنکھیا'' (شمار موجودات) کہلاتا ہے اس طریقہ میں سہولت کے لیے کلمات عددی کے اوپر ہندسے اور آخر میں لفظ ''ورش'' لکھ دیتے ہیں بالکل اسی طرح جیسے فارسی، اردو میں ان کے نیچے عدد تحریر کیا جاتا ہے مثال کے طور پر ۱۹۸۵ء کو اس طرح ظاہر کریں گے:

१ ९ ८ ५

| बाण | गज | ग्रह | चन्द | वर्ष |
|---|---|---|---|---|
| بان | گج | گرہ | چند | ورش |
| ۵ | ۸ | ۹ | ۱ | |

چھٹی صدی عیسوی/پہلی صدی قبل ہجرت میں آریہ بھٹ اول نامی ایک شخص نے حرفوں کو اعداد کے بدل کی حیثیت سے استعمال کیا تھا ۔ جناب محمد اسحاق صدیقی کا کہنا ہے :

’’ اول اول حرف سے اعداد منسوب کرنا حسابی ضروریات کی بنا پر نہ تھا ۔ حروف سے اعداد منسوب کرنے کی تحریک غالباً بابلی مذہب کے زیر اثر ہوئی تھی۔‘‘ ۲۲

یہ کہنا بہت مشکل ہے کہ آریہ بھٹ اول نے اعداد کو حرفوں سے ظاہر کرنے کا تصور کہاں سے لیا تھا لیکن اس کے اس کارنامے کی داد دی جانی چاہیے کہ اس نے اس سے تاریخ نکالنے کا نادر لیکن نہایت مفید کام لیا ۔ اس نے حروف صحیح کے علاوہ ماتراوں کے واسطے بھی اعداد مقرر کیے تھے اور تاریخ نکالتے وقت ان کو بھی شمار کرتا تھا ۔ اس کا طریقہ خاصا دقت طلب ہو گیا تھا اسی لیے شاید کسی اور نے اسے برتنے کی کوشش نہیں کی ۔

چوتھی صدی ہجری/دسویں صدی عیسوی میں آریہ بھٹ ثانی نے اپنے پیشرو کے طریقہ کو آسان بنایا۔ اس نے تمام حرفوں کو چار گروہوں میں تقسیم کیا اور ہر گروہ کے حرفوں کی قیمت صفر سے نو تک مقرر کی۔ اس طرح۔*

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۰ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| क<br>کَ | ख<br>کھَ | ग<br>گَ | घ<br>گھَ | ङ<br>ناں | च<br>چَ | छ<br>چھَ | ज<br>جَ | झ<br>جھَ | ञ<br>یاں |
| ट<br>ٹَ | ठ<br>ٹھ | ड<br>ڈ | ढ<br>ڈھ | ण<br>ڈاں | त<br>تَ | थ<br>تھَ | द<br>دَ | ध<br>دھَ | न<br>نَ |
| प<br>پَ | फ<br>پھ | ब<br>ب | भ<br>بھ | म<br>م | | | | | |
| य<br>یَ | र<br>رَ | ल<br>ل | व<br>وَ | श<br>شَ | ष<br>شَ(کھ) | स<br>سَ | ह<br>ہ | | |

* ڈاکٹر شری رامل راجیشو شرما نے بتایا کہ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ اعداد کو حرفوں سے ظاہر کرنے کی روایت ویدوں سے شروع ہوتی ہے واللہ اعلم۔

اس تقسیم میں پہلے چار حرف کَ - تَ - پَ - یَ - ہیں۔ ان کی مناسبت سے اس طریقہ کو عرف عام میں "کاٹا پایا" کا طریقہ کہتے ہیں۔ اس طریقہ میں کسی لفظ میں آنے والے ہر حرف کی قیمت اس کے مقام کے مطابق ہوتی ہے یعنی سیدھی طرف سے آنے والا پہلا حرف اکائی کا، دوسرا دھائی کا، تیسرا سینکڑہ کا اور چوتھا ہزار کا ہوگا۔ تاریخ نکالتے وقت حرف مجرد حروف کے اعداد لیے جاتے ہیں مثلاً ۱۷۳۰ کو اس طرح ظاہر کرینگے ۔

ट ल थ ठ

ٹ نھ ل یاں

۱ ۷ ۳ ۰

''کاٹا پایا'' کے طریقے میں ماتراوں (اعراب) کی کوئی عددی قیمت نہیں ہوتی - کسی بھی حرف کے ساتھ کوئی بھی ماترا لگائی جا سکتی ہے مثلاً ۱۹۸۵ کو اس طرح لکھیں گے :

की ध्रु जि मा

کی دھ ج ما

۱ ۹ ۸ ۵

ماتراوں کے باوجود حرفوں کا یہ مجموعہ با معنی نہیں ہوتا بلکہ قاعدہ یہ ہے کہ کسی نوعیت کے التباس سے بچنے کے لیے اس بات پر نگاہ رکھی جاتی ہے کہ حرفوں کا یہ مجموعہ با معنی نہ ہو جائے۔

''کاٹا پایا'' کا طریقہ کئی اعتبار سے بہت آسان تھا۔ تمام حروف تہجی میں سے کسی بھی حرف کو لے کر اس پر کوئی بھی ماترا بنا سکتے ہیں۔ ہر حرف کے بیچ اِس کی مقررہ عددی قیمت لکھ دینے سے مطلوبہ عدد حاصل ہو جاتا ہے اس طریقہ کو رواج حاصل ہوا۔

تاریخ گوئی کے مذکورہ سبھی طریقے نظم میں استعمال ہوتے تھے ۔ لمبے لمبے عددوں کو شعر کی بحروں میں کھپا دینا آسان نہیں تھا ۔ ان طریقوں سے یہ بات ممکن ہو گئی ۔ ان طریقوں کے مطابق تاریخوں کو یاد رکھنا بھی آسان ہو گیا ۔ غلطی کا بھی امکان کم ہو گیا ۔

عربی، فارسی میں تاریخ گوئی کے جو بھی طریقے رائج ہیں ان سب میں، دو تین کو چھوڑ کر، بالآخر حساب کو دخل ہو گیا تھا اسی وجہ سے

فن تاریخ گوئی کو حساب میں رکھا گیا ہے۔ تاریخ گوئی کا وہ طریقہ جس میں حروف ابجد کا استعمال ہوتا ہے اصطلاح میں "جمل" کہلاتا ہے:

'' جمل بضم جیم و تشدید و فتح میم بمعنی حساب اعداد حروف ابجد و بایں معنی بہ تخفیف میم نیز آمدہ '' ۲۳

حساب جمل کس نے ایجاد کیا تھا؟ وہ کس زمانے میں تھا؟ کہاں کا رہنے والا تھا؟ یہ سب کچھ نہیں معلوم ۔ یہ بھی نہیں معلوم کہ اس نے کلمات جمل کو تاریخ گوئی کے لیے استعمال کرنے کا تصور کہاں سے لیا تھا۔ جو بھی ہو، ہمیں اس کی ذہانت کی داد ضرور دینی چاہیے۔

حساب کے معاملے میں ہندوستان ایک مدت سے پیش پیش رہا ہے ہندوستان میں ترکوں، عربوں اور ایرانیوں کی آمدو رفت کا سلسلہ ظہور اسلام سے بہت پہلے شروع ہو چکا تھا لیکن اس وقت اپنی تجارت کو فروغ دینے کے سوا ان کے پیش نظر اور کوئی مقصد غالباً نہیں تھا۔ یہاں کے علوم و فنون کی طرف بھی انہوں نے کچھ زیادہ توجہ نہیں کی تھی۔

ظہور اسلام کے بعد ان کے مقاصد میں بہت تنوع آ گیا تھا ۔ انہوں نے یہاں کی ایک ایک چیز سے دلچسپی لی ۔ یہاں کے مذہب اور معاشرت کو سمجھنے کی شعوری کوشش کی ۔ یہاں کی زبانیں سیکھیں اور یہاں کے عملی خزانوں کو کھنگالا ۔ ہندوستان میں رہ کر مسلمانوں نے وہ سبھی کچھ کیا جو ایک زندہ، ہوشمند، وسیع النظر اور ترقی پسند قوم کر سکتی تھی ۔ سلطان محمود غزنوی نے ہندوستان کے لیے جو سکے جاری کیے ان پر سنسکرت زبان میں ترجمہ کروا کر کلمۂ طیبہ لکھوایا تھا ۔ سلطان محمد غوری اور اس کے جانشینوں نے اپنے ہندوستانی سکوں پر لچھمی (دیبی) کی تصویر بنوائی۔ پھر سلطان التتمش اور اس کے اخلاف نے اس کی جگہ شیو (دیوتا) کے بیل (نندی) کی تصویر والے سکے جاری کئے۔ اس زمانے میں سکوں پر بکرمی سنبت بھی لکھا گیا ۔ مسلم عالموں نے ہندی زبان میں گیتوں کے مباح ہونے کا فتوا جاری کیا ۔ یہ سب امور اس حقیقت پر صاف دلالت کرتے ہیں کہ مسلمانوں نے بتدریج ہندوستان کے علوم و فنون اور مذہب تک میں درک حاصل کر لیا تھا ۔ ان حالات میں یہ بات بخوبی ممکن ہے کہ عربی

کے حروف تہجی کے مقررہ ہندسوں کی حسابی ضرورتوں سے استعمال کرنے کا خیال بھی ہندوستان ہی کا فیض ہو۔ اسی کے نتیجے میں بالآخر جمل کے قاعدے سے تاریخ گوئی کے سلسلے کا آغاز ہوا ہوگا۔

ڈاکٹر نذیر احمد صاحب کی زبانی معلوم ہوا کہ تیسری صدی ہجری نویں صدی عیسوی میں فارسی میں شعر گوئی کا آغاز ہو چکا تھا۔ اس زمانے کا پہلا شاعر حنظلہ بادغیسی مانا گیا ہے اس کے بعد محمد بن وصیف سگزی کا نام لیا جاتا ہے جو ۲۵۳ھ/۸۶۷ء کے آس پاس شعر گوئی میں مصروف تھا۔

پانچویں صدی ہجری/گیارھویں صدی عیسوی تک فارسی شاعری خوب ترقی کر چکی تھی۔ کئی باکمال شاعر اپنی صلاحیتوں سے اس زبان کو مالا مال کر چکے تھے۔ فردوسی کا شاہنامہ، ابو حامد محمد غزالی کی کیمیائے سعادت حسن میمندی کی سیف الملوک و بدیع الجمال ' خواجہ عبداللہ انصاری کا گنج نامہ جیسی تصانیف وجود میں آ چکی تھیں۔ حمیدالدین ابو معین ناصر بن خسرو قبادیانی اپنا دیوان مرتب کر چکا تھا۔ نثر و نظم کی اس ترقی کے ساتھ ساتھ تاریخ گوئی کا بھی آغاز ہوا۔ فردوسی نے شاہنامہ میں اس کی تاریخ نظم کی تھی البتہ اس نے حروف جمل کا استعمال نہیں کیا تھا۔

معلوم ہوتا ہے کہ ہندوستان میں قیام کے دوران آریہ بھٹ دوم کے طریقہ تاریخ گوئی یعنی ''کاٹا پایا'' نے مسلمانوں کو متوجہ کیا تھا۔ انھوں نے اس طریقہ کو اپنے طور پر استعمال کرنا شروع کیا۔ صریحاً سال ہجری کا بیان کرنے کے بجائے انھوں نے مجرد حرفوں سے عددوں کا کام لیا۔ اس قسم کی تاریخوں کو اصطلاح میں ''معنوی'' کہتے ہیں۔ میر نادر علی رعد نے لکھا ہے :

"معنوی آنست کہ سال مطلوب بہ حساب جمل از اعداد حروف مادہ تاریخ برآید، خواہ از اعداد حروف زبر باشد یا از بینات ' یا از ہر دو عام ازیں کہ از مجموعہ اعداد جملہ حروف مادہ تاریخ سال مطلوب حاصل شود یا از اعداد بعضے حروف"۔ ۲۴

اس مقام پر '' مادۂ تاریخ '' کے مفہوم کی وضاحت بھی ضروری ہے

درگا پرشاد نادر کا کہنا ہے ۔

'' ایسے چند حرفوں کے اجتماع کو تاریخ کا مادہ کہتے ہیں جن کے عدد جو جمل کے حاصل ہوں سنہ و سال مطلوبہ کے برابر ہوں ۔ اب عام ہے کہ جملہ جس کو مادہ قرار دیا ہے موزوں ہو یا ناموزوں یعنی پیوستہ ہو خواہ پراگندہ ۔ '' ۲۵

یہ تعریف پوری طرح صحیح نہیں ہے صحیح یہ ہے کہ مادہ تاریخ کوئی عدد۔ حرف، کلمہ، فقرہ، جملہ، مصرع یا شعر بھی ہو سکتا ہے ۔ عدد۔ حرف یا کلمہ بھی ہو سکتا ہے اور دو یا زاید کا مجموعہ بھی۔

یہ بھی ضروری نہیں ہے کہ مادۂ تاریخ مطلوبہ تاریخ کو پورا پورا ظاہر کرے البتہ اچھا مادہ وہ ہے جس میں کمی بیشی کی ضرورت نہ ہو۔

مادۂ تاریخ کے لیے یہ بھی لازم نہیں ہے کہ وہ صراحت کے ساتھ تاریخ کو ظاہر کرے ۔ کبھی تاریخ در پردہ بھی ہوتی ہے اور اس تک پہنچنے کے لیے بعض حسابی عمل کرنے ہوتے ہیں ۔ ایسے مادے '' معما '' کی حدوں میں بھی پہنچ سکتے ہیں ۔

ایسی تاریخیں جن میں اعداد کی جگہ حروف جمل کا استعمال کیا جاتا ہے غالباً چھٹی صدی ہجری/بارھویں صدی عیسوی سے پہلے نہیں لکھی گئی تھیں ۔ مشہور شاعر خاقانی نے اپنے قصیدے میں جو اس نے جمال الدین اصفہانی وزیر موصل کی مدح میں کہا تھا یہ شعر شامل کیا ہے :

در سنہ ثا ، نون ، الف بہ حضرت موصل
راندم تا ، نون ، الف سزاے صفاهان

اس میں '' ثا ' نون ' الف '' مجرد حروف ہیں ۔ شاعر نے ان کو ملا کر با معنی کلمہ " ثنا " نظم نہیں کیا ہے۔ مجرد حرفوں کا استعمال سنسکرت کے '' کاٹا پایا '' کے طریقے میں ہوتا ہے ۔ اس طریقے میں مادۂ تاریخ بے معنی لایا جاتا ہے ۔ خاقانی نے بھی یہی کیا ہے ۔ ثا ' نون ' الف سے کوئی مطلب مستفاد نہیں ہوتا ہے ۔

خاقانی نے سینکڑہ کا حرف پہلے اس کے بعد دھائی کا اور آخر

میں اکائی کا نظم کیا ہے جب کہ تحریر اعداد میں پہلا ہندسہ اکائی کا ہوتا ہے اعداد میں ہندسوں کا برعکس لکھنا سنسکرت کے '' بھوت سنکھیا '' کے قاعدے کے مطابق ہے اس طرح خاقانی کی اس تاریخ میں دونوں طریقوں کا امتزاج ہے ۔ فرق اتنا ہے کہ اس میں ہندسوں کو جمع کر کے مطلوبہ سال کے عدد معلوم ہوتے ہیں اس طرح :

ثا + نون + الف

۵۰۰ + ۵۰ + ۱ = ۵۵۱ھ

تاریخ گوئی کے اس ابتدائی طریقے کے بارے میں عارف نوشاہی نے لکھا ہے کہ :

'' ان عددی حروف کا استعمال کچھ عرصہ پہلے تک علم نجوم میں ہوتا ہے ، مثال کے طور پر اس دور کی جنتریوں میں مہینے کی تیسری، بارھویں، پچیسویں اور سال کی دو سو گیارھویں تاریخ علی الترتیب بصورت ج ۔ یب ۔ کہ ۔ ریا لکھی ملتی ہے۔ گرچہ تقویم سازوں نے ۱۷ ۔ محرم ۲۴۵ لکھنا چاہا تو '' یز محرم ازسند رمہ '' لکھ دیا ۔ یہاں ' رمہ ' صرف اپنا عددی مفہوم بتاتا ہے اور اس کا فارسی لفظ رمہ بمعنی ریوڑ کے ساتھ کوئی تعلق نہیں ہے ۔ اس طرح عدد نویسی میں ۱۳۲ ۔ ۲۵۴ ۔ ۳۱۲ اور ۴۸۲ کے لیے جہاں لفظ قلب ، رند ، شیب اور تفو کا استعمال ہوا ہے وہاں ان کا اپنے لغوی مفہوم کے ساتھ کوئی تعلق نہیں ہے '' ۲۶

اس اقتباس میں بھی جتنی مثالیں دی گئی ہیں ان میں حروف کی ترتیب عدد کے ہندسوں کی ترتیب کے برعکس ہے ورنہ ۱۳۲ کو ب + ل + ق سے اور ۲۵۴ کو د + ن + ر سے ظاہر کیا جانا چاہیے تھا ۔ اس سے ہمارے اس قیاس کی تائید ہوتی ہے کہ یہ طریقہ سنسکرت کے بھوت سنکھیا کے قاعدے سے مناسب ہے ۔

تاریخ گوئی کے لیے خاقانی نے جو راہ دکھائی تھی اس پر بعد کے مختلف شاعروں نے چلنے کی کوشش کی ۔ نظامی نے بھی اپنی مثنوی

'' لیلی مجنوں '' میں کہا ہے :

آراستہ شد بہ بہترین حال
در سلخ رجب بہ ث ، ف ، دال
تاریخ عیاں کہ داشت با خود
ہشتاد و چہار بعد پا نصد

اس میں بھی '' ث ' ف ' دال '' بالکل اسی ترتیب سے آیا ہے جیسے خاقانی کی تاریخ میں '' ث ' ن ' الف '' ہے چنانچہ مطلوبہ سال کے عددحاصل کرنے لیے ان حرفوں کی ترتیب بدل کر ان کی عددی قیمت کو جمع کرنا ہو گا۔ اس طرح :

دال + ف + ث

۴ + ۸۰ + ۵۰۰ = ۵۸۴

صوری تاریخوں کے سلسلے میں یہ بات آ چکی ہے کہ تاریخ گویوں نے بندسوں کی تقدیم و تاخیر کو جویز کر لیا تھا۔ معنوی تاریخوں میں بھی یہی ہوا ۔ ساتویں صدی ہجری تیرھویں صدی عیسوی میں مادۂ تاریخ کے حرفوں کی ترتیب بدل کر انھیں بامعنی بنانے کی کوشش کی گئی ۔ اس کی مثال شیخ سعدی کی تاریخ وفات سے ملتی ہے شیخ نے ۶۹۱ھ میں انتقال کیا۔ مندرجہ بالا روش کے مطابق اس کے حروف الف۔ ص، خ ہونے انھیں با معنی بنانے کے لیے خ، الف، ص یعنی ''خاص'' کی صورت دے دی گئی۔ یہی شیخ سعدی کی وفات کا مادۂ تاریخ ہوا ۔

آٹھویں صدی ہجری/چودھویں صدی عیسوی میں فن تاریخ نے ترقی کا ایک قدم اور بڑھایا ۔ عربی کے حروف تہجی ایک نقطہ کی کمی بیشی سے بدل جاتے ہیں۔ شاعر کی نکتہ رس طبیعت نے اس صورت حال سے فائدہ اٹھایا ۔ امیر تیمور کے سال جلوس کی تاریخ کسی نے اس طرح کہی

یابی تو جلوس تیمیر سلطان را
یک نقطہ نہی گر بسر دال دعا

عربی حرف دال کے اوپر ایک نقطہ رکھ دو تو وہ ذال ثخذ ہو جائیگا

جس کی عددی قیمت سات سو ہے۔ اور امیر تیمور نے ۷۷۱ھ میں وفات پائی تھی جس کے حروف ذل+ع+الف ہیں۔ شاعر نے انہیں کا ذکر کیا ہے۔

ساتویں صدی ہجری تک جتنی تاریخیں ملتی ہیں ان میں مجرد حروف کلام میں لائے گئے ہیں اس لیے عربی کے حروف ہی کافی تھے۔ فارسی کے مخصوص حرفوں کو صرف میں لانے کی ضرورت پیش نہیں ائی

اس زمانے تک عدد کے ہندسہ کے واسطے ایک ہی حرف لانے کا التزام ہوتا تھا۔ اس کی وجہ سے شاعر خاصا مجبور تھا۔ باوجود یکہ حرفوں کو مقدم اور مؤخر یا منقوط و غیر منقوط بنا لیتے تھے۔ جدت کے لیے گنجایش بہت کم تھی۔ مذکورہ پابندی کے ساتھ دسویں صدی ہجری کے اختتام یعنی ۹۹۹ھ تک تمام تاریخیں سہ حرفی ہی ہوسکتی تھی البتہ اس صدی کے بعد جب ہندسوں والے سنوں کا سلسلہ شروع ہوا تو مادۂ تاریخ بھی چار حرفی ہوسکتے تھے۔ اس میں استثنائی صورت بھی تھی مثلاً شاہ جہاں بادشاہ نے ممتاز محل بیگم کی وفات کی تاریخ صرف دو حرفوں یعنی غ + م (۱۰۰۰ + ۴۰) یعنی غم سے نکالی تھی۔ اس میں شبہ نہیں کہ اس کے ذہن میں اس کلمہ کے لغوی معنی بھی تھے جو اس موقع سے پوری مناسبت رکھتے تھے۔ معلوم ہوتا ہے کہ آٹھویں صدی ہجری/چودھویں صدی عیسوی سے ہی مادۂ تاریخ کے بارے میں شاعر یہ خیال رکھتے تھے کہ وہ حسب حال بھی ہو۔ درگا پرشاد نادر نے بھی لکھا ہے کہ

''سب سے بہتر وہ مادہ ہے جو اس واقعہ پر دلالت کرتا ہو جس کی کہ وہ تاریخ ہے۔'' ۲۷

یہی بات میر نادر علی رعد نے بھی کہی ہے۔

''بدانکہ فقرہ یا مصرع تاریخ درہر قسم کہ باشد، باید کہ مناسب حال و مقام باشد و از وقوع واقعہ تاریخ نسبت کلی داشتہ باشد۔'' ۲۸

اس بنا پر جدت پسند طبیعتوں نے بعض نئی صورتیں اختیار کیں۔

سنسکرت میں تاریخ گوئی کے قاعدہ ''کاٹا پایا'' میں مجرد حرفوں کے ساتھ ماتراؤں کے اضافے کی اجازت تھی اور ان ماتراؤں کے عدد

شمار میں نہیں آتے تھے ۔ فارسی کے تاریخ گویوں نے اس طریقے کو اختیار کیا اور وہ مادۂ تاریخ کے حروف کے ساتھ بعض زاید حرف اس طرح لانے لگے کہ ان سے ایک یا زاید بامعنی کلمات وجود پاتے تھے ۔ اس کی نہایت کامیاب مثال محمد علی جویا مراد آبادی کے یہاں ملتی ہے جس کا ذکر درگا پرشاد نادر نے اس طرح کیا ہے :

" صنعت اوایل جب کہ سر بر حرف سے تاریخ پیدا ہو۔
ہاتف و حور و پری آدم گفت " ۔ ۲۹

مادۂ تاریخ '' ہ ' ح ' پ ' الف '' ہے ۔ ان کے اعداد اگر برابر برابر اسی ترتیب سے لکھ دیں تو ۱۲۸۵ سال مطلوبہ حاصل ہو گا ۔ شاعر نے ان حرفوں کے بعد دو اور تین حرف مزید لا کر ان چاروں سے چار بامعنی کلمات بنا لیے ۔ اس طریقہ میں '' کاٹا پایا '' کے طریقہ کی تمام شرطیں پوری ہوتی ہیں ۔ اس میں صرف ان حروف ابجد کو کام میں لایا جا سکتا ہے جن کی عددی قیمت ایک سے نو تک ہے ۔

درگا پرشاد نادر نے مذکورہ طریقہ کا ذکر کرنے کے بعد لکھا ہے کہ :
" بندہ اسی کتاب کی تألیف سنہ عیسوی میں یوں عرض کرتا ہے

ہملم عابد و ضیا غافل اند ۱۸۷۵ عیسوی

گو ہر چہار چہار شاعرات کے تخلص ہیں مگر اول و آخر کو تخلص نہ گردانو تو گویا صحبت نسواں سے پرہیز کرنے کی ایک عمدہ نصیحت ہے اور تاریخ تالیف کتاب بھی ظاہر ہے" ۳۰

نادر کا خیال صحیح نہیں ۔ یہ تاریخ اس قاعدے سے نہیں ہے ۔ اس میں ہر کلمہ کے حرف اول کی عددی قیمت کو جمع کرنے سے مطلوبہ سال برآمد ہو گا ، اس طرح :

ہ + ع + ض + غ = ۵ + ۷۰ + ۸۰۰ + ۱۰۰۰ = ۱۸۷۵ء

اس میں اکائی کے لیے الف سے ط تک ' دھائی کے واسطے ی سے ص تک ، سینکڑے کے لیے ق سے ظ تک کے حروف کام میں لائیں گے ۔

میر عبدالجلیل واسطی بلگرامی بارھویں صدی ہجری/اٹھارھویں

صدی عیسوی کے اوایل کے بڑے باکمال اور قادر الکلام تاریخ گو ہوئے ہیں ۔ انھوں نے قلعہ ستارہ کی فتح کے موقع پر عالمگیر اورنگ زیب کے سامنے جو قطعات پیش کئے ان میں سے ایک میں کہتے ہیں

چو سیوا و سنبھا و رانا بگیتی
ز تیغ شنہشاہ گشتند پا رہ
الفہاے ایں راجہ ھا رابیک جا
نوشتیم تاریخ فتح ستا رہ

اس میں سیوا، سنبھا، رانا کے چاروں الف یعنی عدد ایک کو برابر برابر لکھو تو ۱۱۱۱ھ کے عدد نکل آئیں گے۔ یہ اگرچہ جویا مراد آبادی کی "صنعت اوایل" نہیں ہے لیکن "کانا پایا" کے قاعدے کے مطابق ہے واسطی نے اسی قطعہ میں کہا ہے :

چنین تاریخ گفتن اختراعی ست
شد از عبد الجلیل ایں آشکارا

مادۂ تاریخ کے حرفوں سے چار نام بنا لینے کی حد تک یہ ان کی '' اختراع '' ضرور ہے ۔

اسی واقعہ سے متعلق واسطی نے ایک تاریخ اور کہی ہے جس میں انھوں نے '' ایہام '' بتایا ہے :

زانگشتان شد بر مد ایہام
برابر چار الف کردم نظارہ

چار انگلیوں سے ۱۱۱۱ھ کے ہندسوں کا مشاہدہ کر لینا دلچسپ بھی ہے اور شاعر کی خوش فکری کی دلیل بھی ۔

مجرد حرفوں سے تاریخ کہنے کی ایک اور دلچسپ مثال شیخ کاظم حسین صدیقی پھپھوندوی نے شاہ ایڈورڈ ہفتم کے جلوس کی تاریخ ۱۹۰۱ء کے سلسلے میں پیش کی ہے ۔ کہتے ہیں

جلوس قیصری راسال بجستم سروشم گفت
حروف ابجد اے کاظم یک از اول دو از آخر

حروف ابجد میں پہلا ایک الف ہے اور آخری دو ضظغ کے ظ + غ ہیں ۔
ان کی عددی قیمت کو جمع کریں تو (۱+۹۰۰+۱۰۰۰ =) ۱۹۰۱ء حاصل ہوگا ۔

اسی سلسلے میں محمد علی جویا کی " صنعت تقسیم " کا ذکر بھی مناسب ہے ۔ لکھا ہے :

" صنعت تقسیم وہ ہے کہ عدد کے حصہ دو چند یا سہ چند لیے جائیں ۔ مثال

لیے دال کر دو چند سہ چند اس کو پھر متیں = ۱۲۸۴

یعنی اول اکائی میں دال کے عدد ۴ کو رکھا ۔ پھر اس کے دو چند کو ' پھر اسی کے سہ چند ۱۲ کو لکھا ۔ "

درگا پرشاد نادر نے صحیح لکھا ہے کہ اس صنعت کو " صنعت ضرب " کہنا مناسب ہے۔ ۳۱

محمد علی جویا نے " کاٹا پایا " کے طریقے کو ایک دوسرے مقام پر " صنعت عجیب " کے نام سے بھی اختیار کیا ہے لکھتے ہیں :

" صنعت عجیب ۔ اس حروفوں کے عدد بجنسہ حسب مراتب لکھے جاتے ہیں ۔ مثال

سال تاریخ " احبا" جویا

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حروف = | ا | ح | ب | ا |
| اعداد = | ۱ | ۸ | ۲ | ۱ |
| مراتب - | ۱ | ۸۰ | ۲۰۰ | ۱۰۰۰ |

پس ۱۲۸۱ھ حاصل ہوئے

درگا پرشاد نادر نے کہا ہے کہ :

" اس کا نام صنعت المراتب موزوں معلوم ہوتا ہے ۔ " ۳۲

یہ دراصل " کاٹا پایا " کی وہ صورت ہے جس میں مجرد حروف لیے جاتے ہیں اور ماترائیں بھی شامل نہیں ہوتیں ۔ تلاش کی جائیں تو مجرد حرفوں سے ان کی مقررہ قیمتوں کے ساتھ تاریخ کہنے کی بعض صورتیں اور بھی مل سکتی ہیں ۔

## (۴)

آٹھویں صدی ہجری/چودھویں صدی عیسوی سے پہلے تک اصول یہ معلوم ہوتا ہے کہ مطلوبہ سال کے ہر ہندسہ کے واسطے ایک ہی حرف لاتے تھے ۔ آٹھویں صدی میں اس میں سہولت پیدا کی گئی یعنی تاریخ گوکو اس بات کا اختیار دیا گیا کہ وہ عدد کے جس ہندسے کے چاہے اس طرح ٹکڑے کرے کہ ان سب ٹکڑوں کا مجموعہ سال مطلوبہ کے عدد کے برابر ہو جائے ۔ ظاہر ہے کہ ابتدا میں زیادہ ٹکڑے نہ کیے گئے ہوں گے ۔ ٹکڑے کرنے کا خیال کچھ بہت دور کی بات بھی نہیں تھی کیونکہ تاریخوں میں تقسیم، ضرب، تفریق اور جمع کے تمام طریقے کام میں لائے جانے لگے تھے ۔ بہر حال اس سہولت نے تاریخ گوئی کے فن کو یک لخت بہت زیادہ ترقی دے دی اس باب میں بڑی وسعتیں پیدا ہو گئیں اور ایسی تاریخیں کہی جانے لگیں جو شاعر ہی نہیں ہمارے شعری ادب کے لئے بھی سرمایہ فخر و مباہات ہیں ۔

امیر تیمور کا سال وفات ۸۰۷ھ ہے ۔ شاعر نے اکائی کے ہندسے کے دو ٹکڑے ۶+۱ کر لیے۔ اور اس طرح ۸۰۰+۶+۱ حاصل ہو گیا۔ اس کو ض+و+الف سے ظاہر کیا گیا ۔ اس مادۂ تاریخ کو نظم کرنے کے لیے کے اس نے اس کے شروع میں " ر" اور آخر میں" ن " کا اضافہ کیا تو " رضوان" سامنے آیا۔ اب اس نے کہا :

در هفتصده شعبان سوے علیین تافت
فی الحال ز رضوان سر و پا بیرون کرد ۳۳

رضوان کے سر اور پیر نکال دو " ضوا " بچ رہے گا ۔ یہی مادۂ تاریخ ہے ۔

یہ بے سروپا کر دینے کی بات تاریخ گویوں کو بہت پسند آئی ۔ کئی شاعروں نے تاریخ وفات کے لیے ایسا ہی کیا ہے شاہ عالم بہادر شاہ نے ۱۱۲۴ھ میں وفات پائی ۔ شاعر نے اس کے عدد کے کئی ٹکڑے کئے اور پھر ان کی جگہ حروف ابجد لایا اسی طرح :

۱۰ + ۸۰۰+ ۱۱۰ + ۴ + ۲۰۰ = ۱۱۲۴

ی + ص + عم + د + ر

ان سب کے شروع اور آخر میں ایک ایک حرف لا کر انھیں بامعنی کلمات میں تبدیل کیا اور پھر ان کلمات کے ''بے سروپا'' کیے جانے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے نظم کر دیا۔

از وفاتش بے سروپا شدند　　فیض وفضل ونعمت وعدل وکرم

حکیم مومن خاں مومن نے بھی شاہ عبدالعزیز کے انتقال کی تاریخ بالکل اسی طریقے پر کہی:

دست بیداد اجل سے بے سروپا ہو گئے

| فقر ودیں | | فضل وہنر | | لطف وکرم | | علم وعمل | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۰۰ | ۱۰ | ۸۰۰ | ۵۰ | ۹ | ۲۰۰ | ۳۰ | ۴۰ |

۱۲۳۹

نواب مصطفا خاں شیفتہ مرے تو مولانا الطاف حسین حالی نے بھی مومن خاں کے طرز پر تاریخ نظم کی

شدز فوت آں بے سروپا تمام

| وفا ، | کرم ، | بذل و | تقو و | ورع |
|---|---|---|---|---|
| ۸۰ | ۲۰۰ | ۷۰۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ |

۱۲۸۰

حالی کی یہ تقسیم کمزور ہے ۔ صرف پانچ ٹکڑے کیے ہیں ۔ ان میں بھی ایک ٹکڑے کی تکرار ہے ۔ قادر الکلام شاعر اسے پسند نہیں کر سکتے ۔

اوپر کی مثالوں میں مادۂ تاریخ کے تمام حروف کسی بامعنی کلمہ کے وسط میں آئے ہیں ۔ بعد کے شاعروں نے اس میں جدت کی اور کبھی ان حروف کو کلمہ کے شروع میں لانے کا التزام کیا ہے اور کبھی آخر کلمہ میں لائے ہیں ۔ یہی نہیں بلکہ بعض شعرا نے اپنی مشاقی اور قدرت کلام کے اظہار کے لیے یہ بھی کیا ہے کہ کئی شعروں پر مشتمل قطعہ کہا اور اس قطعہ پر شعر یا ہر مصرع کے شروع میں کوئی ایسا کلمہ لائے ہیں جس کا حرف اول اگر لے لیں اور ان سب کے اعداد کو جمع کریں تو مطلوبہ تاریخ

نکل آئے گی ۔ اصطلاح میں اس کو صنعت توشیح کہتے ہیں ۔ اس کی ایک بہت اچھی مثال طرفہ قریشی کے یہاں نظر آتی ۔ انھوں نے نوح ناروی کی وفات کا قطعہ تاریخ اس صنعت میں کہا تھا ۔ قطعہ میں کل سترہ شعر ہیں ۔ ہر شعر کے دونوں مصرعے جن حرفوں سے شروع ہوتے ہیں ان کا مجموعہ اس طرح ہے :

صاحب اوج باخبر استاد

۱۳۸۲

حروف کے اس مجموعہ سے نوح کا سال وفات برآمد ہوتا ہے دلچسپ بات یہ ہے کہ یہ مجموعہ بجائے خود بھی موزوں مصرع ہے ۔

تاریخ گویوں نے اپنی جدت فکر سے مختلف صنعتوں میں تاریخیں کہی ہیں ۔ انیسویں صدی عیسوی کے نصف آخر میں محمد علی جویا مراد آبادی نے اس معاملے میں ایسی ایسی جدتیں دکھائی ہیں کہ حیرت ہو ۔ مثال کے طور پر کہتے ہیں ۳۲

" صنعت کمال جب کہ مادہ کے طاق طاق حرفوں سے الگ تاریخ نکلے اور جفت جفت سے الگ ۔ گویا ایک مادہ سے دو تاریخیں پیدا ہوں

فرخندہ وفرخ شود شادی بملک آید ۔ بہی

طاق حروف :

ف + خ + د + و + ر + ش

۸۰ + ۶۰۰ + ۴ + ۲ + ۲۰۰ + ۳۰۰

د + الف + ی + م + ک + ی

۴ + ۱ + ۱۰ + ۴۰ + ۲۰ + ۱۰

ب + ی

۲ + ۱۰ = ۱۲۸۷ھ

جفت حروف :

ر + ن + ہ + ف + خ + و

۲۰۰ + ۵۰ + ۵ + ۸۰ + ۶۰۰ + ۶

ش + د + ب + ل + ا + د

۳۰۰ + ۴ + ۲ + ۳۰ + ۱ + ۴

ہ

ہ = ۱۲۸۷ھ

درگا پرشاد نادر کا کہنا ہے کہ اس صنعت کو '' صنعت الفرد و الزوج ''
کہنا درست معلوم ہوتا ہے ۔ اسی طرح :

'' صنعت حسابیہ میں حساب کے کئی قاعدے کام میں لائے
جاتے ہیں :

ولی مضروب ہے مولا کے سر سے ولی کے دل میں جس کا اِک نشاں ہے
ولی (و + ل + ی) کے ۴۶ عدد مضروب اور مولا کا سر (میم) کے ۴۰
مضروب فیہ ' جن کا حاصل ضرب ۱۸۴۰ ہوا ۔ ولی کا دل لام ہے
جس کے ۳۰ عدد ہیں ۔ دونوں کو جمع کردیا تو مجموعہ ۱۸۷۰ سنہ
مطلوب ہوئے اس کے ظاہر معنی مصطلح فقرا ہیں ۔ اہل دل اس کو
خود جانتے ہیں ۔ تشریح کی حاجت نہیں '' ۳۵ ''

یہ صنعت معما کی حد میں داخل ہو گئی ہے ۔

صنعت حسابیہ کی ایک اور نہایت نادر صورت ''گنجینہ تواریخ'' میں
نظر آئی ۔ اس کتاب کے مصنف میر نادر علی رعد نے اس کی تاریخ اس
طرح کہی ہے :

جو چاہو فرض کر لو الفاظ
قلت سے ہوں یا کہ ہو بکثرت
جس طرح سے چاہو ان کے اعداد
محسوب کرو نہ ہو گی دقت
کچھ نقطے بڑھاؤ سیدھی جانب
جتنے تم چاہتے ہو حضرت
چار اس پر زیادہ کر کے فوراً
مجموعہ یہ پانچ پر ہو قسمت

حاصل پہ بڑھاؤ نصف اسی کا
جو کچھ بچ جائے بعد قسمت
حاصل جو ہو اس عمل سے آخر
محسوب ہو اس کی چوتھی قوت
اور اس پہ بڑھائے جو سترہ
پیدا ہو جائے سال ہجرت

---

۱۳۱۳ -

اس کی تشریح اس طرح ہے :

| | |
|---|---|
| عدد مفروض | = ۲۷۴ |
| ایک نقطہ بڑھاؤ | = ۲۷۴۰ |
| ۴ زیادہ کرو | = ۲۷۴۴ |
| ۵ سے تقسیم کرو | = باقی رہے ۴ |
| اس کا نصف بڑھاؤ | = ۴+۲ = ۶ |
| اس کی چوتھی قوت | = ۶×۶×۶×۶ = ۱۲۹۶ |
| اس پر سترہ بڑھاؤ | = ۱۲۹۶+۱۷ = ۱۳۱۳ھ |

مصنف نے اسے '' صنعت نادر '' کہا ہے -

اس قسم کی اور بھی بعض مثالیں مل سکتی ہیں - بخوفِ طوالت ہم ان کو چھوڑ رہے ہیں -

## (۵)

مادۂ تاریخ کی تین صورتیں ممکن ہیں - میر نادر علی رعد نے لکھا ہے :

'' باید دانست کہ مادۂ تاریخ کہ بوقوع واقعہ نسبت کلی داشتہ باشد گاہے زاید الاعداد یا ناقص الاعداد می باشد - دریں صورت تخرجہ یا تدخلہ یا ہر دو رامجوز داشتہ اند لیکن شرط آنست کہ مناسب حال و مقام باشد تاکہ حسن تاریخ را دوبالا کند -'' ۳۷

بسے مادۂ تاریخ جو تاریخ کے اعداد کو پورا پورا ظاہر نہ کریں، عدد

مطلوبہ سے کم ہوں گے یا زیادہ ہوں گے اس کمی بیشی کو پورا کرنے کے لئے یا تو کسی عدد کا اضافہ کیا جائیگا یا کم کریں گے ۔ اس درستی کے لیے جو اصطلاحیں مقرر ہیں ان کا بیان درگا پرشاد نادر نے اس طرح کیا ہے :

''مادہ تاریخ کے عدد کچھ کم ہوں اور بہ اشارۂ لطیفہ اس پر کوئی حرف بڑھا کر سنہ مطلوب نکالیں ۔ اس عمل کو تعمیہ کہتے ہیں اور جب عدد اعداد مطلوبہ سے زیادہ ہو جائیں اور اس کو بہ کنایہ فصیح کم کریں اس عمل کا نام تخرجہ ہے'' ۳۸

تعمیہ لغت میں اندھا کرنے ، کسی چیز کو چھپانے اور مجازاً معمہ کہنے کے معنی میں آتا ہے اس میں جوڑنے گھٹانے کی کوئی تخصیص نہیں ہے اس لیے صحیح یہ معلوم ہوتا ہے کہ تعمیہ اس عمل کو کہتے ہیں جب تاریخ گو کوئی کنایہ لا کر مطلوبہ اعداد حاصل کرنے کے لیے مادۂ تاریخ کے اعداد میں کمی بیشی کرتا ہے ۔

مادۂ تاریخ میں کچھ کمی کرنا یا نکال لینا عمل تخرجہ کہلاتا ہے اس کے برخلاف اس میں کوئی عدد زیادہ کریں یا داخل کریں تو اسے تدخلہ کہیں گے ۔ تعمیہ میں تخرجہ اور تدخلہ دونوں شامل ہیں لیکن عام طور پر سے تعمیہ کی اصطلاح کو تدخلہ کے معنی میں استعمال کرتے ہیں ۔ نادر نے بھی اقتباس بالا میں یہی کیا ہے ۔

عمل تعمیہ ہمیشہ معیوب نہیں ہوتا ۔ اس سے شاعر کی استعداد کی کمی پر بھی لازماً استدلال نہیں کیا جا سکتا ۔ شاعروں نے اکثر تاریخ کو زیادہ بامعنی اور زیادہ برمحل بنانے کے لیے بھی تخرجہ اور تدخلہ کے طریقہ سے فائدہ اٹھایا ہے بظاہر اس طریقہ کی ابتدا آٹھویں صدی ہجری/چودھویں صدی عیسوی کے اختتام یا بعد والی صدی کے آغاز میں ہوئی ہو گی ۔ نویں صدی ہجری میں تعمیہ سے کام لینے کی نہایت عمدہ اور کامیاب مثالیں ملنے لگتی ہیں ۔ امیر تیمور نے ۸۰۷ھ میں وفات پائی تھی ۔ اس زمانے کے ایک فاضل مولانا زاہد نے تاریخ کہی

زاہد پے تاریخ وفاتش آمد

بگرفت سر و پائے قضا را سر دد

'' قضا '' کے سروپا کو الگ کر دو تو '' ض '' بچرے گا۔ اس پر زاہد نے سر یعنی حرف '' ز '' کا اضافہ کیا تو سال مطلوبہ کے عدد ۸۰۷ حاصل ہو گیے -

اسی موقع کی ایک دوسری تاریخ یہ ہے

سر زلف آورد و بر رخ نہاد ۳۹

'' رخ '' کے عدد آٹھ سو ہیں - اس پر سر زلف یعنی '' ز '' کے عدد بڑھائیں تو ۸۰۷ بنیں گے -

۱۲۰۲ھ میں غلام قادر روہیلہ نے شاہ عالم ثانی کی آنکھیں نکال لیں - پھر وہ مارا گیا۔ شاعر نے قطعہ تاریخ میں پورے واقعہ کو اس طرح نظم کیا ہے

کور چوں کرد شاہ را قادر
این ندا از سماء رسید یکبار
سر و پائے غلام قادر را
ببرد ، برفگن سر بازار

غلام قادر کا سر اور پیر '' غ '' اور '' ر '' ہے - ان کو بازار کے سر سے ملائیں تو غ + ر + ب کے عدد ۱۲۰۲ھ ہوں گے - یہی مطلوب شاعر ہے۔

تاریخوں میں تعمیہ کے عمل کی طرف اشارہ کے لیے بعض کلمات مقرر کر لیے گئے ہیں - ان کی ایک مختصر سی فہرست درگا پرشاد نادر نے اس طرح درج کی ہے -

'' یاد رکھو کہ چند باتیں فن معما کی تاریخ گویوں نے مان رکھی ہیں جو تعمیہ و تخرجہ کے عمل میں مستعمل ہیں - ذہن میں ان کا حاضر رکھنا ضروریات سے ہے -

تعمیہ و تخرجہ اکثر دو حرفی، سہ حرفی لفظ کے ایک حرف سے کیا کرتے ہیں- پس سر کلمہ کے حرف کو ابتدا، اول، لب، دست، چشم، رخ، دھان، دندان، زبان، روے، بینی، پیش، شاخ، سینگ، راس، سر، جعد، چوٹی وغیرہ الفاظ سے تشبیہ دیتے ہیں -

دوسرے حرف کو کہ وسط کلمہ ہو ان ناموں سے یاد کرتے ہیں ۔ وسط ۔
وسط ، درمیان ، میان ، کمر ۔ ضمیر ، دل ، جگر ۔ قلب ، شکم ۔
پہلو ، بازو ، ناف وغیرہ ۔

تیسرے حرف کے یہ نشان مقرر ہیں جو اکثر کلمہ کا اخیر ہوتا ہے ۔
خاتمہ ، پا ، پس ، پایان ، تتمہ ، مد ، اخیر ، دم ، پاشنہ ، زانو وغیرہ ۔

اگر میں ان سب کی مثالیں لکھوں تو طول فضول ہو ۔ مختلف شاعروں کی تاریخیں دیکھو ۔ سب کی مثالیں ظاہر ہیں ۔'' ۴۰

تخرجہ اور تدخلہ سے کام لینے کا رواج نویں صدی ہجری/پندرھویں صدی عیسوی کے بعد سے عام ہو گیا ۔ اس کی مثالیں آگے آئیں گی ۔

## (۶)

اوپر تاریخ گوئی کے دو بنیادی طریقوں کا بیان ہوا ہے یعنی ہندسوں یا عددوں کی مدد سے تاریخ کا بیان کرنا قدیمی طریقہ تھا ۔ اس کے بعد حروف کے واسطے سے تاریخوں کا اظہار کیا جانے لگا ۔ آٹھویں صدی ہجری/چودھویں صدی عیسوی میں تاریخ گویوں نے ان دونوں کو ملا جلا کر تاریخیں بیان کرنے کا طریقہ نکالا یعنی ایک جزو صوری اور باقی معنوی ہوتا تھا ۔

بدر چاچ نے حاجی رجب اور شیخ رکن الدین کے آنے کی تاریخ اس طرح نظم کی تھی :

ہم بتاریخے کہ ماہ از سال ہفصد شد فزون
زین سفر ماہ محرم سابق شعبان رسید ۴۱

شاعر نے اس میں مختلف النوع رعایتیں ملحوظ رکھی ہیں ۔ محرم کے بعد صفر کا مہینہ آتا ہے ۔ لفظ '' سفر'' ہیں اس کی رعایت ہے ۔ سابق شعبان سے مراد رجب کا مہینہ ہے پہلے مصرع میں '' ماہ '' کے عدد ۴۶ کا اگر ہفصد پر اضافہ کریں تو سال مطلوبہ حاصل ہو گا ۔

بعد کے زمانے میں شاعروں نے اس طرز میں بھی نئی نئی صورتیں اختراع کیں ۔ شیخ کاظم حسین صدیقی پھپھوندوی نے '' تواریخ تخت نشینی حضور ملک معظم شاہ ایڈورڈ ہفتم قیصر ہند '' میں کئی نادر

تاریخیں شامل کی ہیں ۔ بعض یہ ہیں

ملک راعونِ واحد از پس و پیش
نگہدارد زشر ہر بداندیش

اس کی شرح انہوں نے خود اس طرح بیان کی ہے :

" از لفظ ملک عدد آن کہ ۹۰ باشد خواستہ و عون واحد کہ از پس و پیش گفتہ پیش از عدد ملک عدد واحد کہ یک باشد ارادہ کردہ و بعد اعداد لفظ ملک ہمان عدد کہ یک باشد مراد گرفتہ بدیں صورت :

واحد ملک واحد
۱ ۹۰ ۱ = ۱۹۰۱ "

اس میں مادۂ تاریخ " ملک " ہے اس کے " پس و پیش " واحد یعنی ایک لکھ دیں تو متعلقہ تاریخ ظاہر ہو جائے گی ۔
ایک دوسری تاریخ اس سلسلے میں یہ ہے

نقطہ واحد و بر اطرافش
عدد واحد است بس دلکش

" قبل از نقطہ واحد عدد واحد کہ یک باشد ارادہ کردہ و بعد ہمان نقطہ عددِ لفظِ واحد کہ ۱۹ باشد مراد است ۔ در لفظ عدد واحد یکجا ترکیب مضاف و مضاف الیہ است و دیگر جا ترکیب صفت و موصوف " ۔ ۴۲

یعنی پہلے صفر لکھو ۔ اس کے سیدھی طرف ایک اور بائیں طرف لفظ واحد کے عدد ۱۹ لکھ دو تو تاریخ کے عدد بن جائیں گے ایسی، تاریخیں اور بھی ہیں لیکن یہ سب عموماً معما کی حد تک پہنچ گئی ہیں۔
درگا پرشاد نادر نے محمد علی جویا کی تاریخوں کا بیان کرتے ہوئے لکھا ہے کہ تاریخ گوئی کی ایک صنعت یہ بھی ہے یعنی :

" صنعت غریب جس میں کنایۃ تعمیہ تخرجہ کیا جائے
الف آخر اللہ اکبر کے لکھ

اللہ اکبر کے عدد ۲۸۹ ہوتے ہیں اور ''الف''
بمعنی ہزار اس کے آخر بڑھایا تو سال ہجری ۱۲۸۹ ہوئے'' ۔ ۴۳

اس تشریح میں ''الف'' کو اس کے لغوی معنوی میں بتایا گیا ہے ۔ یہ صحیح نہیں ۔ یہاں الف کی عددی قیمت ایک لی جائے گی ۔ اسے "اللہ اکبر" کے اعداد کے بعد لکھ دیں تو تاریخ آ جائے گی۔ الف کو اگر ہزار کے معنی میں سمجھیں تو ان کو ۲۸۹ میں جوڑنا پڑے گا جو صحیح نہیں ۔

## (۷)

آٹھویں صدی ہجری/چودھویں صدی عیسوی تک تاریخیں اتنی کہی جا چکی تھیں کہ انھوں نے ''فن'' کا درجہ حاصل کر لیا ۔ سارے سرمائے پر نگاہ کر کے ، اس کا جائزہ لینے کے بعد اس فن کے اصول و ضوابط مرتب کرنے کی ضرورت کا احساس بھی پیدا ہوا ۔ غالباً پہلا شخص جس نے اصول اور قاعدوں کو منضبط کرنے کا کام کیا اسی صدی میں ہوا تھا ''مونس الاحرار فی دقایق الاشعار'' نامی کتاب میں ایک باب تواریخ سے متعلق موجود ہے ۔ اس کتاب کے بارے میں سید عارف نوشاہی نے لکھا ہے :

''مونس الاحرار را نخست لطیف الدین احمد اصفہانی در ربیع الآخر ۷۰۲ھ بپایان رسانیدہ ۔ سپس محمد بن بدر جاجرمی بہ سال ۷۴۱ ھ درآن اندک تصرف کردہ بنام خود منتشر کردہ است'' ۴۴

معلوم ہوتا ہے کہ بعد کے زمانے میں اس کتاب کا کوئی خلاصہ کسی شخص نے تیار کیا تھا ۔ اس حوالے سے سید موصوف نے تحریر کیا ہے :

''منتخبات مونس الاحرار آٹھویں صدی ہجری کی تصنیف ہے ۔ اس کے باب تواریخ سے واضح ہوتا ہے کہ اس صدی میں مادہ

تاریخ گوئی ادبیات میں شامل ہو چکی تھی مثلاً مادہ ہائے تاریخ: طاب ثراہ ۔ رشید الدین ، فضل اللہ اور شاہ مرد ، سلطان سنجر کو وفات کے لیے استعمال ہوئے ہیں ۔ اس کے بعد مادۂ تاریخ گوئی منظم طور پر آگے بڑھی ۔

''حیف از شاہ شجاع'' اور ''خاک مصلی''

علی الترتیب شاہ شجاع اور حافظ شیرازی کے مادہ ھائے تاریخ وفات ہیں جو یہ ظاہر کرتے ہیں کہ آٹھویں صدی سے پہلے مادہ تاریخ گوئی نے اپنے ابتدائی مراحل طے کئے اور اس صدی میں تاریخ گو شعرا اسے تکامل کی طرف لے گئے ۔ آٹھویں صدی کے بعد مادہ تاریخ گوئی نہ صرف تاریخی وادی بلکہ فنی اعتبار سے بھی عروج پر رہی ہے جس کا صحیح اندازہ آٹھویں صدی سے لے کر آج تک کے تاریخ گو حضرات کے آثار کے مطالعے سے ہوتا ہے۔" ۴۵

اس اقتباس میں '' فضل اللہ = ۹۲۷ '' پر توجہ کی ضرورت ہے جس کتاب میں یہ مادۂ تاریخ تحریر ہے اسے یقینی طور سے دسویں صدی ہجری کے وسط کی تالیف ہونا چاہیے ۔ ایسا اکثر ہوا ہے کہ بعد کے لوگوں نے بہت پہلے کے واقعات کی بھی تاریخیں کہی ہیں اس لیے دسویں صدی کی کسی تالیف میں شاہ مرد = ۵۵۰، اور رشید الدین = ۶۰۹ یا طاب ثراہ = ۷۱۸ جیسے قدیم مادہ ھائے تاریخ درج ہوں تو ان مادہ ھائے تاریخ کی قدامت بھی مشتبہ ہو جاتی ہے ۔ حیف از شاہ شجاع = ۷۸۶ اور خاک مصلی = ۷۹۱ جیسے مادہ ھائے تاریخ بھی مونس الاحرار کی اس ترتیب میں شامل نہیں ہو سکتے تھے جو محمد بن بدر جاجرمی نے ۷۴۱ھ میں مکمل کی تھی ۔

مولوی عبدالسلام نعمانی نے اپنی کتاب '' آثار بنارس '' میں بنارس کی بعض قدیم عمارتوں کا تعارف کراتے ہوئے لکھا ہے :

'' احمد ینالتگین کے حملہ کے بعد بنارس میں مسلمانوں کی نو آبادیاں قائم ہوئیں اور اسی سنہ میں مسجد دونیم کنگرہ جو اب عوام میں ڈھائی کنگرہ کے نام سے موسوم ہے تعمیر ہوئی۔ تاریخی نام مسجد دو نیم کنگرہ۔ ہے جس سے تعمیر کا سال ۵۱۲ھ نکلتا ہے۔"۴۶

احمد ینالتگین کا زمانہ ۵۱۲ھ سے پہلے کا ہے اس لیے یہ مسجد اس کے عہد کے بعد تعمیر ہوئی ہو گی ۔ ینالتگین شہر بنارس میں داخل ضرور ہوا تھا لیکن بیہقی کے بیان کے مطابق وہ اس شہر میں ٹھہر نہ سکا تھا ۔ مسجد کے تعمیر ہونے کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا ۔

چھٹی صدی ہجری کے اوایل میں تاریخ گوئی کے لیے مجرد حرفوں کا استعمال تو ہونے لگا تھا لیکن بامعنی کلموں کے مجموعے سے تاریخیں کہنے کا سلسلہ بہت بعد میں شروع ہوا۔ تاریخی نام مقرر کرنے کا رواج تو اور بھی بعد کی بات ہے۔ ''مسجد دو نیم کنگرہ '' تاریخی نام ہو، اس کا کوئی امکان نہیں معلوم ہوتا ۔ بظاہر'' ڈھائی کنگرہ '' کی طرح یہ بھی اس مسجد کا نام اس کی ساخت کے پیش نظر پڑ گیا ہوگا ۔ اسے تاریخ سے کوئی تعلق نہیں ۔

جو تفصیلات گذشتہ اوراق میں بیان ہو چکی ہے ان کی روشنی میں یہ بات یقینی ہے کہ آٹھویں صدی ہجری/چودھویں صدی عیسوی کے ربع ثانی میں با معنی کلموں کے مجموعوں سے تاریخیں کہی جانے لگی تھیں ۔ بدر الدین چاچی (شاشی) جو بدر چاچ کے نام سے مشہور ہے ہندوستان کے بادشاہ غیاث الدین تغلق کا درباری شاعر تھا ۔ اس نے محمد تغلق کی بعض فتوحات کی بھی تاریخیں کہی ہیں ۔ قلعہ نگر کوٹ کی فتح کی تاریخ میں کہتا ہے :

کشاد حصن نگر کوٹ را کہ سنگین بود
شد زمانہ بتاریخ " ادخلوافیھا "=۷۳۸

پھر قلعہ خرم آباد (تغلق آباد) کی تعمیر کی تاریخ اسی شاعر نے اس طرح کہی

تمام گشت بتاریخ "وادخلوافیھا" ۷۴۴
کشادہ باتو بگویم کہ ہفصد و چل و چار ۷۴۴

یہ بات لائق توجہ ہے کہ یہ دونوں اپنی نوعیت کی قدیم ترین تاریخوں میں سے ہیں اور ان دونوں میں شاعر نے مادۂ تاریخ عربی زبان میں موزوں کیا ہے دوسری تاریخ میں مصرع ثانی میں اس نے فارسی ، عدد "چہل" کو "چل" بہ حذف ھائے ہوز نظم کیا ہے ۔

جناب محمد اسحاق صدیقی نے تاریخ گوئی کے ارتقاء سے بحث کرتے ہوئے لکھا ہے :

" اردو، فارسی ادب میں بے شمار تاریخی قطعے موجود ہیں لیکن

عربی کی کوئی مثال میرے سامنے نہیں ہے۔" ۴۸

بدر چاچ کی مذکورہ تاریخیں غالباً اس خیال کی تردید کے لیے کافی ہیں کہ عربی میں حروفِ ابجد کے واسطے سے تاریخیں نہیں کہی جا رہی تھیں ۔ اس کا امکان ہے کہ اہل عرب نے فن تاریخ کو دلچسپی کے ساتھ اختیار نہ کیا ہو لیکن ہندوستان میں عربی جاننے والے شعرا نے مختلف زبانوں میں تاریخیں کہی ہیں مثال کے طور پر شیخ عبد القادر بدوانی نے فتح پور سیکری کی مسجد کی تاریخ اس طرح کہی تھی :

قال روح الامین تاریخا
لا یری فی البلاد ثانیہا ۴۹
۹۷۶

اسی طرح آصفجاہ اول کو وزارت اور خطاب عطا ہوا تو میر عبدالجلیل واسطی بلگرامی نے کہا :

نظمت فی العربی الفصیح تاریخا
حلی وزارتہ ساکب الربیع لنا=۱۱۳۲ ۵۰

قرآن پاک کی آیات اور احادیث سے بھی تاریخیں نکالی جاتی رہی ہیں چنانچہ جس وقت سنبھا راو اپنے بیٹے کو لے کر عالمگیر کی قید سے فرار ہوا تو حافظ ہدایت اللہ نے کہا :

اِن شانئک ھوالابتر ۵۱
۱۰۷۷

اسی طرح احمد شاہ بادشاہ اور صفدر جنگ کے مابین صلح ہوئی تو کسی نے تاریخ کہی :

الصلح خیر قال اللہ
۱۱۶۶

باینہمہ یہ حقیقت ہے کہ تاریخ گوئی کی زبان کی حیثیت سے فارسی نے جو درجہ حاصل کیا وہ کبھی دوسری زبان کو نہیں مل سکا ہے ۔ آٹھویں صدی ہجری کے وسط سے بامعنی کلمات کا استعمال فارسی زبان کے تاریخ

گویوں کے یہاں عام رہا ہے۔ مجد الدین اسماعیل شیرازی کی وفات کی تاریخ خواجہ حافظ شیرازی نے ذیل کے شعروں میں کہی ہے :

مجد دین سرور قضات جہان اسمعیل
کہ زدی کلک زبان آورش از شرع نطق
ناف ہفتہ بدہ از ماہ رجب ہیزدہ روز
کہ برون رفت ازین منزل بے نظم و نسق
کنف رحمت حق منزل او دان وانگہ
سال تاریخ وفاتش بجو از "رحمت حق" ۵۲

"رحمت حق" =۷۵۶ کے کلمات اس موقع کے لیے نہایت بر محل اور مناسب ہیں اور شاعر کی خوش فکری کی عمدہ دلیل۔

اسی زمانے سے اس پہلو پر بھی توجہ کی جانے لگی کہ مادۂ تاریخ مناسب مقام بھی ہو چنانچہ وقت کے ساتھ ساتھ اس باب میں بھی جدتیں کی جاتی رہی ہیں ۔

نویں صدی ہجری/پندرھویں صدی عیسوی میں اگرچہ تاریخ گوئی کا فن کافی ترقی کر گیا تھا ۔ جو تاریخیں بہ آسانی دستیاب ہیں ' ان کی تعداد کس قدر کم ہے اس کا سبب شاید یہ ہو کہ اس صدی میں سیاسی انتشار نسبتاً زیادہ رہا ۔ ہندوستان پر امیر تیمور کا حملہ ہوا جس کے نتیجہ میں یہاں نئی نئی سلطنتیں وجود میں آئیں ۔ یہ نئی سلطنتیں اپنی بقا اور استحکام کے لیے معرکہ آرائیوں میں مصروف رہیں ۔ باوجود ان سب کے شعر و ادب کی ترقی کا سلسلہ جاری رہا ۔ تاریخیں بھی کہی گئیں ۔

اقبال خان لودی پسر ظفرخان صفر ۸۰۲ھ میں تخت پر بیٹھا جس کی تاریخ یہ ہے

سال تاریخ گفت ہاتف غیب
محفل آرا اعز بزم شہی

دوسرے مصرعے سے سال مطلوبہ کے عدد نکلتے ہیں۔ پورا مصرعہ مادۂ تاریخ ہے۔

بہلول لودی نویں صدی ہجری/پندرھویں صدی عیسوی کے ختم کے قریب مرا ۔ اس کے مرنے کی تاریخ کسی نے اس طرح کہی تھی۔

در خلد شد و گفت سروش از سر جنت

قصد سفر عالم ارواح زسالش

'' قصد سفر عالم '' کے اعداد ۸۹۱ میں '' ج '' یعنی سرجنت کی قیمت عددی۳ جوڑیں تو سال وفات ۸۹۴ کے صحیح عدد برآمد ہوں گے۔

مولوی محمد بشیرالدین صاحب نے سلاطین لودی کے ذکر میں ایک قطعہ تاریخ اس طرح نقل کیا ہے :

قطعہ تاریخ وفات جس میں نو عدد کم پڑتے ہیں ' یہ ہے :

چوں محمد شہ یگانہ کہ بود

دولتش بندہ چاکر اقبالش

شد بخت سروش غیبی گفت

۷۵۹

نوحہ و آہ عرش در سالش

۸۱+      = ۸۴۰

(واقعات دارالحکومت دھلی ۱ : ۲۰۷)

یہ محمد شاہ بن فرید خاں کی وفات کی تاریخ ہے جو خاندان سادات کا تیسرا بادشاہ تھا ۔ اس نے شوال ۸۴۹ھ کو انتقال کیا تھا ۔ راقم نے بھی اس تاریخ پر ہر طرح غور کیا لیکن کسی طرح سال مطلوبہ کے عدد نہیں نکلتے ۔ '' آہ '' میں الف ممدودہ کے اگر دو مان لیں تو بھی آٹھ کی کمی رہ جاتی ہے ۔

اسی طرح ہمایوں بادشاہ کے مرنے کی تاریخ جو مولانا قاسم کاہی نے کہی ہے اس میں بھی ایک کی کمی رہ جاتی ہے :

قضا از بہر تاریخش رقم زد

ہمایوں بادشاہ از بام اوفتاد=۹۶۲

اس میں بادشاہ، از،اوفتاد میں ایک ایک الف اور کلمہ آخر میں

واو کے اعداد شمار کرنے کے بعد بھی۹۶۲ ہوتے ہیں جب کہ ہمایوں کا سال وفات ۹۶۳ ہے ۔ حروف مذکورہ کی حیثیت زواید کی ہے اس لحاظ سے یہ مادۂتاریخ اچھا نہیں ہے لیکن چونکہ واقعہ بھی نظم ہوگیا ہے یہ یاد رکھنے کے لائق ہے ۔

اصولی بات یہ ہے کہ تدخلہ اور تخرجہ کی اجازت کے بعد اعداد کو پورا پورا ضرور حاصل ہونا چاہیے ،کسی قسم کی کمی یا زیادتی کے لیے عمل تعمیہ کے بعد گنجایش نہیں رہ جاتی ۔ اگر اس آسانی کے باوجود کوئی شخص صحیح تاریخ نہیں نکال سکتا تو مناسب یہ ہے کہ وہ اس باب میں کوشش نہ کرے ۔ مشہور ہے کہ تاریخوں میں ایک بلکہ دو عدد کی کمی بیشی جائز رکھی گئی ہے۔ اس جائز رکھنے کی کوئی معقول وجہ سمجھ میں نہیں آتی ۔ ابتدائی زمانے میں اگر ایسی تاریخیں مل جاتی ہیں تو وہ آج کے لیے جواز نہیں پیش کرتیں۔ نویں دسویں صدی ہجری/ پندرھویں سولھویں صدی عیسوی میں اپنی ساری ترقی کے باوجود تاریخ گوئی کا فن ابتدائی مدارج میں تھا۔ اس وقت اصول و ضوابط مرتب کئے جا رہے تھے۔

(۸)

جہاں تک دیکھنے میں آیا ہے نویں صدی ہجری/پندرھویں صدی عیسوی کے آخر میں جو تاریخیں کہی گئی ہیں ان میں عموماً یاتو عربی کے الفاظ استعمال کیے گئے ہیں یا فارسی کے ایسے لفظ لائے ہیں جو عربی کے حرفوں پر مشتمل ہیں ،مثال کے طور پر جہاں پادشاہ کہہ سکتے ہیں تھے تاریخ گویوں نے بادشاہ (بائے عربی کے ساتھ) نظم کیا ہے ۔ اسی طرح اکثر قدیم تاریخوں میں سفید نہ کہ سپید آیا ہے ۔

دسویں صدی ہجری/سولھویں صدی عیسوی میں تاریخوں میں فارسی ہی نہیں ہندوی (اردو) کے مخصوص حرف بھی کام میں لائے گئے ہیں ۔ اسی زمانے ہیں ان کی عددی قیمتوں کے مقرر کیے جانے کا مسئلہ بھی پیدا ہوا ۔ درگا پرشاد نادر نے لکھا ہے :

”جمل کا حساب اس نظم سے ظاہر ہے اور ابجد، ہوز ، حطی ۔

کلمن، سعفص ، قرشت، ثخذ ، ضظغ ، ان آٹھ کلموں میں عربی کے اٹھائیس حرف موجود ہیں ۔ ان کے مقابلات (ٹ ۔ پ ۔ چ ۔ ڈ ۔ ڑ ۔ ژ ۔ گ) کے اعداد بھی انھیں کے مطابق شمار میں آتے ہیں ۔ مخلوط الہا حرفوں کے عدد ان کی ترکیب کے موافق گنے جاتے ہیں ۔ 'کہ' بیانیہ وغیرہ کے اکثر پچیس سمجھے جاتے ہیں ۔" ۵۳

مخلوط الہا حروف کے بارے میں نادر نے جوکہا ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ یہ حروف مرکب ہیں ۔ ان سب میں اصل حرف کے عدد کے ساتھ ہائے مخلوط کے عدد بھی شمار کئے جائیں گے مثلاً بھ = ب + ھ = ۲+۵=۷ وغیرہ ۔

ہمزہ کو عربی میں ایک حرف کی حیثیت حاصل ہے چنانچہ وہاں اس کا عدد شمار ہوتا ہے ۔ اوپر عربی کی جو تاریخیں نقل کی گئی ہیں ان میں اس کی مثال بھی موجود ہے عربی کی طرح اردو میں بھی ہمزہ کا وجود مسلم ہے ، یہ اور بات ہے کہ اس کا استعمال محدود ہے چنانچہ اس زبان میں ہمزہ کا اعتبار کیا جاتا ہے اور اس کی عددی قیمت جوڑی جاتی ہے زبان اردو میں تا حال جو قدیم ترین تاریخ معلوم ہے وہ ہے جو رائے کھیڑا احمد آباد کی ایک مسجد پر لکھی ہوئی بتائی گئی ہے :

تاریخ اس مسیت کی ہوئی سو یوں مشہور
مسجد جاما بیچ بٹھائیا یا نبی نور ۵۴

۹۱۶

اس میں کلمہ "بٹھائیا" میں ہمزہ ہے اور اس کا عدد ایک جوڑا گیا ہے۔

فارسی زبان میں ہمزہ کو انفرادی حیثیت حاصل نہیں ہے بلکہ وہاں اس کا لکھنا بھی ضروری نہیں ہے چنانچہ اس کی قیمت بھی نہیں جوڑی جاتی ۔ ایرانی شعرا اس باب میں زیادہ اہتمام کرتے ہیں ۔ استاد خلیل اللہ خلیلی نے " مجلہ عروۃ الوثقی" کی تاریخ اس طرح نظم کی ہے ۔

سال تمدیدش اگر می خواستند
ہم مجلہ عروۃ الوثقیٰ بود ۵۵

۱۴۰۱

اس تاریخ سے تین باتیں سامنے آتی ہیں :

۱ ۔ '' مجلد '' میں لام مشدّد ہے۔ خلیلی نے ایک ہی لام کے عدد شمار کئے ہیں ۔

۲ ۔ وثقوا میں حرف ' ی ' کے عدد لیے ہیں ۔ الف مقصورہ کا اعتبار نہیں کیا ہے۔ اردو میں زمانہ ما بعد میں چونکہ اس قسم کے کلمات کو الف کے ساتھ لکھا جانے لگا تھا مثلاً دعوی کو دعوا ' معلی کو معلا وغیرہ ' ان میں ' ی ' کے بجائے الف کی عددی قیمت ایک ہی شمار کی گئی ہے ۔ اس کی مثالیں اپنے موقع پر آئیں گی ۔

۳ ۔ '' مجلۂ عروہ '' میں ہمزۂ اضافت ہے لیکن ہمزہ نہیں لکھی گئی اس لیے اس کی قیمت بھی نہیں جوڑی گئی ' لیکن معلوم ہوتا ہے کہ ہندوستان کے تاریخ گویوں نے یہاں کی زبان کے اثر سے یہاں کے لب و لہجہ کو قبول کر کے ہمزہ کا اعتبار کرنا شروع کر دیا تھا ۔ درگا پرشاد نادر کہتے ہیں :

'' منتخب التواریخ والا سلطان محمد عادل عرف عدلی سور کے ذکر میں لکھتا ہے کہ اضافت کے ہمزہ کا ایک عدد شمار کر لیتے ہیں '' ۵۲

عدلی سور ۹۶۰ھ/۱۵۵۳ء سے ۹۶۸ھ/۱۵۶۱ء تک حکمران رہا تھا ۔

افسوس ہے کہ اس کے عہد کی کوئی ایسی تاریخ ہمیں نہیں مل سکی جس میں ہمزہ موجود ہو۔ اقتباس بالا پر اعتماد کر کے کہا جا سکتا ہے کہ دسویں صدی ہجری کے وسط میں ہمزہ کے عدد کو شمار کرنے کا سلسلہ شروع ہو گیا تھا لیکن اس بارے میں اب تک اختلاف چلا آتا ہے ۔ اکثر تاریخ گو ہمزہ کا اعتبار نہیں کرتے۔ ڈاکٹر مغیث الدین فریدی نے بھی ۱۹۸۲ء میں اجمیر شریف کے عرس کی تاریخ

میخانۂ غریب نواز = ۱۹۸۲

سے نکالی ہے اور ہمزہ کا شمار نہیں کیا ہے۔ ہمارا خیال ہے کہ* اضافت کا اعلان* ہمزہ لکھے بغیر نہیں ہوتا اس لیے مناسب ہے کہ اس کی عددی

---

* دوسری طرف سے یہ بات کہی جا سکتی ہے کہ تاریخ میں اعراب اور علایم کا اعتبار نہیں کیا جاتا اور ہمزۂ اضافت قایم مقام ہے اضافت کی اس لیے اس کا بھی اعتبار نہیں کیا جانا چاہیے۔ اس دلیل میں بہت وزن ہے اور اسے سرسری طور سے نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔

قیمت جوڑی جائے ۔

اس قدر تفصیل کے بعد بہ صورت موجودہ عربی، فارسی، اردو کے حرفوں کی عددی قیمت اس طرح متعین ہو جاتی ہے :

| ا ـ ء | ب ـ پ | ج ـ چ | د ـ ڈ | ہ ـ ھ | و | ز ـ ژ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ |
| ح | ط | ی ـ ے | ک ـ گ | ل | م | ن ـ ں |
| ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| س | ع | ف | ص | ق | ر ـ ڑ | ش |
| ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ |
| ت ـ ٹ | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

حرفوں کی قیمتوں کے تعین کے بعد دوسرے مسایل زیر غور آئے ۔ بعض یہ ہیں :

۱ ۔ تشدید کی حالت میں بھی چونکہ ایک حرف ایک ہی بار لکھا جاتا ہے اس کی قیمت بھی دو بار شمار نہ ہوگی ۔ تسخیر گجرات کی تاریخ نواب خانخاناں نے اس طرح کہی تھی

یوم احد ثانی ربیع الاول ۵۷

۹۸۰

اس اصول کو اردو والوں نے بھی مانا ۔ خانخاناں نے ہی اسی واقعہ کی تاریخ اردو میں اس طرح نظم کی تھی

اتوار ربیع الاول کی دوجی ۵۸

۹۸۰

مندرجہ بالا دونوں تاریخوں میں الفاظ " اول "موجود ہے جس میں واو مشدد ہے لیکن ایک ہی واو کے عدد لیے گئے ہیں ۔ میر نادر علی رعد نے بھی " اول کی عددی قیمت ۳۷ بتائی ہے ۔ ۵۹

ایک اور مثال شیخ کاظم حسین پھپھوندوی کی درج ذیل تاریخ سے

بھی ملتی ہے

ندانم من ازیں بہتر دعائے جزاک اللہ فی الدارین خیرا ۶۰

۱۲۹۴

" فی الدارین " میں دال پر تشدید ہے لیکن شاعر نے ایک ہی دال کا اعتبار کیا ہے۔ البتہ لفظ " اللہ " میں سبھی تاریخ گویوں نے دو لام مانے ہیں اور اس تاریخ میں بھی ایسا ہی ہے۔ رعد نے بھی اس کی قیمت ۶۶ لکھی ہے (۶۱) ایسا غالباً اس لیے ہے کہ " اللہ " اور " الہ " میں فرق کرنا ضروری تھا ۔ اس تعین کے باوجود امکان اس بات کا ضرور ہے کہ کسی شاعر نے برعکس بھی کیا ہو۔ اسے استثنا کہا جا سکے گا ۔

۲ ۔ آٹھویں صدی ہجری کے خاتمہ کے وقت سے ہی تاریخ گویوں نے الف ممدودہ کو ایک الف مانا تھا ۔ خضر خاں کی اس تاریخ جلوس

بہر تاریخ ایں جلوس سروش

گفت : جشن قباد پیش آمد

۸۱۷

میں بھی یہی طریقہ رائج رہا ۔ شیر شاہ کے مرنے کی تاریخ

ز آتش مرد ۶۲

۹۵۲

ہے اس میں بھی " آتش " کے عدد ۷۰۱ لیے گئے ہیں۔ یہی عدد میر نادر علی رعد نے بھی اس کلمہ کے مقرر کیے ہیں ۶۳

ایک اور مثال میر عبد الجلیل واسطی کی اس تاریخ سے پیش کی جاتی ہے جو انھوں نے قلعہ ستارہ کی فتح کے موقع پر کہی تھی۔

از معجزۂ پیمبر شق القمر عیاں شد

اعجاز خسروی بیں شق ستارہ آمد

۱۱۱۱

اس میں بھی " آمد " میں الف کی قیمت ایک لی گئی ہے ۔

اوپر جو تفصیلات بیان کی گئیں ان سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ دسویں صدی ہجری/سولھویں صدی عیسوی کی ابتدا کے وقت تک

تاریخ گوئی سے متعلق بیشتر مسائل سامنے آ چکے تھے اور اس سلسلے میں ضابطے بھی بنائے جا چکے تھے ۔ اس صدی میں اردو میں بھی تاریخیں کہی جانے لگی تھیں چنانچہ دو مثالیں پیش کی گئیں ۔

(۹)

نویں صدی ہجری / پندرھویں صدی عیسوی کے اختتام تک فن تاریخ گوئی کو خوب ترقی حاصل ہو چکی تھی ۔ شاعر اپنی جدت فکر سے تاریخ گوئی کے نئے نئے انداز اختراع کر رہے تھے اسی زمانے میں صوری معنوی تاریخیں کہنے کا طریقہ بھی نکلا۔ میر نادر علی رعد نے بتایا ہے کہ :

'' صوری و معنوی آنست کہ ظاہر و باطن ہر دو تاریخ باشد یعنی سال مطلوب ہم در الفاظ مادۂ تاریخ بیان کردہ شود و ہم از اعداد حروف آن برآمد ۔ مثال از حضرت قبلہ گاہم شعلہ مرحوم :

ہشتاد و چہار و یکہزار و دو صد ۶۴

۱۲۸۴

اس میں شبہ نہیں کہ فی زماننا صوری و معنوی تاریخیں وہی سمجھی جاتی ہیں جن کے مادۂ تاریخ سے جو سال برآمد ہو وہی اس مادہ کے الفاظ میں بھی بیان ہوا ہو لیکن ابتدائی زمانے میں یہ بات نہایت مشکل تھی چنانچہ شاعروں نے ان تاریخوں کو بھی صوری معنوی کہا تھا جن میں واقعہ کے ماہ و تاریخ کا مذکور لفظوں میں ہو اور حروف کو جوڑنے سے سال واقعہ معلوم ہو چنانچہ بابر کی ولادت کی تاریخ بھی اسی قبیل سے ہے

چوں درشش محرم زاد آں شہ مکرم
تاریخ مولدش ہم آمد شش محرم

۸۸۴

چونکہ اس میں بابر کو '' شہ مکرم '' کہا ہے یہ ظاہر ہے کہ یہ تاریخ اس کی بادشاہت کے زمانے یعنی دسویں صدی ہجری کے اوایل میں کہی گئی ہوگی ۔ اس قسم کی تاریخ ابراہیم لودی پر بابر کی فتح کی بھی ہے

روز ومہ و سال وقت آں ظفر
صبح بود و جمعہ و ہفتِ رجب

۹۳۲

کچھ ہی دن کے بعد شاعروں نے اسی قسم کی صوری معنوی تاریخیں کہنی شروع کر دیں جیسی کہ میر رعد نے بیان کی ہیں لیکن عام طور سے ان تاریخوں کو '' معما '' سے قریب خیال کیا جاتا تھا ۔ مولانا شہاب الدین معمائی نے بابر کے مرنے کی تاریخ اس طرح کہی

درنہ صد وسی و ہفت بودہ ۶۵

۹۳۷

اس کے بعد سے دونوں قسم کی صوری معنوی تاریخیں کہی جانے لگیں یعنی وہ بھی جن میں صرف دن ، مہینہ وغیرہ کا بیان ہوتا تھا مثلاً مرزا مہدی علی قبول نے میر ضمیر کے مرنے پر کہا

شنبہ و بست و سیم بود از محرم آہ وائے

۱۲۷۲

اور وہ بھی جن میں سال کا بھی مذکورہ ہوتا تھا مثلاً میر علی اوسط رشک نے سبحان علی خاں کے مرنے کا قطعہ اس طرح کہا تھا کہ ہر مصرع سے سال واقعہ (۱۲۶۴) کے عدد برآمد ہوتے ہیں ۔

مرد سبحان علی خاں قابل
رشک او زایر و مرد دیندار
سال فوتش چہ نوسیم بارے
یک الف و دو صد وشصت چہار

آخری مصرع صوری و معنوی کی مثال ہے ۔

درگا پرشاد نادر نے صوری و معنوی تاریخوں کی سبھی شکلوں کو دہن میں رکھ کر اپنی کتاب میں لکھا ہے :

'' صنعت صوری معنوی جس مادہ کے اعداد سے ایک سنہ اور الفاظ سے دوسرے سن نکلیں وہ اس نام سے موسوم ہوتا ہے جیسا

یکہزار ودو صدو ہشتادو شش

۱۲۸۶

تاریخ بنائے مدرسۃ العلوم علی گڑھ :

اٹھارہ سے پچھتر
۱۲۹۲

جس کے حرفوں سے ۱۲۹۲ ہجری ظاہر ہیں ۔ اور جائز ہے کہ خواہ دونوں طرح ایک ہی سند نکالیں ۔ بعض شاعر اس مادہ کو اس نام سے یاد فرماتے ہیں جس میں ان تاریخ، مہینے کا نام ہو اور ان کے عدد سال ظاہر کریں ۔ '' ۶۶

صوری معنوی تاریخیں اردو میں بھی کہی گئی ہیں ۔ ایک مثال تو اقتباس بالا میں آ گئی ایک اور مثال یہ ہے جس میں میر رشک نے اپنے چچا کے مرنے کی تاریخ کہی ہے :

رشک نے دوہری کہی تاریخ
چودھویں لو ربیع آخر کی
۱۲۶۴

## (۱۰)

اب تاریخ گوئی کی ایسی مثالیں پیش کی جاتی ہیں جن سے شاعروں کی جدت فکر کا ثبوت ملتا ہے اور یہ معلوم ہوتا ہے کہ انھوں نے اس فن سے کس کس قسم کے کام لیے ہیں ۔

۹۶۰ھ میں تین بادشاہوں کا انتقال ہوا ۔ کسی شاعر نے ایک قطعہ میں تینوں کا ذکر کر دیا :

سہ خسرورا اجل آمد بہ یک سال
کہ ہند از عدل شاں دارالامان بود
یکے اسلام شہ سلطان دہلی
کہ اندر عہد خود صاحبقران بود
دوم محمود شہ سلطان گجرات
کہ ہمچو دولت خود نوجوان بود
سوم آمد نظام الملک بحری
کہ در ملک دکن خسرو نشان بود

زمن تاریخ فوتِ این سہ خسرو
چہ می پرسی زوال خسروان بود ۶۷

۹۶۰

۱۱۳۱ھ میں دہلی کے تین بادشاہ مرے تو میر عبد الجلیل واسطی نے کہا :

کردند سہ بادشاہ بیک سال وفات
فرخ سیر و دگر رفیع الدرجات
بعدش چو شدا ز جہان رفیع الدولہ
تاریخ فغان نوشتہ شد زین حرکات ۶۸

اسی طرح محمد شاہ بادشاہ، ان کے وزیر نواب قمر الدین خاں اور آصفجاہ تینوں ایک سال میں مرے تو میر غلام علی آزاد نے کہا :

نماند شاہ، زمان با وزیر و آصف دھر

۱۱۶۱

اس قسم کی تاریخوں سے واقعات کا یاد رکھنا آسان ہو گیا ۔
تعمیہ اور تخرجہ سے کام لے کر بھی ایسی برجستہ اور برمحل تاریخیں کہی گئی ہیں کہ ان کو بھلایا نہیں جا سکتا ۔ محمد غوث گوالیاری کے مرنے کی تاریخ ہے ۔

غوث بے لوث زد رقم برخوان
۹۷۰ ہجری = ۵۳۶ – ۱۵۰۶

اس قسم کی بکثرت تاریخیں موجود ہیں ۔ مثالوں کی ضرورت نہیں معلوم ہوتی ۔ ایسی تاریخیں بھی بہت ہیں جن میں بظاہر واقعہ کا بیان ہوا ہے لیکن غور کریں تو سال واقعہ کے عدد برآمد ہوں گے ۔ اور لطف یہ ہے کہ نہ تعمیہ ہے نہ تخرجہ ۔ ایسی برجستہ تاریخیں متعدد لوگوں نے کہی ہیں لیکن انیسویں صدی عیسوی کے نصف اول میں شیخ امام بخش صہبائی اس معاملے میں بے مثال ہوئے ۔ وہ نثر اور نظم دونوں میں تاریخیں کہتے تھے اور خوب کہتے تھے ۔ اپنے رسالہ "قول فیصل" میں لکھتے ہیں :

'' چوں سر آغاز ایں تحریر صبحگاہ دوم رمضان اتفاق افتادہ بود،

۱۲۶۷

عدد سال شروع نیز ازیں عبارت نقاب کشود '' ۶۹

پھر کہتے ہیں :

گفتمش اے ہمدم دیرین من

میکنم آغاز کلام ادب ۷۰

۱۲۶۷

راقم کے بڑے بھائی پروفیسر محمد سمیع اللہ صاحب کا لڑکا '' سعید ''
پیدا ہوا تو جناب شفیق جونپوری نے فرمایا

ہوا پیدا سعید نیک خصلت

۱۳۷۳

## (۱۱)

مختلف زمانوں میں حسب ضرورت اردو کے شاعروں نے مختلف سنوں میں شعر کہے ہیں ۔ ہندوستان کے فارسی گویوں نے بھی ایسا کیا ہے بلکہ بعض نے تو یہ بھی کیا ہے کہ ایک ہی مصرعے سے مختلف سنوں کے عدد نکالے ہیں۔ مثلاً کاظم حسین صدیقی نے کہا ہے

کاظم برائے ہجری ' ہم عیسوی و سمّت

گفت اختیار محکم از حق بدست اوکل

اختیار محکم، اختیار محکم از حق بدست، اختیار محکم.از حق بدست اوکل

۱۳۲۰ھ ۱۹۰۲ء ۱۹۵۹

سمت بکرمی

اسی طرح نواب ریاض الحسن خان کی تہنیت میں انھوں نے کہا ہے :

چو در نام نامیش کردم حساب

بود عیسوی سال از آن آشکار

براسمش بیفزای لفظ جناب

چو سمت ہمی خواہی اے کامگار

زنواب صاحب ریاض الحسن
ویا لفظ صاحب پس از نامش آر
عیان سال ہجرت بے بیش و کم
بیا بشنو از کاظم و یاد دار

| محمد ریاض الحسن خاں • نواب ریاض الحسن صاحب |
|---|
| ۱۹۰۳ – ۱ ۱۹۰۲ء ۱۳۲۰ھ |

جناب محمد ریاض الحسن خاں
۱۹۵۹ سمت بکرمی

(نشید کاظم ۱۲۸)

نواب کاظم علی خاں ذہین نے ’’ خمخانۂ جاوید ‘‘ کی منظوم تقریظ میں یہ قطعہ کہا ہے

| لالہ سریرام کی کتاب اے شوخ | تشت پر نور جام جمشیدی |
|---|---|
| ۱۹۱۲ عیسوی | ۱۹۶۹ بکرمی |

| مظہر اہل علم | اختر حسن | پارۂ دل ذہین بیاگرفی |
|---|---|---|
| ۱۳۲۱ الہی | ۱۳۱۹ فصلی | ۱۳۳۰ ھجری |

گیارھویں صدی ھجری کے شاعر عبدل کی کتاب " ابراہیم نامہ" کے آخر ہیں. تاریخ اس طرح لکھی ہے : :

" در تواریخ ختم کتاب ابراہیم نامہ ۔ شہور ۱۰۱۲"

شاعر نے یہ سال اس طرح نظم کیا ہے ۔

بچن پھول گندیوں براہیم نام
کیا سہس پر برس بارہ تمام

ڈاکٹر اوشا اتھاپرے نے بتایا ہے کہ سلطنت بیجاپور میں کتابوں اور فرمانوں

---

• اس میں ایک عدد زیادہ ہے ۔ ہے گھٹائیں تو سال مطلوبہ حاصل ہو گا۔

وغیرہ پر ہجری کے ساتھ ساتھ سنہ شہور بھی لکھا جاتا تھا اور ان کی تحقیق کے مطابق ۱۰۱۲ شہور ۱۰۲۱ ھجری سے مطابق تھا۔ اس تفصیل سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ ہندوستان میں مختلف زمانوں میں مختلف سنہ رائج رہے ہیں اور تاریخ گویوں نے ان سبھی سنوں کو برتا ہے۔ زمانے کا تعین کرتے ہوئے اس پہلو پر ضرور نگاہ رکھنی چاہیے ۔

## (۱۲)

یہ بات شروع میں کہی جا چکی کہ تاریخ نثر میں بھی ہو سکتی ہے اور نظم میں بھی ۔ مادہ تاریخ موزوں بھی ہو سکتا ہے اور ناموزوں بھی لیکن چونکہ تاریخیں عموماً نظم کی گئی ہیں یہ خیال عام ہو گیا ہے کہ تاریخ گوئی بھی شاعری کی ایک صنف ہے مولوی کریم الدین نے لکھا ہے ۔

'' تاریخ ایک قسم اقسام شعریہ میں سے ہے ۔ اکثر بحساب حروف ابجد کے ان اشعار میں سے نکلتی ہے اور اکثر تاریخیں ایک بیت یا رباعی کی ہوتی ہیں اور بعضوں نے ایک مصرعہ بھی تاریخ میں کہا ہے اور اکثر تاریخیں واسطے بنائے مسجد یا باغ یا وفات شخص نامدار یا تصنیف کتاب کے کہتے ہیں ۔ '' ۷۱

مغلوں کے زمانے میں فن تاریخ گوئی کی جس طرح سرپرستی ہوئی تھی اس سے پہلے کبھی نہیں ہو سکی تھی ۔ اکبر کے زمانے میں تاریخ گوئی کو بہت رواج حاصل ہوا ۔ شاید ہی کوئی ایسا اہم واقعہ بچا ہو گا جس کی کسی نہ کسی شاعر نے تاریخ نہ کہی ہو ۔ اکبر کے جلوس کی متعدد تاریخیں ملتی ہیں مثلاً :

جلوس خداوند عالم پناہ = ۹۶۳

تاریخ جلوس نصرت اکبر شد = ۹۶۳

---

پھر مختلف فتوحات اور واقعات کی تاریخیں بھی بڑی تعداد میں دستیاب ہیں ۔ اسی زمانے میں ایسے قصیدے بھی لکھے گئے کہ ان کے ہر مصرعے سے تاریخ نکلتی تھی ۔ مذکور ہے کہ :

'' مولانا قاسم ارسلان قصیدۂ گفتہ کہ از مصراع اول اسم و تاریخ شاہزادہ سلیم واز مصراع دوم نام و تاریخ شاہزادہ مراد واضح ولایح می گردو و مطلع آن قصیدہ این است

زنور پاک چو سلطان سلیم شد نازل لوائے شاہ مراد بن اکبر عادل ۷۲

۹۷۹ ۹۷۷

غالباً یہ پہلا موقع تھا جب لفظ '' سلطان '' شاہزادہ کے واسطے استعمال ہوا تھا ۔ آخر زمانے میں دہلی کے لال قلعے میں ایک شاہزادے کو '' سلاطین '' کہنے لگے تھے چنانچہ مولانا محمد حسین آزاد نے بھی لکھا ہے :

'' جو شہزادے قرابت قریبی کے لحاظ سے ایک وقت میں دعویدار سلطنت کے ہوسکتے تھے وہ سلاطین کہلاتے تھے مثلاً شاہ موجود کا چچا ' بھائی وغیرہ وغیرہ ۔'' ۷۳

چنانچہ کہتے تھے کہ فلاں مشاعرے میں سلاطینوں کا اژدھام تھا ۔

خواجہ حسن مروی نے جہانگیر کی پیدایش کے موقع پر ایک قصیدہ اکتیس بیتوں کا کہہ کرحضور اکبر بادشاہ میں گذ رانا جس کا صلہ دو لاکھ تنکہ ملا ۔ اس کے ہر پہلے مصرعے سے تاریخ جلوس اور دوسرے سے تاریخ تولد جہانگیر نکلتی ہے مطلع یہ ہے

للہ الحمد از پے جاہ و جلال شہریار

گوہر مجد از محیط عدل آمد درکنار ۷۴

اس طرح تاریخ گوئی نے قصیدہ کے مقصد کو بھی پورا کرنا شروع کر دیا ۔ اکثر ایسا ہوا ہے کہ شاعروں نے قصیدہ کہنے کے بجائے دو شعرو پر مشتمل قطعہ تاریخ پیش کیا اور انعام سے سرفرازی پائی ہے ۔

اکبر کے بعد جہانگیر بادشاہ ہوا ۔ اس کی شعر فہمی اور نکتہ شناس مشہور ہے ۔ اس کے عہد میں تاریخوں میں ہر قسم کے اداب اور رعایتوں بہت احتیاط سے نظر رکھی گئی ۔ سید محمد کرمانی نے اس کے جلوس تاریخ اس طرح کہی تھی

شدہ بلند مکان بحر جود اکبر شاہ
برفت و طفل تمنا بدھر ماند یتیم
بجاے او خلف او نشست شد تاریخ
بجاے اکبر شد بادشاہزادہ سلیم

۱۰۱۴

شاہ جہاں کے عہد میں رعایتوں کا شوق زیادہ ہوا چنانچہ اس کے جلوس کی تاریخ

شاہ جہاں باشد شاہ جہاں= ۱۰۳۷

ایسی بیساختہ تھی کہ اس میں ایک سے زاید شاعروں کے یہاں توارد ہوا ـ میر عبدالرشید نے کہا تھا

آمدہ تاریخ جلوس زغیب
شاہ جہاں باشد شاہ جہاں

اور میر محمد صالح کا شعر یہ تھا

نابود از آدم وعالم نشان
شاہجہان باشد شاہ جہان

۱۰۵۸ھ میں جب اس نے شہرشاہ جہانآباد کو آباد کیا تو میر یحیی کاشی نے تاریخ کہی

شد شاہجہان آباد از شاہجہان آباد

۱۰۵۸

عالمگیر اورنگ زیب کے زمانے میں اس باب میں بھی ترقی ہوئی ـ ابوطالب کلیم نے اس کی ولادت کی تاریخ اس طرح نظم کی تھی :

طبع درباب سال تاریخش
زدرقم آفتاب عالمتاب

۱۰۲۸

جب اورنگ زیب بادشاہ ہوا تو اس نے اپنے جلوس کی تاریخ اس پر حرف میم کے اضافے سے خود کہی :

آفتاب عالم تابم

۱۰۶۸

اورنگ زیب کے بعد اس کا بیٹا شہزادہ معظم قطب الدین شاہ عالم بہادر شاہ کے لقب سے بادشاہ ہوا ۔ اس نے اورنگ زیب کی اتباع میں اپنے جلوس کی تاریخ

ما آفتاب عالم تابیم

۱۱۱۹

سے کہی۔ اس سے کسی قدر ملتا جلتا سا اتفاق آخری مغل بادشاہ بہادر شاہ کے ساتھ بھی ہوا ۔ اس کے جلوس کی تاریخ صہبائی نے اس شعر میں کہی تھی

تاریخ جلوس آں شہ والا قدر
آمد بلب خرد چراغ دہلی

۱۲۵۳

پھر جب اس نے وفات پائی تو کسی نے کہا
جلوس ان کا چراغ دہلی سو اب دیکھو مطابق اس کے

۱۲۵۳

سروش غیبی نے سال رحلت کہا بجھا ہے چراغ دہلی

۱۲۷۹

ایسے دلچسپ اتفاقات اکثر پیش آئے ہیں چنانچہ دکن کے ایک شاعر عارف الدین خاں عاجز نے اپنے مرنے کی تاریخ اپنے نام اور تخلص ، اعداد کو جوڑ کر نکالی تھی :

عارف الدین خاں + عاجز

۱۰۹۷ + ۸۱ = ۱۱۷۸ ہجری

اور وہ اسی سال مرے ۔ اسی طرح حکیم مومن خاں مومن نے اپنے مرنے کی تاریخ اس طرح کہی ۔

دست و بازو بشکست
۱۲۶۸ ہجری

وہ بھی اسی سال میں مرے۔
شیخ محمد ابراہیم ذوق نے یہ شعر کہا تھا

پوچھو قاتل سے کریگا قتل آخر کب تلک
اپنی تاریخ آج ہم پیش از قضا کہنے کو ہیں

ان کے مرنے کی تاریخ فقرہ '' آج ہم پیش از قضا '' سے برآمد ہوتی ہے۔

۱۲۷۱ ہجری

## (۱۴)

عالمگیر اورنگ زیب کے عہد میں اس کی مذہب دوستی کی وجہ سے اکثر تاریخیں قرآن پاک کی آیتوں سے نکالی گئی تھیں۔ اس وقت سے یہ طریقہ بھی خاصا مقبول ہوا۔ اسی بادشاہ کے ذکر میں یہ بھی لکھا ہے کہ :

'' شخصے در تاریخ جلوس کتابے تصنیف نمودہ در نظم و نثر کہ از ہر فقرہ و ہر مصرع تاریخ جلوس استخراج می یابد۔ فقرۂ چند ازان نوشتہ می شود۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم الوکیل القدیم
۱۰۶۸
از جمیع فقرہ سال جلوس بحر احسان پیدا آید
۱۰۶۸
الحمد للہ العرب الکریم مشہود
۱۰۶۸

و درود معدود برہادی امم بر گزیدہ معبود
۱۰۶۸

اس کے بعد اس نے ایک غزل کہی جس کے ہر مصرعے سے سال جلوس کے عدد نکلتے ہیں۔ مطلع یہ ہے

اساس عالم مجد آفتاب بہر دوجہان ملک پناہ و رسل تاج و انبیا سلطان۷۵

۱۰۶۸ ۱۰۶۸

اورنگ زیب نے ۱۱۱۱ھ میں قلعہ ستارہ کو فتح کیا تو میر عبدالجلیل واسطی بلگرامی نے رات بھر میں اس سال کی مناسبت سے گیارہ تاریخیں کہیں اور ان کا ایک مجموعہ تیار کر کے بادشاہ کی خدمت میں پیش کیا - اس مجموعے کے نام انھوں نے دو مقرر کئے یعنی

گلزار فتح شاہ ہند اور طوی نامہ فیروزی شاہ عالمگیر

۱۱۱۱ ۱۱۱۱

یہ دونوں نام بھی تاریخی ہیں۔ غالبا اس سے پہلے کسی شخص نے ایک موضوع سے متعلق اپنی کہی ہوئی منظوم تاریخوں کا کوئی مجموعہ مرتب نہیں کیا تھا • اس مجموعہ کے مرتب ہو جانے کو تاریخ گوئی کے ارتقاء میں بڑی اہمیت حاصل ہے اس میں مختلف انداز کی تاریخیں کہی گئی تھیں - بعض گذشتہ اوراق میں نقل بھی کی جا چکی ہیں - ایک قطعہ یہاں بھی لکھا جاتا ہے :

جشن سہ بارہ گیر بفتح ستارہ گڑھ
نظارہ کن جوانب و اطراف بوستان
ایں بیت را بہ تعمیہ گیرد اگر کسی
تاریخ بانقط شود از لفظ اوعیان

یعنی لفظ جشن را کہ سہ بارہ حساب کنند ۱۰۵۹ شود - اطراف

---

• ہمارے خیال میں اس نوعیت کے رسائل میں ایک دوسرے ہندی صوفی اور مصنف سید محمد زاہد کو کسی قدر میر عبدالجلیل بلگرامی پر تقدم حاصل ہے - انھوں نے شیخ عبد القادر جیلانی کی تاریخ وفات پر ایک فارسی رسالہ " گزیدۂ معشوق " لکھا اور ابوالفیاض ناصرالدین محمد عیسی قادری کو تحفۃً دیا۔ ابوالفیاض نے اسے ۱۱۱۵ھ میں اپنی کتاب " فیوضات قادریہ " میں نقل کر دیا۔ اس کتاب کا ایک خطی نسخہ قومی عجائب گھر پاکستان کراچی میں ہے (شمارہ نسخہ ۱۵۹-۱۹۶۲)- جس کے صفحات ۲۱ تا ۲۵ پر یہ رسالہ نقل ہوا ہے۔ " گزیدہ معشوق " چونتیس جملوں کے منثور مقدمہ اور گیارہ اشعار کے ایک منظوم قطعہ پر مشتمل ہے - مقدمہ کے ہر جملہ سے شیخ جیلانی کا سال وفات برآمد ہوتا ہے مگر قطعہ صنعت کامل میں ہے اور بقول ناقل اس سے مختلف طریقوں سے ایک ہزار ایک سو اکسٹھ تاریخیں نکالی جا سکتی ہیں۔ (دانش)۔

بوستان حرف ب، ن، است کہ عدد آن ۵۲ میشود۔ مجموعہ ۱۱۱۱ھ الفاظ جشن + ب + ن کہ ہریکے ازان حرف منقوطہ است ، ازان تاریخ برآید"۔ ۴۶

اس تاریخ میں دو قسم کی تاریخوں کا امتزاج ہے یعنی

(الف) جب مادۂ تاریخ کو چند بار شمار کریں ۔ ڈاکٹر مغیث الدین فریدی نے بھی ایک دوست کے تیسرے نکاح کی تاریخ اس طور پر کہی ہے

تاریخ عقد ثالث مل جائے تم کو فوراً
آ جائے ان کے لب پر جب تین بار خندہ

خندہ کے عدد ۶۵۹ ہیں ۔ ان کو تین سے ضرب دیں تو۱۹۷۷ء حاصل ہوگا ۔

(ب) حروف منقوطہ سے تاریخ نکالنا ۔ اس کی ایک مثال کاظم حسین پھپھوندوی کے یہاں سے نقل کی جاتی ہے :

"فیض غنی بے ضنّت بخش
پیش زشیش غنتت بخش
بیشے بینش تخت نشین
زین جج شب * بخشیش بیین
بختش غنیت بخش زغیب
بیشی غنیت پیش زشیب
شیب نشین خے بے شین خیش
زین شش جج بیشی چیزیش ۱۳۲۵ھ

معنی شعر اخیراینست کہ سہ حرف خاو یاوشین کہ مجموعہ آن خیش است چون بہ نشیب نشیند یعنی مراتب اعداد نزول یابد حرف خاکہ شش صد عدد دارد چون از مرتبۂ مأت نازل شدہ بمرتبہ عشرات آید بجاے شش صد شصت شود کہ عدد حرف سین مہملہ است ۔ ہمین طور از حرف یا عدد یک و ازان حرف الف بہم رسدوا زحرف شین بجاے سہ صد سی وازان

* جج شب یعنی حجی کا عہدہ

حرف لام پدید آید پس از لفظ خیش لفظ سال پیدا شود۔ اشارہ بآنست کہ این سال ترقی است کہ حرف سال ترقی کردہ از یک دہ شدہ بہ شکل خیش ظاہر گشتہ چون در عبارت منقوطہ لفظ سال نمی آمد بطور معما از لفظ خیش تعبیر کردہ فافہم مطلب اینست کہ سال این عہدہ در مصرع آیندہ است۔ چون ممدوح جج ہفتم مقرر شدہ اندیشی شان برشش ثابت است " ۷۷

اسی طرح حروف مہملہ (غیرمنقوطہ) وغیرہ میں بھی تاریخیں کہی گئیں ہیں ۔ ان تمام صنعتوں کی مثالیں نقل کرنا غیر ضروری ہے ۔

میر عبدالجلیل واسطی کے مذکورہ مجموعہ تاریخ کے دونوں نام تاریخی ہیں ۔ اس مجموعے کے بعد کتابوں اور پھر افراد کے تاریخی نام رکھے جانے کا بھی سلسلہ شروع ہوا*۔ یہ بات دلچسپی کی ہے کہ اردو شاعروں کے اولین دو تذکروں کے نام بھی تاریخی ہیں ۔ قایم کے تذکرے کا نام ان کے ایک دوست خواجہ اکرم نے

مخزن نکات = ۱۱۶۸

تجویز کیا تھا ۔ محمد تقی میر نے بھی لفظ '' نکات '' کو لے کر اپنے تذکرے کا نام تاریخی

نکات الشعرائے ہندیہ ** = ۱۱۶۷

مقرر کیا البتہ یہ نام چونکہ طویل تھا ، عام طور سے اسے نکات الشعرا ہی کہا ہے۔

دہلی میں بھی بعض لوگوں نے اپنی کتابوں کے نام تاریخی رکھے تھے۔ اس معاملے میں شیخ امام بخش صہبائی کو خصوصیت ہے ان کی کئی تحریروں کے نام تاریخی ہیں۔ لکھنو میں ناسخ اور ان کے کئی شاگردوں کے

* کتابوں کا تاریخی نام رکھنے کا سلسلہ بہت پہلے شروع ہو چکا تھا ۔ مثلاً مولانا فخرالدین علی واعظ کاشفی کی کتاب کے عنوان " رشحات عین الحیات " کے لفظ " رشحات " سے سال تصنیف ۹۰۹ھ برآمد ہوتا ہے ۔ اگر اہتمام کے ساتھ اس موضوع پر مطالعہ کیا جائے تو کتابوں کا تاریخی نام رکھنے کا نقطہ آغاز اس سے بھی پہلے مل سکتا ہے ۔ دانش۔

** اردو کے ایک پروفیسر نے راقم سے سوال کیا کہ گیا" نکات الشعرائے ہندیہ" کی ترکیب درست ہے۔ قطع نظر اس سے کہ تاریخ گویوں نے اول روز سے اپنی تاریخوں میں الفاظ صحیح مفہوم و ہیئت کے مطابق تصرف کیا ہے چنانچہ شروع میں اس کی کچھ مثالیں نقل کی گئی ہیں ، میر کے معاصر خواجہ خان حمید کے تذکرے میں بھی ہے

" این تذکرہ الشعرائے ہندیہ ترتیب دادم" (گلشن گفتار ص ۲)

اس قسم کی ترکیبیں اس زمانے کی ہندوستانی فارسی کی دوسری کتابوں میں بھی مل سکتی ہیں۔

دواوین کے نام بھی تاریخی ہیں خود ناسخ کے دواوین کا یہی حال ہے یعنی

| دیوان ناسخ | دفتر پریشان | دفتر شعر |
|---|---|---|
| ۱۲۳۲ | ۱۲۴۷ | ۱۲۵۴ |

پہلے دیوان کی تاریخ '' زبروبینات '' کے اعداد سے نکلتی ہے جس کی تفصیل آگے آئے گی ۔

میر علی اوسط رشک کے بارے میں کہا گیا ہے کہ انہیں :

'' شاعری کی سرکار سے تاریخیں کہنے کا ٹھیکہ ملا ہے '' ۷۸

ان کے دو دیوان ان کی تصحیح سے چھپ گیے تھے جن کے تاریخی نام '' نظم مبارک '' = ۱۲۵۳ اور '' نظم گرامی '' = ۱۲۶۱ ہیں تیسرا بوان راقم نے مرتب کیا ہے اور اس کا نام '' نظم آخریں '' = 1851 رکھا ہے ۔

اسی طرح منیرشکوہ آبادی کے تین دیوان ہیں ۔ ان کے تاریخی نام یہ ہیں :

| منتخب العالم | تنویرالاشعار | نظم منیر |
|---|---|---|
| ۱۲۶۴ | ۱۲۶۹ | ۱۲۹۰ |

افراد کے ناموں میں شیخ محمد حاتم کا نام تاریخی " ظہور"=۱۱۱۱ بتایا گیا ہے یہ وہ ہی سال ہے جب واسطی نے قلعہ ستارہ کی تاریخیں کہی تھیں حاتم کا شمار دھلی کے اولین اردو شاعروں میں ہوتا ہے لکھنو میں تد بیرالدولہ مظفر علی خاں اسیر کا نام مظفر = ۱۲۲۰ تھا ، اس سے ان کا سال ولادت معلوم ہوتا ہے ۔ اسی طرح دہلی میں مولانا محمد حسین آزاد کا تاریخی نام ظہور اقبال =۱۲۴۵ بتایا گیا ہے اور بھی بہت لوگوں کے نام تاریخی ہوئے ہیں بلکہ یہ رواج اب تک بھی جاری ہے۔

میر عبدالجلیل واسطی کے بعد عام طور سے تاریخی مادوں کو جمع کرنے کا شوق پیدا ہوا ۔ اسی صدی کے اوسط میں محمد مجیب ناگوری قادری نے بعض صوفیا کی وفات کی تاریخوں کو ایک مجموعہ کی صورت میں ۱۱۵۵ھ/ ۱۷۴۲ء میں مرتب کیا اور اس کا نام '' مخزن الاعراس '' یا '' اعراس

نامہ ‘‘ مقرر کیا ۔ اس مجموعہ کی ایک نقل جو ۱۳۷۲ھ/۱۹۵۳ء میں لکھی گئی مولانا آزاد لائبریری علی گڑھ میں ہے۔ ایک دوسرا نسخہ ایشیاٹک سوسائٹی آف بنگال کلکتہ میں محفوظ ہے ۔

ایک اور کتاب نوازش علی خاں شیدا حیدرآبادی کی منتخب الاعداد =۱۱۷۳ ہے جو مادہ ھائے تاریخ پر مشتمل ہے ۔ اس کا ایک نسخہ قومی عجائب گھر کراچی میں موجود ہے ۷۹

شیدا نے ۱۲۱۲ھ/۹۸-۱۷۹۷ء میں وفات پائی تھی ۔ وہ میر نظام علی خاں آصفجاہ دوم کے عہد میں ’’ میر ساماں ‘‘ کے منصب پر فایز تھا ۔ اس کی تصانیف میں تین مثنویاں اعجاز احمدی، روضۃ الاطہر اور گلشن ایمان ہیں ۔ ایک کتاب ’’ جامع الفواید ‘‘ کے نام سے بھی اس نے ۱۱۸۵ھ/۱۷۷۱ء میں تالیف کی تھی ۔

## (۱۴)

اورنگ زیب عالمگیر کے بعد کا زمانہ سیاسی عدم استحکام کا زمانہ تھا ۔ محمد شاہ بادشاہ کے عہد میں کس قدر اطمینان کی صورت تھی لیکن اس کے بعد پھر انتشار کا عالم رہا ۔ ان حالات میں بڑی بات یہ ہوئی کہ اہل علم و دانش نے ماضی کی علمی اور ادبی روایتوں کو کسی نہ کسی طرح برقرار رکھا ۔ تاریخ گوئی کا سلسلہ بھی جاری رہا لیکن معیار میں کوئی نمایاں ترقی نہیں ہوئی ۔ فرخ سیر بادشاہ کے جلوس اور معزولی کی تاریخ کسی نے اچھی کہی تھی ۔

سال جلوس وعزلت فرخ سیر زعقل ☆ چون من سوال کردم اوگفت ناگہان

۱۱۵۰

یک بار بست وشش ودگر بار نوزدہ ☆ از نام او بدر کن وتاریخ او بدان ۸۰

| ۱۱۵۰ - ۲۶ | ۱۱۵۰ - ۱۹ |
|---|---|
| ۱۱۲۴ | ۱۱۳۱ |

میر عبد الجلیل واسطی زندہ تھے اور تاریخ گوئی کے فن میں اپنے کمالات کا اظہار کرتے رہتے تھے ۔ نظام الملک کو محمد شاہ بادشاہ نے

خلعت وزارت اور خطاب آصفجاہ عطا کیا ۔ واسطی نے ایک قصیدہ کہا جس میں فارسی، عربی، ترکی اور اردو چاروں زبانوں میں شعر کہے اور تاریخیں بھی نکالیں ۔ اس کا ایک شعر یہ ہے :

ہزار یکصد وسی وچہار نص نشاط دوگونہ جوہر تاریخ ازوشود پیدا

۱۱۳۴

واسطی کے انتقال کے بعد میر غلام علی آزاد بلگرامی نے تاریخ گوئی میں نام پیدا کیا ۔ انہوں نے بھی کئی نہایت عمدہ تاریخیں کہیں ۔ محمد شاہ بادشاہ، نواب قمرالدین خاں وزیر اور آصفجاہ تینوں ایک سال میں مرے ۔ آزاد نے کہا

گشت تاریخ چوں کشیدم آہ فوت شاہ وزیر و آصفجاہ

۶ ۱۱۶۷ = ۱۱۶۱

تیرھویں صدی ہجری/انیسویں صدی عیسوی کے نصف اول میں شیخ امام بخش صہبائی اور حکیم مومن خاں مومن وغیرہ نے دہلی میں تاریخ گوئی کے لیے شہرت پائی اور بہت برجستہ صوری اور معنوی تاریخیں کہیں ۔ صوری و معنوی تاریخوں کا چلن دہلی میں اس زمانے میں بہت زیادہ نہیں معلوم ہوتا ۔

لکھنو میں شیخ امام بخش ناسخ نے تاریخ گوئی میں مہارت پیدا کی ان کے بعد ان کے شاگردوں نے اس فن کو خوب فروغ دیا ۔ ناسخ کے شاگردوں اور معاصروں نے تاریخوں سے قصیدے کا بھی کام لیا اور غالباً یہ بھی لکھنو میں قصیدہ گوئی کے زوال کا ایک سبب رہا ہے ۔ سعادت خاں ناصر نے اپنے تذکرہ میں تاریخ گوئی کے لیے بعض شاعروں کا خصوصیت سے ذکر کیا ہے لکھتا ہے ۔

"زکی مہدی علی ۔ صاحب ارشاد، علم معما اور تاریخ میں استاد" ۸۱

"اظہر شیخ کرامت علی ۔ مرد نام آور، شاعر بہتر ۔ تاریخ گوئی میں مشہور" ۸۲

ناصر نے ان کی چند تاریخیں نقل کی ہیں ۔ انہیں میں ایک بہادر شاہ

ظفر کے جلوس کی تاریخ بھی ہے :

گر فکر تراست بہر تاریخ
اظہر تو بگو چراغ دہلی
۱۲۵۳

" چراغ دہلی " سے بہادر شاہ کی تخت نشینی کی تاریخ صہبائی دہلوی نے بھی نکالی تھی ۔ اسے توارد سمجھنا چاہیے ۔

'' شایق میر محمد ۔ کاشف غلاق ودقائق ۔ ریختہ پر تاریخ گوئی اس کی فایق '' ۸۳

'' میر علی اوسط صاحب تخلص رشک گویا تاریخ کا جامہ ان پر قطع ہوا ہے '' ۸۴

میر رشک نے اپنی بعض غزلوں کے مقطعوں میں بھی تاریخیں کہی ہیں ۔ ان کے ولی نعمت آغا علی خاں مہر نے بھی اپنی کئی غزلوں کے مقطعے تاریخی کہے تھے ۔ اس کے بعد تو نوبت یہ ہوئی کہ ایک سے زاید شاعروں نے ایسے دیوان تیار کیے جن میں تاریخی مقطعوں کا التزام کیا گیا تھا ۔ میر رشک کے صاحبزادے میر علی ضامن شوق کے بارے میں ہے ۔

'' صاحب دیوان ۔ ان کی ہر غزل کا مقطع تاریخی ہوتا ہے '' ۸۵

اس زمانے میں نئی نئی صنعتوں میں تاریخیں کہی گئیں چنانچہ شیخ امام بخش ناسخ کے پہلے دیوان کے بارے میں ہے :

'' نامش تاریخی در عدد زبر و بینات برآوردۂ میاں غنی شاگرد شیخ صاحب مرحوم ۔

دیوان ناسخ

یعنی عدد حرف زبر و بیناتش جمع کردہ تاریخ بر می آید وقاعدہ اش این است کہ از اسم ملفوظی ہر حرف اولینش حرف زبرست وما بقی بینات مثلاً حرف ' د ' اسم ملفوظی آں د = ۴ ال = ۳۱ است ۔ پس چہار عدد حرف زبرست وسی ویک عدد بینات ۔ پس دیگر حروف ہم برین قیاس باید فہمید ۔ مجموع عدد حروف زبر از دیوان ناسخ

ہفت صدو ہشتادو دو شدند

د ی و ا ن + ن ا پس خ

۷۱ + ۷۱۱ = ۷۸۲

مجموع عدد حروف بینات از دیوان ناسخ

ال ی او لف ون ون لف ین ے

۳۱ + ۱۰ + ۷ + ۱۱۰ + ۵۶ + ۵۶ + ۱۱۰ + ۵۶ + ۱۰ = ۴۵۰

ہر گاہ کہ عدد زبر و بینات ہر دو جمع کردیم مجموعش = ۱۲۳۲
یکہزار و دو صد وسی ودو شدند وہمیں سال تاریخ تصنیف دیوان
اول است "۔

اسی طرح محسن کاکوری نے اپنے ایک دوست کی شادی کی تاریخ
اس شعر سے کہی تھی :

مبارک آمد زکدای مے وصال مدام امجد ۱۲۶۴

دمیدعید امید ازیں مہ بہ چارستون والف ودوصد ۱۲۶۴

'' اس شعر سے کئی طرح تاریخ نکلتی ہے اول صوری '' چار ستون
والف ودوصد ۔

دوم مصرع اول سے سنہ ہجری اور مصرع ثانی سے سنہ ہجری برآمد
ہوتے ہیں ۔

سوم مصرع اول وثانی کے حروف منقوط کے اعداد بہ قاعدہ جمل
لینے سے ۱۲۶۴ھ نکلتے ہیں ۔

چہارم مصرع اول کے حروف غیر منقوط اور مصرع ثانی کے حروف
منقوط کے اعداد جمع کیے جائیں تو ۱۲۶۴ھ نکلتے ہیں ۔

پنجم مصرع اول کے حروف منقوط اور مصرع ثانی کے حروف غیر
منقوط جمع کیے جائیں تو ۱۲۶۴ھ نکلتے ہیں ۔'' ۸۶

اسی طرح قرآن پاک کی سورۂ فیل سے بھی محسن نے کئی طریقوں
سے ۱۲۷۴ کے عدد برآمد کیے ہیں ۔ ۸۷

## (۱۵)

مفتی غلام سرور لاہوری نے بزرگان دین اور صوفیائے کرام کا ایک ضخیم تذکرہ لکھا ۔ اس میں تمام بزرگوں کی وفات کی تاریخیں کہیں اور تذکرہ کا تاریخی نام "خزینتہ الاصفیا'' = ۱۲۸۰ مقرر کیا ۔ یہ کتاب قطعات تاریخی کا ایک نہایت قابل قدر ذخیرہ ہے ، اس کے بعد کئی لوگوں کو قدماء کی تاریخیں کہنے کا شوق پیدا ہوا ۔

ڈپٹی عبدالغفور خاں نساخ نے بھی بہ کثرت قطعات تاریخ کہے اور ان کا ایک ضخیم مجموعہ ''گنج تواریخ'' = ۱۲۹۰ کے نام سے تیار کیا جو اکتوبر ۱۸۷۴ء میں چھپا ۔ پھر ایک اور مجموعہ ''کنز تواریخ'' = ۱۲۹۴ کے نام سے تیار کیا جو اول الذکر کا ضمیمہ تھا ۔

تقریباً اسی زمانے میں محمد علی جویا نے تاریخ گوئی کے قاعدوں اور صنعتوں کے بیان میں ایک کتاب ''سرود غیبی'' = ۱۲۹۲ یا "خیابان تاریخ" = ۱۸۷۵ کے نام سے تیار کی ۔ جویا مراد آباد کے رہنے والے تھے ۔ میر رشک سے کسب فیض کیا تھا ۔ نواب زین العابدین خاں عابد رامپوری کے کہ جو راج سوای جیپور میں فوجدار تھے ، متوسل تھے ، اور اسی ملازمت کی وجہ سے وہاں رہنے لگے تھے ۔ یہ کتاب مقبول ہوئی اور نولکشور پریس لکھنو سے اس کے ایک سے زیادہ ایڈیشن نکلے تھے ۔ درگا پرشاد نادر نے اس کتاب کی بنیاد پر لکھا ہے کہ :

''میرے نزدیک تو جویا اس فن میں سب پر سبقت لے گیا جیسے معما کے فن میں صہبائی جنت ماوای'' ۸۸

انھوں نے یہ بھی کہا ہے کہ :

"جویا ممدوح کی کتاب لاجواب مسطور میں عجیب عجیب باتیں نظر آئیں ۔ بے اختیار دل چاہا کہ اس کا لب لباب بھی نذر احباب ہو ۔" ۸۹

جویا نے اپنی کتاب میں مختلف صنعتوں کی مثالوں کے لیے خود تاریخیں کہی ہیں ۔ بعض گذشتہ اوراق میں نقل کی گئیں ۔ دو اور یہاں تحریر کی جاتی ہیں :

''صنعت کامل ۔ جب کہ ایک مادہ سے چند تاریخیں نکالیں

اور چند مادوں سے تاریخ استخراج کریں تو اسے صنعت کامل سمجھیں جیسے جویا صاحب نے دس شعر لکھے اور ان سے بارہ ہزار تاریخیں نکالیں اس طرح پر کہ :

اول تو ہر مصرع تاریخی کہا ہے ۔ پھر ہر شعر کے حروف منقوطہ سے اور نیز غیر منقوطہ سے جدا جدا تاریخ برآمد کی ۔ پھر پہلے مصرع کے حروف معجمہ اور دوسرے کے مہملہ اور اسی طرح اس کے عکس سے الگ الگ تاریخ نکالی ۔ پس یہ کل ساٹھ تاریخیں ہوئیں مگر حضرت نے آگے ترتیب کے قاعدے کو جاری فرمایا کہ پہلا مصرع اخیر کے سب مصرعوں سے ملے تو ۳۶۰ تاریخیں ہوئیں ۔ پھر اسی طرح باقی نو مصرع اولی مصاریع ثانی سے ضم ہوں تو ۳۲۴۰ تاریخیں ہو جائیں ۔ پس یہاں تک ۳۶۶۰ تاریخیں ہوئیں ۔ پھر حضرت فرمائے ہیں ۔ کہ مصاریع اول کو دوم فرض کیا اور دوم کو اول ۔ گو اس ترکیب سے ۳۶۶۰ تاریخیں اور ہو جائیں گی مگر میرے نزدیک یہ سراسر تکلف بیجا ہے ۔ الغرض کل ۷۳۲۰ ہوئیں ۔ اس تکلف سے بھی پوری بارہ ہزار نہیں آئیں ۔ شاید مصنف صاحب نے کوئی تکلف اور دور از قیاس بھی کیا ہو جو اس ہیچمدان کی سمجھ میں نہیں آیا کیونکہ حضرت نے اس کی تشریح بہت ہی کم لکھی ہے ۔ خیر یہ کیا کم ہے ۔

چامراج پریس بنگلور کا قاسم الاخبار نمبر ۵ ، جلد ۲۳ ، مطبوعہ ۱۱ دسمبر ۱۸۸۲ء لکھتا ہے کہ جناب عبدالحفیظ صاحب معجز بنگلوری نے یہ چھ شعر تاریخی اس پرچہ کی تعریف میں اسی صنعت میں لکھے ہیں جن سے دس ہزار تاریخ نکلتی ہیں اور وہ یہ ہیں :

تاریخ بہ صنعت کامل

قاسم قرطاس است نو ہوا حل گلشن مرہم شاہد سوار

۱۰۰ ۱۳۰۰ آ ۸ ۱۳۰۰ ۲۰۰

ہار مہ نور خاور کام ملک نسخہ در دو حمام کا مگار

۵ ۱۳۰۰ ۲۰ ۵۰ ۱۳۰۰ ۲۰۰

طالع خر سند سال لمع باد عام نثر گل و ماہ و قار

۹ ۱۳۰۰ ۴ ۷۰ ء ۱۳۰۰ ۲۰۰

مطلع نور خیبر و اہل کلہ — خندہ طور حصول کوہسار

۴۰ ۱۳۰۰ ۵ — ۲۰۰ ۱۳۳۰۰ ۲۰۰

شمع روشن ماہ و طالع صلح کل — حافظ رحم کل انحل حصار

۳۰۰ ۱۳۰۰ ۳۰ — ۸ ۱۳۰۰ ۲۰۰

نثر قاسم مطلع کامل حسام — سیف معجز للہ روح نثار

۵۰ ۱۳۰۰ ۴۰ — ۶۰ ۱۳۰۰ ۲۰۰

۱۳۰۰ میزان اول — میزان اواخر ۱۳۰۰

تیرہ سو ہجری نبوی کے دس ہزار مادہ اس طرح پیدا کر لو :

۱ ۔ سر مصاریع — ۲ ۔ ہر مصرع کا اخیر

۳ ۔ ہر مصرع تاریخ ہے — ۴۔ اول و دوم مصرعوں کے

۵ ۔ غیر منقوطہ — حروف منقوط

۶ ۔ پہلے نیموں کے معجمہ حروف، دوسروں کے مہملہ — ۷۔ اول کے بے نقط، ثانی کے نقطہ دار

۸ ۔ ہر ایک مصرع اولی کو باقی کے مصاریع ثانی سے ربط دیکر اعمال بالا جاری کرو۔" ۹۰

اس سے بھی زیادہ مشکل اور دلچسپ ایک اور تاریخ محمد علی جویا کی ایجادات سے اس طرح ہے :

" صنعت نو۔ ایک مادہ میں لاکھ تاریخیں ہوں ۔ یہ بھی ایجاد خامہ جویا ہے :

زدست باقی بقتل آمد غم فراواں بما مرکب ۱۸۷۲ء

تاریخ قتل میو صاحب گورنر جنرل بہادر ہند ہے ۔

پہلے اول حرف کو لو اور بعد تیسرے ، پانچویں ، ساتویں وغیرہ کو۔ اس طرح جس حرف سے چاہو شروع کرو۔ اس کے بعد ترک کرتے جاؤ یہ بھی پراز تکلف ہے ۔

اس تکلف سے بھی اول مرتبہ تیس تاریخیں نکلیں گی۔ اگر اس کے عکس پر عمل کرو۔ جیسا کہ مصنف صاحب نے فرمایا ہے یعنی پہلے پچھلا حرف

لو ، پھر ۲۸ ، ۲۶ وغیرہ ۔ بعد ازاں ۲۹ ، ۲۷ وغیرہ تو تیس اور ہوں ۔ پس کل ساٹھ ہوئیں ۔

اب وہ کہتے ہیں پھر دوسرے کو پہلا سمجھو اور وہی عمل کرو۔ غرض اس طرح ۶۰ × ۶۰ = ۳۶۰۰ ہو جائیں گے نہ کہ ایک لاکھ بارہ ہزار ہو جائیں جیسا کہ حضرت فرماتے ہیں ۔ مگر ہاں اور کوئی تکلف دور ازقیاس جاری کیا ہو تو سمجھ میں نہیں آتا '' ۹۱

اصولی اور صحیح بات تاریخ گوئی کے بارے میں جو درگا پرشاد نادر نے لکھی ہے یہ ہے کہ :

'' علم بلاغت میں جس قدر صنایع لفظی و معنوی ہیں ' اگر شاعر ان پر بخوبی حاوی ہو تو صدھا صنعتوں میں تاریخ کہہ سکتا ہے غرض جس قدر کسی کو کسی خاص فن میں مہارت ہو وہ اسی قدر اس میں ترقی کر سکتا ہے ۔ یہ بیان صرف نمونہ کے طور پر اچھا ہے۔'' ۹۲

محمد علی جوہا کی کتاب کے تقریباً ساتھ ہی میر عباس نامی ایک صاحب نے بھی ایک کتاب شائع کی تھی ۔ اس کے بارے میں درگا پرشاد نادر نے لکھا ہے :

'' میرے مہربان میر عباس صاحب نے ایک رسالہ بنام استخراج ۔ التواریخ چھپوا دیا ہے ۔'' ۹۳

یہ میر عباس خواجہ وزیر کے شاگرد تھے ۔ اور استاد کی طرح اپنے نام کی مناسبت سے عباس تخلص کرتے تھے ۔

بہ کثرت مادہ ہائے تاریخ کہہ کر ان کے مجموعے تیار کر لینے کا شوق تیرھویں صدی ہجری کے بعض اور شاعروں کو بھی رہا ہے انھیں میں شاہ غلام یحییٰ عظیم آبادی (متوفی ۱۳۰۲ھ مطابق ۱۸۸۵ء) بھی تھے ۔ انھوں نے اپنے مجموعے کا نام '' کنز تواریخ '' مقرر کیا تھا جس سے اس کا سال ترتیب ۱۲۹۴ھ مطابق ۱۸۷۷ء معلوم ہوتا ہے ۔ یہ کتاب شایع نہیں ہو سکی البتہ ڈاکٹر عابد رضا بیدار نے اس میں سے ۱۲۰۳ھ سے ۱۲۹۹ء ھ تک کے قطعات تاریخ کو خدا بخش لائبریری جرنل شمارہ نمبر ۲۰ میں چھاپ دیا

ہے اس کتاب کے تعارف میں انھوں نے لکھا ہے :

"کنز تواریخ جس کا ایک اور تاریخی نام " مجلد تواریخ " ہے میں اولین قطعہ تاریخ رسول اکرم کی تاریخ پیدایش پر ہے ۔ پھر وفات نبوی پر، پھر تاریخ بتاریخ پہلی، دوسری اور تیسری صدی کے دو دو چار چار اہم سنین کی تاریخیں ہیں ۔ پھر گیارھویں اور بارھویں صدی کی چند تاریخیں ہیں ۔ تیرھویں صدی ۱۲۰۳ھ سے شروع ہوتی ہے ۔ " ۹۴

۱۳۲۵ھ میں شیخ کاظم حسین صدیقی متوطن پھپھوند ضلع اٹاوہ نے اپنا دیوان '' نشید کاظم '' کے تاریخی نام سے مرتب کیا جو الہ آباد سے ایک برس بعد چھپ کر شایع ہوا ۔ اس دیوان کا ایک دوسرا تاریخی نام انھوں نے '' یادگار کاظم حسین '' بھی مقرر کیا ۔ اس میں صفحہ ۱ سے صفحہ ۲۸ تک سلام نبوی، منقبت حضرت علی، مذمت نا اہلی اور مخمسات وغیرہ ہیں ۔ صفحہ ۲۹ سے دیوان التواریخ = ۱۳۱۹ شروع ہوتا ہے ۔ یہ نام بھی تاریخی ہے ۔ یہ دیوان صفحہ ۱۶۴ پر مکمل ہوتا ہے ۔ اس کے بعد مناظر الاسماء = ۱۳۲۵ ہے جس میں اسمائے حسنی کا بیان ہے ۔ پھر صفحہ ۲۱۵ سے جدول اعداد حروف ابجد ہے جس میں ہر حرف کے اعداد چار طرح تحریر کیے ہیں یعنی عدد زبر، عدد بینات، عدد مکتوبی صغیر، عدد مکتوبی کبیر ۔ مثلاً حرف الف کے اعداد اس طرح ہیں :

الف یعنی عدد زبر = ایک

۱ ۱۱۰ عدد بینات = ۱۱۰

۱۱۱

عدد مکتوبی صغیر = ۱۱۱

عدد مکتوبی کبیر اس طرح ہوئے :

الف لام فا

۱۱۱ ۷۱ ۸۱ = ۲۶۳

اسی طور پر ایک دوسری جدول میں اسمائے حسنی کے حروف چہار گانہ لکھے ہیں

" نشید کاظم " کا آخری جزو " معمیات کاظم " ہے ۔ فن معما

کسی زمانے میں بہت مقبول تھا لیکن ۱۸۵۷ء کے بعد اس کا رواج کم ہو گا اور بالآخر اب یہ فن واقعی ایسا معما بن گیا ہے جس کے جاننے سمجھنے والے نایاب ہوتے جا رہے ہیں ۔

'' دیوان التواریخ '' اپنی نوعیت کا انفرادی کام ہے جس میں صرف معاصرین سے متعلق تاریخیں جمع کی گئی ہیں ۔ تاریخ گوئی کی جتنی صنعتیں رایج رہی ہیں اس مجموعہ میں بیشتر تاریخیں موجود ہیں اس لیے یہ مجموعہ نہایت بیش قیمت اور قابل قدر ہے ۔

عارف نوشاہی نے لکھا ہے کہ :

'' سلسلہ نوشاہیہ کےشعراء کی ایک روایت یہ بھی رہی ہے کہ انھوں نے اپنے سے پہلے اور معاصررجال دین و ادب کی وفات یا دیگر اہم موقعوں پر قطعات تاریخ لکھے ہیں ۔'' ۹۵

چنانچہ موصوف نے ایسے کئی قطعات اورکتابوں کا پتا دیا ہے بعض یہ ہیں :

عیون التواریخ از سید غلام مصطفی نوشاہی
۱۳۸۴

اعداد التاریخ اور اعجازالتواریخ از سید شریف احمد شرافت نوشاہی پہلی کتاب ہنوزغیر مطبوعہ ہے۔ البتہ دوسری کتاب کا خلاصہ عارف نوشاہی صاحب نے '' منتخب اعجازالتواریخ'' کے نام سے ۱۳۹۶ھ مطابق ۱۹۷۶ء میں اپنے مقدمہ کے ساتھ شایع کر دیا ہے۔اس کتاب میں ۱۰۱۲ھ سے ۱۳۹۶ھ تک کے واقعات سے متعلق شرافت نوشاہی کے قطعات تاریخ شامل ہیں ۔

تاریخ گویوں نے مبتدیوں کی سہولت کے لیے مختلف اعداد کے مادہ ھاے تاریخ کو بھی یکجا کیا گیا ہے ۔ اس سلسلے میں پہلی کتاب غالباًتیرھویں صدی ہجری/انیسویں صدی عیسوی میں مرتب کی گئی ہو گی ۔ جناب عارف نوشاہی نے ایک کتاب کے مخطوطہ کے بارے میں لکھا ہے ۔

'' میزان تاریخ ازموھن لال مجایسی کا یستھ۔ در دستگاہ واجد علی شاہ

فرمانروائے لکھنو منشی بودہ ۔ در ۱۲۶۱ھ مطابق ۱۸۴۵ء نگاشتہ است
مجموعہ مادہ ھائے تاریخ است از عدد یک تا یکہزار" ۔ ۹۶

اس کے بعد چودھویں صدی ہجری کے آغاز میں حکیم میر نادر علی موسوی رعد تخلص نے ایک کتاب گنجینہ تواریخ اسی طور پر مرتب کی اور اس کا تاریخی نام ''مراۃ الخیال'' = ۱۳۱۳ مقرر کیا ۔ مولف نے مقدمہ میں لکھا ہے کہ :

" این نسخہ متوازی الاعداد کتابیست مشتمل بر قواعد و الفاظ و فقرات تاریخی کہ برائے افادۂ عام تالیف نمودہ‌ام و زنگ اشکال از آئینۂ تاریخ زدہ‌ام ۔ خالق حروف و اعداد مقبول و مفید عالم گرداناد " ۹۷

اس کتاب میں ایک سے انیس سو تک کے مادۂ تاریخی جمع کیے گئے ہیں اور اس طرح یہ کتاب بہت زیادہ مفید ہے۔ختم کتاب میں یہ مصرع لکھا ہے ۔

شد خاتمہ کتاب اکنون = ۱۹۰۰

اس کے بعد ''تکملہ'' میں ''نظایر اقسام تاریخ' اور امثلۂ تواریخ معنوی ، امثلۂ تواریخ صوری و معنوی ، اور تواریخ طبع این کتاب '' شامل ہے

کتاب ''گنجینہ تواریخ'' میں احمد عبدالعزیز صاحب جنگ بہادر کا کہا ہوا ایک قطعہ تاریخ انتقال نواب مختار الملک بہادر بھی نقل ہوا ہے جس کے ہر فقرے سے تاریخ ۱۳۰۰ نکلتی ہے :

سال وفات حاکم بندہ پرور
دستور نامجوے وزیر نامور
چشمہ الطاف و معدن سخا
منبع فرہنگ و مخزن عطا
قوی دست عالی تبار
حق پسند عدالت شعار
شعاع مہر وزارت
بدر منیر آسمان امارت

عالی صفات شہیر زمن
بہرام صولت مدار المہام ملک دکن

عزیز یار جنگ نے ۱۳۱۷ھ میں فن تاریخ سے متعلق ایک کتاب لکھی جس کا تاریخی نام ''غرایب الجمل'' ہے۔

## کتابیات

برصغیر میں اب تک تاریخ گوئی کے فن سے متعلق فارسی اور اردو میں کئی کتابیں مرتب اور طبع ہو چکی ھیں ۔شاعروں کو قطعات تاریخی کہنے اور جمع کرنے کا بھی شوق رہا ھے ۔ اس نوعیت کی کتابوں کی جامع فہرست کی تیاری بجائے خود ایک مقالہ ھے۔ البتہ موضوع کی مناسبت سے یہاں چند کتابوں کا ذکر بے فائدہ نہیں ہو گا ۔

۱ ۔ آخرت باقی از کھنولال تایب ، مطبوعہ لکھنو ۱۳۱۴ھ/۱۸۹۶ء

۲ ۔ آئینہ تواریخ یا تحفہ شایق از الٰھی بخش شایق، بسال ۱۲۹۵ھ/ ۱۸۷۸ء ،مطبوعہ ۱۳۱۲ ھ /۱۸۹۴ء ، ۲۳۲ص

۳ ۔ احسن التواریخ از سید دلدار حسین اظہر الہ آبادی، مطبوعہ اعظم پریس حیدرآباد دکن ، ۱۳۶۷ھ ۱۹۴۸ء ، ۵۶ص

۴ ۔ اعجاز التواریخ از سید شرافت نوشاھی (م ۱۹۸۳) مصنف کے کہے ہوئے تاریخی قطعات ھیں ۔ کتاب کا مکمل مسودہ کتابخانہ نوشاھیہ میں محفوظ ھے اور اس کا انتخاب بہ عنوان '' منتخب اعجاز التواریخ '' بکوشش عارف نوشاھی مکتبہ نوشاھیہ ساھن پال ضلع گجرات (پاکستان) کی طرف سے ۱۹۷۶ء میں شائع ہو چکا ھے ۔

۵ ۔ اعجاز التواریخ از محمد ولایت علی خان ، مطبوعہ ابوالعلائی سٹیم پریس ۔ آگرہ ، ۱۳۳۲ھ ۔ قطعات تاریخ پر مشتمل ھے ۔

۶ ۔ اعداد التاریخ از شرافت نوشاھی ۔ نامکمل مسودہ۔کتابخانہ نوشاھیہ، ساھن پال میں موجود ھے ۔ مادہ ھاے تاریخ کا مجموعہ ھے ۔

۶ الف ـ اعلی حضرت کی تاریخ گوئی از عبد الحکیم خان اختر شاہجہانپوری،ادارۂ غوثیہ رضویہ لاہور، ۱۴۰۶ھ/۱۹۸۶ء، ۶۴ص
مولانا احمد رضا خان بریلوی (م ۱۳۴۰ھ) کو تاریخ گوئی کا ملکہ حاصل تھا ـ ان کے کہے ہوئے بعض قطعات تاریخ اور مادوں پر بحث کی گئی ہے ـ

۷ ـ افادۂ تاریخ از جلال لکھنوی ـ بسال ۱۳۰۲ھ/۱۸۸۵ء ـ مشمولہ نگار رامپور جولائی ۱۹۶۳ء ـ

۸ ـ ام التواریخ از منشی حسین علی فرحت دہلوی بسال ۱۲۸۹ھ/ ۱۸۷۲ء ـ مطبوعہ مطبع قاسمی میرٹھ ۱۳۲۴ھ/۱۹۰۶ء ۲۲۴ ص ' مادہ ہائے تاریخ پر مشتمل ہے ـ

۹ ـ بیان التواریخ از محمد عزیز اللہ عزیز عرف محمد ولایت علی خان ، مطبوعہ ابوالعلائی سٹیم پریس آگرہ ۱۳۳۲ھ/۱۹۱۴ء .
۷۵۰ھ تا ۱۳۲۲ھ کے واقعات پر مبنی تاریخی قطعات کا مجموعہ ھے ـ

۱۰ ـ تاریخ الاسماء از سید ابرار حسین ھاشمی فتحپور ھنسوہ ـ ماھنامہ نگار لکھنو بابت دسمبر ۱۹۲۵ء میں تبصرہ چھپا ھے ـ

۱۱ ـ تاریخ لطیف از مہدی علی خان ممتاز رامپوری ' بسال ۱۳۳۹ھ/۱۹۲۱ء ' مشمولہ نگار رامپور جولائی ۱۹۶۳ء ـ

۱۲ ـ تاریخوں کے پھول از اسد اللہ حسینی ، مطبوعہ شمس المطابع حیدرآباد دکن ۱۳۴۹ھ ، ۸۸ص ، تاریخی قطعات پر مشتمل ھے ـ

۱۳ ـ تاریخی خزانہ از حافظ فیروز الدین ککےزئی ، مطبوعہ اسلامیہ سٹیم پریس لاھور، ۱۹۰۸ء، ۴۰ ص ـ

۱۴ ـ تواریخ اکمل از مجید شاہ عرف فقیر محمد فدا ، بمبئی ۱۳۰۸ھ/۱۸۹۱ء ـ

۱۵ ـ تواریخ مبین یا آیات کمال از حکیم سید محمد مہدی کمال ـ

الدین ابن جلال لکھنوی ' مطبع تصویر عالم لکھنو ۱۳۲۲ھ/ ۱۹۰۴ء ، ۵۶ص ،قطعات تاریخ پر مشتمل ہے۔

۱۶۔ تواریخ میلاد از اصغر حسین نامی ' مطبوعہ حیدرآباد دکن ۱۳۲۵ھ/۱۹۰۷ء۔

۱۷۔ جامع التاریخ ازمرزا بہادرعلی صفی مطبوعہ ۱۳۵۶ھ/۱۹۳۷ء۔

۱۸۔ جامع التواریخ از سید دلدار حسین اظہر الہ آبادی، بسال ۱۳۵۶ھ/۱۹۳۷ء مطبوعہ اعظم سٹیم پریس ' حیدر آباد دکن ۱۹۶۱ء۔

۱۹۔ جمیع التاریخ ازقاضی محمد تحسین بیدل ' مطبوعہ لاہور ۱۳۷۱ھ/۱۹۵۳ء۔

۲۰۔ ذکرغم ازشمیم صبا متھراوی ' مطبوعہ البلاغ لکھنو ۱۳۰۵ھ/ ۱۸۱۸ء۔ دوسرا ایڈیشن مکتبہ اردو کراچی سے نکل چکا ہے۔

۲۱۔ رہنمائے تاریخ اردو از حاجی محمد عبدالقادر۔ مطبوعہ معارف اعظم گڑھ۔ ۱۵۰ص ' کتاب کا ایک باب فن تاریخ گوئی پر بحث کے لئے مختص ہے۔ اورولی سے واجد علی شاہ تک ۴۷ شخصیتوں سے متعلق قطعات تاریخ ہیں۔

۲۲۔ ریاض انور از مولانا اجیرالدین محمد ساکن پھول باری ضلع سلہٹ۔ مطبوعہ مطبع نظامی کانپور، ۱۲۹۹ھ/۱۸۸۲ء۔

۲۳۔ زنبیل تاریخی مطبوعہ، مادہ ہائے تاریخ کا مجموعہ ہے

۲۴۔ شاهد غم از سید انور علی شاد جیپوری، مطبوعہ کراچی

۲۵۔ صحیفہ تاریخ از محمد حسین خان میرانی۔ مطبوعہ اردو اکیڈمی بہاول پور، ۱۹۸۴ء ، ۲۷ص ۔ مقدمہ میں فن تاریخ گوئی سے بحث کی گئی ہے اور جن حضرات سے متعلق تاریخیں کہی گئی ہیں ان کے حالات بھی اردو نثر میں لکھے ہیں۔

۲۶۔ عدد التاریخ از تسلیم سہسوانی مطبوعہ اخبار نیراعظم ،مرآد

آبا د ، ۱۳۲۰ھ/۱۹۰۲ء -

۲۷ - عزالتواریخ از اصغر حسین نامی، مطبوعہ حیدرآباد دکن ۱۳۲۵ھ/ ۱۹۰۷ء -

۲۸ - عیون التواریخ از غلام مصطفی نوشاہی (م ۱۹۶۵ء) قطعات تاریخ کا ضخیم مجموعہ ہے جسے شرافت نوشاہی نے مرتب کیا - مخطوطہ کتابخانہ نوشاہیہ میں ہے -

۲۹ - غرایب الجمل ازعبد العزیز جنگ ولا ، مطبوعہ عزیز المطابع حیدرآباد دکن ، ۱۳۳۷ھ/ ۱۹۱۹ء ، ۴۰۸ ص -

۳۰ - نجم ماہ پیکر از نواب زادہ خواجہ محمد افضل جہانگیر نگری ، مطبوعہ یوسفی پریس ڈھاکہ ، ۱۳۱۰ھ/۱۸۹۲ء مراثی اور تاریخی قطعات کا مجموعہ ہے -

۳۱ - فن تاریخ گوئی از کیپٹن منظور حسین، بسال ۱۳۸۷ھ/۱۹۶۷ء - گلوب پبلشرز لاہور ۱۹۷۲ء - ۲۱۶ ص -

۳۲ - قطعات تاریخ (بر وفات اہل قلم و متعلقین اہل قلم) از شان الحق حقی ، مشمولہ سہ ماہی ''اردو'' کراچی نمبر ۳ ، ۱۹۸۵ء جن حضرات کی تاریخیں ہیں ان کے حالات بھی تحریر کئے ہیں -

۳۳ - قطعات تاریخ پیدائش و وفات از محمد سعید حسرت عظیم آبادی، مشمولہ خدا بخش لائبریری جرنل نمبر ۹ ، پٹنہ -

۳۴ - قطعات تاریخ و رباعیات از سید احمد افسر ، مطبوعہ ۱۳۲۹ھ/ ۱۹۱۱ء -

۳۵ - قطعات تاریخی از سعید الرحمن رہبر کانپوری ، مطبوعہ کراچی ۱۳۷۱ھ/۱۹۵۲ء -

۳۶ - کان تاریخ از رام پرشاد - بسال ۱۲۸۲ھ/۱۸۶۵ء ، مطبوعہ مطبع انوری آگرہ ۱۲۹۴ھ/۱۸۷۷ء -

۳۷ - گلبن تاریخ از منشی محمد ارتضا علی کاکوروی متخلص

بہ شرر تلمیذ نواب داغ ۔ بسال ۱۳۱۳ھ ' مطبوعہ محمدن پریس علی گڑھ ۴۳ص، مصنف نے اپنے ہمعصر چند شعروں کے حالات اور ان کی تاریخ گوئی کے ایک ایک دو دو نمونے نواب مزمل اللہ خان رئیس بھیکم پور علی گڑھ کی فرمائش پر جمع کئے ہیں ۔گویا یہ چند تاریخ گو شعراء کا ایک منظوم تذکرہ ہے ۔

۳۸ ۔ گلبن تاریخ از میر مہدی حسین رضوی الم، بسال ۱۳۱۳ھ/ ۱۸۹۱ء ۔ مطبوعہ مطبع فخر نظامی حیدر آباد دکن ۱۳۱۳ھ/ ۱۸۹۲ء ، ۷۰۰ص ، مادہ ہائے تاریخ پر مشتمل ہے ۔

۳۹ ۔ گلزار ہمیشہ بہار از محی الدین حسین خان تسنیم،مطبوعہ نظام المطابع حیدر آباد دکن ۔

۴۰ ۔ گلشن خیال از محمد سعید ، مضوعہ حیدر آباد دکن ۱۲۹۷ھ/ ۱۸۸۰ء ۔

۴۱ ۔ مجموعہ تاریخ از سید محمد ہاشم ، مطبوعہ اسرار کریمی پریس الہ آباد ۱۹۳۳ء ۔

۴۲ ۔ مخبر الواصلین از ابوعبداللہ محمد فاضل معروف بہ مظہر الحق ' مطبوعہ کلکتہ ۱۲۴۹ھ/ ۱۸۳۲ء ، ۱۶۸ ص ۔

۴۳ ۔ مخزن التواریخ مصنف نا معلوم ، مطبوعہ اعظم سٹیم پریس حیدر آباد دکن ۱۳۵۹ھ/۱۹۳۹ء ۔

۴۴ ۔ مساوی الاعداد از میر محمد حسین حیدر آبادی ۔ بسال ۱۲۸۵ھ/۱۸۶۸ء ۔ مطبوعہ فیض عام پریس حیدر آباد دکن ۱۲۸۵ھ ایک ہزار مادہ تاریخ پر مشتمل ہے ۔

۴۵ ۔ مشاہدۂ ریاض از محمد ریاض الدین ، مطبوعہ حمیدیہ پریس حیدر آباد دکن ۱۳۶۶ھ/۱۹۴۷ء ۔

۴۶ ۔ معیار التواریخ از جعفر علی خان اثر، ریاض المومنین پریس لکھنو ۱۳۴۲ھ/ ۱۹۲۴ء ، ۲۸ ص ۔

۴۷ ۔ معین الادب یا معین الشعراء از غلام حسین آفاق بنارسی ،

مطبوعہ صدیق بکڈپو ' لکھنو ' ۱۳۵۲ھ/۱۹۳۳ء

۴۸ ـ مفتاح التواریخ از ولیم بیل ـ بسال ۱۲۶۴ھ ، مطبوعہ نولکشور لکھنو، ۱۲۸۴ھ، ۴۱۸ ص ـ

۴۹ ـ ملخص التواریخ از انوار حسین ، تسلیم سہسوانی ـ بسال ۱۳۰۰ھ/۱۸۸۳ء ' مطبوعہ مطلع العلوم پریس مراد آباد ۱۳۱۳ھ/ ۱۸۹۶ء ، ۱۲۰ ص ـ

۵۰ ـ ملھم تاریخ ترجمۂ ملخص تسلیم ـ مصنف تسلیم سہسوانی مترجم سید اقتدار احمد ساحر ' مطبوعہ مطبع العلوم پریس مراد آباد ' ۱۹۱۲ء ـ

۵۱ ـ موجد التواریخ از محمد حسین علی فرحت ـ مطبوعہ شگوفہ پریس میرٹھ ۱۳۰۲ھ/۱۸۸۵ء،تاریخی نموں پر مشتمل ہے ـ

۵۲ ـ نصیحت مختصر از شاہ علیم الدہ آبادی، مطبع البلاغ لکھنو ۱۳۰۵ھ/۱۸۸۸ء، ۱۶ ص ـ

۵۳ ـ نگارستان اشعار از قاضی عبد الصمد صارم سیوہاری مطبوعہ دھلی ۱۳۵۴ھ/۱۹۳۵ء ـ

بخوبی ممکن ہے کہ ان کے علاوہ اور بھی کئی کتابیں تاریخ گوئی سے متعلق مرتب کی گئی ہوں ـ ضرورت ہے کہ اس سارے سرمائے کو پیش نظر رکھ کر تفصیل کے ساتھ تحقیقی کام کیا جائے*ـ

## حواشی

۱ ـ فہرست نسخہ ھای خطی فارسی موزۂ ملی پاکستان ص ۷۰۲ ـ

۲ ـ غیاث اللغات ص ۸۹ ـ

---

* یہ فہرست پروفیسر کلیم سہسرامی صدر شعبۂ السنہ راجشاھی یونیورسٹی راجشاھی (بنگلہ دیش) اور مدیر دانش کے تعاون سے تیار ہوئی ہے ـ

۳ - لغات نولکشوری ص ۹۰ -
۴ - گنجینہ توا ریخ ص ۳ -
۵ - وا قعات دا را لحکومت دہلی ۱ : ۴۸ -
۶ - فہرست موزہ ص ۱۲۷ -
۷ - مآثر محمود شاہی ص ۱۶ -
۸ - واقعات ۱ : ۳۳ -
۹ - فہرست موزہ ص ۸۵۲ -
۱۰ - واقعات ا : ۱۹۷ -
۱۱ - ایضاً ۱ : ۲۳۶ -
۱۲ - ایضاً ۱ : ۲۱۱ -
۱۳ - ایضاً ۱ : ۱۳۹ -
۱۴ - مرآۃ خیالی ص ۱۲۰--۱۲۱ -
۱۵ - واقعات ۱ : ۱۳۹ -
۱۶ - مرآۃ خیالی ص ۱۲۰ -
۱۷ - فن تحریر ص ۱۶۵--۱۶۶ -
۱۸ - ایضاً ص ۱۶۸ -
۱۹ - ایضاً ص ۱۶۷ -
۲۰ - غیا ث اللغات ص ۱۱ -
۲۱ - فن تحریر ص ۲۳۶ -
۲۲ - ایضاً ص ۱۶۸ -
۲۳ - غیا ث اللغا ت ص ۱۲۵ -
۲۴ - گنجینہ توا ریخ ص ۳ -
۲۵ - مرآۃ خیالی ص ۱۱۶ -
۲۶ - منتخب اعجا ز التوا ریخ ص ۱۸ -
۲۷ - مرآۃ خیالی ص ۱۱۶ -
۲۸ - گنجینہ توا ریخ ص ۴ -

۲۹ - مرآۃ خیالی ص ۱۲۰ -
۳۰ - ایضاً ص ۱۲۰ -
۳۱ - ایضاً ص ۱۲۰ -
۳۲ - ایضاً ص ۱۲۴ -
۳۳ - واقعات ۱ : ۱۹۷ -
۳۴ - مرآۃ خیالی ص ۱۲۵ -
۳۵ - ایضاً ص ۱۲۱ -
۳۶ - گنجینہ تواریخ ص ۲۱۵ -
۳۷ - ایضاً ص ۴ -
۳۸ - مرآۃ خیالی ص ۱۱۶-۱۱۷ -
۳۹ - واقعات ۱ : ۱۹۸ -
۴۰ - مرآۃ خیالی ص ۱۱۷ -
۴۱ - واقعات ۱ : ۱۵۴ -
۴۲ - نشید کاظم ص ۱۱۷ -
۴۳ - مرآۃ خیالی ص ۱۲۳ -
۴۴ - فہرست موزہ ص ۸۸۸ -
۴۵ - منتخب اعجاز التواریخ ص ۱۹ -
۴۶ - آثار بنارس ص ۵۷ -
۴۷ - واقعات ۱ : ۱۳۴ -
۴۸ - فن تحریر کی تاریخ ص ۲۳۹ -
۴۹ - واقعات ۱ : ۳۳۳ -
۵۰ - ایضاً ۱ : ۲۳۲ -
۵۱ - ایضاً ۱ : ۵۷۳ -
۵۲ - ایضاً ۱ : ۱۵۹ -
۵۳ - مرآۃ خیالی ص ۱۱۸ -
۵۴ - علی گڑھ تاریخ ادب اردو ۱ : ۱۰۱ -

۵۵ - اشکہا وخونہا ص ۱۲۷ -
۵۶ - مرآۃ خیالی ص ۱۱۸ -
۵۷ - واقعات ۱ : ۳۵۰ -
۵۸ - ایضاً ۱ : ۳۵۰ -
۵۹ - گنجینۂ تواریخ ص ۸ -
۶۰ - نشید کاظم ص ۵۳ -
۶۱ - گنجینہ تواریخ ص ۸ -
۶۲ - تاریخ داودی ۱۵۹ -
۶۳ - گنجینہ تواریخ ص ۱۴۴
۶۴ - ایضاً ص ۴ -
۶۵ - واقعات ۱ : ۲۳۵ -
۶۶ - مرآۃ خیالی ص ۱۱۸ -
۶۷ - تاریخ داودی ص ۱۸۷ -
۶۸ - واقعات ۱ ۶۲۹ -
۶۹ - قول فیصل ص ۸ -
۷۰ - ایضاً
۷۰ - الف - نشید کاظم ص ۱۲۸ -
۷۱ - عجائب العلائب ص ۸۰ -
۷۲ - واقعت ۱ : ۳۳۲ -
۷۳ - دیوان ذوق ص ۸۱ -
۷۴ - واقعات ۱ : ۴۱۴ -
۷۵ - واقعات ۱ : ۴۷۷ -
۷۶ - واقعات ۱ : ۵۲۸ -
۷۷ - نشید کاظم ص ۱۶۱ -
۷۸ - آب حیات ص ۳۵۸ -
۷۹ - فہرست موزہ ص ۲۵۶ -

۸۰ ۔ واقعات ۱ : ۶۲۶ ۔

۸۱ ۔ خوش معرکہ ۱ : ۳۹ ۔

۸۲ ۔ ایضاً ۲ : ۱۵۴ ۔

۸۳ ۔ ایضاً ۲ : ۲۶۱ ۔

۸۴ ۔ ایضاً ۲ : ۵۸۶ ۔

۸۵ ۔ سراپا سخن ص ۸۴ ۔

۸۶ ۔ کلیات محسن ص ۳۱۵ ۔

۸۷ ۔ ایضاً ص ۲۱۶ تا ۲۱۷ ۔

۸۹ ۔ ایضاً ص ۱۱۶ ۔

۹۰ ۔ ایضاً ص ۱۲۶ تا ۱۲۷ ۔

۹۱ ۔ ایضاً ص ۱۲۹ ۔

۹۲ ۔ ایضاً

۹۳ ۔ ایضاً ص ۱۱۲ ۔

۹۴ ۔ خدا بخش لائبریری جرنل ش ۲۰ ص ۳ ۔ ۴ ۔

۹۵ ۔ منتخب اعجاز التواریخ ص۲۱ ۔

۹۶ ۔ فہرست موزہ ص ۴۵۶ ۔

۹۷ ۔ گنجینہ تواریخ ص ۳ ۔

## منابع

۱ ۔ آثار بنارس ازمولوی عبد السلام نعمانی مطبوعہ ندوۃ المعارف بنارس ۱۹۶۳ء ۔

۲ ۔ اشکہا وخونہا از استاد خلیل اللہ خلیلی، شائع کردہ رایزنی فرہنگی سفارت جمہوری اسلامی ایران اسلام آباد ۱۹۸۵ء ۔

۳ ۔ خدا بخش لائبریری جرنل پٹنہ نمبر۲۰ ۔

۴ ۔ خمخانہ جاوید (جلد سوم) ۔ لالہ سریرام دہلوی

۵ ۔ خوش معرکۂ زیبا از سعادت خان ناصر مرتبہ مشفق خواجہ

(دوجلد)، شائع کرده مجلس ترقی ادب لاهور ـ
۶ ـ دیوان ذوق مرتبہ محمد حسین آزاد، مطبوعہ علیمی پرنٹنگ ورکس دهلی، ۱۳۰۱ھ ـ
۷ ـ تاریخ داودی از عبید الله مرتبہ شیخ عبد الرشید، مطبوعہ علی گڑھ ۱۹۵۴ء ـ
۸ ـ تذکرہ سراپا سخن ـ سید محمد علی موسوی محسن مطبوعہ نولکشور پریس ـ
۹ ـ عجالۃ العلالہ ـ مولوی کریم الدین پانی پتی مطبوعہ رفاه عام پریس دهلی ۱۸۴۵ء ـ
۱۰ ـ علی گڑھ تاریخ ادب اردو (جلد اول) مرتبہ شعبہ اردو مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ ـ
۱۱ ـ غیاث اللغات مع چراغ ہدایت، مطبوعہ مطبع انوار محمدی لکھنو ـ
۱۲ ـ فن تحریر کی تاریخ از محمد اسحاق صدیقی شائع کرده انجمن ترقی اردو علی گڑھ ۱۹۶۲ء ـ
۱۳ ـ فہرست نسخہ های خطی فارسی موزۂ ملی پاکستان کراچی، نگاشتہ سید عارف نوشاهی، مطبوعہ ۱۴۰۲ھ ـ
۱۴ ـ کلیات محسن مرتبہ محمد نور الحسن، شائع کرده یوپی اردو اکادمی، لکھنو ۱۹۸۲ء ـ
۱۵ ـ گنجینہ تواریخ از میر نادر علی موسوی رعد، مطبوعہ مطبع فخر نظامی حیدر آباد (بار دوم) ـ
۱۶ ـ مراۃ خیالی از درگا پرشاد نادر دهلوی مطبوعہ اکمل المطابع دهلی ۱۸۸۳ء ـ
۱۷ ـ نشید کاظم از شیخ کاظم حسین صدیقی پهپهوندوی، مطبوعہ اسرار کریمی پریس الہ آباد ۱۳۲۶ھ/۱۹۰۸ء ـ
۱۸ ـ لغات نولکشوری شائع کرده نولکشور پریس ـ

۱۹ ـ واقعات دارالحکومت دهلی جلد اول و دوم از مولوی محمد بشیرالدین احمد، مطبوعہ دهلی ـ
۲۰ ـ مآثر محمود شاهی از شهاب حکیم مرتبہ ڈاکٹر نورالحسن انصاری، مطبوعہ دهلی ـ
۲۱ ـ منتخب اعجاز التواریخ از سید شریف احمد شرافت نوشاهی مرتبہ عارف نوشاهی، گجرات پاکستان ۱۳۹۶ھ ـ
۲۲ ـ نصف النهار از طرفہ قریشی بهنڈاروی مطبوعہ ۱۹۷۷ء ـ

**ڈاکٹر سہیل بخاری**

د ۱۰۲ - اے - بلاک جے ، شمالی ناظم آباد - کراچی - ۳۳

# فارسی، ویدک اور اردو میں صوتی تبادل

## ۱ - فارسی به فارسی

فارسی زبان میں صوتی تبدیلیوں کی دو بڑی قسمیں ملتی ہیں - سقوط و اند راج اور متبادل - نیچے ان دونوں کی تشریح مع امثلہ پیش کی جاتی ہے -

**سقوط و اند راج**

ایک ہی لفظ کی دو شکلوں میں سے جب ایک شکل میں ایک آواز زیادہ ہوتی ہے تو اسے اند راج کہتے ہیں اور دوسری شکل میں وہی آواز کم ہو جاتی ہے تو اس عمل کو سقوط کہتے ہیں - مثال کے طور پر ستادن اوراستادن (کھڑا ہونا) ایک ہی لفظ کی دو شکلیں ہیں - ان میں سے اگر آپ پہلی شکل یعنی ستادن کی طرف سے دوسری شکل استادن کو دیکھیں گے تو اس میں ایک ابتدائی الف یعنی ہمزہ کا اند راج نظر آئے گا اور اگر دوسری شکل یعنی استادن کی طرف سے پہلی شکل یعنی ستادن کو دیکھیں گے تو ابتدائی الف یعنی ہمزہ کی کمی معلوم ہو گی جسے سقوط کہیں گے - دوسرے لفظوں میں اس ایک ہی لسانی عمل کے دو نام ہیں - اند راج اور سقوط - فارسی زبان میں اندراج اور سقوط کی چند مثالیں دیکھئے -

**ابتدائی حرف کا سقوط**

**الف یا ہمزہ - اسپند سپند - اسپنج سپنج - استر دن ستر دن - استادن ستادن - اسرنج سرنج - اسکند ر سکند ر - افروز فروز - افزون فزون - افسان فسان - افسانہ فسانہ - افسوس فسوس - افسون فسون - افسر دن فسر دن - افشردہ فشردہ - افشر دن فشر دن - افغان فغان - افگندن فگندن - افگار فگار - افلیج فلیج - اگر گر - اگرچہ گرچہ - امرداد مرداد - انار نار - انوشہ نوشہ - انوشیر وان**

نوشیروان ـ اوزار وزر ـ آہنگ ہنگ ـ ایال یال ـ ایزد یزدان ـ

د ـ درخش رخش ـ درخشاں رخشاں ـ درخشیدن رخشیدن ـ

ہ ـ ہنوز نوز

یا ـ یاسمن سمن ـ

## درمیانی حرف کا سقوط

مفرد الفاظ

ب ـ تمبر تمر فرانسیسی زبان کا لفظ Timbre:

غ ـ اسپرغم اسپرم ـ پیغام پیام ـ

م ـ تلمبار تلیبار ـ

و ـ بیاور بیار ـ آور آر ـ

ہ ـ چہار چار ـ

ہے ـ آہیختن آختن ـ

ئی ـ زائیدن زادن ـ

ی ـ شیاف شاف ـ

مرکب الفاظ

ب ـ شب پرہ شپرہ ـ لب پر لپڑ ـ

د ـ بدتر بتر ـ

ز ـ بازدید وادید ـ بازپسین واپسین ـ

و ـ گاومیش گامیش ـ

## آخری حرف کا سقوط

ب ـ کمخواب کمخا ـ

ت ـ کرخت کرخ ـ

د ـ گوشتالود گوشتالو ـ

و ـ گیسو گیس ـ

ہ ـ کدہ کد ـ کرانہ کران ـ گواہ گوا ـ گوشوا رہ گوشوا ر ـ گیاہ گیا ـ
واکہ واک

ترخیم ۔ اشکوبہ اشکوب اشکو ۔ آوازہ آواز آوا ۔ مورچہ مور ۔
ورزگاؤ ورزاؤ۔

## تبادل

صوتی تبادل کے خارجی اسباب کا سراغ لگانے کی آج تک جتنی بھی کوششیں کی گئی ہیں ان میں ماہرین لسانیات کو ناکامی ہی ہوئی ہے اس کا کوئی ایسا سبب ان کے ہاتھ نہیں لگ سکا جسے حقیقی اور قطعی کہا جاتا ۔ اس کے معنی یہ ہوئے کہ صوتی تبادل کسی خارجی سبب کا نتیجہ نہیں ہے، یعنی یہ زبان کا کوئی ایسا حادثہ نہیں ہے جو اس کی زندگی میں کسی خاص تاریخی موڑ پر پیش آیا ہو اور جس سے وہ اپنی نشوونما کے دوران میں کسی خاص وقت پر دوچار ہوئی ہو۔

میرے نزدیک صوتی تبادل کا زبان سے باہر کوئی سبب ہے بھی نہیں ۔ مغرب کے جو لوگ اس کا سبب زبان سے باہر تلاش کر رہے ہیں وہ اندھیرے میں بھٹک رہے ہیں ۔ ۔ صوتی تبادل زبان کی ساخت کا ایک اصول ہے جو اس کے خمیر کا ایک جزو ہے ، اس کی عمارت کی بنیاد ہے اور اس کے مزاج میں رچا ہوا ہے ۔ صوتی تبادل کو زبان کی تعمیری بنیاد ثابت کرنے کے لیے ہمیں دو زبانوں کے تقابلی مطالعے کی بھی ضرورت نہیں ہے جیسا کہ اہل مغرب نے بکھیڑا پھیلایا ہے کیونکہ یہ عمل تو ایک ہی زبان بلکہ ہر زبان میں ملتا ہے۔ یعنی زبان کے الفاظ کی بعض آوازیں بعض دوسری آوازوں سے بدل جاتی ہیں اور یوں ایک ایک لفظ کے کم سے کم دو دو روپ بن جاتے ہیں لیکن ان کے معنی ایک ہی رہتے ہیں ۔ واضعین زبان نے صوتی تبادل کا یہ اصول زبان ایجاد کرتے وقت ہی بنا لیا تھا بلکہ یہ کہنا چاہیے کہ زبان وضع کرنے کا ایک یہی اصول ہے ، جس سے بہت سی شاخیں متفرع ہوئی ہیں ۔ آئندہ سطور میں سب سے پہلے فارسی زبان سے صوتی تبادل کے اصول مع امثلہ پیش کیے جائیں گے اس کے بعد فارسی ، اور ویدک اور پھر فارسی اور اردو کا صوتی تبادل دکھایا جائے گا ۔

## ۱ : فارسی

اہل مغرب نے زبانوں کے تقابلی مطالعے کے بعد کہیں جا کر صوتی تبادل کی نشان دہی کی تھی لیکن فارسی کی زندہ زبان کے مشہور لغت نگار جمال الدین حسین انجو نے آج سے تقریباً پونے چار سو سال پہلے اور مغرب کے ماہر لسانیات جیکب گرم کی اصول سازی سے تقریباً دو سو سال قبل عہد جہانگیری کے اوائل میں تنہا فارسی زبان سے صوتی تبادل کی مثالیں نکال کر اپنی فرہنگ جہانگیری کے دیباچے میں یوں پیش کر دی تھیں :۔

### فرہنگ جہانگیری

ا = د — باین بدین ۔ بآن بدان ۔

= ی — اکدش یکدش ۔ ارمغان یرمغان

ب = و (آخری) — خواب خواہ ۔ نہیب نہیو ۔ تاب تاو ۔ آب آو ۔ اسباب اسباو ۔

= و (ابتدائی) — بزرگ وزرگ ۔ بس وس ۔

= م — عشرب عشرم ۔

پ = ف — سپید سفید ۔ پارسی فارسی ۔

ت = د — تنبورہ دنبورہ ۔ ستایش سدایش ۔

ج = ز — رجہ رزہ

= ژ — کج کژ ۔ لجن لژن ۔ ہجیر ہژیر ۔ پاج پاژ ۔ کاج کاژ ۔

= گ — آخشیج آخشیگ ۔

= ت — تاراج تارات ۔

چ = ش — لخچہ لخشہ ۔ کاچی کاشی ۔

= ژ — کاچ کاژ

خ = ہ — خجر ہجر ۔ خزیر ہزیر ۔

= غ — ستیخ ستیغ ۔

د = ت — دراج تراج ۔ گفتید گفتیت ۔ کردید کرتیب ۔

| | |
|---|---|
| | زردشت زرتشت ـ |
| = ذ | آذر آذر ـ |
| ر = ل | سورسول ـ کاچارکاچال ـ |
| ز = ج | سوز سوج ـ بوزش بوجش ـ آویز آویج ـ |
| = چ | پزشک پچشک ـ |
| = غ | گریز گریغ |
| = س | ایاز ایاس ـ آنکز آنکس ـ |
| س = ش | مایوس مایوش ـ |
| = ہ | آماس آماہ ـ |
| ش = س | شارہ سارہ ـ شارک سارک ـ |
| غ = گ | لگام لغام ـ غوچی گوچی ـ |
| ف = و | فام وام |
| ک = خ | شاماکچہ شاماخچہ ـ |
| = غ | کژ گاو غژ گاو ـ |
| گ = غ | گلولہ غولہ ـ گاو غاو ـ |
| ل = ر | زلود زرود ـ |
| = م | بان بام ـ |
| و = ب | نوشتہ نبشتہ ـ |
| = پ | وام پام ـ |
| = ف | یاوہ یافہ ـ |
| ہ = ح | ہیز حیز ـ |
| = ج | ماہ ماج ـ ناگاہ ناگاج ـ |

## فرہنگ نظام

فرہنگ جہانگیری کے سامنے فرہنگ نظام (۱۳۴۸ھ) بالکل نئی اور تازہ ترین تالیف ہے ـ فارسی میں تبادل نویسی کی روایت کے طور پر اس

سے بھی ایک اقتباس پیش کرنا فائدے سے خالی نہیں ہوگا ۔ اس کے مؤلف نے جلد سوم کے دیباچے میں صوتی تبادل کا یہ ایک عام اصول بیان کیا ہے کہ فارسی میں ہم مخرج یا قریب المخرج آوازیں باہم تبدیل ہو جاتی ہیں لیکن اس نے ہر آواز کی متبادل مثالیں اس کے متعلقہ باب میں ہی درج کی ہیں ۔ فرہنگ جہانگیری کی طرح دیباچے میں ایک جگہ نہیں دی ہیں چنانچہ یہ آوازیں مختلف ابواب سے چن کر نیچے درج کی جا رہی ہیں :۔

ب = و　　آب آو۔
پ = ب　　اسپ اسب ۔
= ف　　سپید سفید ۔ پیروز فیروز ۔ پادزہر فادزہر پیل فیل ۔
= و　　چارپا وچاروا ۔
ت = د　　توت تود ۔ کتخدا کدخدا ۔ دراج تراج ۔
ج = ش　　کاج کاش ۔
= ز　　چوزہ چوجہ
= ژ　　کجدم کژدم ۔
چ = ک　　پوچ پوک ۔
= ش　　ہیچ ہیش ۔
خ = ج　　اسفاناخ اسفاناج ۔
= ش　　افراختن افراشتن ۔
= غ　　ستیخ ستیغ ۔
= ہ　　خجیر ہجیر۔
= ز　　مصدر دوختن سے مضارع دوزد۔
د = ت　　خاد خات ۔
= ج　　گرد گرج۔
= ذ　　آدر آذر۔
= گ　　کلند کلنگ ۔ پرند پرنگ ۔

| | |
|---|---|
| = ن | گزیدہ گزینہ ۔ نمودہ نمونہ چیدہ چینہ ۔ |
| = ی | آذرآبادگان آذرآبایگان |
| ر = ش | انگاردن انگاشتن ۔ |
| = غ | کنار کناغ ۔ |
| = ل | دیوار دیوال ۔ |
| = ن | استوار استوان ۔ |
| = ہ | آسر آسہ ۔ |
| ز = ج | ارزا رج ۔ |
| = چ | بزشک بچشک ۔ |
| = ژ | دزد ژ ۔ |
| = س | ایاز ایاس ۔ تنگر تنگس ۔ |
| = ش | زلو شلو ۔ زگال (زغال) شگال ۔ |
| = غ | آمیز آمیغ ۔ گریز گریغ ۔ |
| = ہ | بازو باہو ۔ |
| = ی | آواز آوای ۔ |
| ژ = ز | ژنان زنان ۔ |
| = ج | کاج کاژ ۔ لاژورد لاجورد |
| س = ش | کستی کشتی ۔ |
| = ہ | خروس خروہ ۔ |
| = ل | سج لج (رخسار) ۔ |
| = و | جستن سے مضارع جوید ۔ |
| = ی | آراستن سے مضارع آراید ۔ |
| ش = ج | کاش کاج ۔ |
| = چ | پاشیدن پاچیدن ۔ |
| = ر | کاشتن سے مضارع کارد ۔ |
| = ز | افراشتن سے مضارع افرازد ۔ |

| | |
|---|---|
| = س | نوشتن سے مضارع نویسد ۔ |
| = ل | ہشتن سے مضارع ہلد ۔ |
| = ہ | گزارش گزارہ ۔ یازش یازہ ۔ |
| ف = ب | رُفتن سے مضارع رُوبد ۔ |
| = پ | سفارش سپارش ۔ |
| = و | فام وام ۔ |
| ک = گ | تفنگ تفگ ۔ فشنگ فشک ۔ |
| گ = غ | کیگ کیغ ۔ گلولہ غلولہ ۔ گلالہ غلالہ ۔ |
| = ا | گستاخ استاخ ۔ |
| = ج | گوال جوال ۔ |
| = ک | خوگ خوک ۔ |
| = ی | آذرگون آذریون ۔ |
| ل = ر | الوند اروند ۔ |
| م = ن | بام بان ۔ کجیم کجین ۔ |
| = ی | آمدن سے مضارع آید ۔ |
| ن = م | (بول چال میں) پنبہ پمبہ ۔ دنبہ دمبہ ۔ سنبہ سمبہ ۔ |
| = ل | چندن چندل (صندل) ۔ |
| ن+ب = م | سنب سم ۔ دنب دم ۔ خنب خم ۔ کنب کم ۔ انبرود امرود ۔ |
| ن+گ = م | گلبانگ گلبام ۔ |
| و = پ | وام پام ۔ |
| = ب | نوشتن نبشتن ۔ |
| = م | وایہ مایہ ۔ پرواسیدن پرماسیدن ۔ |
| = ف | باوہ بافہ ۔ ورخچ فرخچ ۔ |
| ہ = ء | (ہمزہ) ہیچ ایچ ۔ |
| = ج | ناگاہ ناگاج ۔ |

| | |
|---|---|
| = خ | هلا لوش حلا لوش ۔ |
| = ی | فربہ فربی۔ |
| ی = ز | آوائے آواز ۔ آئیں آزیں ۔ |
| = س | آراستن سے مضارع آرایذ ۔ |
| = ل | نائے نال ۔ |
| = ہ | فربی فربہ ۔ |
| = ء (ہمزہ) | آیین آئین ۔ آیینہ آئینہ ۔ |

اپنے اس دعوے کی تائید میں کہ صوتی تبادل ایک ہی زبان میں مل جاتا ہے فارسی زبان کی ان دو بڑی فرہنگوں کی شہادت کے بعد میں اپنی تلاش کے بھی مزید چند نتائج پیش کرتا ہوں ۔ اس کے لیے میں نے فارسی کے صوتی تبادل کو مندرجہ ذیل چار حصوں میں تقسیم کیا ہے اور مثالیں اصولوں کے ساتھ ساتھ دے دی ہیں :

## ۱۔مصوت اور غیر مصوت آوازوں کا تبادل

ب = پ

آب آپ (پانی) اسب اسپ (گھوڑا) ۔ اشبون اشپون (سیسہ) ۔ اشبوختہ اشپختہ (پراگندہ منتشر) ۔ انباشتن انپاشتن (ذخیرہ کرنا) ۔ بادشاہ پادشاہ (مطلق العنان حکمران) ۔ باستان پاستان (قدیم) ۔ تب تپ (بخار ۔ گرمی) ۔ چسبیدن چسپیدن (چپکنا) ۔ خسبیدن خسپیدن (سونا) ۔ روسبی روسپی (طوائف) ۔ کرباس کرپاس (روئی) ہزاربیشہ ہزارپیشہ (بہت سے خانوں کا ایک صندوق) ۔

ت = د

امرداد امرتات (لافانی) ۔ باروت بارود (آتش گیر مادہ) ۔ تکمہ دکمہ (بٹن) ۔ توت نود (شہتوت) ۔ تیرک دیرک (کڑی ۔ دھنی) ۔ دنبک تنبک (طنبورہ) ۔ یورت یورد (کمرہ)

ج = چ

بزرجمہر بزرچمہر (اسم معرفہ) ۔ مجغد مچغد (اُلّو) ۔ جفتہ چفتہ

(دا ربست) ـ جامہ دان چمدان (سوٹ کیس ، ٹرنک) ـ زیج زیچ (جنتری) ہزارجشان ہزارچشان (صحرائی انگور ـ جنگلی کدو) ـ کماج کماچ (گول موٹی روٹی) ـ

ک = گ

پراکندہ پراگندہ (منتشر ـ پریشان) ـ پلکان پلگان (سیڑھیاں) ـ تکاور تگاور (تیز رفتار) تکاپو تگاپو (دوڑ دھوپ) ـ جہان کشا جہان گشا (فاتح عالم) شکاف شگاف (درز ـ چاک) ـ شکوفہ شگوفہ (غنچہ ـ کلی) ـ شکافتن شگافتن (چیرنا) کیہان گیہان (دنیا) ـ کشودن گشودن (کھولنا) ـ کشادن گشادن (چوڑانا ـ پھیلانا) ـ کنجشک گنجشک (چڑیا) ـ کشادگی گشادگی (چوڑان ـ وسعت) کشنیز گشنیز (دھنیا) ـ کریز گریز (ایک قسم کی بڑی ککڑی کل کَر (گنجا) ـ کلالہ گلالہ (گلدستہ) ـ کرکس کرگس (گدھ) گناہکار گناہکار (مجرم) ـ کوپال گوپال (ڈنڈا ـ سوٹا) ـ فکندن فگندن (ڈالنا ـ پھینکنا) لک لک لگ لگ (بگلا ـ ڈھینک) ـ یکا یک یکان یگان (ایک ایک کرکے)

## ۲ ـ خصوصی آوازوں کا تبادل

خ

= ج سپناخ اسفناخ (پالک)

= غ خرخشہ غرغشہ (جنجال ـ گرفتاری) ـ خزیدن غژیدن (رینگنا) ـ

= گ فرسخ فرسنگ (۶ کلومیٹر کا فاصلہ) ـ خزینہ گزینہ (خزانہ) ـ

= س گسیختن گسستن (توڑنا ـ جدا کرنا) ـ گسیختگی گسستگی (جدائی ـ علحدگی)

= ش فاپیرک شاپیرک (چمگادڑ) ـ

= ہ خور ہور (خورشید ـ روشنی) ـ

ز

= ت آزر آتر (آگ) ـ

= د　　استاد استاز (استاذ۔ معلم) ۔ نبیز نبیذ (شراب) ۔

= ج　　ارزارج (قیمت) ۔ ہیزدہ ہیجدہ (اٹھارہ ۔ ۱۸)

= س　　افراسیاب افرازیاب (بلندی سنج) ۔

= گ　　زشت گست (بد شکل) ۔

= غ　　آمیز آمیغ (مرکب) ۔

= ت　　ارژنگ ارتنگ (مرقع مانی) ۔

= ز　　دز دژ (قلعہ) ۔ غژیدن حریدن (رینگنا)

= ج　　کژ کج (ٹیڑھا) ۔ کجی کژی (ٹیڑھ)۔ کژاوہ کجاوہ (ہودج)۔ کژدم کج دم (بچھو) ۔ کژک (آنکس) ۔ کوژ کج (ٹیڑھ) ۔ کوژ پشت کج پشت (کبڑا) ۔ واژہ واج (کلمہ ۔ لفظ) ۔ کژاغند کجاغند (زرہ) ۔ نایژہ نایچہ (نرخرے کی نالی) ۔

ش

= چ　　چاقشور چاقچور (پرانے فیشن کا شلتوک چلتوک (دھان ۔ دھان کی بھوسی) ۔ شبان چوپان (گڈریا) ۔ قاش قاچ (پھانک) ۔

= ر　　آتش آتر (آگ)

= س　　آشور آسور (ملک شام) ۔ آشوری آسوری (شامی) ۔ ریشتن رشتن ریستن (بٹنا ۔ بل دینا) ۔

غ

= گ　　آغندن آگندن (بھرنا) ۔ کجاغند کجاگند (زرہ) ۔ کژاغند کژاگند (زرہ) ۔ غربال گربال (چھلنی)۔ غندہ گندہ (بڑا) ۔

= ز　　آمیغ آمیز (مرکب ۔ مخلوط) ۔

= ج　شلغم شلجم (ایک ترکاری کا نام) ۔

ف

= ب　تاف تاب (چمک) ۔ کفتر کبوتر (ایک بھولا پرندہ) ۔

= پ　اسفند اسپند (کالا دانہ) ۔ اسفنداں اسپنداں (ایک درخت کا نام ہے) ۔ اسفنج اسپنج (سمند رپھین) ۔ سفید سپید (اجلا چٹا)۔ افساں اپساں (دھار رکھنے والا پتھر) ۔ اسفناج اسپناج (پالک) ۔ فادزہر پادزہر (زہر کا اتار ۔ تریاق) ۔ فارس پارس (ایران) ۔۔ فارسی پارسی (فارس یا پارس کی زبان یا باشندہ) ۔ فالودہ پالودہ (ایک قسم کی نرم غذا) ۔ فتیلہ پتیلہ (چراغ کی بتی) ۔ فولاد پولاد (صاف کیا ہوا لوہا) فیروز پیروز (کامیاب) ۔ فیروزی پیروزی (کامیابی ۔ فتح مندی) ۔ فیل پیل (ہاتھی) ۔ توفان توپان (طوفان ۔ جوش) ۔ فتہ پتہ (پرمٹ) ۔ فرسنگ پارسنگ (٦ کلو میٹر کا فاصلہ) ۔ کفک کپک (پھپھوندی) ۔ کفل کپل (ران) ۔ کفہ کپہ (ترازو کا پلڑا) ۔ فشنگ پشنگ (گولی ۔ چھرا ۔ کارتوس) ۔ گوسفند گوسپند (بھیڑ) ۔ نیلوفر نیلوپر (نیلے رنگ کا ایک پھول) ۔

= و　افسار اوسار (لگام) فش وش (پگڑی کا لٹکا ہوا سرا) ۔

## ۳ ۔ مصدر اور مضارع میں صوتی تبادل

خ

= ز　افراختن افرازد ۔ باختن بازد ۔ تاختن تازد ۔ بیختن بیزد ۔ ریختن ریزد ۔ افروختن افروزد ۔

آہیختن آہیزد ـ آمیختن آمیزد ـ آویختن
آویزد ـ پختن پزد ـ انداختن اندازد ـ
اندوختن اندوزد ـ دوختن دوزد ـ آموختن آموزد ـ
سوختن سوزد ـ نواختن نوازد ـ ساختن سازد ـ

= ش افراختن افراشتن ـ فروختن فروشد ـ

س

= ز خاستن خیزد ـ
= ن بستن بندد ـ نشستن نشیند ـ
= ہ خواستن خواہد ـ ریستن رہد ـ جستن جہد ـ
کاستن کاہد ـ
= ی آراستن آراید ـ جستن جوید ـ پیراستن
پیراید ـ رستن روید ـ شستن شوید ـ

ش

= ر داشتن دارد ـ کاشتن کارد ـ گشتن گردد ـ
نگاشتن نگارد ـ انباشتن انبارد گماشتن گمارد ـ
= س نوشتن نویسد ـ
= ل ہشتن ہلد ـ

ف

= ب تافتن تابد ـ کوفتن کوبد ـ رفتن روبد ـ خفتن
خوابد ـ شتافتن شتابد ـ فریفتن فریبد ـ
= و رفتن رود ـ کافتن کاود ـ
= ی گفتن گوید ـ

م

= ی آمدن آید ـ

## ۴- باقی ماندہ تبادل

= ہ است ہست (ہے) ـ اورمزد ہورمزد (خدا) ـ

= ی　　ایزد یزداں (معبود ـ خدا) اورشلیم یروشلم (ایک شہر کا نام) ـ آختن یاختن (تلوار سونتنا) ایلاق ییلاق (تفریح گاہ) ـ لاحقہ جمع اند یند مثلاً ایشاں دوستان مایند (وہ ہمارے دوست ہیں) ـ آں دو برادر اوند (وہ دونوں اس کے بھائی ہیں) ـ

ب = و (ابتدائی)　　برخاستن ورخاستن (اٹھنا) ـ برجستن ورجستن (اچھلنا) ـ برآمدن د رآمدن (نکلنا) ـ برداشتن ورداشتن (اٹھانا) ـ برخوردن ورخوردن (ٹکرانا) ـ برزگر ورزگر (کسان) ـ برچین ورچین (ہٹانے والا) ـ برانداز کردن ورانداز کردن (سر سے پاؤں تلک دیکھنا) ـ برزیدن ورزیدن (مشق کرنا) ـ برمالیدن ورمالیدن (بھاگ جانا) ـ باز دید وا زدید (دوبارہ ملاقات) ـ

باز پس واپس (پھر) ـ

= و (وسطی و آخری)　　ابزار اوزار (آلہ) ـ پاتابہ پاتاوہ (جوتا) ـ گبر گور (آتش پرست) ـ نبشتن نوشتن ـ (لکھنا) ـ نبید نوید (خوش خبری) ـ لبچہ لوچہ (چھوٹا ہونٹ) ـ ریباس ریواس (ریوند چینی) تابہ توا ـ لباشہ لواشہ (کشتی چسب) ـ نابدان ناوداں (موری) ـ نبردگاہ ناوردگاہ (میدان جنگ) ـ

پ = و　　چارپادار چا روادار (مکان) ـ پیراستن ویراستن (ایڈٹ کرنا) ـ پیراستہ ویراستہ ـ (ایڈٹ کیا ہوا) ـ

ت = چ　　تپانیدن چپانیدن (بھرنا ـ ٹھونسنا) ـ

ی　　یک تک (ایک) ـ تک گانی یک گانی

(ایک بیوی کرنا) ۔ تک لویک لو(تاش کا اکا) ۔

ج = گ	شنجرف شنگرف (سیندور) ۔ نا رجیل نا رگیل (نا ریل) ۔ بزرگ مہر بزرج مہر (اسم معرفہ) ۔ ترنجبیں ترانگبیں ۔ جرز گریز (ہوشیار) ۔ جربزہ گربزہ (صلاحیت) ۔ جزیہ گزیہ (غیر مسلموں کا محصول) ۔ نرجس نرگس ۔ (ایک پھول) ۔ مرزنجوش مرزنگوش (ایک پودا) ۔ یزد جر یزد گر (ایران کا ایک بادشاہ) ۔ نارنج نا رنگ (نا رنگی) ۔

جلاب گلاب (عرق گلاب) ۔ جوال گوال (بوری) جوہر گوہر (اصل) ۔ خا رج خا رگ (ایران کا ایک شہر) ۔ لجام لگام (باگ) ۔ ورہنج ورہنگ ۔ شنجار شنگار (مہندی) ۔ کلنج کلنگ (تالا) ۔ چھنگلی) ۔

= د	جرنگ د رنگ (آوا ز دینا ۔ بجنا) ۔ وروج ولود (دخول) ۔

= ی	جہود یہود (یہودی) ۔ جام اوستایام (پیالہ) ۔ جشن اوستاکیسن ۔

ج = گ	نا رجیل نا رگیل (نا ریل) ۔

د = گ	اورند اورنگ (تخت) ۔ کلند کلنگ ۔ (چھنگلی ۔ تالا) ۔ کرند کرنگ (اخروٹ) ۔

ر = ل	جرنگ جلنگ (ٹن ٹن کی آواز) ۔ کنجارہ کنجالہ (کھل) ۔
فا روس فانوس (چراغ ۔لالٹین) ۔

م = ن	بادمجان بادنجان (بینگن) ۔

ہمزہ = ی	شئون شیون (حالتیں) ۔

## ۲ : فارسی اور ویدک

جب آریا وسطی ایشیا سے اٹھ کر ہندوستان میں داخل ہوئے اس وقت
ان کے منہ میں ان کی آبائی زبان تھی جسے ہم آریائی کہتے ہیں - ہندوستان
میں کچھ عرصے تک ان کی مادری زبان فارسی رہی اور عوام اپنی وہی قدیم
بولیاں بولتے رہے جنھیں پراکرت کہا جاتا ہے- یہ پراکرتیں تعداد میں اتنی
ہی تھیں جتنی بولیاں آج شمالی برصغیر میں بولی جا رہی ہیں اور جوشورسینی '
اردھ ماگدھی ' ماگدھی اور مہاراشٹری کے بڑے بڑے خاندانوں میں
منقسم کی گئی ہیں - چونکہ ہندوستان میں نووارد آریاؤں کو جو فاتح کی
حیثیت سے آئے تھے ' بالادستی حاصل تھی اس لیے ان پراکرتوں یعنی
ہندوستان کی قدیم دیسی بولیوں کے مقابلے میں آریائی بولی کا سکہ شاہی
دربار میں چلتا رہا - کچھ عرصے کے بعد اس زبان یعنی آریائی میں بھی
ادب جمع ہونے لگا جیسا کہ ہم نے بہت بعد میں آکر پہلے مسلمان نوواردوں
اور پھر انگریزوں کے عہد حکومت میں دیکھا ہے اور اس ادب میں بھی
شمالی ہندوستان کی مختلف دیسی بولیوں کی کچھ شکلیں بالکل اسی طرح
مل گئیں جیسے بعد کی فارسی اور انگریزی زبان کی ان کتابوں میں داخل
ہوئیں جو اس سرزمین میں لکھی گئیں - اسی لیے اس آریائی ادب کو ہند
آریائی کہتے ہیں جس کی بنیادی زبان قدیم آریائی ہے اور جس میں
ہندوستانی زبانوں کے الفاظ بھی جابجا نظر آتے ہیں -

اس آریائی یاہند آریائی زبان کی قدیم ترین نمائندہ کتابیں جو ہندوستان
میں لکھی گئیں ہندوؤں کے چار مقدس ویدیں - یہ کتابیں دقت نظر اور
بغور مطالعے کی متقاضی ہیں تاکہ ان کی زبان کا آریائی اور ہندوستانی حصہ
الگ الگ کیا جا سکے - ان کتابوں میں سب سے قدیم کتاب رگ وید
(راگ ویڑ یعنی راگوں کا علم) ہے جس میں دو سو سے اوپر شاعروں کا
کا کلام اکٹھا کیا گیا ہے - یہ شاعر ہندوستان کے مختلف مقامات کے رہنے
والے تھے اس لئے انھوں نے کہیں کہیں دانستہ یا نادانستہ طور پر اپنی اپنی
مقامی بولیوں کے لفظ بھی اپنے کلام میں نظم کر دیئے ہیں - اس طرح اس
کی زبان میں ہندوستان کی مختلف دیسی زبانوں کے اجزا بھی شامل ہو گئے

ہیں جو مختلف دیوتاؤں وغیرہ کے متعلق کہے ہوئے ایک بڑا رسے اوپر بھجنوں میں جا بجا بکھرے ہوئے ملتے ہیں -

میں نے رگ وید کی زبان میں فارسی کے کچھ اجزا تلاش کرنے کی کوشش کی ہے لیکن ان کی نشان دھی کرنے سے پہلے یہ عرض کردینا ضروری سمجھتا ہوں کہ رگ وید کی دیوناگری لپی میں ہلکی اور بھاری آوازوں (الپ پرانوں اور مہاپرانوں) کے حروف کے استعمال میں بے اعتدالی اور بے احتیاطی برتی گئی ہے یعنی کہیں ہلکی آوازکا حرف پراکرت کی بھاری آوازکے لیے اورکہیں بھاری آوازکا حرف آریائی زبان کی ہلکی آوازکے لئے لکھا گیا ہے اس لئے میں نے ہلکے اوربھاری حروف کے الفاظ ایک ہی حرف کے تحت جمع کئے ہیں - دوسری بے احتیاطی دندانی اور مخی حروف کے استعمال میں روا رکھی گئی ہے یعنی مخی آوازکو دندانی حرف سے اور دندانی آوازکو مخی حرف سے ظاہرکر دیا گیا ہے - تیسری بات جس کی طرف میں توجہ دلانا چاہتا ہوں یہ ہے کہ فارسی یا ایرانی یا آریائی زبان کی خصوصی آوازوں (خ - ز - ژ - ش - غ - ف) میں سے ش کو چھوڑکر اور کسی آواز کے لیے دیونا گری لپی میں الگ سے کوئی حرف مقرر نہیں ہے اس لیے ان آوازوں کو دوسرے حروف سے ظاہر کیا گیا ہے جسے ہم صوتی تبادل بھی کہہ سکتے ہیں -

سطور ذیل میں ویدک اور فارسی کی آوازوں کا میں صرف تبادل پیش کرتا ہوں اور ان کے مسلمہ مشترک اجزا کو کسی اور وقت اور مقام کے لئے اٹھائے رکھتا ہوں -

ب بھ

= ف — گربھ گرف (پکڑنا) - شکبھ ' سکبھ شگاف (پھاڑنا) نابھی ناف (ٹنڈی) -

= و — ورشبھ ورزا و (بیل) - ببھرتی ببرد (لے جاتا ہے) - آبھر آور(لا) - ابھرت آورد (لایا) -

= م — گربھ کرم (جرثومہ) -

پ پھ

= ب آپ آب (پانی) ۔ کپوت کبوتر ۔

= ف پریشتو فرستہ فرشتہ (بھیجا ہوا) ۔ پرشتھام* فرشتہ ۔ پرستھتان فرستگان (فرشتگان ۔ بھیجے ہوئے) درپسا درفش (جھنڈا) ۔ پرُاگم فروغ (زیادتی) ۔ پروآرت فروآرد (نیچے لاتا ہے) ۔ ارنپسور ارورافس (سرخ چہرہ) ۔ پرشافہ یسہ (بھیجا ہوا) ۔ پشنگ فشنگ ۔ پرپت فریفتہ ۔ پریشٹھا* فرشتہ (فرشتہ) ۔ نیپتا نیفتہ (گرا ہوا) ۔ کپھم اوستاکفم (پھین) ۔ پر اوستافرا (آگے) ۔ پروکتس اوستا فراُختو (کہا ہوا) ۔

ت تھ

= د ونتی بیند (وہ دیکھتا ہے) ۔ وننتی بینند (وہ دیکھتے ہیں) ۔ یاتو (جادو) ۔ یاتو دھانم جادو دان (جادوگر) دھمنتا دمندہ (دھونکنے والا) ۔ شچنتا سوزندہ (جلانے والی ۔ آگ) ۔ شت سد (صد ۔ سو) ۔ ہرت زرد (پیلا) ۔ انتراندر (بھیتر) ۔ وات باد (ہوا) ۔ ببھرتی وبھرتی ببرد (لے جاتا ہے) ۔ امت آمد (آنا) ۔ آیت آید (آتا ہے) ۔ امیٹرت کشُدھو آمد وشد (آنا جانا) ۔ ستھاتا ستادہ (کھڑا ہوا) ۔ مرتاں مرداں (بہت سے مرد) ۔ مرتاس مردان (بہت سے مرد) ۔ پتّر پدر (باپ) ۔ ماتر مادر (ماں) ۔ بھراتر برادر (بھائی) ۔ دھی تیو ۔ دھی تی دیدہ (آنکھ) ۔ یجتام یزداں ۔ (معبود) ۔ گرتم غردہ (گاڑی) ۔ ایشت ایزد (عبادت کرتا ہے) ۔ پتنتی پرند (اڑتے ہیں) ۔ مرتم مردہ

---

* ت کی جگہ ٹھ کا استعمال ۔

* ت کی جگہ ٹھ کا استعمال

(لاش) ۔ جوتیرِ زودی (جلدی سے) ۔ وات جوتا
بادِ زودا (ہوا کی سی تیزی والا) ۔ سوت خود
(آپ) ۔ جات زاد (پیدا ہونے والا) ۔ ہت زد
(مارا) ۔ شوت سفید ۔ ستتہ ستودہ (جس کی
تعریف کی گئی ہو) ۔ بھوت بود (ماضی ۔ تھا) ۔
پرو آرت فرو آرد (نیچے لاتا ہے) ۔ جامات
داماد (دولھا) ۔ دوت دود (دھواں) ۔ ابھرت
آورد (لایا) ۔ ابھوت سغدی ابود (ہو گیا) ۔
جاتا زادہ (پیدا شدہ) ۔

= ر پتنتی پرند (وہ اڑتے ہیں) ۔

= ز ساتی ساز (باجا) ۔ ورت مان ورزمان (گھومتا
ہوا) ۔ اتھر وان آزربان (پجاری ۔ آگ کا محافظ) ۔

= س پات پاس (نگرانی کرنا) ۔ رت رس (عرفان) ۔

= ش پات پاش (ڈالنا) ۔ تویش شیر (مشہور درندہ) ۔
پریتان پریشان (بکھرا ہوا) ۔ شرت سروش (فرشتہ
غیبی) ۔ ترشیاوت تشنہ وش (پیاسے کی طرح) ۔
تونجان شوشجان (بڑھتا ہوا) ۔ آدت آتش ۔

= گ مرت مرگ (موت) ۔

= ن اروت ارون (گھوڑا) ۔

= ہ متر مہر (ایک دیوتا کا نام) چتوار چہار
(چار) ۔

= ی تتان یتان (پھیلے ہوئے) ۔

ج جھ

= د جامات داماد (دولھا) ۔ جریہ دریا (ندی) ۔

= ز جات زاد (پیدا ہونے والا) ۔ یج یز (پوجنا) ۔

یجشتھ٭ یزشت (سب سے زیادہ لائق عبادت) ۔ یج مان یزمان (پجاری) ۔ یجتام یزداں (معبود) ۔ جات ویدو زاد ویزا (جنم کا عالم) ۔ وجر وزر (ہتھیار) ۔ وجر باہو وزر بازو (مراد اندر دیوتا) ۔ جانو زانو (گھٹنا) ۔ واجی بازی (کھیل) ۔ جمن زمین (دھرتی) ۔ بھراج مان برا زمان (چمکتا ہوا) ۔ بھراجت برازد (چمکاتا ہے) ۔ سرج سرز (نکلتا) ۔ جوتی زودی (جلدی) ۔ وات جوتا باد زودا (ہوا کی طرح تیز) ۔ جنگھم یسن اوستا زنگم (پاؤں) ۔ ورجنائے اوستائے اوستا ورزانائے (برائے قوم) ۔ جاتا زادہ (پیدا شدہ) ۔

= غ یوجم یوغ (جوتنا ۔ جوا) ۔

چ چھ

= ز شوچ سوز (جلن) ۔ شچنتو سوزندہ (جلانے والی آگ) ۔ شوشچان سوسوزان (جلانے والی) ۔ پچ پز (پکانا) ۔ پنچ نیز (اور ۔ بھی) ۔

= ژ واچ اوستا واژ فارسی جدید ۔ آواز ۔

= خ سرچو سرخ (لال) ۔ تچ تخ (تخم ۔ بیٹے) ۔ توچ توخ (تخم) ۔

= س چھایام سایہ (چھاؤں) ۔ پرچھ پُرس (دریافت کرنا ۔ پوچھنا) ۔

د دھ

= ت آدت آتش ۔

= ج دیو جو (آسمان ۔ فضا) ۔

---

٭ ت کی جگہ تھ کا استعمال۔

= ز ود ویز (جاننا) ۔ ویدا ویزا (جاننے والا ۔ عالم) ۔ ود شٹی * زیوشتی (زندگانی)۔

س

= خ سور خور (آفتاب) ۔ سوت خود (آپ) ۔ سویم خود (آپ) ۔ سوت وان خودبان (مستقل بالذات) ۔ اپنے آپ) ۔ سودھا خدا ۔ سودھیا خودتان (اپنے آپ) ۔ سوپن خوفن (خواب) ۔ سوسر، سوسارم خواہر ۔ (بہن) ۔ سوایہ خواجہ ۔ سوئید خوئید (پسینہ) ۔

= ز دراسد درازد (پھیلتا ہے) ۔ نمسیہ نمازی (جھکنے والا) ۔

= ش درپسا درفش (جھنڈا) ۔ پرستھتان فرشتگان (بھیجے ہوئے) ۔ سکبھ شگاف (پھاڑنا) ۔

= م ار وچکشسا ہ ورچشما(بڑی بڑی آنکھوں والا) ۔ سورچکشس سور چشم ۔

= ن دیواس دیوان (بہت سے دیوتا) ۔ آشسا آشنا (واقف ۔ دوست) ۔ گریواس گریبان (کُرتے کا گلا) ۔ مرتاس مردان (مرد لوگ) ۔ آیس آہن (لوہا) ۔ آیسیم آھنین (لوہے کا) ۔ آسام آنان (وہ لوگ) ۔ اشواس اسپان (گھوڑے) ۔ اشس اجن (شفق) ۔

= ہ سماہمہ (سب) ۔ سہسر ہزا ر (دس سینکڑے) ۔ شاس شاہ (بادشاہ) ۔ اسر، اسرا اہور ' اہورا (خدا) ماس ماہ (مہینا) سوسر خواہر ۔ سمشا

---

* ٹ بجائے ت

* دیوناگری کا ایک مرکب حرف جو "کش" کی آواز دیتا ہے ۔

ہمیشہ (سدا) ۔ واسر بہار (بسنت) ۔ سوم اوستاہوم
(رس) سمانم ہمان (وہی ۔ جوں کا توں) ۔ اسمتا
اہمتا (بے مثل)۔ سہسر بھرشٹی ہزار برشتی
(ہزار تاؤکا)۔ سینا اوستاھئین (فوج) ۔ سم
اوستاہم، گاتھا اوستاہیم (ساتھ)۔ اسی یسن
اوستا آہ گاتھا اوستا اہی (توہے)۔ سواوستاہو
(اچھا)۔ سکھا اوستا ہخا (دوست) ۔ سپت
ہفت (سات)۔ سرو اوستاہرو (سب) ۔سوپن
اوستاہوفن (خواب) ۔

= ہمزہ سم وسنی آم وسنی (سوت) ۔
ش

= خ شک خاک (مٹی) ۔ ششک خشک (سوکھا) ۔
نکشتر نختر (تارے) ۔

= د ششم دشم* (مخالفت ۔ بیر) ۔

= ر تویش شیر (درندہ)۔ ارش ارور (سرخ)۔

= ز ایش ایز (راج کرنا) ۔ ایشان ایزان (حاکم۔
موکل) ۔ شمی زمیں (دھرتی) ۔ ورشبھ
ورزاو (بیل) ۔ شیوا زیبا (حسین عورت)۔

= س اشو اسپ (گھوڑا) ۔ شوچ سوز (جلن)۔ شت سد
(صد ۔ سد) ۔ شرد سرد (ٹھنڈا) ۔ رشی رسی
(عارف) ۔ شوک سوگ (غم) ۔ شکر سخر
(سخت) ۔ پش پاس (دیکھنا ۔ حفاظت یا
نگرانی کرنا) ۔ اشت است (ہے) ۔ رشنام رسن
(رسی) ۔ رشنتی رسندہ (پہنچنے والی) نوشود
نویسد (لکھتا ہے) ۔ اشوبدھیان اسپہبدان
(شہسوار) ۔ اشمانم آسمان (گگن) ۔ شیاو
سیاہ (کالا) ۔ وشو وسپ (سب) ۔ اشواس اسپان
(گھوڑے)۔ شوت سفید (اجلا ۔ چٹا) ۔ شرت

* اسی سے لفظ دشمن بنا ہے

سروش (فرشتہ غیبی) ۔ ونشیتٹ بہ نشست ۔ (وہ بیٹھا) ۔ اشرو اوستا اسرو (آنسو) ۔ شوشٹ اوستا سوشت (قوی ترین) ۔

= ہ شماہمہ (سب) ۔ آشو آہو (ہرن) ۔ سپش سپاہی (نگران) ۔

## ک کھ

= خ کمبھ خمب (مٹکا ۔ خم) ۔ کرتو، کرتم خرد (عقل) ۔ کرتومنت خرد مند (عاقل) ۔ توک توخ (تخم۔ بیٹے)۔ توکم اوستا تشخم فارسی جدید تخم (بیج)۔ شاکھ شاخ (ڈالی)۔ سکھا اوستا ھخا (دوست) ۔ کھرم اوستاخرم (گدھا) ۔ شکر سخر (سخت) ۔ اکتو اخت*(رات) ۔ نکتم نخت**(رات) ۔ اروکرم ورخرام (بڑے بڑے قدم رکھنے والا) ۔ کرامیم خرامیم (ہم چلیں) ۔ کروش خروش (شور) ۔ کاشتھا خاستہ (اٹھا ہوا) ۔ شوکو شوخ (چمکیلا) ۔ کوٹ خود (سر کا جنگی ٹوپ) ۔ شکر سخر (شوخ) ۔ ناک ناخ آسمان) ۔

= س سدکد (گھر) ۔

= گ شوک سوگ (غم) ۔ سکبھ شکبھ شگاف (پہاڑ) ۔

## کش***

= اوستاخش کشترم اوستا خشترم (حکومت) ۔

= ز کشمی زمین (دھرتی) ۔ سرکش سرز (نکلنا) ۔

= ش کشیر شیر (دودھ) ۔ کشدھ شد (جانا) ۔

---

* اسی سے لفظ اختر بمعنی ستارہ بنا ہے۔

** انگریزی کے لفظ ( نائٹ ) کا صحیح تلفظ۔

*** دیوناگری لپی کی مرکب حرف "کش" "خش" کے ساتھ ساتھ صرف ش کی آواز دیتا ہے۔

گ گھ

= ج گ د هم جاده (راستا)۔

= ز اگھا آز (لالچ ۔ خواہش) ۔ دراگھید درازی (لمبائی) دراگھشٹھ* درازشت (سب سے لمبا) ۔ یگیہ یزن (قربانی) ۔

= ع دروگھ دروغ (جھوٹ) ۔ گھرت غرت (گھی) ۔ گھرم غرم (برتن) ۔ یگا یوغ (جوت) ۔ مرگ سوغ (ہرن) ۔ گرتم غردہ (گاڑی) ۔ پُراگم فروغ (بڑھاوا) ۔ اگر اغر (قوی ۔ طاقتور) ۔

ل

= ر پُل پُر (بھرا ہوا)۔ پل کامو پرکام (خواهشات سے بھرا ہوا) ۔

= ز ایل ایز (پوچھنا) ۔ ایلت ایزد (پوجتا ہے) ۔

= ش شال شش (چھرے) ۔

= ب مہرمان مہربان (محبت کرنے والا) ۔

= ن جامی جانی (عزیز) ۔ رشمی رسن ۔

= نون غنہ ایم این (یہ) ۔ ایشام ایشان (وہ لوگ) ۔ آسام آنان (وہ لوگ) ۔ استم آستان (گھر) ۔ آیسیہ آہنین (لوہے کا) ۔

ن

= ر ارن ارور (سرخ)۔ ارنپسو ارورافس (سرخ چہرے والا)۔ ارنی اروری (اوشا ۔ شفق)۔

---

* نہ بجائے ت

** اسی کے لفظ مرغزار بنا ہے ۔

ل = ارن ارل (سمندر) ۔

م = چکشن چشم (آنکھ) ۔

غند = یاتو دھانم جادو داں (جادوگر) ۔

و

ب = شوشیبا (افعی) ۔ وینتی بیند (وہ دیکھتا ہے) ۔
ونینتی بینند (وہ دیکھتے ہیں) ۔ وے نابینا ۔
(انکھیا را) ۔ پر و وا ر پر با ر (پھلوں سے لدا ہوا) ۔
وات باد (ہوا) ۔ ورہی برز (گھاس) ۔ گریواس
گریبان (کرتے وغیرہ کا گلا) ۔ ؛ح ح (حراج) ۔
ورائے برائے (کیلئے) ۔ وست ـــ (بندھا) ۔
وندمان بندمان (جھکتے ہوئے) ۔ وبھرتی ببرد
(لے جاتا ہے) ۔ واسر بہار (نسبت رت) واجی
بازی (کھیل) ۔

پ = اشو اسپ (گھوڑا) ۔ وشوویسپ (تمام) ۔ اشواس
اسپان (گھوڑے) ۔ وشوویدس ویسپ ویزا (سب
کچھ جاننے والا) ۔

ف = شوت سفید ۔

م = آودیم آمدیم (ہم آئے) ۔

ہ = شیاؤ سیاہ (کالا) ۔ تنوا تنہا (اکیلا) ۔

ہ

خ = دہتر دختر (بیٹی) ۔

د = ہست دست (ہاتھ) ۔ اہم فارسی قدیم ا د م (میں) ۔
وجر ہستہ وزر دستہ (اسلحہ بدست مراد اندر) ۔

ز = ہرت زرد (پیلا) ۔ سہسر ہزار (دس سو) ۔ ورہی
برز (گھاس) ۔ باہوبازو (ڈنڈ) ۔ ہن زن (مارنا) ۔
ہت زد (مارا) ۔ ہتن زدن (مارنا) ۔ اہم لیسن
اوستا ازم ۔ گاتھا اوستا ازیم (میں) ۔ ہست

اوستا زست (ھاتھ) ۔ وجر باہو وزر بازو (ہتھیار کے بازو والا ۔ اندر) ۔ ہریہ زرد (پیلا) ۔ ہی اوستا زی (واسطے) ۔

= ژ   اہم اہی اژ (اژدھا ۔ اجگر) ۔

= س   رہ لیس (چاٹنا) ۔

= غ   آروہ آروغ (چڑھنا) ۔ دہ داغ (جلنا) ۔

= ء (ہمزہ)   روہس روئیں (کانسا) ۔

= ی   روہتی روید (اگتا بڑھتا ہے) ۔

ی

= ت   سودھیا خودتا (اپنے آپ) ۔ سیہ ست (است ۔ ہے)

= ج   یاتو جادو ۔ یاتو دھانم جادو داں (جادو گر) ۔ یوان، یوانا جوان (پٹھا) ۔ سوایہ خواجہ ۔ یو جو (ایک غلہ) ۔ یام جام (پیالہ) ۔ تویش یامہ شیر جامہ (شیر کے بھیس میں) ۔

= د   سویم خود ۔ مریہ مرد ۔ ستریم سترد (بانجھ عورت) کوے خود (جنگلی ٹوپ) ۔ رائے راد (دولت) ۔ ہریہ زرد (پیلا) ۔

= ز   یوشٹھ زاوشت (قوی ترین) ۔

= ل   دھیودل ۔

= ن   ترشیاوت تشنہ وش (پیاسے کی طرح) ۔ یگیہ یزن (قربانی) ۔

= ہ   آیس آہن (لوھا) ۔ آیسی آھنین (لوہے کا) ۔ اریمن اہرمن (بدی کا خدا) ۔ تنیا تنہا (اکیلا) ۔ شیئن شاہین (عقاب) ۔

آخر میں فارسی اور ویدک دونوں زبانوں کی مصوت اور غیر مصوت آوازوں کا تبادل مختصر طور پر نیچے درج کرتا ہوں ۔

ب پ

ویدک آپ فا رسی آب (پانی) ۔ ویدک کپوت فا رسی کبوتر (ایک پرند) ۔

ت د

ویدک مرتاں فا رسی مردان (مرد لوگ) ۔ ویدک وینتی فارسی بیند (وہ دیکھتا ہے) ۔ ویدک وات فارسی باد (ہوا) ۔ ویدک سوت فارسی خود (اپنے آپ) ۔ ویدک استھات فارسی استاد (وہ کھڑا ہو گیا) ۔

ک گ

ویدک شوک فا رسی سوگ (غم) ۔ ویدک شکبھ فا رسی شگاف (پھا نک) ۔ ویدک گربھ فا رسی کرم (جرثومہ) ۔

## ۴ : فارسی اور اردو

فا رسی زبان ہندوستان میں تقریباً آٹھ نوسو سال پہلے مسلمانوں کے ساتھ داخل ہوئی تھی ۔ سلاطین دہلی کے عہد حکومت میں اس میں تصنیف و تالیف کی ابتدا ہو گئی تھی ۔ ظاہر ہے کہ باہر سے آنے والی کوئی زبان مقامی زبانوں کے نقوش و آثا ر سے دامن کش نہیں رہ سکتی ۔ یہی وجہ ہے کہ فا رسی کے مصنفین اور مؤلفین اپنی اپنی تحریروں کے بیچ میں اردو زبان کے روپ بھی نقل کرتے رہے ہیں ۔ ان اردو الفاظ کی مثالیں میں نے جن فا رسی کتب کا مطالعہ کر کے حاصل کی ہیں ان کے نام یہ ہیں :

۱ ۔ فتوحات فیروز شاہی از فیروز شاہ تغلق ۔

۲ ۔ تاریخ فیروز شاہی حصہ اول از ضیاء الدین برنی ۔

۳ ۔ آئین اکبری از ابوالفضل علامی ۔

۴ ۔ ادات الفضلا از قاضی خان بدر محمد دھلوی ۔

۵ ۔ زفان گویا از بدر ابراھیم ۔

۶ ۔ مدار الا فاضل از شیخ اللہ داد فیضی سرہندی ۔

۷ ۔ فرہنگ جہانگیری از جمال الدین حسین انجو ۔

۸ ۔ توزک جہانگیری از نورالدین جہانگیر ۔

۹ ۔ عمل صالح از محمد صالح کنبو ۔

۱۰ ۔ وقائع نعمت خان عالی از نعمت خان علی ۔

۱۱ ۔ واقعات عالمگیری از عاقل خان رازی ۔

۱۲ ۔ سیر المتأخرین از غلام حسین خان طباطبائی ۔

۱۳ ۔ خلاصتہ التواریخ از سجان رائے بھنڈاری بٹالوی ۔

ان کتابوں میں مصنفین نے اردو کے الفاظ درج کرنے کے جو طریقے اختیار کئے ہیں ان سے یہ دھوکا ہونے لگتا ہے جیسے مصوت اور غیر مصوت آوازوں کے تبادل کا وہی اصول جو ہند آریائی زبانوں (یعنی ویدک اور سنسکرت میں کام کر رہا ہے ۔ اردو میں بھی جاری ہے جب کہ حقیقت یہ ہے کہ اردو الفاظ کی جو آوازیں ان کتابوں میں بدلی گئی ہیں وہ اردو زبان میں ابھی تک بدستور بولی جا رہی ہیں ۔ ان کی تبادل یعنی بدلی ہوئی آوازیں صرف فارسی تحریروں میں نظر آتی ہیں اور اردو میں آج بھی نہیں بولی جاتیں ۔

بہر حال مندرجہ بالا کتب میں اردو کی آوازیں مندرجہ ذیل طریقوں سے قلم بند کی گئی ہیں

۱ ۔ اردو ب کو پ سے بدل دیا ہے مثلاً ۔

اردو ابٹنا فارسی اوپٹنہ ۔ اردو کھمبات فارسی کھمپات ۔

اردو خربوزہ فارسی خرپوزہ ۔

۲ ۔ اردو پ کو ب سے بدل دیا ہے مثلاً

اردو پکھال فارسی بکھال ۔ اردو دیپال پور فارسی دیبال بور ۔

اردو نیشا پور فارسی نیشا بور

۳ ۔ اردو ت کو د سے بدل دیا ہے مثلاً

اردو پرتلا فارسی پردلہ ۔ اردو جست (ایک دھات) ۔

فارسی جسد ۔

۴ ۔ اردو چ کو ج سے بدل دیا ہے مثلاً

اردو چرکھی فارسی جرکھی ۔ اردو چرس فارسی موجرس

۵ ۔ اردو گ کو فارسی میں ک سے لکھا ہے

اردو مگھئی (پان) فارسی مکہی ۔ اردو لونگ فارسی لونک ۔

اردو گوکھرو فارسی کوکہرو۔ اردو اٹنگن فارسی اتنکن۔ اردو گھیگوار فارسی گھیکوار۔ اردو سنگھاسن فارسی سنکہاسن۔ اردو ساگ فارسی ساک۔ اردو پھاگن فارسی پہاکن۔ اردو ہگلی فارسی ہوکلی۔ اردو گنڈا (چار کا مجموعہ) فارسی کندہ۔ اردو گونڈ (ایک قوم) فارسی کوند۔ اردو رانا سانگا فارسی رانا سانکا۔ اردو گولکنڈا فارسی کولکندہ۔

۶۔ اردو کے آخری میم کو فارسی تحریر میں ب یا و سے بدل دیا ہے۔

اردو سابرمتی (اسم معرفہ) فارسی سامرمتھی۔ اردو منیم فارسی منیب۔ اردو نیم فارسی نیب۔ اردو جمن (جمنا) فارسی جون اردو چلمن فارسی چلون۔

۷۔ اردو کے آخری میم کو نون یا نون غنہ سے بدل دیا ہے۔

اردو کھمبا فارسی کھنبہ۔ اردو چمپا فارسی چنپا۔ اردو کمبل فارسی کنبل۔ اردو تھمول فارسی تنبول۔ اردو تمباکو فارسی تنباکو۔ اردو چمبل فارسی چنبل۔ اردو کھمبات فارسی کھنبت اردو بھمبر فارسی بھنبر۔ اردو چمپارن فارسی چنپارن۔

۸۔ اردو کے مخی حروف کو دندانی حروف سے بدل دیا ہے اور خصوصیت سے ڑ کو مستقلاً ر یا د لکھا ہے۔

لتره (لتڑا)۔ دمری (دمڑی)۔ تودرملی (ٹوڈرمل)۔ (کھری (کھڑی)۔ لبھیرا (لبھیڑا)۔ تاری (تاڑی)۔ کیورہ (کیوڑا)۔ بوتہ (بوٹا)۔ کراہ (کڑھاو)۔ تاتو (ٹٹو)۔ ٹرتنہ (ٹھٹھہ ایک شہر کا نام)۔ سنگارہ (سنگھاڑا)۔ ادہ (اڈہ)۔ داند (ڈانڈ)۔ پوتہ (پوٹ)۔ پھتکری (پھکری)۔ چپرہ (چپڑا)۔ ککری (ککڑی) مجیتھ (مجیٹھ)۔ مکری (مکڑی)۔ اتی (املی)۔ گرگت (گرگٹ) دکار (ڈکار)۔ تونتی (ٹونٹی)۔ چتکی (چنکی)۔ لتو (لٹو)۔ بیر بہوتی (بیر بہوٹی)۔ اتیرن (اٹیرن)۔ جورہ (جوڑا)۔ دھلکی (ڈھولکی)۔ گھنتہ (گھنٹا)۔۔ پوتلی (پوٹلی)۔ ہندی (ہنڈی)۔ پاپرہ (پاپڑا)۔ داک چوکی (ڈاک چوکی)۔ کتورہ (کٹورا)۔ لدو (لڈو)۔ دول ڈول۔ دیرہ (ڈیرا)۔ راتہور (راٹھور)۔ کتہل (کٹھل)۔ موتہہ (موٹھ)۔ گدہی (گڑھی)۔ پتیل (پٹیل)۔ تات (ٹاٹ)۔ جت

(جاٹ) ۔ د ولہ (ڈ ولا) ۔

۹ ۔ اردو کے مہا پران اور الپ پران درج کرنے وقت بے احتیاطی برتی ہے اور انھیں باہم بدل دیا ہے ۔

(ا) لک (لاکھ) ۔ بنگ (بھنگ) ۔ بتوہ (بتھوا) ۔ کتہ (کتھا) ۔ چپربند (چھپربند) ۔ چودریاں (چودھریاں) ۔ سنگارہ (سنگھاڑا) ۔ موتہ (موتھا) ۔ ناگرموتھا) ۔ برچہ (برچھا) ۔ پنکہ (پنکھا) ۔ کٹ (کھٹ) ۔ سمند سوک (سمندرسوکھ) ۔ پانہ (پھانا)[1] ۔ تال (تھال) ۔ روج (روجھ)[2] ۔ گید (گدھ) ۔ دکن (دکھن) ۔ دکنی (دکھنی) ۔ بیگہ (بیگھہ) ۔ دکہ (دھکا) ۔ چوکنڈی (چوکھنڈی) ۔ جکڑ (جھکڑ) ۔ چند (چھند)[3] ۔ لودیانہ (لدھیانا) ۔ سموگر ۔ (سمو گڑھ) ۔ سنگاسن (سنگھاسن) ۔ سانبر (سانبھر) ۔ کچ (کچھ) ۔ موٹ (موٹھ) ۔ لودی (لودھی)[4] برچہہ (برچھا) ۔ کٹ پھورا (کٹھ پھوڑا) ۔ کن کھجورا (کھن کھجورا) ۔ سند (سندھ) ۔ ججر (جھجر) ۔

(ب) تانگھن (ٹانگن) ۔ گھرگھٹ (گرگٹ) ۔ پینگھ ((پینگ) بھاپہ (بھاپ) ۔ گھر گھٹ (گرگٹ) ۔ بھوبھل (بھوبل) ۔ بدہ بدھ (بد ۔ گانٹھ) ۔ لاتہہ ' لتہ (لات) ۔ساندہ (سانڈ) ۔ ابھرک (ابرک) ۔ سامر متھی (سابرمتی) ۔ اوچہہ ' اوچھ (اچ)[5] لاتھ (لاٹ) ۔ ترچھناپلی (ترجناپلی) دیکھ (ڈیک)[6] سادات بارھ، بارہہ (سادات بارا) ۔

۱۰ ۔ اردو کی آوازوں کی جگہ عربی فارسی کی خصوصی آواز درج کر دی ہیں ۔

ع = جعفری (جاپھری) ۔ عبیر (ابیر) ۔ نعل (نال) ۔ عرصہ (ارسا) ۔ مشعلچی (مسالچی) ۔ عمدہ (امدا) ۔

پ پھ

ف = کافور (کپور) ۔ فہانہ (پھانا) ۔ فوارا (پھوارا) ۔

---

۱ ۔ پچڑ ۲ ۔ ایک جنگلی چوپایہ ۳ ۔ بند ۴ ۔ اسم نسبتی ۔ ۵ ۔ ضلع بہاول پور کا ایک قصبہ ۔ ۶ ۔ ریاست بھرت پور کا ایک قصبہ ۔

ت

= ط　شطرنج (چترانج)۔ سطرنجی (چترنجی) ۔ مطنجنہ (متنجن) ۔ طاش (تاس ۔ ۔ ٹاسا) ۔

ج

= ز　گزر (گاجر) ۔ سزاول (سجاول) ۔ زٹ (جاٹ)

چ

= ش　شطرنجی (چترنجی) ۔ چترنگی) ۔شطرنج (چترنج ۔ چترنگ) ۔

د

= ض　حوضہ (ہودا ۔ ہودیا) ۔

س [1]

= ز　چارزدہ (چارسدہ) ۔

= ژ　راژ (راس)[2]

= ش　شیلہ (سیلا)[3] شکرہ (سکرا) ۔ شریفہ (سریپا) ۔ مشعلچی (مسالچی) ۔ خیش (کھیس) ۔ راش (راس ) ۔ ماشا (ماسا) ۔

= ص　صندل (سندل) ۔ خلاصی (کھلاسی) ۔

ک

= ق　قنات (کنات) ۔ قلندری (کلندری) ۔ قوال (کبال) ۔ حقہ (ہکا) ۔

کھ

= خ　اخروٹ (اکھروٹ)۔ خلاصی (کھلاسی) ۔ خس (کھس) ۔ خیش (کھیس) ۔ خسرہ (کھسرا) ۔

---

۱ ۔ صوبہ سرحد کا ایک شہر۔ ۲ ۔ کھلیان ۳ ۔ پگڑی

= شخ　　شخا ر (کھا ر) -

= ح　　محرم (مہرم)[1] - محل[2] (مہل)[3] - حوضہ (ہودا) - برجم پتر (برہم پتر) - محال (مہال)[4] - محلہ (مہلا) -

۱۱ - آخری الف کو ہائے مختفی یا ہائے ہوز سے لکھ دیا ہے -

چھتہ (چھتا) - ڈولہ (ڈولا) - چبوترہ (چبوترا) - بجر (بجرا) - جولاہہ (جلاھا) - بنگالہ (بنگالا) - اپلہ (اپلا) - نیاریہ (نیاریا) - پیسہ (پیسا)) - بسوہ (بسوا) - روپیہ (رپیا) - جہروکہ (جھروکا) - سنبوسہ (سموسا) - لہسورہ (لہسوڑا) - گنہ (گنا) - آنولہ (آنولا) - ارگجہ (ارگجا) - چھریلہ (جھڑیلا) - چنپہ (چمپا) - کروندہ (کرونda) - دوپٹہ (دپٹا) - کتارہ (کتارہ) - بسولہ (بسولا) - منجہولہ (منجھولا) - کلاوہ (کلاوا) - گدیلہ (گدیلا) - توبرہ (توبڑا) - بیگہہ (بیگھا) - بوتہ (بوتا)[5] - ارنہ (ارنا بھینا) - پنجرہ (پنجرا) - لکھیرہ (لکھیرا) - جنگلہ (جنگلا) - میورہ (میوڑا) - چیلہ (چیلا) - چیتہ (چیتا) - ڈوریہ ((ڈوریا) - خسرہ (کھسرا) - سنگھارہ (سنگھاڑا) - محلہ (مہلا) - پونڈہ (پونڈا) - تولہ (تولا) - ماشہ (ماسا) - کریلہ (کریلا) - جوانسہ (جوانسا) - چھجہ (چھجا) - ممولہ (ممولا) - پارہ (پارا) - دہوکہ (دھوکا) - دھتورہ (دھتورا) - پہانہ (پہانا) - چھینکہ (چھینکا) - بگلہ (بگلا) - سوہاگہ - (سہاگا) - چوترہ (چوترا) - سیسہ (سیسا) - برادہ (برادا) - - دھنیہ (دھنیا) - باوگولہ (باوگولا) - پہرہ (پہرا) - مسکہ (مسکا) - کیورہ (کیوڑا) - تھانہ (تھانا) - راجہ (راجا) - نالہ (نالا) پکہ (پکا) - بارہ ' بارھ (بارا ' باڑا) - ٹیکہ (ٹیکا) - جھروکہ (جھروکا) - کرتہ (کرتا) - دسہرہ (دسہرا) - بنجارہ (بنجارا) کتہرہ (کٹہرا) - پتاکہ (پٹاکا) - لُچہ (لُچا) - رستہ (رستا) - بادلہ

---

۱ - انگیا - ۲ - شاہی بیگمات کا لقب جیسے ممتاز محل - ۳ - عورت مہر - ۴ - دیہی زمین کا ایک قطعہ - مہوک کا چھتا - ۵ - اونٹ کا بچا -

(با دلا) ۔ موگرہ (موگرا) ۔ با رہ پلہ (بارھا پلا) ۔ باجرہ (باجرا) ۔ رانہ (رانا) ۔

۱۲ ۔ د و چشمی ھا کو ھائے مختفی یا ھائے ہوز سے لکھ دیا ہے ۔

اتہ کھنبہ (اٹھکھمبا)۔ موتہ (موٹھ)۔ کچھہ(کچھ) ۔ بیساکہ (بیساکھ) ۔ جیتہہ (جیٹھ)۔ سانجہ (سانجھ) ۔ اسارہ (اساڑھ)۔ جودہ پور (چودھ پور) ۔

۱۳ ۔ ھائے ہوز کو دو چشمی ھا سے لکھ دیا ہے ۔

مھوا (مہوا) ۔ پھر (پہر) ۔ بھل (بہل ۔ گا ڑی) ۔ ھون (ہن) ۔ نھر والہ (نہر والا) ۔ رھکلہ (رہکلا) ۔ بھلیہ (بہلیا) ۔ تھور خان (تہور خان) ۔

۱۴ ۔ اکثر مہا پرانوں کو الپ پران اور ہ میں تقسیم کر کے درج کیا ہے ۔

گہری (گھڑی) ۔ جہروکہ (جھروکا) ۔ چہینت (چھینٹ)۔ کہتری (کھتری) ۔ منجہولہ منجھولا) ۔ سنگہاسن (سنگھاسن) اگہن (اگھن) ۔ کولہو (کولھو) ۔ گہن (گھن) ۔ دلہن (دلھن) ۔ کہت (کھاٹ) ۔ گوبہی (گوبھی) ۔ گہوس (گھونس) ۔ بتہوا (بتھوا) ۔ چہاج، چہج (چھاج)۔ پہرکی (پھرکی) ۔ پہاگن (پھاگن) ۔ پہوئی (بھوئی) ۔ گہات (گھاٹ) ۔ بالچہر (بالچھر) ۔ دہکہ (دھکا) ۔ میتہی (میتھی) ۔ کہیس (کھیس) ۔ گوکہرو (گوکھرو) ۔ میرتہہ (میرٹھ) ۔ متہرہ (متھرا) ۔ پہول (پھول) ۔ رتہہ (رتھ) ۔ راکہی (راکھی) ۔ برچہہ (برچھا) ۔ کایتہہ، کایتہ (کایتھ) ۔ کہرنی (کھرنی) ۔ بہونرا (بھونرا) ۔ کہچری (کھچڑی) ۔ چہپن (چھپن) ۔ کچہی (کھچی) ۔ کہرکی (کھڑکی) ۔ بہاول پور (بھاول پور) ۔ پکہاوج (پکھاوج) ۔ چہپرکتہا (چھپرکھٹ) ۔ بتہنلہ (بھنڈا) ۔ جہکر (جھکڑ) ۔ چوکہندی (چوکھنڈی) ۔ بہیرہ (بھیرا) ۔ بہاگ نگر (بھاگ نگر) ۔ کتہل (کٹھل) ۔ دہاکہ (ڈھاکا) ۔ جہالر (جھالر) ۔ جہیل (جھیل) ۔ کوتہی (کوٹھی) ۔ تہان (تھان) ۔ چوتہہ (چوتھ) ۔ گندہک (گند ھک) ۔ مورپنکہی (مورپنکھی) ۔ لودہیانہ (لدھیانا) ۔ بگہار (بگھار) ۔ تہاکر (ٹھاکر) ۔ بیساکہی (بیساکھی) ۔ کہپریل (کھپریل) ۔ دہاتورہ (دھتورہ) ۔ لکہہ (لاکھ) ۔ بہیل (بھیل) ۔ جمدہر (جمدھر) ۔ کچہہ (کچھ) کہوکہر (کھوکھر) ۔ برچہی (برچھی) ۔

کہیورہ (کھیوڑ )- چودہری (چودھری) - بہوپال (بھوپال) -

۱۵ - بہت الفاظ میں پیش کو واو سے ظاہر کیا ہے -

موھانہ (مہانا) - دوپتہ (دپٹا) - دوگانہ(دگانا - دگانہ) - بوندیل کھند (بند یل کھنڈ) - ہولکر (بلکر) - رومیلہ (رہیلا) - لودیانہ، لودھیانہ، لودہیانہ (لدھیانا) - سدرسن (سدرسن) - برہم پوتر - (برہم پتر) - جولاہہ (جلاہا) - سوھاگہ (سہاگا) - ہون (ہن - بیچاپوری سکہ) - ہوگلی (ہگلی) - بوندیالہ (بند یلا) - اوپتند (ابٹنا) -

۱۶ - بہت سے الفاظ کے حروف بالکل الٹ دیئے ہیں - اس عمل کو تقلیب کہتے ہیں -

کراہی کراہی اور کراھی (کڑھائی) - توھر (تھوہڑ) - بتہہ (بھات) - سہرند (سرہند) - چہپرکتہا (چھپرکھٹ) - بتہندہ (بھنڈا)- کاتہی (کھاتی) - بلبدھر (بل بھدر) - کنبہھایت (کھمبات) - بکہر (بھکر) گور گوبند (گر وگوبند)

فارسی زبان کے جو اصول تبادل ہم نے اس مقالے کے پہلے حصے میں دیکھے وہی دوسرے حصے کی ویدک زبان میں بھی پائے کیونکہ فارسی اور ویدک دونوں زبانیں لپیوں کے اختلاف سے قطع نظر ایک ہی (آریائی) خانوادے سے تعلق رکھتی ہیں - اور ان میں ایک ہی قسم کے اصول جاری ہیں البتہ تیسرے حصے کی اردو غیر آریائی یعنی ہندوی زبان ہے اس کے با وجود فارسی نویسوں نے اردو الفاظ کو بھی اپنی تحریروں میں فارسی زبان کے مزاج ومنہاج کے مطابق شکل بخشنے کی کوشش کی ہے - اس سے بظاہر یہ غلط فہمی پیدا ہوسکتی ہے کہ اردو میں بھی صوتی تبادل کے وہی اصول کار فرما ہیں جو فارسی اور ویدک میں ملتے ہیں جب کہ یہ بات بداہتہً غلط ہے کیونکہ زبان میں صوتی تبادل سے ایک لفظ کے جتنی شکلیں بنتی ہیں وہ سب کی سب بولی جاتی ہیں اور اگر ایسا نہیں ہے یعنی ایک لفظ کی ایک شکل بول چال میں آ رہی ہے اور دوسری صرف تحریر میں ہی محفوظ ہے اورکبھی اورکہیں بولی نہیں جاتی تو یہ تبادل صوتی نہیں کہلائے گا۔

یہاں بھی اردو الفاظ کے ساتھ کچھ ایسا ہی معاملہ پیش آیا ہے ۔
فارسی نویسوں نے فارسی کے صوتی تبادل کی روشنی میں اردو الفاظ کو
جو شکل بخشی ہے وہ صرف مکتوبی ہے ملفوظی نہیں ہے اس لیے ہم
ان میں کارفرما اصولوں کو اردو کے صوتی اصول نہیں مان سکتے ۔

**ابو سعادت جلیلی**

[illegible] گلشن اقبال [illegible] کراچی

# ”کیمیائے سعادت“ کا نسخہ بانکی پور

## (خود نوشت غزالی ہونے کے داعیے پر تحقیق و انتقاد)

کتاب خانہ خدا بخش پٹنہ (ہندوستان) میں مخزونہ ایک قدیم مخطوطہ ”کیمیائے سعادت“ کے سرورق پر درج عہد عالم گیری کی یہ تحریر اس کتب خانے کے کیٹلاگ میں خصوصیت سے منقول ہوئی ہے(۱):

” از مردم ثقاۃ ہم چو میرزا محمد زاہد مرحوم(۲) صدر کابل و مولوی عبدالحکیم و میران محمد فاضل مرحوم گجرانی مسموع شدہ کہ خط قدیم ایں کتاب شریف و نسخہ خط امام الہمام قدوۃ العارفین اسودالسالکین امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ است و چند جزو اول و چہار ورق آخر بخط کاتب است “۔

امام غزالی (۴۵۰ تا ۵۰۵ھ مطابق ۱۰۵۵ تا ۱۱۱۱ء) ایسی برگزیدہ شخصیت کے خاص حوالے سے طویل مدت سے یہ فرض کیا جاتا رہا ہے کہ یہ نسخہ انہی کے خط کی یادگار ہے۔ اس مناسبت سے غزالی سے منسوب اوراق کی خالصتہً فنی تنقیح ان کے عہد کی فارسی تحریر یعنی املا اور طرز خط کو معیار بنا کر کرنے کی کوشش کی گئی ہے تاکہ ادعا کی حقیقت اور اصلیت آشکارا ہو سکے ۔ ”کیمیائے سعادت“ جیسا کہ عام طور پر معلوم ہے ضخیم تر عربی کتاب ”احیاء علوم الدین“ کے مطالب و مندرجات کی فارسی تلخیص ہے۔ جو غزالی نے جامعہ نظامیہ بغداد کے سر براہ کا عہدہ ترک کرنے کے بعد والے

طویل سفر سے مراجعت پر ۴۹۰/۵۰۰ھ (۳) کے درمیان تصنیف کی۔
یوں ان کے دست خاص کے کسی مخطوطے کو ۴۹۰ ہجری کے اگلے
پندرہ برسوں کا لکھا ہوا ہونا چاہیے اور ایسے کسی مفروضہ نسخے کو
معاصر غزالی فارسی رسم خط کی اساس پر ہی پرکھا جا سکتا ہے۔

ہم نے اس تعلق سے پٹنہ ہی میں مقیم دو بزرگ علماء کو اس
قدیم مخطوطے کا مقابلہ و محاکمہ بنفس نفیس فرمانے کی زحمت
دینے کے علاوہ دیگر ہم عصر افاضل کے ملاحظے میں اس
قلمی نسخے کی مختصر مایکرو فلم اور چند تصویریں پیش کرکے
ان کی آرائے گرامی سے بھی استفاضے کی کوشش کی ہے۔ ایرانیات
نیز فارسی زبان و ادب اور مخطوطات کے ان سب عالی رتبہ محققوں
کے بعض مکاتب کا عکس بھی ساتھ ہی شائع کیا جا رہا ہے۔ عہد
موجود کے ان "مردم ثقاہ" کے نہایت فاضلانہ افادات میں کسی
نوع کے احتمال و تشکیک کی گنجائش نہیں ہے اور خالصۃً علمی و
فنی نوعیت کے دلایل و براہین پر مبنی ان کے فرمودات سند کی حیثیت
رکھتے ہیں ۔ ان تمام اکابر کی خدمت میں ہدیہ تشکر پیش کیا
جاتا ہے کہ ان کے سرچشمہ' فضل و کمال سے ایک طالب علم کی
تشنگی دور کی ہے ۔ ان صائب الرائے بزرگوں نے مسلم الثبوت انداز میں
زیر نظر اشکال کے حل کے لئے رہبری کی زحمات گوارا فرمائی ہیں ۔
راقم الحروف کی انتہائی بدقسمتی ہے کہ اس کو فیض یاب فرمانے
والے ان علمائے عصر میں سے چند بزرگ رحلت فرما چکے ہیں اور بوجوہ
کافی عرصہ بعد اس حقیر کوشش کا ماحاصل پیش کرتے ہوئے
ان سب نفوس قدسی سے محرومی کا احساس آج بہت زیادہ ہو رہا
ہے۔

بنظر احتیاط یہ عرض کرنا ضروری ہے کہ ظاہراً روایت انتساب
میں متذکرہ افاضل معقولات کا حوالہ خاصی اہمیت کا حامل
معلوم ہوتا ہے چنانچہ ابتداً ڈاکٹر نظام الدین اور ڈاکٹر عبداللہ چغتائی
صاحبان نے اس تعلق سے بالاصرار ارشاد بھی کیا ہے ۔ لیکن ایک
طرف اصل مخطوطہ بہ نفس نفیس ملاحظہ فرمانے والے دو جید

اسکالروں کے علاوہ کئی معاصر علماء نے اس روایت اور
اس کے حوالوں کو چنداں لائق اعتناء خیال نہ فرمایا ۔ دوسری
جانب خود پروفیسر نظام الدین اور ڈاکٹر محمد عبداللہ چغتائی
مرحومین کے خوش فہمانہ رد عمل میں اس وقت ایک حقیقت
پسندانہ انقلاب رونما ہوا جب ان حضرات کو نسخہ بانکی پور کی
عکسی نقول پیش کرکے تازہ تر اظہار تاثر کی درخواست کی گئی ۔
یہ ساری تفصیل ایک حکایت لذیذ کے مصداق ہے مگر اس کو دراز تر کجا
مجملاً روایت کرنا بھی طول بیان کا باعث ہو گا اس لئے ان معروضات
میں ایسے سارے فروعی پہلوؤں سے اجتناب کیا گیا ہے ۔ البتہ پیش نظر
خطوط میں ان امور و نکات پر متعلقہ بزرگوں کے اولین تاثر اور منقلب
اظہار خیال سے استفادہ خالی از دلچسپی نہ ہو گا ۔

مخطوطات کی قدامت کا تعین محض املائی خصوصیات کی
بناء پر ہی نہیں ہو جاتا ہے بلکہ دیگر کئی اور مساوی طور پر اہم فنی
پہلوؤں کو بھی پیش نظر رکھنا ناگزیر ہوتا ہے ۔ (۴) ڈاکٹر محمد نظام
الدین کے خط مورخہ یکم اگست ۱۹۶۲ء کے ارشادات کی رو سے
"کسی مرتب فہرست کے بیان پر تنقید کرنے سے پہلے خود ناقد کو
بعینہ اس نسخے کا مطالعہ کرنا چاہیے اور اس کے بعد رائے قائم
کرنی چاہیے" ۔ اس طرح اس کے سامنے بہت سارے دیگر اہم
گوشے رہیں گے جن کے بغیر تحقیقی مطالعہ تشنہ تکمیل ہو گا چنانچہ
پروفیسر نظام الدین کے ہی مکتوب کے الفاظ میں "تاوقتیکہ
اصل نسخہ نہ دیکھا جائے اور اس کے عین کاغذ، سیاہی،
رسم الخط وغیرہ کی جانچ نہ کی جائے اس عہد کا بالکل صحیح
صحیح دریافت کرنا غیر ممکن ہو جائے گا" (۱۱) ۔ پروفیسر اے۔ جے۔
آربری کے فرمودات کی بھی روشنی میں یہی لوازم براہ راست زیر مطالعہ
و تحقیق رہنے چاہییں، ملاحظہ ہوں خطوط مورخہ ۲ مارچ اور ۹ اپریل
۱۹۶۳ء ۔ استاد احمد آتش نے بھی تقریباً انہی امور پر سوچ بچار کو
ضروری و اہم خیال فرمایا ہے جبکہ پروفیسر مجتبیٰ مینوی کے نزدیک
بھی تحریر کے علاوہ دیگر نکات کو زیر غور رکھنا ناگزیر تھا جیسا کہ

دونوں حضرات کے خطوط مورخہ ۲۷ جنوری ۱۹۶۲ء اور ۶ مارچ ۱۹۶۵ء سے ظاہر ہے۔

تاہم ان فنی ضروریات اور لوازمات کی مسلمہ قدر و قیمت کے باوجود اس نسخے کا حصول یا راقم کا سفر پٹنہ دونوں عملاً ناممکن تھے۔ حسن اتفاق سے کتاب خانہ بانکی پور کے بیش قیمت علمی خزائن قاضی عبدالودود اور پروفیسر سید حسن جیسے بزرگوں کی دسترس میں تھے اور دونوں ذی مرتبت علماء نے خصوصیت سے اس نسخہ "کیمیائے سعادت" کا معاینہ و مقابلہ کرنے کی تکلیف گوارا فرماکر فاضلانہ رائیں عطا کیں۔ مخطوطے کی تصاویر پیش کرنے پر مذکورہ حضرات اور دیگر افاضل نے جو ملاحظات سپرد قلم فرمائے قلمی نسخوں سے متعلقہ تاریخی حقائق کی روشنی میں وہ بھی حتمی اور فیصلہ کن حیثیت رکھتے ہیں۔ خاکسار کا یقین ہے کہ مخطوطات سے ظاہر ہونے والی فارسی املاکی ارتقائی کیفیات کے شواہد نیز قلمی نسخوں سے تقابل و تجزیہ پر مبنی و منحصر افادات عالیہ اس علمی و فنی بحث کو ایک نتیجہ خیز نکتے تک پہنچانے میں بھر پور طور پر اور ماہرانہ راہنمائی کرتے ہیں۔

اس بارہ میں آغاز گفتگو کو غزالی کے ہم عصر اور مابعد کے قرنوں کے فارسی رسم خط کی چند نمایاں اور بے حد توجہ طلب خصوصیات پر مرتکز کرنا ضروری ہے، چنانچہ باعتبار اہمیت و نوعیت اولاً ان کا بیان ملاحظہ ہو:

۱۔ اس کا ایک بہت زیادہ معروف اور اہم عنصر تھا دال مہملہ اور ذال معجمہ کا فرق و امتیاز جس کی ممکنہ تفصیلات کی جمع آوری کی کوشش آیندہ صفحات میں کی گئی ہے۔

۲۔ حرف و بیان و علت "کہ" (چنداں کہ، زیرا کہ شخصی کہ) کا املاء بجائے ہائے مختتمہ کے یائے معروف کے ساتھ بصورت "کی" تھا، ساتویں صدی ہجری کے اخیر کے نسخوں میں "کی" کے پہلو بہ پہلو "کہ" کی شکل بھی عیاں ہوئی اور ازاں بعد یہی شکل جاری ہوگئی۔

۳ ۔ اسی طرح "چہ" ان دنوں "جی" لکھا ہوا ملتا ہے ۔ اس طرز میں "کہ" کی طرح ہائے مختفی سے تبدیلی کے علاوہ فارسی "چ" بھی عربی "ج" سے لکھا ہوا ہے ۔ اس دوسرے رجحان یعنی فارسی آوازوں کو عربی ابجد میں ہی محدود کر دینے کے تحت چند دیگر ایرانی اصوات بھی آتی ہیں جن پر آگے عرض کیا جا رہا ہے ۔

۴ ۔ "کہ" اور "چہ" پر رکنے والے کلمات "آنکہ" اور "آنچہ" میں موجودہ مکتوبی ہائے مختتمہ کے بغیر اس کے حرف سابقہ کو پورا پورا یوں لکھا جاتا تھا : "آنک"، "بلک"، "چنانک" نیز "آنچ"، "چنانچ"، "چندانچ" ۔

۵ ۔ الف پر مختتم الفاظ کی اضافت ہمزہ سے ظاہر کی جاتی تھی جیسے فی الوقت مروجہ طرز پر "علمای اسلام" کی بجائے علماء اسلام، نام ہاء ایشان، چیز ھاء او، لشکرہاء جرار، سال ہاء مدید ۔ اس تعلق سے یہ عرض کرنا بھی ضروری ہے کہ اضافتوں کے لئے فارسی رسوم املاء میں چار طریقے رائج رہے ہیں ۔

(ا) مذکورہ طرز قدیم ترین تھا اور آٹھویں صدی ہجری تک بھی موجودہ طریقے یعنی درج ذیل نمبر (ب) کے ساتھ مروج رہا ۔

(ب) موجودہ املاء یائے معروف کے ساتھ ہے جیسے "دریای زخار" اور "عصای چوبیں"، یہ ساتویں صدی کے ربع آخر سے ملتا ہے ۔

(ج) تیسرا انداز تھا الف پر مد کا اضافہ جس کا مثالی نمونہ ہے : ماورآلنہر ' ۔

(د) چوتھا قاعدہ الف کے ملحق ہمزہ نیز یائے معروف اور مد، ان تینوں میں سے کسی کے بھی اضافے کے بغیر سیدھا سادہ لکھنا ہوا کرتا تھا جیسے "انتہا مراحل" اور "ابقا بقایہ" جو فارسی جدید میں "انتہای مراحل" وغیرہ ہیں ۔ محولہ بالا طریقوں (ج) اور (د) کا عمل

دخل بڑا محدود تھا اور کمتر زیر استعمال رہے۔

اب باقی ماندہ قاعدوں کی تفصیل پیش کی جاتی ہے:

۶۔ زیر مطالعہ صدیوں میں الف پر مد بھی نہیں ملتا مثلاً آں/اں، آوازہ/اوازہ۔ نیآفرید/نیافرید۔ آج کل کا مروجہ الف ممدودہ ساتویں صدی کے آخر کا اضافہ ہے۔

۷۔ سابقہ اضافت "بہ" کو علیحدہ نہیں بلکہ ملا کر لکھتے تھے جیسے "بہ‌دست" کی جگہ "بدست" ۔ بہ روز"/"بروز"۔

۸۔ یائے معروف پر مختتم الفاظ کی "ی" پر ہمزہ کا اضافہ (گوی/ گوئی ، جدایِ/جدائی) ساتویں صدی کے بعد اختیار کیا گیا۔

۹۔ ایسے الفاظ کو دو یا پر ختم کرنے کا رواج البتہ عہد غزالی میں تھا یعنی خوی/خویي جس کی پہلی ی کبھی بلا نقط بھی ہوتی تھی۔

۱۰۔ الف زائدہ پر ہمزہ (فضایل ۔ قایم)نہیں لکھا جاتا تھا نیز ملحقہ "ی" کہیں بکثرت اور کہیں معمولاً بغیر نقطوں کے لکھی جاتی تھی۔

۱۱۔ "از او" اور "از این" جیسے الفاظ کو " ہمزہ اوائیل ضمایر " کے بغیر ہی یوں کتابت کیا جاتا تھا: ازو، ازیں، ازیشاں۔
مزید برآں ذیل کے املائی خصائص پر عربی رسم خط کی اثر اندازی قابل ملاحظہ ہے جو پانچویں/چھٹی صدی کے فارسی نسخوں میں علانیہ ظاہر ہوتی ہے اور بناء بریں نہ صرف رسمی یا پیشہ‌ورانہ کتابت بلکہ عام خط کا بھی جزو لاینفک رہی ہے۔

۱۲۔ چند الفاظ میں " ت" کے لئے "طاء" مولفہ لکھنا جیسے تلخ/ طلخ۔ علامہ قزوینی نے المعجم کے ایک مخطوطے کے حوالے سے لکھا ہے:

در کتاب المعجم فی‌معایر شعار العجم لمحمد بن قیس الرازی نسخۂ قدیمی (بدون تاریخ) مورۂ بریطانیہ نیز دو سہ مورد (ص۵۶، ۱۲۹، ۲۱۷، ۳۵۳ از طبع برون و راقم سطور

کلمہ تلخ را "طلخ"" با طاء مؤلفہ نوشتہ است و ظاہراً این طرز املا از اثر غلبہ نفوذ عرب بودہ است مانند کلمات صد و شصت و طپانچہ و غلطیدن و نحو ذلک (۵)۔

۱۳ ۔ اوپر کے قاعدہ پانچ میں مذکورہ الف پر مختتم الفاظ کی اضافتوں میں سے ہمزہ (علماء دین، لشکر ہاء جراں) بھی عربی سے مستعار تھا ایسے کلموں پر ہمزہ کے اضافے سے جمع کے کچھ صیغے وضع کئے گئے نیز چند تراکیب بھی اختراع کی گئیں مکتوبی ہمزہ بہر طور اپنا وجود آج بھی برقرار رکھے ہوئے ہے ۔

۱۴ ۔ پانچویں اور چھٹی صدیوں میں کیا خاصا بعد بھی کاف فارسی یعنی گ نہیں لکھا جاتا تھا اور دو سرکش والا موجودہ روپ کافی بعد میں ایجاد ہوا ۔

۱۵ ۔ علاوہ ازیں "چ"، "پ" اور "ژ" کی ایرانی آوازوں کو بھی سکہ بند اصول کے بطور عربی حروف "ج"،"ب"، "ز" سے ظاہر کرنے پر قناعت کی جاتی تھی۔ یہ بھی رائج الوقت روپ بہت بعد میں فارسی لکھائی میں اضافہ کیے گئے ۔

فی الجملہ ذال معجمہ اور دال مہملہ کے مکتوبی فرق کے بعد معاصر غزالی خط و املاء میں فارسی کی اپنی منفرد و مخصوص ایسی سب اصوات کے لئے عربی لکھائی کے روپوں پر انحصار و اکتفاء دوسری بہت بڑی خصوصیت ہے۔

عرض کردہ اطلاعات کے بنیادی ذرائع و مآخذ کی وضاحت حاشیے میں نذر ہے(۶) ۔

## ذال معجمہ اور دال مہملہ کے مباحث

قدیم فارسی خط میں ذال محجمہ اور دال مہملہ کا فرق ایک اہم اور خاص جزو رہا ہے اور پانچویں چھٹی صدی ہجری سے منسوب کسی فارسی مخطوطے میں اس کی عدم موجودگی ایسی نسبت کے دعوے کی صحت کو محض ایک مفروضہ ہی نہیں بلکہ مشتبہ امر بنا دیتی ہے ۔ اعجام کے عام معنے نقطہ لگانا ہیں اور

پروفیسر جلال ہمائی کی مختصر مفید توضیح کی رو سے:

و اما اعجام یا نقطہ برای تمیز حروف متشابہہ یا بتعبیر بعضی «روادف ستہ» یعنی حروف «ثخذ ضظغ» کہ سہ حرف و گاہ پنج حرف «ب، ت، ث، ی، ن» در اول یا وسط کلمہ بیکدیگر ملتبس میشوند و فقط ممیز آنہا نقطہ است . علی الاشہر در خطی کہ عرب از سریانیہا و و نبطی ہا اقتباس کردہ مرسوم نبودہ است چنانکہ در خطوط سریانی تاامروزہم رسم اعجام نیست (۷)۔

فارسی تحریر یعنی املاء اور رسم خط میں ذال معجمہ سے مراد کسی فارسی لفظ میں شامل دال کا وہ حرف ہے .

(ا) جس پر اس کے سابقے کے بطور کوئی متحرک حرف صحیح ہونے کی بناء پر نقطہ ڈالتے تھے:

پدر/پذر، آمد/آمذ، جدا/جذا، باشد/باشذ۔

(ب) یا جو اپنے ما قبل حرف علت ہونے کے باعث نقطے سے لکھی جاتی تھی:

افتاد/افتاذ، دادند/داذند، نمود/نموذ، کودک/کوذک۔

دال مہملہ اصطلاحاً وہ ہے جس کے سابق ساکن حرف صحیح ہونے سے اس کو بغیر نقطے کے لکھا جاتا ہو:

گرداب، مرد، پسند، مردہ۔

معجمہ و مہملہ کے مابین فرق کے ضمن میں علامہ قزوینی کی تشریح ملاحظہ کیجئے:

ذال معجمہ فارسی در کلمات در دو موضع است:

(۱) ہرگاہ ماقبل آن متحرک باشد چوں آمذ و باشذ و بذو بذ و موبذ و زمرذ و نحوھا کہ بلا استثنا ذال معجمہ است .

(۲) ہر گاہ ماقبل آن یکی از حروف علّت باشد چوں افتاذ و باذ و قباذ و آباذ و اسناذ و بوذ و نموذ و یذ و کشیذ و رسیذ و رفتیذ و گنبذ و نحوھا کہ نیز بلا استثنا ذال معجمہ است۔

اما دال فارسی فقط در یک موضع است و آن وقتی
است کہ ماقبل آن ساکن و از حروف صحیح باشد چون
مرد و کرد و آورد و دزد و مزد و پسند و کمند و غیر ذلک
کہ بلا استثنا دال مہملہ است(۸) -

مہملہ اور معجمہ کے سلسلے میں ایرانی تحریر میں
ذال کی آواز والے حرف کی ازمنۂ قدیم سے موجودگی کے تعلق سے چند
بنیادی یعنی لسانی اور املائی نکات کا اعادہ ضروری ہے ۔ ان کی بہترین
اور عمدہ ترین تلخیص کے طور پر علامہ میرزا محمـــد تقی بہار کی
وقیع و موقر تحقیقی و تنقیدی تاریخ اسالیب ”سبک شناسی“ کی پہلی
جلد کے دوسرے باب موسومہ ”گفتار دوم : خط در ایران“ کے
مباحث متعلقہ ”خطوط ایران پیش از اسلام“ کے اخیر میں صفحات ۸۴
تا ۸۶ میں شامل ”جدول الفبای اوستا“ اور اس جدول کے چند پہلوؤں
پر ”گفتار پنجم : در تطور“ کی اضافی گفتگو بعنوان ”تبدیل مخرج ہای
حروف“ صفحات ۱۸۹ تا ۱۹۳ میں نیز اسی باب ۵ کی ایک اور
ضمنی بحث ”فراموش شدن حروف بواسطۂ عدم توجہ“ کے ذیل
میں شریک جدولوں بعنوانات ”حروف اوستای کہ تبدیل یافتہ است“
از ص ۲۰۲ تا ۲۰۸ ”و نیز برای نشان دادن تبدیل حروف از لغت
پہلوی و دریٔ قدیم جدول میآوریم“ از ص ۲۰۸ تا ۲۲۱ کا ملاحظہ
کرنا بہت مفید ہوگا ۔ ہماری اپنی زبان کی حد تک بیشتر پرانی اور
بعد کے عرصے کی بھی علمی تحقیقات کا خلاصہ ڈاکٹر عبدالستار
صدیقی کے طویل اور پر مغز مقالے (۹) میں مذکور ہے جو ساری تدقیق
اور عرق ریزی سے کشید کئے ہوئے عطر کے مصداق ہے ۔ ڈاکٹر عبدالستار
صدیقی کے قیمتی الفاظ میں:

جیسا کہ اوپر کہا جا چکا ہے یورپی محققوں نے فارسی میں
”ذ“ کے وجود کو مان لیا تھا ۔ یہ بھی معلوم کر لیا تھا کہ وہ ”ذ“
قدیم تر زبان میں ”ت“ تھی (جو بعد کی زبان میں ”ذ“ ہوگئی لیکن
پہلوی میں کتابت اور تلفظ کے اختلاف کے باعث یہ دریافت کرنا

مشکل تھا کہ "ت" کی تحویل "ذ" میں کب ہوئی ۔ مزید تحقیق سے یہ مشکل یوں حل ہوئی :

(الف) سریانی ادب میں ایران کا ذکر اکثر آیا ہے جس میں ایرانی لفظ اور اسماے علم بھی ملتے ہیں ۔ تیسری صدی عیسوی کے اوائل کی سریانی تحریروں میں اون لفظوں یا ناموں میں حرف علت کے بعد بھی "ت" ہی ملتی ہے ۔ چوتھی صدی کے بعض سریانی تحریروں میں ایسی "ت" کی جگہ "د" پائی جاتی ہے مگر پانچویں صدی اور اوس کے بعد کی سریانی میں تواتر کے ساتھ "د" ہی ہے ۔ اس سے نتیجہ نکلتا ہے کہ چوتھی صدی میں ایران کی زبان میں اس "ت" کا تلفظ تبدیل ہونا شروع ہوگیا تھا اور پانچویں صدی میں یہ تبدیلی تکمیل کو پہنچ گئی تھی ۔

(ب) سریانی حروف تہجی میں "ذ" کے لئے الگ حرف نہیں، بلکہ "د" سے "ذ" کا بھی کام نکلتا ہے، اس طرح کہ جب "د" سے پہلے کوئی حرف علت (طویل یا قصیر) واقع ہو تو اوس "د" کا تلفظ "ذ" ہوتا ہے ۔ جس طرح فارسی میں اوسی طرح سریانی میں "ذ" سے کوئی لفظ شروع نہیں ہوتا ۔

(ج) اسلامی دور میں تقریباً ۶۰۰ ہجری تک "ذ" فارسی زبان میں برقرار رہی اور املاء میں بعضے لفظوں میں اب تک ہے ، اس لئے کہ وہ "ذ" تبدیل ہوکر "د" نہیں ہوئی (جیسے آذر، پذیرفتن، گذشتن وغیرہ) ۔ باقی لفظوں میں رفتہ رفتہ "ذ" کی جگہ "د" نے لے لی اور جن چند لفظوں (آذر وغیرہ) پر اس دوسری تحویل کا عمل نہیں ہوا وہ مستثنی قرار پائے ۔

ان تین مقدموں سے ثابت ہے کہ چوتھی صدی عیسوی

سے لے کر تیرہویں صدی عیسوی تک فارسی زبان میں "ذ" پوری طرح متمکن رہی اور بعضے لفظوں میں اب تک ہے، گو تلفظ کی جہت سے وہ "ذ" ان چند لفظوں میں "ز" کے مماثل ہوگئی ہے(۱۰)۔

اس کے بعد پہلوی اور اوستاوی رسوم خط میں "ز" کی آواز کی شکلوں پر ڈاکٹر عبدالستار صدیقی نے لکھا:

یہ تحقیق انیسویں صدی عیسوی کے آخر تک کی ہے۔ اوسی زمانے (۱۸۹۰ ع) میں مانی کے مذہب سے متعلق ایک ذخیرہ قلمی کتابوں کے اجزاء اور منتشر اوراق کا چینی ترکستان کے ایک مقام، ترفان (تورفان) نام، میں برآمد ہوا جو بیشتر سریانی حرفوں اور فارسی زبان میں ہے۔ اس میں مانی اور اُس کے پیروؤں کی تصنیفیں ہیں جن کا زیادہ حصہ تیسری صدی عیسوی سے تعلق رکھتا ہے اور جس سے ساسانی عہد کی زبان میں "ذ" کا وجود پوری طرح ثابت ہے۔

یورپ کے محققوں نے "اوستا" اور پہلوی زبانوں کی کتابوں کے متن اور شرحیں پچھلے زمانے میں شائع کی ہیں جن سے ایران کی پرانی زبان کے متعلق ہم یقین کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ:

(الف) قدیم "ت" لفظ کے شروع میں اب تک اپنے حال پر قائم ہے، چنانچہ ترش، تند، تیز وغیرہ لفظوں پرانی صورتوں میں بھی پہلا حرف "ت" ہی تھا،

(ب) لیکن "ت" اگر حرف علت ممدود (الف یا و یا ی) یا حرف علت مقصور (زبر یا زیر یا پیش) کے بعد واقع ہوتی تھی، تو درمیانی دور کی زبان میں وہ "ت" بدل کر "ذ" ہوگئی تھی، چنانچہ قدیم زبان میں "وات" تھا (ہوا کے معنی پر)۔ درمیانی دور کی زبان میں "واذ" (پہلوی کتابت: "وات" مگر تلفظ: "واذ") اور فارسی (اسلامی) میں: "باذ"، باد"۔ اسی طرح "بوت" سے "بوذ، بود" وغیرہ۔

(ج) قدیم "ذ" درمیانی اور اسلامی دور میں کہیں "ہ"

ہوگئی ہے جیسے اوستا "سپاذ" (س ساکن، ذ مفتوح) سے سپاہ" اور کہیں "ی" جیسے اوستا "مذ" (م مفتوح، ذ مضموم) سے "می" بمعنی شراب۔ یہ "ی" آگے چل کے کہیں ساقط بھی ہوگئی ہے جیسے اوستا "پاذ" (ذ مفتوح) سے پای اور پھر "پا"(۱۱) -

یہ امر تاریخی حقایق و شواہد کی بنا پر مسلم الثبوث بھی ہے اور متفق علیہ بھی کہ استیلائے عرب کے بعد اور دو ڈھائی صدیوں کے اندر اندر ایرانی عامۃالناس کی مذہبی قلب ماہیت کے زیر اثر یا اس سب کے براہ راست نتیجے کے طور پر ایران کی اپنی زبان موسومہ پہلوی المعروف بہ فارسی قدیم کا مخصوص باستانی رسم الخط بالکلیہ متروک ہوگیا ۔ نیز عربی کا مروجہ املا اس زبان کی اپنی تحریر کےلئے نافذ یا جاری یا اختیار کیا گیا جس میں پہلوی کی منفرد اصوات گویا عجمی یا غیر عربی آوازوں کے اظہار کے لئے فی الفور اور طویل عرصے تک عربی ابجد پر ہی انحصار کیا گیا اور اس کی ضروری تفصیلات عرض کی جا چکی ہیں ۔دوسری جانب ذال کے خاص حوالے سے یہ بھی ایک تسلیم شدہ حقیقت ہے کہ ذال ایرانی املا میں ایک طویل زمانے سے موجود ہے اور اس کے پہلوی یا فارسی ماننے میں کوئی امر موجب اشتباہ نہیں ہے - عین اسی تناظر میں یہ امر بھی ایک حقیقت ہے کہ عربی نے دال والے جن فارسی الفاظ کو عربی میں اپنائے ہوئے بوقت تحریر دال پر نقطہ اضافہ کر دیا خود ایران والے بھی اپنی زبان کے اس نئے اور عربی سے ماخوذ رسم الخط میں اپنے ہی ان الفاظ کو اس نئی معرب شکل میں بعینہ قبول کرنے لگے۔ اس صورت حال پر علامہ قزوینی کی تحقیق اور رائے ملاحظہ ہو:

تلفظ ایشان بذال چگونہ بودہ، شبیہ بذال عربی یا زای عربی یا صوت مخصوص دیگری ، درست معلوم نیست ولی ظاهراً اشبہ اشیاء بودہ است بذال عربی بدلایل عدیدہ کہ خوض در آن از حوصلہ این دیباچہ بیرون است از جملہ آنکہ جمیع این نوع کلمات راکہ مشتمل بر ذال فارسی بودہ و از قدیم در کلمات عرب داخل شدہ عرب ذال معجمہ فارسی را دائماً و در جمیع موارد بذال معجمہ عربی تعریب یا تعبیر کردہ است مانند استاذ

و باذام و زمرذ و بسذ وجهبذ وشوذر (چادر) و شاذروان وغیرها در اسماء اجناس ، و همذان وبغداذ و قباذ، وخرداذبه وغیرها در اسماء اعلام، و اگر نه آن بودی که ایرانیان این حرف را مانند ذال معجمه عربی یا اشبه اشیاء بدان تلفظ میکرده اند نه بدال مهمله که تلفظ کنونی ایران است این تعریب بذال معجمه دلیلی نداشتی چه خود دال مهمله بر زبان عرب ثقیل نیست و درکلام عرب بی شمار است وعلت مخصوص دیگری نیز تصور نمیتوان کرد برای اینکه عرب دائما و درجمیع مواقع دال مهمله را بذال معجمه تعریب نماید (۱۲)۔

پروفیسر براؤن نے قزوینی کے اس خیال کو پورا پورا تسلیم کیا اور تاریخ جہان گشا کے انگریزی مقدمے میں اِس ساری تحقیق پر کامل غور و فکر کے بعد صاد کیا ۔

تاہم ذال محجمہ پرڈاکٹر عبدالستار صدیقی کا تاثرخاصا مختلف ہے:

یاد رکھنے کی بات ہے کہ "ذ" عربی زبان کے ساتھ مخصوص نہیں اور "ث" بھی مخصوص نہیں ۔ سریانی اور یونانی اور قدیم ایرانی زبان میں یہ دونوں آوازیں موجود تھیں اور عربی میں جو لفظ ان زبانوں سے آئے ہیں اون میں یہی حروف ملتے ہیں ۔ اس لئے یہ خیال صحیح نہیں کہ مثلاً فارسی لفظ استاد"" میں "د" تھی، عربوں نے تصرف کر کے اسے "ذ" بنا دیا ۔ حقیقت یہ ہے کہ عربوں نے ایرانیوں سے یہ لفظ سنا، تو اس میں "ذ" ہی سنی اور اوسی طرح اوسے ادا کیا ۔ خود ایرانیوں کی زبان میں بعد کو "ذ" کی "د" ہوگئی اور عربوں کے ہاں لفظ کی وہ صورت قائم رہی جو اونہوں نے پہلے ایرانیوں سے سنی تھی - تعریف کی بنا پر جو حرف بدلے ہیں اون میں "ث" اور "ذ" نہیں ہیں - (دیکھو " الکتاب" لسیبویہ، طبع پاریس ۱۸۸۵ ع ، ج ۲ ، ص۳۷۵ (= طبع کلکتہ ۱۸۸۷ع ، ص ۹۷۰) " باب اطراد الابدال فی الفارسیۃ")

**معجمہ کے اختیار اور ترک کا جائزہ و تبصرہ**

اب سوال یہ ہے کہ معجمہ اورمہملہ کا زیر تذکرہ دستور کتنا عرصہ جاری رہا نیز یہ فرق و امتیازکس زمانے میں ترک ہونا شروع ہوا اور بالآخرکتنی مدت بعد یا کب ختم کیا گیا ۔ ڈاکٹرعبدالستار صدیقی نے یہ صراحت کرتے

ہوئے کہ چھٹی صدی ہجری میں یہ قاعدہ ٹوٹنے لگا تھا دو نتائج اخذ کئے ہیں :

(۱) اسلامی دور کے اوائل میں ایران کی زبان میں "ذال" موجود تھی اور پانچویں صدی ہجری تک بولنے اور لکھنے میں آتی تھی ۔

(۲) چھٹی صدی سے "ذ" کی جگہ "د" بولنے کا رواج ہو چلا اور کچھ مدت بعد، خاص کر عوام کو، دونوں میں امتیاز کرنا مشکل ہوگیا ۔ اہل علم نے اس تغیر کو مکروہ جانا اور دونوں حرفوں میں امتیاز کرنے کا گر بتایا ۔ دونوں کو باہم قافیہ کرنا معیوب قرار دیا گیا ۔ لکھے پڑھے لوگ دونوں حرفوں میں تمیز کرتے رہے، مگر عوام کی بولی میں "ذ" کی جگہ "د" کا استعمال بڑھتا گیا، یہاں تک کہ آٹھویں صدی کے ختم ہونے تک "د" نے "ذ" کو پوری طرح بے دخل کر دیا ۔ (۱۲)

ہمارا دایرۂ کار چونکہ اصلاً تحریر یا کتابت میں ذال معجمہ کی موجودگی اور بعدہ بتدریج معدومیت پر محدود و مرتکز ہے اس لئے عین اس نکتے کے حوالے سے ایک معروضہ ناگزیر ہے ۔ یعنی یہی کہ کم از کم چھٹی صدی ہجری کے املاء اور خط میں نقطہ‌دار ذال کا وجود ایک ایسی تاریخی حقیقت ہے جو بحث و تمحیص سے واقعتاً بے نیاز ہے ۔ البتہ ایک بے نظیر مخطوطے کا حوالہ بر بنائے احتیاط اور بر سبیل تذکرہ ڈاکٹر محمد نظام‌الدین کے مکتوب سے پیش ہے جس میں پروفیسر ممدوح نے اس علمی انکشاف سے راقم کو مستفید فرمایا کہ :

"کل ہی کتبخانۂ آصفیہ میں 'جوامع الکلم' نسخہ آصفیہ ۱،۴۲۹ ابو الفتح قاضی بن ابی جعفر بن احمد الخطاط الاصفہانی کی خود نوشتہ تحریر اور فارسی ترجمہ دیکھنے کا اتفاق ہوا جو سنہ ۵۳۷ھ کا لکھا ہوا ہے ۔ اس میں 'کوذک، بوذ، رسیذ، امیذ کو ذال سے اور در، داشتن، یاد وغیرہ کو دال سے لکھا ہے جو عین وسط صدی ششم کا اصلی رسم‌الخط سمجھا جا سکتا ہے ۔ کاغذ وغیرہ سب چھٹی صدی ہجری کا ہے اور یہ نسخہ مثالی ہے" ۔

تاریخی آثار و شواہد کی رو سے چھٹی صدی کے آگے بھی مہملہ اور

معجمہ الگ الگ لکھنے میں آتے تھے اور ساتویں صدی سے یہ امتیاز اٹھنے لگا تھا۔ اس خصوص میں سب سے پرانی روایت عرائی سے تقریباً سوا سو برس بعد "المعجم فی معاییر اشعار العجم" مصنفہ تقریباً ۶۳۰ھ کی ہے جس کے مطابق ایران میں چند مقامات پر یا علاقوں میں یہ دستور ساتویں صدی ہجری کے شروع میں موجود نہیں تھا :

" ودر زبان اهل غزنین وبلخ ماوراءالنهر ذال معجمه نیست و جمله دالات مهمله در لفظ آرند چنانک گفته اند :

از دور چو بینی مرا بدارے
رخ رخشنده دست عمدا
چون رنگ شراب از پیاله گردد
رنگ رخت از پشت دست پیدا"

صاف واضح ہے کہ ساتویں صدی کے ربع اول تک یہ طریقہ چند (۱۶)اقصاے ایران میں یا تو غیر متعارف رہا یا پھر متروک ہو گیا اور دونوں امکانات ان وقتوں کے کئی ایک خطی نسخوں سے ثابت ہوتے ہیں(۱۷)۔ استاد آربری نے راقم کے استفسار پر لگ بھگ ۶۵۰ھ کو ترک ذال کا زمانہ بتاتے ہوئے مکتوب میں ارشاد کیا

"There is no doubt that the statement of the معجم ... which is made in the معجم ... is amply confirmed by the evidence of existing manuscripts. I have myself noticed that the change in orthographical convention took place during the seventh century A.H."

دانشمند مستشرق نے اپنے مکتوب میں مثال تذکرۂ مخطوطات سے چند حوالے بھی تحریر فرمائے جنکی صراحت درج ذیل ہے :

"For Instance, in my "specimens of Arabic and Persian paleography", ۱۸ plate 25 ۱۹ shows a MS. dated 523 A.H. which has the ذال معجمہ whereas Plate 30 shows a MS. (of part of the same work) dated 730, which does not show this feature. The ذال معجمہ is also shown in Plate 26 ۲۰ (dated 636) but not in plate 27 ۲۱ (dated 697)"

ان قیمتی مثالوں کے بعد پروفیسر آربری نے اس تاثر کا اظہار فرمایا کہ :

"I think there is overwhelming evidence that the change occurred-CA 650 A.H.

اغلب ہے کہ قریب ۶۳۰ھ کی کتاب المعجم کی روایت کی روشنی میں یہ قرار دینا زیادہ قرین صحت ہو گا کہ ۶۵۰ھ ایک نہیں بلکہ اس سے بھی پچاس ایک برس پہلے اس تبدیلی کے آثار ہویدا ہوئے۔ پہلے پہل اور کچھ مدت تک اس دستور کو ٹھیک سے اور پوری طرح چھوڑا نہیں جا سکا تھا لیکن رفتہ رفتہ یہ فرق ترک ہونے لگا اور پھر اس میں بھی وقت لگا جس کے بعد معجمہ اور مہملہ کی علحدہ علحدہ کتابت کا قاعدہ بالآخر ختم ہو گیا۔ قیاس کیا جا سکتا ہے کہ ترک ذال کے اس عمل کی اشاعت اور تکمیل میں کتنا عرصہ درکار ہوا ہو گا اور فارسی زبان وادبیات کی وسیع و عریض سر زمین میں مختلف وقتوں میں الگ الگ علاقوں کے اندر ذال معجمہ کے خاتمہ کے اس رجحان نے فروغ پایا ہو گا۔

علامہ قزوینی نے یہ حکم لگایا کہ آٹھویں صدی ہجری تک ذال اور دال کی کتابت ٹکسالی اصولوں پر ہوا کرتی تھی اور اسی صدی میں غیر معلوم وجوہ سے یہ امتیاز اٹھ گیا:

" و در بلاد فارسی زبان باستثنای بعضی (۲۲) نواحی کہ در متن اشارہ بدان شدہ است تاقرن ششم و ھفتم بل ھشتم ھجری مابین دال و ذال فارسی تمیز میدادہ و فرق میگذاشتہ اند ھم در تلفظ (ظاھراً) و ھم در کتابت (قطعاً) و در اغلب نسخ فارسی کہ اکنون بدست است و قبل از قرن ھشتم ھجری استنساخ شدہ است ذالھای فارسی عموماً با نقطہ مسطور است، ولی از حدود قرن ھشتم ھجری ببعد بجھات نا معلوم بتدریج این تمیز از میانہ برداشتہ شد و ذالھای معجمہ متدرجاً بدالھای مہملہ مبدل شد (۲۳)

ہمارے سامنے "کیمیائے سعادت" کے ہی ایک نسخے مورخہ ۶۸۲ھ کے عکس (۲۴) ہیں جن میں ذال معجمہ قدیم اصول پر موجود ہے مگر س کے ...س بعد ۶۸۹ھ کے مخطوطہ "جہان گشا" طبع قزوینی میں اس کا استعمال محدود ہے۔ "گلستان" کے ۶۶۸ھ کے ایک نسخے (سید عبد اللہ تختی نمبر ۷) (۲۵) میں ذال معجمہ کی کتابت ہوئی ہے لیکن "اخلاق ناصری" مورخہ ۶۶۶ھ (تختی نمبر ۱۲) اور ۶۷۷ھ کے قرآن مترجم (تختی نمبر ۱۱ الف) کے مخطوطات میں یہ شامل املا نہیں ہے۔ ایک

اور اچھوتا نمونہ نظامی کی مثنوی '' مخزن الاسرار '' کا ساتویں صدی ؟
والا نسخہ (تختی نمبر ۱۳) ہے جس میں ذال معجمہ کی پابندی کی گئی
ہے اور کہیں اس کا اہتمام ہی نہیں کیا گیا ۔ شاید یہ ان وقتوں کا تحریر
کردہ ہے جب مہملہ/معجمہ والا دستور ٹوٹنے لگا تھا کیونکہ اس کی کتابت
ساتویں صدی کے شروع کے نسخے سے ہی خاصی مماثلت رکھتی ہے ۔ جیسا
کہ پروفیسر آربری نے نشان دہی فرمائی ہے۔ حدیقہ سنائی کے ۶۲۳ھ والے
مخطوطے (پلیٹ نمبر ۲۶) میں نقطہ دار اور ۶۹۷ھ کے '' ابتداء نامۂ ''
سلطان ولد (پلیٹ نمبر ۲۷) میں بغیر نقطہ کتابت ہوئی ہے۔

الغرض ساتویں صدی کے شروع سے یہ امر مشاہدے میں آتا ہے کہ
اس عرصے کے نسخوں میں املائی اصولوں میں اختلاف رونما ہونے لگا تھا
جس میں معجمہ/مہملہ کا بتدریج کم ہوتا ہوا فرق علانیہ ظاہر ہوتا ہے۔
طرز کتابت کی حد تک اختراعی عمل کی شروعات اس سے بھی دوصدی قبل
یعنی قریب قریب خود عہد غزالی تک سے متحقق ہوتی ہے جس پر استاد
جلال همائی نے اپنی تاریخ ادبیات میں اشارہ فرمایا ہے :

نگفته نباشیم که ایرانیان هر چند خط عربی را ابتداً کاملا تقلید
کردندولی بالاخره تصرفاتی در آن نموده طوری مینوشتند که باخط معمول
میان عرب عیناً مطابقت نداشت ' این است که از روی آثار باقیمانده می
بینیم از حدود اوائل قرن پنجم هجری کم کم درسیمای خط فارسی علایم
«خط تعلیق » نمودار میگرد د وپیداست که میخواهد مقدمه پیدایش خط
جدیدی درمیان ایرانیان فراهم شود وبالاخره در اواخرقرن ششم هجری
خط تعلیق انتشار می یابد و مبدأ ظهورش بلا شک قبل ازاین تاریخ بوده
است سپس « میر علی تبریزی » علی المعروف درقرن هفتم هجری ازخط
تعلیق خط معروف نستعلیق را اختراع کرد (۲۶) ۔

آہستہ آہستہ فارسی املا کے اپنے اختلافات نمایاں ہونے لگے اور
سو برس آگے پتہ چلا کہ کتابت کی دوسری بڑی خصوصیات کے جلو میں
دال/ذال کا امتیاز ترک کرنے کا رجحان اس اثنا میں پختہ ہوتا جا رہا تھا
نہ کہ آٹھویں صدی میں یہ فرق مٹنا شروع ہوا جیسا کہ علامہ قزوینی کا

خیال ہے۔

پروفیسر نذیر احمد نے دو مخطوطات کی املائی خصوصیتوں کی اساس پر اس فرق کے خاتمے کو کافی سے زیادہ بعد کے زمانے تک طول دے دیا ہے۔ ڈاکٹر صاحب نے خاکسار کو اپنی ایک بیش بہاء علمی دریافت سے مستفیض کرتے ہوئے اپنے خط مورخہ ۲۷ نومبر ۱۹۶۲ء میں جو کچھ ارشاد کیا اس کی تفصیل میں عین انھی شواہد سے مزید استناد کے ساتھ بعد کے ایک مقالہ میں تحریر فرمایا ہے:

"طرز املا و تاریخ خط سے واقفیت: متن کی تحقیق و تصحیح میں نسخوں کی قدامت کا تعین نہایت اہم مسئلہ ہے اور جب تک طرز خط واملا سے واقفیت نہ ہو، یہ مسئلہ خطر خواہ طور پر حل نہیں ہو سکتا۔ ایسے مخطوطے جن پر تاریخ کتابت درج اور وہ ہر طرح کے شک و شبہ سے پاک ہوں، بہت محدود ہوتے ہیں۔ بغیر تاریخ اور مشکوک نسخوں کے بارے میں کوئی رائے اس وقت تک قائم نہیں کی جا سکتی جب تک مختلف دور میں املا اور خط کا جو طرز رائج تھا، اس سے کماحقہ شناسائی نہ ہو۔

یہ بات عام طور پر معلوم ہے کہ فارسی میں دال اور ذال دو الگ حرف نہیں بلکہ آوازیں تھیں جو حسب ضرورت بدلا کرتی تھیں۔ اگر دال کے پہلے حرف متحرک ہے تو دال نہیں ذال ہے اور اگر حرف ساکن (سوای و، الف، ی) ہے تو دال ہے۔ اس اعتبار سے آیذ، شوذ، روذ، بوذ، وغیرہ میں ذال ہے، دال اور ذال کا یہ فرق نویں صدی کے آخر تک برتا جاتا گو اس پر عمل کی سختی نویں صدی کی ابتدا سے کچھ کم ہونے لگی تھی"۔ (۲۷)

اس بارہ میں عرض یہ ہے کہ المعجم کی روایت بقول پروفیسر آربری اس کی معاصر کتابت کی متعدد مثالوں کی بناء پر تاریخی سند کی حیثیت رکھتی ہے، یعنی یہ کہ ابتدائی ساتویں صدی تک ہی دال اور ذال کا فرق برخاست ہونے لگا تھا۔ قبل ازیں مذکورہ چند مخطوطات کی تصاویر سے بغور استفادے پر ہم کو اس کلیہ کو تسلیم کرنے میں تامل محسوس ہو رہا ہے کہ ساتویں صدی کے اخیر کے املاء میں معجمہ/مہملہ کا امتیاز بہمہ وجوہ باقی تھا۔

دیگر پختہ اور موثق شہادتوں کی موجودگی میں یہ بھی باور نہیں آتا کہ یہ طریقہ آئندہ چند صدیوں تک رایج رہا حتی کہ نویں صدی میں ختم ہو گیا ۔

یہاں ہم بطور احتیاط کچھ مزید نمونوں کے نام لیں گے مثلاً ''کیمیاے سعادت'' کے احمد آرام ایڈیشن کا آٹھویں صدی کا نسخہ جس میں مطبوعہ فوٹو کے مطابق ذال معجمہ لکھا ہی نہیں گیا اور یہی بات اس کے ہم عصر مخطوطات میں پائی جاتی ہے ۔ جیسے آربری پلیٹ نمبر ۳۰ مورخہ ۷۳۰ھ اور سید عبداللہ تختی نمبر ۱۴ مورخہ ۷۵۹ھ نیز جہاں گشا کے متاخر نسخے ۔ عہد غزالی یعنی پانچویں صدی کی کتابت کی اور بہت سی خاصیتیں بھی جو اندریں اثناء رفتہ رفتہ مفقود بلکہ معدوم ہو چکی تھیں، آٹھویں صدی کے املاء میں شاذ و نادر ہی ملیں گی۔

زیر مطالعہ نسخہ بانکی پور پر نتیجہ خیز گفتگو کے لئے اور جاریہ بحث کے تسلسل میں یہ سوال بھی مساوی طور پر اہم ہے کہ ذال معجمہ اور دال مہملہ کے امتیاز کا باقاعدہ اور بالکلیہ خاتمہ آخر کس صدی یا اس کے کس ربع یا نصف حصے میں قرار دینا قرین حقیقت ہوگا ۔

گذشتہ معروضات سے عیاں ہے کہ یہ ضابطہ طویل مدت تک مستعمل رہا ہے جس کے نتیجے میں اس کے اختتام کا زمانہ بھی مختصر عرصے تک جاری نہیں رہا ہے ۔ کتاب المعجم کی روایت کی روشنی میں اس امتیاز کے ترک کی پہل ساتویں صدی کے آغاز سے ہوئی اور بقول علامہ قزوینی آٹھویں صدی کے دوران یہ طریقہ مٹ گیا تھا ۔ آٹھویں صدی کا ایسا مخطوطہ شاذ و نادر ہی ملتا ہے جس میں کاتب نے مہملہ اور معجمہ کو علحدہ علحدہ لکھا ہو اور وہ بھی محض جستہ جستہ ۔ نسخوں کی دیگر قدیم خصوصیتوں کے برخاست ہونے کے پہلو بہ پہلو نئی تبدیلیاں واقع ہونے لگیں جن کے باعث رفتہ رفتہ املاء کے سابقہ طریقے طاق نسیاں کی نذر ہو گئے ۔ ظاہر ہے کہ کتابت کے پرانے لوازم بیک جنبش قلم متروک نہیں ہو گئے بلکہ اس عمل میں وقت لگا اور مختلف مقامات پر بتدریج ان تبدیلیوں کی اشاعت اور مقبولیت عمل میں آئی حتی کہ دو ڈھائی سو سال کی مدت میں دال و ذال کے فرق کے ساتھ دوسرے امتیازات ختم ہوئے ۔

ملک الشعرا بہار نے املائی خصوصیات کی مختلف العہد تبدیلیوں کے اجمالی جائزے میں '' سبک شناسی '' جلد ۳ کے باب '' گفتار سوم از قرن دہم تا سیزدہم " کے ذیلی عنوان : " اصلاح خط درین عہد" کے تحت صفحہ ۳۰۶ و ۳۰۷ میں جو صراحت کی ہے وہ یقیناً افادیت کی حامل ہے۔ برٹش میوزیم کے ممتاز و معزز ماہر مخطوطات جی میریڈیتھ اووینس نے اپنے خط مورخہ جولائی ۱۹۶۳ء میں مجھے خصوصیت سے رہبری فرمائی اور اسی مناسبت سے علامہ بہار کی یہ مختصر توضیح منقول ذیل ہے :

## اصلاح خط درین عہد

" از عہد تیموری خط نستعلیق روی بزیبائی نہاد ـ میر علی تبریزی ـ سلطان محمد مشہدی ـ میر علی ہروی ـ سلطان علی ہر کدام تصرفات و اصلاحاتی در این خط بکار بردند ـ اما رسم الخط بقرار سابق بود چنین کہ :

| | | | |
|---|---|---|---|
| پ | — | بصورت : | ب |
| چ | — | » | ج |
| د | — | » | د ـ ذ، |
| ژ | — | » | ز |
| کہ | — | » | کی |
| چہ | — | » | چی |
| نہ | — | » | نی ـ نی |
| بہ | — | » | بسیار قدیم ـ بی ـ بہ |

نوشتہ می شد و تا عہد شاہرخ این رسم الخط دیدہ میشود ـ و گاہ نیز کتبی در قرن ششم و ہفتم دیدہ شد کہ «کہ» و «ذال بی نقطہ» و «پ» سہ نقطہ در آنہا نوشتہ شدہ است ـ لیکن غلبہ با رسم الخط بالا بودہ است ـ ولی در عہد صفویہ خوشنویسانی مانند ملا علی رضا تبریزی کتابدار شاہ عباس اول و میر عماد قزوینی معاصر شاہ عباس پیدا شدند و رسم الخط راہم از حیث صورت تغییر دادند وہم از حیث حروف، و رسم امروز از انروز باقی است ـ پ و چ وژسہ نقطہ و ذال بی نقطہ و کہ وچہ و بہ و نہ، بہاء غیر ملفوظ یا متصل بفعل بعد رسم شدہ برای کاف پارسی ہم علاماتی

وضع شد کہ بعضی آنرا رعایت میکردند "۔

ان تمام شواہد سے جو کچھ مترشح ہوتا ہے اس کا تازہ بتازہ
صحیح صحیح اندازہ اوایل دسویں صدی کے ایک خطی نسخے سے ممـ
ہوسکا ہے کہ اس طرح کے عناصر اس وقت پوری طرح ٹکسال باہر ہو چـ
تھے ۔ مخدومی پروفیسر نذیر احمد سابق صدر شعبۂ ادبیات فارسی مـ
یونیورسٹی علی گڑھ کے سر اس غایت درجہ اہم علمی اکتشاف کا سہرا
جنھوں نے سب سے پہلے اس حقیر کو اپنی فاضلانہ دریافت سے فیض بـ
کا موقع اپنے خط میں عطا کیا ۔ ڈاکٹر صاحب ممدوح نے تحریر فرمایا :

'' حال ہی میں جامی کے ایک چھوٹے معاصر کی تحریر دیکھـ
میں آئی ۔ اس نے لکھا ہے کہ اب (۹۲۵ھ) دال اور ذال کے امتیاز کا قا
منسوخ ہو گیا ہے ۔ اس سے یہ نتیجہ نکلا کہ نویں صدی کے آخر تکـ
قاعدہ متداول اور اس پر عمل ہوتا تھا"۔ (راقم سطور قبلاً عرض کر ـ
ہے کہ آٹھویں صدی کے نسخوں سے اس طرز املا کا باقی رہنا ثابت نـ
ہوتا ہے ۔) بعد ازاں فائق موصوف نے اپنے مقالے میں کچھ اور نکات مفـ
طور پر بیان فرمائے ۔

" دال اور ذال کا یہ فرق نویں صدی کے آخر تک برتا جاتا رہا گو
پر عمل کی سختی نویں صدی کی ابتدا سے کچھ کم ہونے لگی تھی ۔ رفتہ
دسویں صدی کے پہلے ربع سے یہ قاعدہ منسوخ ہو چکا ہے " (۲۸) ۔

مقالے میں اس مقام پر حاشیے میں پروفیسر نذیر احمد نے یہ اضـ
فرمایا ہے :

" عطاء اللہ بن محمود حسینی نے اپنے ایک قدیمی رسالہ (۲۹) تکـ
الصناعتہ (تالیف قبل ۹۰۳ھ) کے مقطع (خاتمہ) پر مبنی ایک رسالہ
جو ۹۲۵ھ میں مکمل ہوا لکھا ہے : '' امادریں شہر اکثر ذالہای معجـ
را بدال مہملہ میگویند و متعارف شدہ قاعدۂ مذکور منسوخ شد ۔ "(۳۰)

منقولہ اقتباس سے اس تاثر پر بھی مہر تصدیق ثبت ہوتی ہے
ذال معجمہ کے ترک کی تحریک الگ الگ علاقوں اور مقامات میں علحـ

عرصے میں پھیلی اور کامیاب ہوئی — المعجم مصنفہ ۶۳۰ھ سے اس تاثر کی اولین سند پیش کی جا چکی ہے ۔

دال مہملہ اور ذال اعجام کے فرق و امتیاز کے زمانی تعین کی تحقیق و تصدیق کے ساتھ ہی یہ جاننا بھی خالی از دلچسپی نہ ہوگا کہ اصل فارسی ذال آج تک چند ایک مصادر (از قسم گذشتن ' گذاشتن ' پذیرفتن) اور لغات (آذر، تذرو) میں اپنا وجود برقرار رکھے ہوئے ہے ۔ علامہ بہار کی تصریحات کی رو سے :

و نیز چند صوت ازاصوات اوستائی است کہ در خط امروزی مانیست ولی خود آن صداها در زبان فارسی دری بوده و بعضی از آنها هنوز هم هست ' اما خط ما برای آنها شکل یا صوت معینی ندارد مثل واو و یاء مجهول و «انگ» و ذال معجمہ ۰ ۰ ۰ ۳۱

اغلب یہی ہے کہ اس ذال کا فارسی الفاظ کے معرب روپوں کی ذال معجمہ (جیسے آمد/آمذ ' آیذ) سے کوئی تعلق نہیں ہے اور اس کی موجودگی کی وجہ ایرانی زبان اور تحریر سے اس کا قدیمی رشتہ ہے ۔

ذال معجمہ اور دال مہملہ کے املائی فرق کے خاتمے کے ابتدائی عرصے سے متعلقہ معروضات میں ہم نے حاشیے میں اشارہ کیا ہے کہ علامہ قزوینی کتاب المعجم کے بیان کردہ شہروں میں اس امتیاز کی اشاعت کے ہی قایل نہ تھے ۔ انہوں نے جہاں گشا کے قدیم ترین مخطوطے مورخہ ۶۸۹ھ کو ملاحظہ کر کے یہ رائے قائم کی تھی کہ سارے ایرانی علاقوں میں ذال معجمہ کو اختیار ہی نہیں کیا گیا تھا اور یہ کہ صاحب المعجم نے جن علاقوں کا نام لیا وہاں یہ فرق سرے سے موجود نہ تھا :

" باوجود توغل این نسخہ درقدم (سنہ ۶۸۹) ذالهای فارسی را کہ در اغلب نسخ معاصره ومتاخره از این تاریخ از جهانگشای وغیر آن الی حدود سنہ ۸۰۰ هجری همہ جا ذال با نقطہ مسطور است در این نسخہ غالباً (باستثنای قلیلی مثل جذا و کوذک و پذر ونیافرید و نحو ذلک) ذال بی نقطہ مطابق تلفظ کنونی ایران نوشتہ شده است ' واز اینجا

میتوان استنباط نمود کہ معجم خواندن و نوشتن ذالهای فارسی در جمیع بلاد فارسی زبان تعمیم نداشته است و ظاهراً این نسخه در یکی از نواحی نوشته شده کہ حتی در آن عصر نیز غالب ذالهای معجمه فارسی را مانند کنون دال مهمله میخوانده وهی نوشته اند و مؤید این احتمال یعنی اینکه اعجام ذال فارسی در آن عصر در جمیع نواحی فارسی زبان تعمیم نداشته آنست کہ شمس الدین محمد ابن قیس الرازی در کتاب المعجم فی معاییر اشعار المعجم کہ در حدود ۶۳۰ھ تالیف شده گوید --- " (۳۲) -

دراصل علامہ قزوینی نے محولہ ملاحظات میں ذال اور دال کے قاعدے کے ترک پرکوئی بحث نہیں فرمائی بلکہ شمس رازی کے قول کا یہ مطلب اخذ فرمایا ہے - مصنف '' المعجم '' کا منشاء یہ بھی ہو سکتا تھا کہ بقول قزوینی ان مقامات میں دال/ذال والا اصول پہنچا ہی نہیں ۔ لیکن دوسری طرف کتاب کے ہم عصر کئی ایک خطی نسخوں میں یہ پورے التزام سے برتا ہی نہیں گیا۔ اس لئے اغلب تو یہی ہے کہ صاحب "المعجم" کا مطلب اس فرق کے رایج الوقت املا کے ختم ہوتے جانے سے تھا نہ کہ ان علاقوں میں سرے سے پائے ہی نہ جانے سے۔ ساتویں صدی ھجری کے آغاز سے لے کر خاتمہ تک کے نسخوں میں اس امتیاز کے تدریجاً کم ہوتے جانے سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ سب علاقوں میں یہ طرز پھیلا ہوا تھا۔ کتابت کی دوسری خصوصیتیں باور کراتی ہیں کہ عربی سے مستعار اس رسم الخط کے مشترکہ عناصر میں بتدریج افزوں تر ہونے والی تبدیلیاں تھوڑے بہت زمانی فرق کے ساتھ ملک گیر اشاعت پارہی تھیں اور اس میں چنداں تعجب کا محل نہیں - چنانچہ مثلاً ذال معجمہ اور دال مہملہ کے امتیاز نیز اس کے ترک کے رجحانات یک وقت زمانی فصل کے بھی حامل تھے اور مکانی فرق کے بھی -

دونوں میں سے کسی ایک فرق کو صرف نظر کر دینے یا کسی ایک پر بحث و نظر کا کلیہ دار و مدار رکھنے کے ہی نتیجے میں اشکال پیدا ہوتے

ہے جو واقعاتی بہت کم اور بڑی حد تک نظریاتی ہوا کرتا ہے۔ زمانی فصل ور مکانی فرق کے امکانات و اثرات کو ذہن نشین رکھا جائے تو ایک واضح نتیجے تک پہنچنا بالکل آسان اور حقایق کے قریب تر ہو جاتا ہے۔ اصل میں کسی ایک کی نظر اندازی لازمی نتیجہ ہے اس عدم اعتناء کا جو قدیم مصنفین کی مکانی وابستگیوں کی دریافت و تدقیق کے تئیس ہمارے تحقیقاتی مزاج ومنہاج کا طویل عرصے سے خاصہ رہا ہے ۔ شخصیات اور تصانیف کے زمانہ ہائے وجود و تخلیق کے تعین کی طرح ایسے خالصتہ تکنیکی امور کی حد تک مکانی تعین ایک ناگزیر امر ہے جس پر عدم توجہی کے سبب اس نوع کے فنی پہلوؤں میں بحث ونظر کا انحصار و ارتکاز لازماً زمانی توجہات پر ہو جاتا ہے اور یہیں سے نظری اور تشخیصی اشکال کی ابتدا ہوتی ہے ۔

اس مقطع میں آ پڑی ہے سخن گسترانہ بات قسم کے جملہ معترضہ کے بعد راقم اپنی حقیر تلاش و تدقیق کے نفس موضوع یعنی '' کیمیائے سعادت'' کے مخطوطۂ بانکی پور کی حقیقت و اصلیت کے تعین کی جانب رجوع کرتا ہے ۔

## معاصر افاضل کے افادات عالیہ

غزالی کے قریب ترین عرصے یعنی پانچویں/چھٹی صدیوں میں فارسی املا کے جو نمایاں اور اہم عناصر رہے وہ زیر مطالعہ نسخہ خدا بخش میں سرے سے مفقود بلکہ معدوم ہیں ۔ ذال اور دال کی روایتی تفریق ہی نہیں قریب قریب ساری ایسی خصوصیات اس میں بالکلیہ موجود نہیں جو چند بعد کی صدیوں تک رایج رہیں۔ نتیجۃً پورے اعتماد سے عرض کیا جا سکتا ہے کہ اس مخطوطے کو عہد غزالی کے خط اور املا سے مطلقاً کوئی نسبت نہیں ہے ۔ خاکسار کا یہ بھی اندازہ ہے کہ فارسی رسم الخط کی روایتی خصوصیتوں کی عدم موجودگی اور تبدیل شدہ املاء کے اثرات کی رو سے اس قلمی نسخے کو آٹھویں صدی سے زیادہ قدیم نہیں قرار دیا جا سکتا ۔

اس بارے میں بین الاقوامی سطح پر معزز و محترم علمائے ایرانیات کے گراں مایہ و گراں قدر خطوط سے استناد کی احتیاج یقیناً ہے جن سے راقم نے اکتساب ہنر کی سعادت حاصل کی ہے ۔ جس کیلئے راقم ممنون ہے ۔

اولاً دوران مطالعہ پٹنہ میں ہی قیام فرما دو نامور بزرگ محققوں کے افادات ملاحظہ فرمائے جائیں یعنی قاضی عبدالودود صاحب اور پروفیسر سید حسن صاحب ناظم اعلی ادارۂ تحقیقات عربی و فارسی کہ دونوں حضرات نے ''کیمیائے سعادت'' کے متعلقہ نسخے کو بطور خاص ایک سے زاید بار ملاحظہ فرمایا اور دیگر قدیم مخطوطات سے اس کے تقابلی تجزیے کی زحمت بھی فرمائی -

قاضی عبد الودود نے اپنے اولین خط مورخہ ۳۰ جنوری ۱۹۷۲ء میں یہ ارشاد کرتے ہوئے کہ ''کیمیائے سعادت کے اس نسخے کو جس کے بارے میں آپ نے دریافت کیا ہے میں نے پھر دیکھا'' تحریر فرمایا کہ '' ایک امر اس کے باور کرنے سے مانع ہے کہ کتاب اس عہد کی لکھی ہوئی ہے - اور وہ یہ کہ بود ' نمود ' شاد ' شد وغیرہ سے الفاظ اس میں دال بے نقطہ سے ہیں حالانکہ عہد غزالی میں بلکہ اس سے آگے تک بھی ذال نقطہ دار سے لکھے جاتے ہیں " - دوسرے مکتوب میں آپ نے مدمع فرمایا : '' میں نے کیمیائے سعادت کے اس نسخے کو دوبارہ دیکھا - کاغذ کے بارے میں میں اتنا علم نہیں رکھتا کہ یہ کہہ سکوں کس زمانے کا ہے لیکن اس میں باد، بود، شد، شاد وغیرہ کی قبیل کے الفاظ میں دال پر نقطہ نہیں اور غزالی کے زمانے میں دال نہیں ذال لکھتے تھے اور جیسے قروینی کا خیال ہے نظر بظاہر تلفظ بھی اسی طرح کیا کرتے تھے '' - احتیاطاً مزید معاینہ و مقابلہ کی گزارش پر قاضی عبد الودود نے اسے غیر ضروری قرار دیا - (مکتوب سوم)-

مخدومی پروفیسر سید حسن صاحب نے بھی گہری نظر سے ملاحظہ کر کے اس کی تفصیل اپنے خط میں فرمائی اور یہ نتیجہ اخذ فرمایا کہ یہ مخطوطہ کسی طرح مصنف کے ہاتھ کا لکھا ہوا نہیں ہے کیوں کہ اس کا انداز تحریر اس امر کی شہادت نہیں دیتا - یہ مخطوطہ میرے خیال کے مطابق نویں صدی ھجری کا لکھا ہوا ہے - اگر خود مولف کے ید مبارک کا لکھا ہوتا تو اس کا انداز جداگانہ ہوتا - سب سے بڑا ثبوت یہ ہے کہ اس میں ذال فارسی کا کہیں وجود نہیں اگر مخطوطہ قدیم ہوتا تو یہ بات

لازمی ہوتی۔ میں نے ساتویں صدی ھجری کے ایک مخطوطہ سے اس کا مقابلہ کر کے دیکھا تو یہ فرق نمایاں ہو گیا۔ نویں صدی ھجری کے مخطوطے سے بھی مقابلہ کیا تو مشابہت نظر آئی" راقم کا التماس تھا کہ ممدوح ایک بار مزید اس نسخے پر نگاہ فرماتے لیکن آپ کا ارشاد تھا کہ دو مرتبہ بڑی خصوصیت سے آپ نے اس کو ملاحظہ فرما لیا تھا۔ (مکتوب دوم)

اور اب ہندوستان سے لے کر انگلستان تک کے اکابر ماہرین فن کے ملاحظات کے اہم اہم اجزاء اقتباس کیے جاتے ہیں جن کی خدمات اقدس میں مخطوطے کی تصاویر حاضر کر کے ان کے فرمودات کو مشعل راہ بنایا گیا۔ ان بزرگ محققوں میں اساتذۂ جامعات کے علاوہ ایران اور ترکی کے علماء و فضلا اور فارسی مخطوطات کے پارکھ مستشرق حضرات شامل ہیں۔

پروفیسر نذیر احمد صاحب نے گرامی نامہ مورخہ ۲۷ نومبر ۱۹۶۲ء میں اس مخطوطے پر ۵۰۷ھ اور ۶۶۸ھ نیز ۸۵۸ھ کے نسخوں کی روشنی میں پائے گئے فارسی کتابت کہ ارتقاء پذیر عناصر کے حوالے سے یہ تبصرہ فرمایا: ان میں سے ایک بھی خصوصیت 'کیمیائے سعادت' نسخہ بانکی پور میں موجود نہیں ہے۔ نسخۂ بانکی پور دسویں صدی کے اوسط سے لے کر گیارہویں صدی کے اوایل کے درمیان کا ہو گا اس سے قبل کا نہیں ہو سکتا۔ اگر بہت کچھ حجتی کی جائے تو اوایل دسویں صدی تک لایا جا سکتا ہے '' ازاں بعد اپنے مقالے میں ڈاکٹر صاحب نے مخطوطہ بانکی پور کے تذکرے کے ساتھ یہ تاثر سپرد قلم فرمایا :

" حال ہی میں '' کیمیای سعادت '' کے نسخہ بانکی پور کے عکس کے دیکھنے کا اتفاق ہوا، اس کے متعلق دعوی کیا گیا ہے ہے کہ وہ امام غزالی کے ہاتھ کا مخطوط ہے ' لیکن اس عکس کے بغور مطالعہ کے بعد یہ بات معلوم ہوئی کہ نسخہ اوائل یا زدہم (صدی) ھجری یا اواخر دہم (صدی) ھجری سے قبل کا نہیں ہو سکتا، اس بنا پر کہ اس میں دال اور ذال کا وہ فرق جو قدیم نسخوں کا املائی خاصا تھا، ایک جگہ بھی برقرار نہیں رکھا جا سکا ہے۔ یہی حال دوسری قدیم املائی خصوصیات کا ہے۔ ایسی حالت میں اس کو پانچویں صدی ھجری یعنی

امام غزالی کی حیات کا سمجھنا حقیقت کے سراسر خلاف ہے۔ گویا طرز املا سے ناشناسائی کی بنا پر پانچسو سال کے قدیم زمانی کا دھوکا ہو سکتا ہے۔(۳۴)

پروفیسر اے جے آربری نے ازرہ لطف وعنایت مفصل طور پر مستفید کرتے ہوئے نوازش نامہ مورخہ ۲۵ مارچ ۱۹۶۳ء میں ارشاد کیا :

" My impression is that the attribution of parts of the Ms. to Ghazali himself is mistaken ".

راقم کے استفاد پر فایق مستشرق مکتوب مورخہ ۱۹ اپریل ۱۹۶۳ء میں اپنے عکسی تذکرہ نسخ سے مزید تصریحات کے علاوہ ایک اور مخطوطہ کے حوالے سے وضاحت کرتے ہوئے فرمایا :

" I would not be willing at the present time to estimate the date of the Bankipore Ms. more precisely than later than 650 A.H. "

جناب جی میریڈیتھ اوومینس سربراہ شعبہ مطوعات و مخطوطات شرقیہ برٹش میوزیم (حال برٹش لایبریری ) نے نسخے کی تصویروں پر اظہار تاثر کرتے ہوئے تلطف نامہ مورخہ ۱۱ جنوری ۱۹۶۳ء میں ارشاد کیا :

" To my mind it looks as if it is more likely to be of the VIII/XIV Century. I doubt whether could be as early as the beginning of the XIIth Century, judging by the writing. My assessment of the date would be XIVth Centrury A.D. "

خاکسار کے اصرار پر فاضل ہنر شناس نے اپنی تفصیلی رائے سے ایک بار مزید سرفراز فرمایا (مکتوب مورخہ ۱۵ جولائی ۱۹۶۳ء) ۔

پروفیسر احمد آتش ناظم اعلی ادارہ شرقیات جامعہ استانبول کے وقیع و موقر اظہارات کی رو سے نسخہ بانکی پور کے اولین اوراق کا قلم نویں اور دسویں صدی کے خطۂ شیراز کے متداول طرز کتابت سے مطابقت رکھتا ہے (مکتوب مورخہ ۲۷ جون ۱۹۶۴ء) :

"The attribution that Part of the said manuscript is in Imam's handwriting seems impossible to me. The handwriting looks more like that of a calligraphist than of a scholar ".

شادرواں استاد مجتبی مینوی کا بھی فرمودہ باعتبار نتایج کسی طرح مختلف نہیں ہے ' ملاحظہ ہو نامہ التفات مورخہ ۷ مارچ ۱۹۶۵ء :

" Pages 61 and 62 cannot possibly be the handwriting of Al-Ghazali. They are penned, most probably by a professional calligrapher and copyist of the 8th Century of Hijra, i.e. some two hundred years after the death of the Imam. This is merely from the style of writing I can observe in the photographs ".

پروفیسر جی-ایم-وکنس ( G.M.Wickens ) سابق صدر شعبہ اسلامی مطالعات جامعہ ٹارنٹو کا یہ تاثر رہا ہے کہ چند امور کی بناء پر غزالی کے خود نوشت نسخے کا اتنا طویل عرصہ باقی رہ جانا ایک مشتبہ امر ہے۔ ہم دانش گاہ مذکور کے اسی شعبے کے استاد اور ایک اور ثقہ و معتبر مستشرق ڈاکٹر آر-ایم-سیوری (حالیہ متعینہ ٹرینٹی کالج ٹارنٹو) کے ممنون ہیں کہ ڈاکٹر سیوری نے پروفیسر جی-ایم-وکنس کی رائے عالی سے مستفید فرمایا۔ پروفیسر سیوری نے اپنے نامہ ۳۵ میں یہ ارشاد کیا :

ProfessorWickens is inclined to doubt that the manuscript is an autograph of the author. He says that it is commonly accepted that Al-Ghazall dictated virtually everything.

ڈاکٹر آر-ایم - سیوری کے بقول مستشرق ممدوح پروفیسر وکنس کا فرمانا رہا ہے کہ :

Kimiya-yi sa'adat is a very popular work, and it is axiomatic that popular works do not srvive–Precisely because they are popular and consequently fall to pieces quickly as the result of much handiling.

An obvious example is the " Gulistan " of Sa'adi, of which no early Mss. exist.

اس کے بعد جب چند اوراق کی تصویریں پروفیسر وکنس کے ملاحظات کے لئیے ارسال کی گئیں تو فاضل موصوف نے عنایت نامہ مورخہ ۳ نومبر ۱۹۶۴ء میں حتمی مشاہدے کے طور پر صرف اسی فرمودے پر اکتفا کیا :

I regret-that I feel unable to add anything to earlier comments I have made.

مرحوم و مغفور ڈاکٹر محمد عبداللہ چغتائی کے خیالات بھی جو انھوں نے مخطوطے کے عکسی اوراق کہ ملاحظہ فرما کر راقم کو تحریر فرمائے باعتبار نتایج مجموعی تاثر سے چنداں مختلف نہیں ہیں جیسا کہ چغتائی صاحب کے خطوط سے بخوبی ظاہر ہے -

امید کی جا سکتی ہے کہ عہد حاضر کے مردم ثقاۃ کے ماہرانہ تبصرے ان اہل الرائے علماء کی جانب خاص سے مخطوطہ بانکی پور کی حقیقت و اصلیت کو مستقلاً طے کرنے کے لئیے کافی و شافی ثابت ہو سکیں گے -

# حواشی

۱- مولوی عبدالمقتدر خان : خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری کے عربی فارسی مخطوطات کا کیٹلاگ - ملاحظہ ہو جلد ۱۶ ص ۶ کے محولہ بالا اور دیگر متعلقہ اندراجات

۲ - میر زاھد عہد اورنگ زیب میں ہی گزرے ہیں، تذکروں کی رو سے اپنے وقتوں میں علوم معقولات کے معروف محقق ہوئے ہیں-

۳ - پروفیسر جلال همائی : " غزالی نامہ " تہران ۱۳۱۸ش ص ۲۸۸ جن کے مؤید صاحب '' سبک شناسی '' ملک الشعراء بہار اور مصحح '' کیمیائے سعادت '' استاد احمد آرام ہیں - تفصیل کے لئیے ملاحظہ ہو راقم کا مقالہ مندرجہ " معارف مئی ۱۹۶۲ء بعنوان "کیمیائے سعادت کا ادبی مقام و مرتبہ ص ۳۸۸-

۴ - خاکسار کے معلم اول اور دانش‌مند فقید ڈاکٹر محمد عبد المنان سابق ریڈر شعبہ فارسی جامعہ عثمانیہ، نیز حیدرآباد کے متعدد افاضل مثالاً

پروفیسر زقاری سید کلیم‌اللہ حسینی و غلام دستگیر رشید اور سید مبارزالدین رفعت صاحبان نیز ڈاکٹر رضیہ اکبر حسن و شریف النساء بیگم ڈاکٹر محمد نظام الدین مرحوم و مغفور کے نہایت درجہ عزیز و ارشد شاگرد رہ چکے ہیں

۵۔ میرزا محمد بن عبدالواهاب قزوینی : مقدمۂ مصحح '' تاریخ جہان گشای'' جوینی '': ج ۱ ص صد حاشیہ ۲۔

۶۔ (ا) براون اور قزوینی کی مصححہ قدیم فارسی تصانیف کے مقدمات جو قزوینی نے تحریر کئے خصوصاً جوینی کی '' تاریخ جہان گشا '' کا مقدمۂ قزوینی جس کا مقام و مرتبہ زیر مطالعۂ مبحث کے خاص حوالے سے ہی نہیں بلکہ مستقل بالذات طور پر اعلی درجے کے تحقیقی شہ پاروں کے برابر ہے۔

(ب) ملک الشعرا میرزا محمد تقی بہار کی '' سبک شناسی '' کی مجلدات مطبوعہ ۱۳۳۷ کے من جملہ تیسری جلد کا باب '' گفتار سوم :

(ج) ڈاکٹر عبد الستار صدیقی کا مقالہ '' ذال معجمہ فارسی میں'' مطبوعہ '' ار مغان علمی پروفیسر محمد شفیع '' لاہور ۱۹۵۵ء۔

(د) ڈاکٹر نذیر احمد کا مقالہ مشمولہ '' نقوش '' مارچ ۱۹۶۴ء۔

(ھ) پروفیسر سید عبداللہ کا مقالہ مندرجہ '' نذر رحمن '' لاہور۔

ان تمام فایق معاصرین کے مکاتیب گرامی جنھیں اس مخطوطے پر فاضلانہ اظہار تاثر کے لئے زحمت دی گئی میرے پاس موجود ہیں علی الخصوص ملاحظہ ہوں مکتوبات پروفیسر آربری، ڈاکٹر نذیر احمد۔

بہت سے پرانے قلمی نسخوں کی تصویریں اور عکسی نقول جو

(الف) قدیمی مخطوطات کے براؤن اور قزوینی کے مرتب و مہذب ایڈیشنوں میں

(ب) آربری کے مصور مجموعۂ مخطوطات عربی و فارسی مخزونہ انڈیا آفس میں

(ج) ڈاکٹر سید محمد عبداللہ کے '' نذر رحمن '' والے مقالے کے ساتھ

(د) '' کیمیائے سعادت '' کے احمد آرام ایڈیشن میں

شریک اشاعت کی گئی ہیں ۔ علاوہ ازیں :

(۵) ایران کے کتاب خانہ مجلس شورائے ملی تہران میں '' کیمیائے سعادت'' کے قدیم ترین محفوظ نسخے مورخہ ۶۸۴ھ کی تصویریں جو احمد آرام ایڈیشن کے ناشر آقائے صبوحی نے مرحمت کیں ۔ ''کیمیائے سعادت'' کے مخطوطات کی راقم کی مرتبہ فہرس میں یہ سب سے بعد میں واقع ہوا ہے ۔ کتاب کے سب سے اولین دو نسخے ( Chester Beatty ) ذخیرے اور پشاور یونیورسٹی میں موجود ہیں جو بالترتیب پروفیسر آربری اور ڈاکٹر عبداللہ چغتائی مرحومین کے ارشادات کے مطابق قریب ۶۰۰ھ اور ۶۰۲ھ کے کتابت کئے ہوئے ہیں ۔ ان اطلاعات کی تفصیل متعلقہ عنایت ناموں میں ملاحظہ کی جائے ۔

۷ ۔ جلال همائی : تاریخ ادبیات ایران جلد اول و دوم تہران ۱۳۴۰ ش ۔ باب '' تاریخ خط عربی ''جزو'' تحریک و اعجام در خط عربی'' ص ۵۳۰ ۔

۸ ۔ قزوینی : دیباچہ جہاں گشا ص فخ حاشیہ ۱ ۔

۹ ۔ ڈاکٹر عبدالستار صدیقی : '' ذال معجمہ فارسی میں '' مطبوعہ '' ارمغان علمی مولوی محمد شفیع '' لاہور ۱۹۵۵ء ۔ بعد کی تحقیق و تدقیق کے لیے ملاحظہ ہو :

(الف) مولوی سلیم جعفر '' فارسی میں ذال معجمہ '' مطبوعہ '' نیا دور '' کراچی شمارہ ۷، ۸، ۱۹۵۶ء ۔

(ب) ڈاکٹر شوکت سبزواری : '' ذال معجمہ فارسی میں '' در '' غالب : فکروفن '' کراچی ۱۹۶۱ء ۔

(ج) سید قدرت نقوی : '' غالب اور ذال معجم '' در '' صحیفہ '' لاہور، غالب نمبر ۱ ۔ جنوری ۱۹۶۹ء ۔

ڈاکٹر عبدالستار صدیقی کی تحقیقات فایقہ سے اکتساب کافی محسوس ہوتا ہے ۔ دیگر افاضل کی ہم موضوع علمی تحقیق سے مزید حوالے بے جا تکرار کا باعث ہوں گے کیونکہ ایران باستان کی زبان و تحریر میں ذال کی موجودگی پر تفحص ان حقیر معروضات کی حد تک مقصود بالذات نہیں

ہے - زیر حوالہ تینوں مقالات کا نفس گفتگو ایران قدیم میں ذال معجمہ کے دریافت طلب اور قابل بحث نکات ہیں -

۱۰ - ارمغان علمی ص ۱۵۶/۱۵۵

۱۱ - ایضاً ص ۱۵۷/۱۵۶

۱۲ - قزوینی : دیباچہ جہان گشا ص فط/ص

۱۳ - ارمغان علمی ص ۱۵۲

۱۴ - ایضاً ص ۱۵۳

۱۵ - شمس رازی : کتاب " المعجم " قزوینی ایڈیشن ص ۱۹۲ بحوالہ مقدمہ '' جہان گشا '' ص فط -

۱۶ - علامہ قزوینی کا کہنا ہے کہ اسی بیان سے ثابت ہے کہ ان علاقوں میں یہ قاعدہ رائج ہی نہیں ہوا - یہ علاحدہ مبحث ہے اور آگے اس پر عرض کیا گیا ہے -

۱۷ - علامہ قزوینی کا فرمانا تھا کہ : از حدود قرن هشتم هجری ببعد بجهات نامعلوم بتدریج این تمیز از میانه برداشته شد - قزوینی نے المعجم کی روایت سے یہ ایک اور یہی نتیجہ نکالا تھا اور ان کی یہ رائے اسی کے تابع تھی - اس حوالے سے بھی معروضات آگے علاحدہ پیش ہیں -

۱۸ - انڈیا آفس کے کتب خانے میں مخزونہ نسخوں کا مصور تذکرہ ' لندن ۱۹۳۹ء -

Al-Surabadi (Fl 460-1068) : Tafsir Al-Quran, Fol 75B D Rabi II 523

پلیٹ ۲۵ میں صرف ذال معجمہ ہی نہیں قدیم فارسی مخطوطات کے بہت سے نمایاں عناصر موجود ہیں چنانچہ فایق صاحبِ تذکرہ کے متعلقہ نوٹ کے الفاظ میں :

" The orthography exhibits all the archaic characteristics of old Persian manuscripts ".

۲۰ - سنائی کی مثنوی حدیقہ اور یہ بھی قدیم طرز کے عمدہ نسخ کا اعلیٰ نمونہ ہے -

۲۱ - رومی کے فرزند سلطان ولد کا "ابتدا نامہ" ساتویں/آٹھویں صدیوں کے اتصال کے وقت کی کتابت کی تغیر پذیر خصوصیات کا حامل ہے جن میں من جملہ ذال معجمہ کی علم موجودگی صاف مترشح ہے -

۲۲ - یہ وہی علاقے ہیں جہاں ساتویں صدی کی پہلی چوتھائی میں المعجم کے بیان کے بموجب معجمہ و مہملہ والا قاعدہ نہیں ہوا کرتا تھا از قسم ماورالنہر اور بلخ و غزنین -

۲۳ - قزوینی : مقدمہ جہاں گشا ص فح حاشیہ نمبر ۱

۲۴ - تہران کے کتاب خانہ مجلس شورای ملی کا مخطوطہ جس کے چند اوراق کی فوٹو کاپیاں راقم کو ''کیمیائے سعادت '' کے ناشر آقای صبوحی نے عنایت خاص سے ارسال فرمائیں -

۲۵ - ڈاکٹر سید عبداللہ : خط کی کہانی مخطوطات کی زبانی '' مقالہ '' نذر رحمن '' لاہور ۱۹۶۶ء - متن مقالہ میں محولہ بالا تختیوں پر فاضل سید عبداللہ کے اجمالی ملاحظات بھی لائق استفاضہ ہے -

۲۶ - جلال ہمائی : تاریخ ادبیات ایران باب '' تاریخ خط عربی '' ص ۵۳۲ -

۲۷ - ڈاکٹر نذیر احمد : مقالہ '' نقوش '' مارچ ۱۹۶۳ء بعنوان '' تحقیق و تصحیح متن کے مسایل '' ص ۱۳ -

۲۷ - ڈاکٹر نذیر احمد : مقالہ '' نقوش '' مارچ ۱۹۶۳ء بحوالۂ گذشتہ -

۲۹ - اس کا قلمی نسخہ پروفیسر سید مسعود حسن رضوی ادیب مغفور کے ذاتی کتب خانے میں ہے -

۳۰ - ڈاکٹر نذیر احمد : محولہ مقالہ حاشیہ ۱۲ -

۳۱ - بہار : "سبک شناسی" جلد ۱ گفتار پنجم، ذیلی سرخی "مخرج ھاے حروف" ص ۱۹۳ -

۳۲ - قزوینی : دیباچہ جوینی ص فح/فط -

۳۳ - خایق محقق نے غالب اور ذال معجمہ کی بحث پر مقالہ

کا ایک خط میں حوالہ دیا تھا لیکن تلاش بسیار کے باوجود حاصل نہ ہو سکا ۔ البتہ بعد میں ایک اور تحقیقی تحریر نظر سے گزری ،ملاحظہ ہو :

" حافظ اور ذال فارسی " در " نقوش " لاہور دسمبر ۱۹۶۶ء ۔

۳۴ ۔ ڈاکٹر نذیر احمد : مقالہ '' نقوش '' محولہ گذشتہ ص ۱۴ ۔

۳۵ ۔ پروفیسر آر ۔ ایم ۔ سیوری : (Dr. Roger M. Savory)

نوازش نامہ مورخہ ۱۸ مارچ ۱۹۶۳ء ۔

کیمیائے سعادت کا نسخہ بانکی پور ۔ جسے بخط غزالی بتایا جاتا ہے

نبود
میان دو تن نتواند بود پس صداقت حقیقی بعدد بسیار
ولیکن حسن عشرت و کرم لقا با یکی یکی با او با استحقاق استعمال
کنند با بسیار کسان به استحقاق استعمال باید کرد بجهت طلب
فضیلت چه مردم خیّر فاضل در معاشرت معارف خود مسلک
معاشرت اصدقا سپرد و التماس صداقت حقیقی کند از
همه کس و ارسطو گفته است مردم بدوست محتاج بود در
همه احوال اما در حال رخا از جهت احتیاج ملاقات و
معاونت ایشان و اما در حال شدت از جهت احتیاج بمواسات
و مواسات ایشان و بحقیقت احتیاج پادشاهان بزرگ
مستحقان نزدیک و اصطناع مانند احتیاج درویشان بود
با اهل احسان و معروف و طلب فضیلت صداقت که در نفوس
مفطورست مردمان را باعث می گرداند بر مشارکت در
معاملات و معاشرت بعشرتهای جمیله و مداعبت با یکدیگر
و اجتماع در ریاضات و صید و دعوات تا اینجا سخن حکیم
است و انسقراطیس گوید من عجب میدارم از کسانی که
اولاد خویش را اخبار ملوک و وقایع ایشان و ذکر حروب
و ضغاین و انتقامات خلق از یکدیگر می آموزند و در خاطر

تعلیق ایران (سنه ۶۶۶ هجری)

(اخلاق ناصری)

چند بنی دست بشاخی دگر — کاهل‌تر از دولت از این بیشتر
جملهٔ عالم تو گرفتی رواست — چون نگه آری طلبیدن چراست
حرص بهل کو ره طاعت زند — گردن حرص تو قناعت زند
هر که نه از جامهٔ پیروزه رنگ — بر تو فراخست بر اندیشه ۲۰ —
یا مکن اندیشه بجنگل اوبش — یا بکش اندیشه بتنگی اندرش
معرفتی در گل آدم نماند — اهل دلی در همه عالم نماند
در دو سه نامه از ین ده درمی — بیت یکی صورت معنی بدین
دوستی اندیشهٔ معنی مجوی — آب حیات از دم افعی مجوی
دشمن دانا که غم جان بود — بهتر از آن دوست که نادان بود

داستان کودک مجروح

کودکی از جملهٔ آزادگان — رفت برون با دو سه همزادگان
پایش از آن بازی در آمد ز دست — مهره دل و مهرهٔ پایش شکست
شد نفس آن دو سه همسال او — تنگتر از حادثهٔ حال او

اطرفدا

تعلیق ایران (۷ ویں صدی ہجری)
(مخزن اسرار نظامی)

written as [illegible]. In addition one would expect the old 'post-vocalic ذ' to be shown invariably, e.g. [illegible] for [illegible] and [illegible] for [illegible]. In the pages of the Bankipore MS. this does not appear. So in my opinion the older part of this MS. was written not earlier than ca. 650/1252. The change in orthography is generally thought to have taken place during the 7/13th century.

Yours sincerely,
A. J. Arberry

* * *

Pembroke College.
Cambridge.
3 April 1963.

Dear Mr Aziz Ahmad,

As I said in a previous letter, I think it is impossible to assign even an approximate date to a Persian MS. in the mediaeval [illegible] Land unless one can handle the MS and examine the paper and ink. In the examples reproduced in my *Specimens*, you will notice that post-vocalic Dhāl is not present regularly in 27 (dated 697 A.H.), 29 (dated 725) and 30 (dated 730). In the Chester Beatty Persian MS. 301, the first folio is a later supply. The main part of that MS. regularly shows post-vocalic Dhāl; in the first folio this feature is absent. The first folio also contains a notice of waqf dated 712 A.H., which proves that this folio is at least as old as that. In view of the foregoing evidence, and the like, I would not be willing at the present time to attempt to date the Bankipore MS more precisely than 'later than 650 A.H.'

Incidentally, to the list of old copies of the *Kīmiyā* you may now add Chester Beatty Persian 302, which is undated but which I assign to *circa* 600 A.H.

Yours sincerely
A. J. Arberry

مجتبی مینوی مرحوم کا خط

Kh. Shemirān,
Kūy-e Saadī,
Tehran

6th Mch. 1965

Dear Mr. Aziz Ahmad,

Sorry for the delay in replying to your letter, but I was too busy to devote even half an hour to the matter of the Kimiā-ye Sa'ādat MS. Now, at last here is my opinion for what is worth: pages 61 and 62, whose photogr. you have sent me, cannot possibly be the handwriting of Al-Ghazzālī. They are penned, most probably, by a professional calligrapher & copyist of the 8th cent. of Hijra, e.i., some two hundred years after the death of the Imām. This is merely from the style of writing that I can observe in the photographs. If other peculiarities of the original, such as paper & ink, are observed I may date it differently, say 7th or 9th, but

neither earlier nor later.

The later portions of the MS. may be from about 1100 A.H., and they were most probably written somewhere in Iran or India.

I am returning the 4 photographs to you with this letter.

Yours sincerely,

M. Minovi

◆◆◆◆◆◆

عین الحق فرید کوٹی

اورینٹ ریسرچ سنٹر، طارق کالونی، ملتان روڈ۔ لاہور

# ایران اور پاکستان کے ساڑھے چار ہزار سالہ لسانی روابط کا ایک مختصر جائزہ

ایران و پاکستان کے درمیان جغرافیائی، تاریخی، ثقافتی اور مذہبی تعلقات کے نتیجے میں جو لسانی اثرات مرتب ہوئے ہیں ان کا احاطہ کرنے کے لئے ایک مبسوط کتاب کی ضرورت ہے۔ یہ اثرات اتنے گہرے اور اتنے وسیع ہیں کہ ہنوز اس کے کئی ایک پہلو تشنۂ تحقیق ہیں۔ جغرافیائی طور پر ایک دوسرے کے نواح میں واقع ہونے کی بنا پر ان لسانی روابط کی داستان زمانۂ ما قبل از تاریخ کے دھندلکوں میں جاکر گم ہو جاتی ہے۔

جب عہد حاضر کے ماہرین آثار قدیمہ کی کدالوں نے ماضی کے چہرے سے صدیوں کی جمی ہوئی دبیز تہہ دور ہٹائی تو یہ حقیقت سامنے آئی کہ آج سے پانچ ہزار سال قبل بھی ایران اور پاکستان کی قدیم تہذیبوں کے درمیان گہرے ثقافتی اور تجارتی تعلقات موجود تھے جیسا کہ سیالک، تپہ حصار، جیان (Giyan)، لورستان اور دیگر مقامات سے دستیاب ہونے والے پختہ مٹی کے بنے ہوئے ظروف کی ساخت، ان پر بنے ہوئے نقش و نگار اور منقش مہروں سے ظاہر ہوتا ہے، جو اپنی ہم عصر ہڑپائی تہذیب کی صنعت سے گہری مطابقت رکھتی ہیں۔ علاوہ ازیں محققین کے نزدیک اس بارے میں اتفاق ہے کہ ہڑپائی تہذیب کے آثار سے دستیاب ہونے والی سنگ لاجورد اور دیگر نیم قیمتی پتھروں کی بنی ہوئی اشیاء میں استعمال ہونے والا خام مال زیادہ تر پڑوسی ملک ایران سے ہی در آمد کیا گیا۔ ان حقائق کی روشنی میں یہ نتیجہ اخذ کرنا غیر حقیقی نہیں کہ ایران اور پاکستان

کے درمیان ان گہرے ثقافتی اور تجارتی تعلقات کی بنیادیں نہایت قدیم عہد سے ہی استوار ہو چکی تھیں ۔

ان تاریخی حیثیت رکھنے والے خطّوں میں آریائی قبائل کی آمد سے قبل کون کون سی زبانوں کا چلن تھا اور انہوں نے یہاں بعد میں تشکیل پذیر ہونے والی زبانوں کی ساخت میں کیا کردار ادا کیا؟ یہ پہلو ہنوز تشنۂ تحقیق ہے ۔ راقم الحروف نے پاکستان کی آریاؤں سے قبل کی مروجہ زبانوں اور ان کے موجودہ زبانوں کی تشکیل میں کردار کے بارے میں اپنے دو مضامین "وادی سندھ میں دراوڑی زبان کی باقیات"(۱) اور "ہڑپہ سے پہلے"(۲) میں جائزہ لینے کی کوشش کی ہے ۔ راقم نے ہڑپائی تہذیب کی زبان کے دراوڑی الاصل ہونے کے بارے میں جو نظریہ ۱۹۵۹ء میں پیش کیا تھا بعد میں مغربی محققین بھی اپنی تمام تر علمی صلاحیتوں اور فنی سہولتوں کو بروئے کار لاتے ہوئے بعینہ اسی نتیجے پر پہنچے ہیں(۳) ۔

### سومیری اثرات

سر زمین ایران میں آریائی قبائل کی آمد سے قبل کی مروجہ زبانوں اور ان کے قدیم و جدید فارسی زبان پر اثرات کے بارے میں اگر کوئی تحقیق ہوئی ہے تو راقم کی ان کاوشوں تک رسائی نہیں ہوسکی۔ ویسے سرسری مطالعہ سے اندازہ ہوتا ہے کہ نو وارد آریائی قبائل نے سومیری اور اکادی زبانوں سے سرمایہ الفاظ کا کچھ عنصر ضرور مستعار لیا ہے جس کی کچھ مثالیں پیش خدمت ہیں ۔

سب سے پہلے فارسی میں پانی کے لئے مستعمل لفظ آب کی مثال لیتے ہیں ۔ پانی انسان کی بنیادی ضرورت سے تعلق رکھتا ہے ۔ لہذا یہ انسان کے بنیادی سرمایۂ الفاظ کا ایک اہم حصہ شمار کیا جاتا ہے ۔ یورپ کی آریائی الاصل زبانوں کے برعکس اوستائی اور اس کی ہمسایہ و ہم عصر زبان سنسکرت میں پانی کے لئے جو الفاظ مستعمل ہیں وہ زیادہ تر غیر آریائی اصل سے تعلق رکھتے ہیں جیسا کہ ذیل کے جدول سے واضح ہے :

جدول ۱

لفظ 'آب' کے سومیری مأخذ (۴)

| نام زبان | سومیری | | اکادی | سنسکرت | اوستائی | پہلوی | پاژندی | جدید فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الفاظ | اب | ایزو | اپسو | اپ، پسو | اپ | آپ | آو | آب |
| معنی | پانی سمندر | گہرے پانی | سمندر گہرے پانی | پانی | پانی | پانی | پانی | پانی |

ہند آریائی لسانی گروہ کی دوسری زبانوں میں 'پانی' کے لئے ذیل کے مترادفات مستعمل ہیں:

جدول ۲

ہند آریائی زبانوں میں لفظ پانی کے مترادفات

| نام زبان | حِطی | یونانی | سنسکرت | لاطینی | لتھوانی | روسی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مترادفات | وتر | ھائیدر | ادان | اُنْد | وانڈو | ووڈا |

سنسکرت اور اوستائی زبانوں میں سومیری عنصر کی موجودگی اس امر کی غمازی بھی کرتی ہے کہ اپنی نقل مکانی کے آخری مراحل میں آریائی خانہ بدوش قبائل کچھ مدت تک سر زمین بابل میں پڑاؤ ڈالے رہے جہاں کے لسانی اثرات کے تحت انہوں نے یہ سومیری عنصر مستعار لیا۔ ایسا محسوس ہوتا ہے کہ سرزمین بابل میں قیام کے دوران یہ آریائی قبائل کسی اندرونی اختلاف یا باہمی جنگ و جدل کے نتیجے میں دو مخالف گروہوں میں بٹ گئے۔ ان میں سے ایک کا حصہ براہ راست پڑوس کی سرزمین ایران میں داخل ہو گیا جب کہ دوسرے گروہ نے شمال کی طرف رخ کر لیا اور اس طرح افغانستان

کے راستے چکر کاٹ کر وادی سندھ میں جا پہنچا۔

اس اندرونی اختلاف نے بعد میں باہمی مذہبی مناقشت کی صورت اختیار کر لی جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ اوستائی آریاؤں کے ہاں بدی کی علامت 'دیو' ویدک کے آریائی کے ہاں نیکی کی علامت ٹھہرا۔ اس کے برعکس اوستائی 'آہورا' جو کہ یہاں نیکی کی قوت کا مظہر شمار کیا جاتا تھا ویدک آریاؤں کے ہاں 'آھورا' کی صورت بدی کی علامت تصور کیا جانے لگا۔ یاد رہے کہ اوستائی 'ہائے ہوز' کی آواز ویدک میں 'س' کی آواز سے بدل جاتی ہے جیسے کہ ہوما سے سوما، ہپت سے سپت اور ہند سے سندھ وغیرہ۔

سرزمین بابل میں قیام کے نتیجے میں کچھ سومیری عنصر براہ راست اور کچھ اس کی جانشین اکادی زبان کی وساطت سے قدیم ایرانی زبان میں شامل ہو گیا جس کی چند ایک مثالیں پیش خدمت ہیں:

جدول ۳

فارسی میں سومیری عنصر (د)

| سومیری | اکادی | معنی | سنسکرت | اوستائی | پہلوی | جدید فارسی | • نشان زدہ الفاظ کے معنی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اب | اپسو | سمندر پانی | اپ | اپ | آپ | آب | — |
| تپ | — | جلنا، جلانا | تپ | تپ | • تپ | • تپ، تاب | گرمی بخار وغیرہ |
| | | | تافنو | | | • تافتن | دھکنا، سخت گرم ہونا |
| سال | | عورت | جر | زار | | • زال | ضعیف عورت |
| شے | شیؤ | جو | یودا | | | جو | — |

| کالوم | | ایک پھل کا نام | | | | • خرما | کھجور |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیتش | | سر کے بال | کیس | | | گیسو | — |
| کش | | ایک قسم کی گھاس | کشّ • | | | خس.• کاه | قربانی کی رسم میں استعمال ہونے والی خوشبو دار گھاس |
| کوز | | کھانا • | | قار | | خور | — |
| گو | | آواز، بولنا | | | | گوه | کہنا کا امر |
| مشکو | | چمڑا، کھال مشکیزه | | | | مشک • | چمڑے کی بنی ہوئی بڑی بوتل پانی بھرنے کی کھال |
| | نام گا | عقیدت کا اظہار کرنا | نمس | نیمه | نماج | نماز • | عبادت کرنا |

یہ امر قابل ذکر ہے کہ یہ تمام تر سومیری الاصل سرمایہ الفاظ پاکستان کی زبانوں میں آج بھی مستعمل ہے جس سے یہاں ایران کے ثقافتی اثر و نفوذ کی نشاندہی ہوتی ہے۔

## ہند آریائی مشترکہ لسانی ورثہ

عام طور پر باور کیا جاتا ہے کہ آریائی لسانی گروہ کا آبائی وطن وسط ایشیا ہے اور یہاں سے یہ قبائل مختلف زمانوں اور مختلف سمتوں میں نقل مکانی کرتے رہے ہیں لیکن تاریخی حیثیت سے یہ نظریہ حقائق کی کسوٹی پر پورا نہیں اترتا۔ اس دعوے کے لئے نہ تو کوئی جواز موجود ہے نہ کوئی ثبوت۔ پھر یہ امر بھی حقائق کے خلاف ہے کہ آریائی قبائل وسط ایشیا سے پہلے وادی سندھ میں وارد ہوئے اور اس کے کوئی ایک ہزار سال بعد سر زمین ایران میں آئے۔ اپنے مطالعہ

کی بنا پر میں اس سے بالکل برعکس نتائج پر پہنچا ہوں ۔ اس موضوع کا سب سے قابل غور پہلو تو یہ ہے کہ اگر ویدک اور اوستائی آریائی قبائل وسط ایشیا سے آئے ہوتے تو ان دونوں لسانی گروہوں میں سومیری عنصر کے مشترکہ طور پر موجود ہونے کا کوئی جواز پیش نہیں کیا جا سکتا ۔ بہر حال یہ ایک علیحدہ اور طویل بحث ہے جو ہمارے زیر غور موضوع سے خارج ہے(۶) ۔

یہ امر تو پایہ ثبوت تک پہنچ چکا ہے کہ اوستائی ، ویدک اور اکثر یورپی زبانیں ایک ہی لسانی گروہ کی شاخیں ہیں جس کی مثالیں عام مل جاتی ہیں ۔ موضوع کا تسلسل قائم رکھنے کے لئے ذیل میں چند ایک مثالیں پیش کی جاتی ہیں :

جدول ۴

ہند آریائی مشترکہ سرمایہ الفاظ (۷)

| اوستائی | جدید فارسی | سنسکرت | یونانی | لاطینی | اردو |
|---|---|---|---|---|---|
| ماتا | مادر | ماتا، ماتر | میتر | ماتر | ماں، مادر |
| پتر | پدر | پتا، پتر | پاتیر | پیتر | باپ |
| براتر | برادر | بھراتر | پھراتیر | فراتر | بھائی |
| دوغدا | دختر | دوھتر، دوھتا | تھوغاتر | | بیٹی |
| بروات | ابرو | بھرو | اپھروس | | ابرو |
| دنتان | داندان | دنت | اونت | دینت | دانت |
| پاذہ | پا | پد | پاؤس | پیس | پاؤں |
| زیردیا | دل | ھردے | کاردیا | کاردس | دل |

| یو وان | جوان | یو ون | | ایو نیس | جوین، جوان |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| اواس | آواز | واچ | ایپاس | اواکس | آواز |
| مدو | می | مدھو | میتھو | | مدہ، شراب شہد |
| ہپت | ھفت | سپت | ھپت | سپتم | سات |
| اشت | ھشت | اشٹ | اکٹو | اوکٹو | آٹھ |

## پاکستان میں اوستائی اثرات

سرزمین ایران میں آریائی قبائل کی آمد کے نتیجے میں ایران و پاکستان کے درمیان لسانی روابط کی ایک نئی بنیاد استوار ہوگئی۔ ان لسانی رشتوں کو تین حصوں میں تقسیم کیا جاسکتا ہے۔ اول وہ رشتہ جو آریائی زبانوں کے مشترکہ سرمایہ الفاظ کا حصہ ہے جس کی چند مثالیں اوپر پیش کی گئی ہیں۔ اس عنصر کا ایک بڑا حصہ پاکستان کی تمام زبانوں میں کسی نہ کسی صورت میں موجود ہے۔ یہ عنصر خواہ بزاہ راست فارسی زبان سے مستعار لیا گیا ہو یا پھر اس قبیلے کی دوسری شاخ سنسکرت سے۔ ان اثرات کا کچھ اندازہ جدول ــ ۲ میں 'اردو' کے تحت دی گئی مثالوں سے لگایا جا سکتا ہے۔

لسانی اشتراک کی دوسری اہم کڑی سرمایہ الفاظ کا وہ حصہ ہے کہ جو اسلام سے قبل کے عہد سے تعلق رکھتا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ ابھی تک پاکستان میں قبل از اسلام کے ایرانی ثقافتی اور لسانی اثرات کا سراغ لگانے کے لئے خاطر خواہ توجہ نہیں دی گئی۔ عام طور پر اوستائی اثرات کو صرف ایران تک محدود سمجھا گیا اور ویدک اثرات کو بر صغیر پاک و ہند تک حالانکہ لسانی مطالعہ سے واضح ہوتا ہے کہ گو اوستائی آریائی قبائل کا ایک بڑا حصہ سر زمین

ایران میں ہی بس گیا تھا لیکن اس کا کچھ حصہ نقل مکانی کرتا ہوا پاکستان کے پہاڑی حصوں مثلاً بلوچستان ۔ صوبہ سرحد ۔ دردستان اور کشمیر تک پہنچ گیا اور وہاں آباد ہوگیا ۔ ویدک زبان نے رگ وید میں بعض جگہ ایسے آریائی عنصر کا ذکر کیا ہے کہ جو مقامی آبادی سے مل کر ویدک آریاؤں کے خلاف نبرد آزما ہوتا رہا ۔ اغلب ہے کہ یہ عنصر خود اوستائی آریائی گروہ سے ہی تعلق رکھتا ہو (۸) ۔

پاکستان میں اسے اوستائی آریاؤں کی موجودگی کا ہی نتیجہ قرار دیا جا سکتا ہے کہ جہاں پاکستان کے میدانی علاقوں یعنی پنجاب اور سندھ میں ویدک آریائی زبان کے اثرات نمایاں ہیں وہ پر پہاڑی علاقوں میں اوستائی زبان کا اثر غالب ہے۔ اس مطمع نظر کی وضاحت کے لئے اوستائی اثرات کے بارے میں چند ایک مثالیں پیش خدمت ہیں :

جدول ۵

پاکستان میں اوستائی اثرات (۹)

| اوستائی | معنی | پہلوی | جدید فارسی | بلوچی | شمالی بلوچی | افغانی پشتو | کشمیری | دیگر زبانیں |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| باؤندی | خوشبو | بود | بو | بود | | | | |
| سپن | کتا | سک | سگ | | | سپائے | اسباء | مدائنی شپاک |
| سخر | سرخ | سخر | سرخ | سہر | | سور | سود | وخی سکر |
| کوف | پہاڑی | کوف | کوہ | کوپک | خوفغ | کواب | | ژندی کاؤف |

| گیبرت | گرفتہ | | گبرفتہ | گبت | | | گفت | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | بال | مود | مو | مود | میذ | | | پنجابی : میڈھی |
| بیاک | دادا | نیاک | نیا | ناکو | تاخو | نیک | | |
| وفر | برف | وفر | برف | | | واور | ورف | |
| هشک | خشک | خشک | خشک | هشخ | | وچ | اشک | ژندی ۔ اشک |

## اہل اسلام کی آمد اور فارسی اثرات

پاکستان میں ایرانی اثرات کا تیسرا دور یہاں اہل اسلام کی آمد کے ساتھ شروع ہوتا ہے ۔ غزنوی عہد سے لے کر فرنگی دور کے اولین عہد تک (۱۰۰۰ء تا ۱۸۵۰ء) قریباً ساڑھے آٹھ سو سال تک برصغیر پاک و ہند میں فارسی کو نہ صرف سرکاری و درباری زبان ہونے کا درجہ حاصل رہا بلکہ اسے علم و ادب اور ذریعہ تعلیم ہونے کا شرف بھی حا صل تھا ۔ اتنے طویل تعلقات کے نتیجے میں یہاں کی مقامی زبانوں کا فارسی سے گہرے طور پر متاثر ہونا ایک فطری امر تھا ۔ حیرت تو یہ ہے کہ سرمایہ الفاظ کا وہ حصہ جس کا خالصۃً مذہبی امور سے تعلق ہے اور جس کے بارے میں یہ توقع ہو سکتی تھی کہ وہ اگر پوری طرح نہیں تو زیادہ تر عربی اثرات کا حامل ہوگا لیکن اس کے بالکل برعکس اس پہلو میں بھی فارسی کے اثرات نمایاں نظر آتے ہیں مثلاً 'اللہ' کے بجائے خدا ، نبی اور رسول کی جگہ پیغمبر کے الفاظ عام بول چال میں زیادہ مستعمل ہیں ۔ یہاں تک کہ عربی 'مسلم' کی بجائے اس کی فارسی صورت 'مسلمان' کا استعمال عام ہے ۔ اسی طرح پروردگار، درگاہ ، فرشتہ ، نیکی، بدی ، سزا ،

بہشت ، دوزخ ، نماز، روزہ ، گور، کفن ، پارسائی ، پاکبازی ، پرہیزگاری .
پرستش ، بندگی یہاں تک کہ چادر، چار دیواری اور پردہ وغیرہ عام
الفاظ بھی فارسی اصل سے تعلق رکھتے ہیں -

اگر روز مرہ بول چال میں استعمال ہونے والے فارسی الاصل
الفاظ کا صحیح طور پر جائزہ پیش کیا جائے تو اس کے لئے کم و
بیش تمام کی تمام فارسی لغت درج کرنے کی ضرورت پڑے گی کیونکہ
فارسی کا تمام تر سرمایہ الفاظ کسی نہ کسی صورت میں یہاں کے
عوام الناس کی زبان کا حصہ بن چکا ہے -

## برصغیر کے جغرافیائی نام اور فارسی

بر صغیر پاک و ہند کو اہل ایران کی سب سے بڑی بخشش تو
خود اس کا اپنا نام ہے کہ جس سے یہ اقوام عالم میں پہچانا جاتا
ہے - آج سے کوئی ساڑھے تین ہزار سال قبل جب آریائی قبائل سرزمین
پاکستان میں وارد ہوئے تو یہاں نہ صرف دریا کے معنوں کے لئے سندھ
(پشتو سیند بمعنی دریا) کا لفظ مستعمل تھا بلکہ شمال مغرب کی
طرف سے خطہ پنجاب میں داخل ہوتے وقت جو بڑا دریا ان کے سامنے
آیا تو اس کا نام بھی 'سیند' تھا - جس سے نووارد آریائی قبائل نے
اسے اسی مقامی نام کی نسبت سے 'سندھو ندی' کے نام سے یاد کیا -
اس سے آگے جنوب کی طرف نقل مکانی کرتے وقت راستے میں آنے
والے دوسرے دریاؤں کو ان کے پرانے ناموں کو بگاڑ کر یا پھر ان کی
خصوصیات کو پیش نظر رکھتے ہوئے صفاتی ناموں سے یاد کیا جیسے
کہ وتستا (جہلم)، اسکنی (چناب)، پرشنی (راوی)، ستودری
(ستلج)، وپاس (بیاس) اور سرسوتی - ان سات دریاؤں کی نسبت سے
پنجاب کو سپت سندھو (سات دریاؤں کی سرزمین) کا نام دیا (۱۰) -
جیسا کہ ذکر آ چکا ہے کہ ویدک 'س' اوستائی آریاؤں کے ہاں 'ہ'
کی آواز میں بدل جاتی تھی اس لئے قدیم ایرانیوں نے پنجاب کو
سپت سندھو کی بجائے 'ہپت ہیندو' کے نام سے یاد کیا - بعد میں
کفائت لسانی کی بنا پر 'ہپت' کا سابقہ حذف ہو گیا اور صرف

'ہندو' کا لفظ باقی رہ گیا ۔ دارا اول (۵۲۲ تا ۴۸۶ ق م) کے عہد میں جب ایران نے پنجاب کے نواح سندھ کے کچھ علاقے پر قبضہ کر لیا تو اسے ایک صوبہ کے طور پر 'ہندوش' کا نام دیا گیا ۔ اسی 'ہندو' یا 'ہندوش' کے صوبہ کی نسبت سے پورے پنجاب کو ہی 'ہندوش' پکارا جانے لگا اور اسی جغرافیائی نسبت کی بنا پر یہاں کے باشندوں کو ہندو کہا گیا ۔ شروع میں جب اہل عرب اور اہل ایران کا اس علاقے سے واسطہ پڑا تو انہوں نے اسی جغرافیائی نسبت کے پیش نظر یہاں کے باشندوں کو بلا لحاظ مذہب و ملت 'ہندو' کے نام سے پکارا۔ مطلب یہ کہ ہند(در حقیقت پنجاب) کا رہنے والا۔ مسلمانوں کی آمد کے وقت چونکہ یہاں کے مقامی غیر مسلم باشندوں کے ہاں مذہب کا کوئی تصور ہی موجود نہ تھا اس لئے انہوں نے آہستہ آہستہ اسی جغرافیائی نام کو مذہب کے طور پر اپنا لیا اور آج اہل ہند کا غیر مسلم عنصر اپنے آپ کو اسی فارسی الاصل نام سے یاد کرتا ہے ور ان کے اپنے بارے میں ان کی اپنی آبائی زبان میں کوئی نام نہیں ہے۔ اسی طرح ایک وقت تھا کہ جب صرف دریائے سندھ سے لے کر دریائے ستلج تک کے خطے کو ہی ہند کے نام سے یاد کیا جاتا تھا لیکن حالات کی ستم ظریفی دیکھئے کہ اب ستلج کے پار کے علاقے کو ہی 'ہند' یا 'ہندوستان' کے نام سے یاد کیا جا رہا ہے ۔ اسی طرح ہندی یا ہندوی کا لفظ بطور زبان کے شروع میں صرف پنجابی زبان کے لئے مختص تھا جیسا کہ غزنوی عہد کے مشہور شاعر مسعود سعد سلمان لاہوری (۱۰۴۶ء تا ۱۱۲۱ء) کے پنجابی دیوان کو ہندوی دیوان کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ اسی طرح غوری عہد کی ایک تصنیف 'شفاء المریض' (سال تصنیف قریباً ۱۲۱۰ء) میں بھی اسی عہد کی پنجابی کو 'ہندوی' کہا ہے (مثال مضمون کے آخری حصے میں درج ہے) ۔ خود پنجابی کے اولین شعراء نے بھی اپنی زبان کو 'ہندوی' کا نام دیا ہے مثلاً فقہ کے جید عالم مولوی عبداللہ لاہوری اپنے ایک فقہی رسالہ 'علوم' (سال تصنیف ۱۶۳۵/۱۰۴۴ء

عہد شاہجہان) میں تحریر کیا ہے :

ہندی تھیں وڈھی عارب ناہیں، خبر کتابیں آ
جے کو تقویٰ رب دا ، طاعت فاضل نزد خدا

ترجمہ: مذہبی کتب میں بتایا گیا ہے کہ ہندی (یہاں مراد پنجابی) پر بطور زبان کے عربی کو کوئی فوقیت حاصل نہیں. خدا کے نزدیک تو اس کے احکام کی پابندی اور تقویٰ کو فضیلت حاصل ہے۔

اسی طرح عہد اورنگ زیب کے ایک عالم مولوی عبدالکریم ضلع جھنگ نے اپنی تصنیف 'نجات المومنین' سال تصنیف ۱۰۸۶ھ ۱۶۷۵ء) میں بیان کیا ہے :

فرض مسائل دین دے ہندوی کر تعلیم
کارن مومناں اُمیاں جوڑے عبد کریم

ترجمہ: دین اسلام کے فرائض سے متعلق مسائل ہندوی (یعنی پنجابی زبان) میں تعلیم کی خاطر عبدالکریم (مصنف) نے ناخواندہ مومنین کے افادہ کے لئے نظم کی شکل میں بیان کر دئیے ہیں۔

چونکہ شمالی ہند کے ہندوؤں کے ہاں اپنی زبان کے لئے کوئی مشترک نام موجود نہ تھا اس لئے فرنگی عہد میں اپنی اس کمی کو پورا کرنے کے لئے اپنی زبان کے لئے اس نام (ہندی) پر قبضہ جمالیا۔ اس طرح ہند یا ہندوستان' ہندو اور ہندی تینوں اہم اسماء فارسی زبان سے ماخوذ ہیں اور اہل ہند کی اپنی آبائی زبان میں ان کے لئے کوئی مترادفات موجود نہیں۔

جب دارا اول (۵۲۲ تا ۴۸۶ق م) نے دریائے سندھ کے نوح میں واقع پنجاب کے کچھ حصے پر قبضہ جما کر اسے ایک نیا صوبہ قرار دے دیا ۔ اسی عہد میں تاریخ میں پہلی مرتبہ ایرانیوں کی وساطت سے یونانی خطۂ پنجاب سے روشناس ہوئے۔ لہذا یونانیوں نے ایران کی پیروی کرتے ہوئے دریائے سندھ کے لئے ایرانی نام 'ہندوش' اپنا لیا۔ چونکہ یونانیوں کے ہاں ہائے ہوز اور ش کے لئے کوئی حروف موجود

تھیں تھے اس لئے انہوں نے ہائے ہوز کو حذف کر کے اسے الف مکسورہ سے 'ش' کو اس کی قریبی آواز 'س' سے بدل کر 'انڈس' بنا لیا اور اس نسبت سے پنجاب کو 'انڈیا' کا نام دیا جوکہ بعد میں پورے برصغیر کے لئے استعمال ہونے لگا - آخر نوبت یہاں تک پہنچی کہ وہ حقیقی انڈیا (پنجاب) آج کے 'انڈیا' سے خارج ہے اور ایک نئی آزاد مملکت (پاکستان) کا حصہ ہے (۱۱) -

یہ تو تھا ہندوستان کا قصہ - اب اپنی بھی سنیے - جب بر صغیر کے مسلمان زعماء نے اپنے لئے ایک علیحدہ آزاد مسلم ریاست کے قیام کی ضرورت کو محسوس کیا تو اس کا نام اس میں شامل صوبوں کی نسبت سے پاکستان رکھا - ('پ' پنجاب سے ، 'ک' کشمیر سے ، 'س' مشترکہ طور پر صوبہ سرحد اور سندھ سے اور 'تان' بلوچستان سے) - یہ نام تو مسلم عمائدین نے رکھا لیکن اسے معنی کا جامہ فارسی زبان نے ہی پہنایا - اسی طرح پاکستان کے سب سے بڑے صوبے پنجاب کہ جس کا قدیم نام 'پنج ند' تھا اور ایک دوسرے صوبہ بلوچستان کا نام بھی فارسی زبان کا ہی موہون منت ہے-

پاکستان کے شہروں ، قصبوں اور گاؤں کے ناموں پر نظر ڈالیں تو وہاں بھی براہ راست یا بالواسطہ طور پر فارسی اثرات نمایاں نظر آتے ہیں -

## اشخاص کے نام

پاکستان کے مسلمانوں میں ذاتی ناموں میں بھی فارسی اثرات کی جھلک نمایاں ہے جس کا کچھ اندازہ عام رکھے جانے والے ناموں سے لگایا جا سکتا ہے جیسا کہ آفتاب ، بوستان ، بہرام ، پرویز ، تاج ، جمشید ، چراغ ، چمن ، خسرو ، خورشید ، دارا ، رستم ، سہراب ، سردار ، شاہین ، شہباز ، شہریار ، فرخ ، فرہاد ، فیروز ، گلستان ، مہتاب وغیرہ - یہ کچھ تو وہ نام ہیں جو عام سننے میں آتے ہیں- بعض ایسے نام بھی سامنے آ جاتے ہیں جو کہ غالباً خود ایران میں بھی متروک ہو چکے ہیں جیسے کہ افراسیاب ، کیکاؤس ،

لہراسپ اور طہماسپ وغیرہ۔

## فارسی بطور ایک علمی و ادبی زبان

مشرق وسطی میں عربی کے بعد فارسی کو ایک مذھبی زبان کا درجہ حاصل تھا ۔ علم و ادب کے پہلو میں ترکی، ترکستان، ایران افغانستان اور بر صغیر پاک و ہند میں اسے اولین مقام حاصل تھا۔ اس لئے باقی خطوں کی طرح بر صغیر کے علم و ادب میں بھی فارسی اثرات نمایاں ہیں۔ مسلمانوں کا فارسی زبان سے متاثر ہونا تو ایک فطری امر تھا لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ یہاں کے ہندو بھی ان اثرات سے مبرا نہ رہے۔ ہندوؤں کی بھگتی لہر سے تعلق رکھنے والے کئی ایک بھگتوں کے کلام میں بھی فارسی اثرات کی جھلک نظر آتی ہے۔ اپنے نقطہ نظر کی وضاحت کے لئے ہم چند ایک مثالیں پیش کرنے پر اکتفا کریں گے۔

بھگت روی داس چودھویں صدی عیسوی کے اواخر اور پندرھویں صدی عیسوی کے اوائل سے تعلق رکھتے ہیں ۔ آپ کے پیر و مرشد بھگت رامانند کے بارے میں مذکور ہے کہ آپ ۱۴۰۰ء میں بقید حیات تھے اس لئے آپ کا بھی یہی عہد متعین کیا جا سکتا ہے۔ بھگت روی داس ہندوؤں کی ایک نیچ ذات یعنی چماروں کے گھر میں پیدا ہوئے آپ بھگت رامانند کے چیلے اور راجپوت شہزادی بھگت میرا بائی کے گرو تھے ۔ آپ کے عارفانہ کلام میں ایک ریختہ ملتا ہے جس سے آج سے چھ صدی پیشتر فارسی کی مقبولیت کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے ۔ ریختہ ملاحظہ ہو:

خالق شکستہ میں تیرا، دے دیدار امیدگار، بیقرار جیو میرا
اول آخر اللہ، آدم فرشتہ بندہ
جس کی پناہ پیر پیغمبر، میں غریب کیا گندہ
تو حاضر حضور جوگ اک، اور نہیں ہے دوجا
جس کو عشق آسرا ناہیں، کیا نواج کیا پوجا
نعلین دوز، ہنوز بے بخت، کمیں خجمت گار تمہارا
درمانده در جواب نہ پاوے، کہے روی داس بچارا (۱۲)

اگرچہ ہندو مولفین نے اسے ہندی کے ادب عالیہ کا حصہ قرار دیا ہے لیکن اس تمام حمد میں سوائے لفظ جوگ بمعنی لائق کے اور کوئی خالص ہندی لفظ استعمال نہیں ہوا۔

ایک دوسرے درویش گورو نانک جی (۱۴۶۹ء تا ۱۵۳۹ء) بھی جو سکھ مذہب کے بانی تھے اسی عہد سے تعلق رکھتے ہیں۔ آپ عربی فارسی کے اچھے عالم تھے۔ آپ کے کلام میں بھی فارسی اثرات نمایاں طور پر نظر آتے ہیں ۔ آپ کی سوانح حیات کے پہلے مولف گورو انگد (۱۵۳۹ء تا ۱۵۵۲ء) نے آپ کی جنم ساکھی جس حمد سے شروع کی ہے اسے بھی عام اصطلاح میں ریختہ کہا جا سکتا ہے۔ ملاحظہ ہو:

یک عرض گفتم پیش تو، گوش کن کرتار
حقا کبیر کریم تو، بے عیب پروردگار
دنیا مقام فانی، تحقیق در دل دانی
مرا سر موئے عزرائیل گرفتہ دل ہیچ ندانی
زن، پسر، پدر، برادران، کس نیست دستگیر
آخر بیفتم کس ندارد، چوں شود تکبیر
شب و روز گشتم در ہوا، کردیم بدی خیال
گاہے نہ نیکی کار کردم، ایں چنیں احوال،
بد بخت ہمچو بخیل غافل، بے نظر، بے باک
نانک بگوید بندگی، تیرے چاکراں پا خاک (۱۳)

عہد وسطیٰ میں برصغیر کے فارسی شعراء اور علماء کی تخلیقات کا شمار اگر خود ایران کے ہم پلہ نہیں تو اسی پہلو میں اسے کم از کم دوسرا درجہ ضرور حاصل ہوتا ہے۔ یہاں غیر مسلم حضرات کے کلام سے مثالیں پیش کرنے کا مقصد فارسی اثرات کی ہمہ گیری کی وضاحت کرنا ہے، کیونکہ مسلمانوں کا فارسی میں دسترس حاصل کرلینا تو ایک متوقع امر تھا۔ یہاں سکھ مذہب کے آخری رہنما سری گورو گوبند سنگھ جی (۱٦٦۵ء تا ۱۷۰۸ء) کے فارسی کلام سے مثال پیش کی جاتی ہے۔ آپ عربی، فارسی اور سنسکرت کے اچھے عالم

تھے - پنجاب کے پہاڑی راجاؤں کے ساتھ چپقلش کے نتیجے میں آپ کا مقابلہ صوبہ سرہند کی شاہی افواج سے ہوا جس وجہ سے آپ کو بہت جانی نقصان اٹھانا پڑا - سرہند کےصوبہ دار کی طرف سے کئے گئے اس سلوک کی شکایت آپ نے منظوم صورت میں اورنگ زیب کی خدمت میں ارسال کی - اس منظوم درخواست کو 'ظفر نامہ' کا نام دیا گیا ہے- گوروجی نے اورنگ زیب کو مخاطب کرتے ہوئے کہا ہے :

شہنشاہ را بندۂ چا کریم
اگر محکم آید بجا ن حاضریم
اگرچہ بیاید بفرمان من
حضورت بیائیم ہمہ جان وتن
اگرچہ بہ یزداں پرستی کنی
بکار مرا ایں نہ سستی کنی
تو مسند نشیں سرور کائنات
عجب است انصاف ایں ہم صفات (۱۴)

پہاڑی راجاؤں کے ساتھ اپنی پرخاش کا جواز پیش کرتے ہوئے کہا ہے :

منم کشتہ ام کوہیان پرفتن
کہ آں بت پرستند و من بت شکن

پاکستان میں فارسی زبان میں تصنیف و تالیف کا سلسلہ محمود غزنوی کے عہد (۹۹۷ء تا ۱۰۳۰ء) سے ہی شروع ہوگیا تھا- متقدمین میں ابو عبداللہ دوزبہ بن عبداللہ نکتی لاہوری (بعہد سلطان مسعود اول (۱۰۳۰ء تا ۱۰۴۰ء) علی بن عثمان الجلابی الہجویری معروف بہ داتا گنج بخش (وفات ۱۰۷۲ء) ، ابوالفرج رونی (گیارھویں صدی عیسوی کے اواخر اور بارھویں صدی عیسوی کے اوائل کا عہد- آپ لاہور کے نواح میں واقع ایک بستی 'رونا' کے باشندے تھے) اور مسعود سعد سلمان لاہوری (۱۰۴۶ء تا ۱۱۲۱ء) کے نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں- اس پہلو میں سعد سلمان کا نام خاص اہمیت کا حامل ہے کیونکہ تذکرہ نگاروں کی رو سے آپ پنجابی زبان کے سب سے

پہلے صاحب دیوان شاعر ہیں جیسا کہ محمد عوفی نے اپنی تصنیف 'لباب الالباب' میں بیان کیا ہے:

" اورا دیوان است یکے بتازی، یکے بپارسی ویکے بہندوی "
(اس کے تین دیوان ہیں ایک عربی کا ایک فارسی اور ایک ہندوی) ۔

آپ کا پنجابی (ہندوی) دیوان زمانہ کی دستبرد سے محفوظ نہیں رہ سکا اور اب نایاب ہے ۔ آپکے پنجابی زبان میں طبع آزمائی کرنے کا اشارہ اس سے بھی ملتا ہے کہ آپ نے اپنی فارسی شاعری میں خالص پنجابی اصناف کو موضوع سخن بنایا ہے مثلاً بارہ ماسہ، اٹھوارہ، اور مہینہ کے تیس دنوں کے شمار سے طبع آزمائی کی ہے۔ فارسی میں ان اصناف کی اس سے پہلے کوئی مثال نہیں ملتی (۱۵) ۔

علوم و فنون کے سلسلے میں سب سے پہلی تصنیف غالباً علم طب کی کتاب 'شفاء المریض' ہے جیسا کہ کتاب کے آخری باب 'در کیفیت حال خود' میں مصنف کے بیان سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ شہاب الدین غوری کے عہد (۱۱۷۴ء تا ۱۲۰۶ء) کے اواخر کی تصنیف ہے ۔ اس منظوم نسخے کے مصنف نے اپنا تخلص شہاب استعمال کیا ہے

شہاب از زبان بزرگ میشنود
کہ درماندہ سنگ مثانہ بود (باب ۶۹)

ممکن ہے کہ مصنف موصوف حقیقت میں غوری عہد کے ایک شاعر شہاب الدین محمد بن رشید ہوں کہ جس کا ذکر فارسی کے مشہور شاعر عوفی نے اپنی تصنیف 'لب الالباب' میں کیا ہے (۱۶)۔ شہاب الدین تخلص شہاب کے بارے میں بیان کیا گیا ہے کہ آپ سر زمین پنجاب سے تعلق رکھتے تھے ۔ اس امر کی تصدیق 'شفاء المریض' میں استعمال کی جانے والی بعض طبی اصطلاحات، مختلف بیماریوں اور جڑی بوٹیوں کے پنجابی ناموں سے بھی ہوتی ہے ۔ مثلاً آنکھوں کی امراض کے باب میں مذکور ہے:

بشعر زواید اگر بشنوی
کہ خوانند پروال در ہندی

ناخونہ چشم کے بیان میں درج ہے:

بہندوستان انبہ خـواند او را
بگوئم کہ تا از چہ خیزد زجا

ہچکی کے بیان میں لکھا ہے:

بفارسی ہکہک نام او بشنـوی
کہ ہدکی بخوانند در ہندوی

ان اشعار میں پڑوال، انبہ، ہدکی یا ہچکی خالص پنجابی الفاظ ہیں۔ مذکورہ کتاب میں اس قسم کی مثالیں عام موجود ہیں۔

درس و تدریس کے سلسلے میں ابو نصر فراہی کی تصنیف 'نصاب الصبیان' (سال تصنیف ۶۱۷ھ/۱۲۲۰ء) بھی اس عہد کی تخلیق ہے۔ غالباً ابو نصر فراہی بھی نقل مکانی کرکے پنجاب میں ہی قیام پذیر ہو گیا تھا جس کا ایک ثبوت نصاب میں 'ہندوی' کی اصطلاح کا استعمال ہے۔ اگرچہ بنیادی طور پر 'نصاب الصبیان عربی اور فارسی کا تقابلی فرہنگ ہے لیکن اس میں ایک جگہ 'ہندوی' کا ذکر اس طرح آیا ہے:

ضرب و جلد ست عضو و ہرد زدن
ترکی ارماق و ہندوی ماری (۱۷)

پاکستان میں فارسی زبان کی مقبولیت کا یہ عالم تھا کہ بعض اوقات خود مقامی زبانوں کی تخلیقات کی وضاحت کے لئے بھی فارسی زبان کا سہارا لیا جاتا تھا۔ اس کی ایک اچھی مثال لاہور کے مشہور عالم دین مولوی محمد عبداللہ تخلص عبدی (اندازاً ۱۵۶۹ء تا ۱۶۶۷ء) کی تصنیف 'باراں انواع' ہے جوکہ شرعی مسائل کی کتاب اور پنجاب میں درس و تدریس کے نصاب میں شامل تھی۔ تدریسی ضروریات کو پیش نظر رکھتے ہوئے آج سے کوئی ایک صدی پیشتر فقہی مسائل کے ایک عالم مولانا حافظ محمد صاحب خلف الرشید مولانا بارک اللہ صاحب نے اس پنجابی زبان کی کتاب کی شرح فارسی زبان میں لکھی۔ راقم الحروف کی ذاتی لائبریری میں اس کا جو

مطبوعہ نسخہ موجود ہے وہ اس کا پانچواں ایڈیشن ہے جو ۱۸۹۶ء میں لاہور سے شایع ہوا۔ قارئین کے ملاحظہ کے لئے اس کے ایک ورق کا عکس پیش خدمت ہے۔ اس نسخے کی دوسری خصوصیت یہ ہے کہ جس طالب علم (امیر ایاز) کے پاس شروع میں یہ نسخہ تھا اس نے اس کے حاشیے میں جا بجا اپنی یادداشتیں فارسی میں ہی تحریر کی ہیں۔ یاد رہے کہ مولوی عبدی کی پہلی تصنیف 'رسالہ مہتدی' ہے جوکہ ۹۹۷ھ/۱۵۸۹ء میں شہنشاہ اکبر کے عہد میں لکھا گیا جبکہ آپ کا آخری کام 'فقہ ہندی' ہے جوکہ ۱۰۷۵ھ/۱۶۶۵ء میں اورنگ زیب عالمگیر کے عہد میں تکمیل کو پہنچا۔ (۱۸)۔

پاکستان کے صوبہ پنجاب میں فارسی کی مقبولیت کا ایک پہلو یہ بھی ہے کہ جہاں برصغیر میں شمالی حصے کے ہندو تاجر اپنا تمام تر حساب کتاب ایک مخصوص رسم الخط 'لنڈے' میں رکھتے تھے وہاں پنجاب کے مسلمان اور سکھ زمیندار اپنا ذاتی حساب فارسی زبان میں قلم بند کرتے تھے جیسا کہ پنجاب کے ایک سکھ زمیندار باوا سندر سنگھ کے بہی کے اندارج سے ظاہر ہوتا ہے۔ اس اندارج کا عکس قارئین کی معلومات کے لئے پیش ہے۔ یہ اندراج بکرمی سمت ۱۹۱۴ مطابق ۱۸۵۷ء سے تعلق رکھتا ہے۔

غرضیکہ پچھلے ساڑھے چار ہزار سال سے ایران و پاکستان کے باہمی لسانی روایت کا یہ ایک نہایت ہی ہلکا سا خاکہ ہے۔ چونکہ جغرافیائی لحاظ سے یہ دونوں خطے ایک دوسرے کے پڑوس میں واقع ہوئے ہیں لہذا یہ ثقافتی، لسانی اور مذہبی روابط آئندہ بھی اسی طرح قائم و دائم رہیں گے۔

## حواشی

(۱) سہ ماہی 'اردو نامہ' شمارہ نمبر ۰۶ ۱۹۶۱ء کراچی

(۲) یہ مضمون مصنف کی کتاب "اردو زبان کی قدیم تاریخ" میں شامل ہے۔ مطبوعہ لاہور، ۱۹۷۲ء۔

(۳)

Burrow, T : Dravidian and the decipherment of the Indus Script. " Antiquity ", Vol. XLIII, 1969 London, pp. 274.

Knorozov, Yu. V : Characteristics of the proto Indian inscriptions.

Parpola, Asko : Recent Development in the study of Indus script. SIND, Quarterly, Hyderabad (Pakistan), Vol. XI, No : 1, 1983.

(۴) اس جدول کی تیاری میں زیادہ تر ذیل کی کتابوں سے استفادہ کیا گیا۔

Ball, C. J : Chinese and Sumerian, London.

Gadd, C. J : A Sumerian reading book, London.

Langdon, S : A Sumerian grammar with vocabulary, London.

Platts, J. T : A Dictionary of Urdu, Classical Hindi and English. London, 1930.

Sokolov, S. N. The Avestan Language, Moscow, 1967.

Haim, S. The Persian English Dictionary, Tehran, 1953.

(۵) ایضـــــاً۔

(۶) آریاؤں کے آبائی وطن اور ان کے نقل مکانی کے راستے کے تعین کے لئے راقم الحروف نے اپنے ذیل کے مضامین میں اپنا نقطہ نظر پیش کیا ہے۔

(ا) 'آریا اور ان کا آبائی وطن۔ سہ ماہی 'ثقافت' اسلام آباد، شمارہ نمبر ۱ جلد نمبر ۳، ۱۹۷۸ء۔

(ب) 'آریاؤں کا سفر بحیرہ بالٹک سے دریائے سندھ تک' (گور مکھی) سہ ماہی 'کھوج درپن' گورو نانک دیو یونیورسٹی، امرتسر (بھارت) جولائی، ۱۹۷۷ء۔

(۷) Skeat, W.W. A concise etymological dictionary of the English language, London 1951.

(۸) رگ وید (۸ ـ ۸۳ ـ ۱)۔

"اے اندر اور ورن دیوتا! آپ دونوں نے مل کر داس قوم اور ہمارے آریائی دشمنوں کا صفایا کر دیا"۔

(۹) Gray, L. H : Indo-Iranian Phonology, New York 1902.

(۱۰). Dowson, J : A clissical Dictionary of Hindu mythology, London, 1961, pp. 281.

(۱۱) Bryamt, T. A · The new compact Bible Dictionary. Minneapolis. U.S.A. 1967, pp. 243.

(۱۲) Shah, Rev. A. and Ormerod, Rev. E.W : Hindi Religious Poetry Cawnpore. 1925, pp. 41. PP. 41.

(۱۳) عــاکف، بھائی دیا رام (مترجم) - جنم ساکھی بھائی بالے والی ، لاہور ، ۱۹۳۹ء ص ۲۵ -

(۱۴) شری گورو گوبند سنگھ : ظفر نامہ (مرتب خوشی رام عارف)، لاہور- ص ۱۱-

(۱۵) Khan, Pro, G. M. Persian Literature in the Indo-Pakistan, Subcontinet, Lahore, 1972, pp. 7-15.

(۱۶) ایضـاً - ص ۱۳-

(۱۷) ابو نصر فراہی : 'نصاب الصبیان' مطبع منشی نولکشور، کانپور، ۱۸۹۳ء - ص ۲۴-

(۱۸) مولوی محمد عبداللہ : 'باراں انواع ' لاہور، ۱۸۹۲ء -

## چند متعلقہ دستاویزات کے عکس

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین والعاقبۃ للمتقین وال

والسلام علی رسولہ محمد والہ اجمعین قال الشیخ الامام

الاجل بدر الحق والدین شمس العلماء علم الہدیٰ

ابو نصر محمد بن الفراہی

'نصاب الصبیان' مصنفہ ابو نصر فراہی کے ایک قدیم قلمی نسخے کے اولین صفحہ کا عکس۔ یہ رسالہ ۶۱۷ھ/۱۲۲۰ء (بعہد شمس الدین التتمش) کی تصنیف ہے اور بر صغیر میں درس و تدریس کی اولین کاوشوں میں سے ایک ہے۔ حاشیہ نگار نے حواشی میں جملہ معلومات فراہم کرنے کوشش کی ہے۔

اینہاں کیتے الخ بیان ہے ... مومناں ... قرآن قوله عزوجل وُجُوهٌ يَّوْمَئِذٍ نَّاضِرَةٌ اِلٰى رَبِّهَا نَاظِرَةٌ ترجمہ یعنی ...

انہاں کیتی ملّا مستی ہو جنہاں جلیاں نائیں — اسنہیں چہ پایہ کرسی جوراں ای جاتیں

کل ترددنیا والی جو کجھ کل علائقت — جلیاں نوں بخشیدی اللہ کرسی جائی فرغت

انہاں بول بیشاب جنبہ ہوتی نکجھ رحمت خواب — انہاں ناکو والے نہ گری مردی ناکو ہور عذاب

انہاں ناکر ہرونی ہوسن جامی ہوسن سبز — لذت ایہی انہاں نوں عمدگیذات اوہی عنبر

ایہ انہیں مسئلے ثابت مومن جہہ جواب — غرائب وبہ خلاصے قنیہ جہو ہو ثواب

کا تقصیر فقیر نوں اس وچ رسالہ ہو — معاف کرو تقصیر کل عیب نہ دھریو کو

کرو دعا فقیر نوں جملی نانو خدا نی — رب فضل کریسی مومناں ایمان رہی بقا

بتریہ ودھی ہزار اک ماہ آتی سب رات — ایہ ہجرت بعدہ رسالہ تم جہو ہو نجات

تمت

الحمد لله رب العٰلمين ۝ والصلوٰة والسلام على سيد المرسلين ۝ وعلى اٰله بيته والتابعين ۝ کہ رسالہ نص فرائض مؤلفہ مولوی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ مع حواشی عالم با عمل مولوی محمد صاحب خلف الرشید مولوی بارک اللہ رحمہ اللہ حسب ایماء فخر تجار تاجران با تمکین میاں چراغ الدین وسراج الدین سکنائے لاہور بازار کشمیری زاد اللہ منفعتہا فی الدارین اللھم اغفر لکاتبہا ولمن سعی فیہا صلی اللہ تعالیٰ علی

رسالۂ نص فرائض (سال تصنیف ۱۰۳۲ھ/۱۶۲۲ء بعہد نورالدین جہانگیر) مصنف مولوی محمد عبداللہ تخلص عبدی (قریباً ۱۵۶۹ء تا ۱۶۶۷ء) کے آخری صفحہ کا عکس۔ یہ موصوف کی تصنیف بارہ انواع جو کہ بارہ مختلف فقہی رسائل پر مشتمل ہے اس کا پہلا رسالہ ہے مغل عہد میں یہ مجموعہ درسی نصاب میں شامل تھا۔ آج سے کوئی ایک صدی پیشتر مولوی حافظ محمد صاحب نے طلباء کے استفادہ کے لئے اس کے ضروری حواشی فارسی زبان میں قلمبند کئے۔ یہ عکس مذکورہ کتاب کے پانچویں ایڈیشن مطبوعہ ۱۳۰۹ھ/۱۸۹۲ء سے لیا گیا ہے

رسالہ ' شفاء المریض ' مصنفہ شہاب الدین شہاب کے ایک قلمی نسخے کے آخری صفحہ کا عکس ۔ اس میں موصوف نے اپنے بزرگوں کی غوری عہد میں (١١٧٥ء تا ١٢٠٦ء) برصغیر میں آمد اور اپنے عروج و زوال کی داستان قلمبند کی ہے ۔

ایک سکھ زمیندار باوا سندر سنگھ کے بہی کھاتہ سے ایک اندراج کا عکس ۔ یہ تین ماہ بھادوں بکرمی سمت ١٩١٤ بمطابق ١٨ اگست ١٨٥٧ء کی تحریر ہے ۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ بعض پنجابی رؤسا اپنا حساب کتاب فارسی زبان میں قلمبند کرتے تھے ۔

عالمگیری عہد کا ایک نو دریافت فارسی ادبی رسالہ

# چہار فصل کابل

اثر

## محمد بقا کنجاهی

مقدمہ، تصحیح و تعلیقات

## سید عارف نوشاہی

## کابل

شهر کابل خطهٔ جنت نظیر

آب حیوان از رگ تاکش بگیر

چشم صائب از سوداش سرمه چین

روشن و پاینده باد آن سر زمین

در ظلام شب سمن زارش نگر

بر بساط سبزه می غلطد سحر

آن دیار خوش سواد آن پاک بوم

بادِ او خوش تر ز باد شام و روم

آبِ او برّاق و خاکش تابناک

زنده از موج نسیمش مرده خاک

ناید اندر حرف و صوت اسرار او

آفتابان خفته در کهسار او

ساکنانش سیر چشم و خوش گهر

مثل تیغ از جوهرِ خود بی خبر

اقبال لاہوری

# مقدمہ

## کنجاہ میں فارسی شعر و ادب کی روائت

ضلع گجرات (پاکستان) کے مضافاتی قصبہ "کنجاہ" کا نام وہاں کی سر زمین سے اٹھنے والے شعرا، ادباء اور علما کی نسبت سے اکثر ادبی تذکروں میں آتا رہتا ہے۔ محمد اکرم غنیمت کنجاہی (م۱۱۲۵ھ) صاحبِ مثنوی "نیرنگ عشق"، ان کے بھتیجے محمد ماہ صداقت کنجاہی (م۱۱۴۸ھ) صاحبِ تذکرہ "ثواقب المناقب" اور ان کے شاگرد منشی لچھمی نرائن دبیر کنجاہی صاحبِ "رقعات لچھمی نرائن" (مرتبہ ۱۲۰۵ھ) ، مولوی محمد صالح کنجاہی (م۱۳۰۷ھ) صاحبِ تذکرۂ "سلسلۃ الاولیاء" اور ان کے صاحب زادے حافظ غلام محی الدین کنجاہی (م ۱۲۸۴ھ) صاحبِ "مجمع التواریخ" فارسی زبان کے چند ایسے ادیب، شاعر، انشا پرداز اور مصنف ہیں جن کی نسبت سے "کنجاہ" اور "کنجاہ" کی نسبت سے وہ معروف چلے آ رہے ہیں۔

حال ہی میں کنجاہ کے فارسی زبان کے ایک گمنام شاعر اور ادیب کا نام سامنے آیا ہے۔

### محمد بقا کنجاہی متخلص بہ بقا

یہ ادیب اور شاعر "محمد بقا کنجاہی" ہے جو شعر میں "بقا" تخلص کرتا تھا اور حال ہی میں اس کے ایک غیر مطبوعہ رسالہ " در تعریف چہار فصل کابل " کا پتہ چلا ہے جو مصنف کی فارسی نظم و نثر کا مرقع ہے۔ اس پر ہم آگے چل کر گفتگو کریں گے۔

زیر نظر رسالہ کے متن میں شاعر کا تخلص "بقا" کئی بار آیا ہے اور کچھ مقامات پر " گجرات " (۱) ، ضلع گجرات کے گاؤں "ککہ " (۲) اور " پنجاب " (۳) کا بھی صراحت کے ساتھ ذکر ہوا ہے۔

### '' بقا '' تخلص کا استعمال

اس رسالہ میں تیرہ اشعار ایسے ہیں جن میں "بقا" تخلص پایا جاتا ہے۔

**گجرات کا ذکر**

اس رسالہ میں حضرت شاہ دولا گجراتی کے حوالے سے دو بار گجرات کا ذکر آیا ہے :

از وکابل سمر اندر جہات است
چنان کز شاہ دولا گوجرات است

* * *

بگجرات عطـا دولا روا جـی
بغزنی صفـا محمود تاجی

**موضع ککہ**

موضع ککہ، گجرات کے مغرب میں اور کنجاہ کے جنوب میں واقع ہے اور وہاں اب بھی شاہ بھیکھو کا مزار موجود ہے۔ بقا نے اس کا یوں ذکر کیا ہے:

از و کابل شـدہ ہم فیض مکـہ
چنان کز شـاہ بھیکھو خـاک ککـہ

**پنجاب کا ذکر**

بقا نے اپنے اس رسالے کے اختتام پر پنجاب کا نام بڑے والہانہ انداز میں لیا ہے:

"بقا" زد شوق پنجاب از دلم جوش
ہوای کابلم گشتہ فراموش
بیا یک رہ سوی پنجاب رو کن
ز خـاک پاک پنجاب آبرو کن

متن میں موجود اور مذکورہ بالا تمام شواہد سے ثابت ہوتا ہے کہ شاعر کا تخلص "بقا" ہے اور اس کا تعلق (ضلع) گجرات پنجاب سے ہے - جبکہ رسالہ کے کاتب نے رسالہ کی پیشانی اور ترقیمے میں صراحت کے ساتھ مصنف کا نام اور نسبت مکانی کا ان الفاظ میں ذکر کیا ہے:

نسخہ چہار فصل کابل من تصنیف ملا محمد بقا کنجاہی غفرلہ -

اور

بہ اتمام رسید نسخہ چہار فصل کابل من تصنیف نیاز مند درگاہ الہی ملا محمد بقا کنجاہی غفر اللہ لہ -

## مصنف کے حالات زندگی

پنجاب کے ادباء اور شعراء کے حالات پر جو بھی متداول مآخذ موجود ہیں ان میں بقا کنجاہی کا نام میری نظر سے نہیں گزرا۔ افسوس ہے کہ زیر نظر رسالہ میں بھی اس نے اپنے بارے میں کچھ نہیں بتایا اور اس کی تصنیف "چہار فصل کابل" کا متن اس کے خاطر خواہ حالات زندگی کے بغیر ہی پیش کیا جا رہا ہے۔

## مصنف کا عہد

قدیم دور میں کتاب کی تصنیف کے اسلوب میں یہ بات شامل تھی کہ مصنف اپنی کتاب کے دیباچے میں اس حکمران کا ذکر کرے جس کی قلمرو اور عہد میں وہ کتاب تصنیف کر رہا ہے۔ چنانچہ حسب روایت ہمارے مصنف نے بھی زیر نظر رسالہ کے چار صفحات پادشاہ وقت اورنگ زیب عالمگیر (۱۰۶۸-۱۱۱۸ھ) کی مدح کے لئے وقف کئے ہیں۔ اس مضمون کا اس نے یہ عنوان باندھا ہے: مدح بادشاہ عالم گیر غازی اورنگ زیب نمازی خلد اللہ ملکہ وسلطانہ۔ اور اس کے بعد تشبیہات اور استعارات کی مدد سے عالمگیر کی مسکینی' لہو و لعب سے بے زاری؛ اور دین کی طرف رغبت اور اس کی قلمرو میں قائم امن و امان کا بہ طور خاص ذکر کیا ہے۔

عالمگیر کا عہد حکومت اس کی وفات کے ساتھ ۱۱۱۸ھ/۱۷۰۷ء میں ختم ہو گیا۔ اور زیر نظر رسالہ کا نسخہ ۱۱۳۹ھ/۲۷-۱۷۲۶ء میں کتابت ہوا چونکہ کاتب نے مصنف کے نام کے ساتھ لفظ '' غفراللہ '' کا استعمال کیا ہے تو اس کا مطلب یہ ہوا کہ وہ ۱۱۳۹ھ/۲۷-۱۷۲۶ء سے پہلے پہلے وفات پا چکا تھا۔ تاہم ہمارے لئے یقین کے ساتھ یہ کہنا مشکل ہے کہ رسالے کے کاتب کو یہ بات ذاتی طور پر معلوم تھی کہ اس کا مصنف وفات پا چکا ہے۔ ورنہ عام طور پر کاتب ترقیمے میں مصنف کے لئے دعائیہ اور مغفرت کے کلمات لکھ جاتے ہیں۔

## کابل کا سفر

مصنف ایک دفعہ پنجاب سے کابل گیا تھا۔ اور وہاں کچھ عرصہ

رہ کر وھاں کے مزارات اور باغات کی سیر کی ۔ مگر وطن کی یاد نے اسے ستایا اور وہ واپس آ گیا ۔ یہ رسالہ دراصل اسی سفر کی روداد پر مشتمل ہے جس کی تفصیل ہم آگے چل کر پیش کریں گے ۔

**کنجاہ کی ایک اور شخصیت۔ ابو البقا کنجاہی**

اس سے پہلے کہ ہم رسالہ کے اصل مضمون کی طرف آئیں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ کنجاہ کے ایک اور بزرگ کا ذکر بھی کر دیا جائے جن کا نام ''ابوالبقا'' تھا۔ کنجاہ کے ادیب اور تذکرہ نویس محمد ماہ صداقت کنجاہی نے اپنی کتاب ''ثواقب المناقب'' (تصنیف ۱۲۲۵ھ/۱۸۱۳ء) میں انہیں ''مخدومی شیخ ابوالبقا برادر جد راقم رسالہ'' کے طور پر یاد کیا ہے (۹)۔ اور اسی کتاب میں اپنے جد کا نام "شیخ نظر محمد" (۱۰) اور ان کے بیٹے اور اپنے چچا ''محمد اکرم غنیمت'' (۱۱) کا ذکر بھی کیا ہے ۔

صداقت کنجاہی نے شیخ ابوالبقا کنجاہی کے جو حالات درج کئے ہیں ان کے مطابق جب ابو البقا نے اپنے عہد طفولیت میں (کنجاہ سے چندکوس کے فاصلہ پر واقع موضع ساہن پال کے بزرگ) حضرت نوشہ گنج بخش قادری (۹۵۹ ۔ ۱۰۶۴ھ) کا شہرہ سنا تو وہ ان کی خدمت میں پہنچے ور ان کے حلقۂ ارادات میں داخل ہوگئے ۔ حضرت نوشہ نے انہیں (رشد و ہدایت کے لئے) کنجاہ ہی میں مامور کیا اور وہ تمام عمر اسی قصبہ میں رہے اور کبھی وہاں سے باہر سفر پر نہ نکلے ۔ گویا یہ بات صاف ہوگئی کہ ابوالبقا کنجاہی اور رسالہ چہار فصل کابل کے مصنف محمد بقا کنجاہی کے نام میں جو مشابہت پائی جاتی ہے اس سے یہ اخذ نہیں کیا جا سکتا کہ یہ ایک ہی شخص ہے اور سہو کتابت کی بنا پر ابو البقا کو محمد بقا لکھ دیا گیا ہے ۔ کیونکہ صداقت نے تاکید کے ساتھ شیخ ابوالبقا کے بارے میں کہہ دیا ہے "بقیۃ العمر از قصبۂ مسطور (کنجاہ) چون نال خامہ تا تیراشیدہ بیرون نرفت (۱۲) '' جب کہ محمد بقا (کنجاہ سے) کابل تک گیا ہے ۔ لہذا یہ دو الگ الگ شخصیات ہیں اور ہمیں معلوم ہے کہ ان کا عہد بھی جدا جدا ہے ۔

اب کنجاہ کے اس گھرانے کو سامنے رکھیے جس کے افراد میں سے ایک زبردست شاعر تھا (غنیمت) ۔ اور ایک ماہر انشا پرداز نکلا (صداقت) ۔

تو یہ قیاس کیا جا سکتا ہے کہ محمد بقا کنجاہی کا تعلق بھی اسی علمی خاندان سے ہوگا اور ابوالبقا کنجاہی اسی محمد بقا کنجاہی کے والد ہوں گے اور انہوں نے اسی لائق بیٹے کے نام پر اپنی کنیت ابوالبقا اختیار کی ہوگی۔ کیونکہ ابوالبقا اور محمد بقا کے عہد حیات میں ایک ہی پشت کا فاصلہ ہے۔ ابوالبقا اور ان کے بھائی شیخ نظر محمد ایک ایسے بزرگ (نوشہ گنج بخش). کی خدمت میں حاضر ہوتے رہے جن کی وفات ۱۰۶۴ھ بعہد شاہجہان ہوئی۔ اور شیخ نظر محمد کے بیٹے محمد اکرم غنیمت کا زمانۂ حیات وہ ہے جو شیخ نظر محمد کے بھائی ابوالبقا کنجاہی کی اولاد کا ہوسکتا ہے یعنی عہد عالمگیری ' اور محمد بقا کنجاہی اسی عہد میں زندہ تھے۔

یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ محمد بقا کنجاہی کی زیر بحث رسالہ کی فارسی نثر اور صداقت کنجاہی کی ثواقب المناقب میں فارسی نثر میں ایک گونہ مماثلت پائی جاتی ہے۔ یعنی دونوں ہی پر تکلف اور رنگین ہیں۔ اگرچہ بقا کی نثر میں صداقت کی نثر جیسی لطافت اور مہارت موجود نہیں تاہم وہ صنعت سے خالی بھی نہیں ہے۔

## رسالہ چہار فصل کابل کی دریافت

۱۹۸۵ء میں محترم پروفیسر صاحب زادہ حمید اللہ پرنسپل گورنمنٹ انٹر کالج چمن (بلوچستان) نے اپنے ذاتی ذخیرۂ مخطوطات کی ایک مجمل فہرست تیار کرکے ہمیں بھیجی تو میری نظر "رسالہ چہار فصل کابل مصنفہ محمد بقا کنجاہی" کے اندراج پر ٹھہر گئی۔ پروفیسر صاحب نے رسالہ کا موضوع اور متن کے آخری دو اشعار نقل کرکے اپنے ملاحظات میں لکھا تھا کہ یہ ایک بہت قیمتی نسخہ ہے۔

پنجاب کے رجال کے آثار سے مجھے جو طبعی شغف ہے اور حافظے میں سلسلۂ نوشاہیہ کے ایک ارادتمند شیخ ابو البقا کنجاہی مذکور کا نام جو محفوظ تھا اس نے اشتیاق بڑھایا کہ اس نسخہ کا براہ‌راست مطالعہ کیا جائے۔ لہٰذا پروفیسر صاحب موصوف کو خط لکھا اور استدعا کی کہ وہ مجھے اس رسالہ کا عکس مہیا فرمائیں۔ انہوں نے کمال شفقت فرمائی اور معارف پروری کی اور رسالے کی فوٹو کاپی اور اس کی اشاعت کی اجازت مرحمت

فرما دی۔ میں اس مقام پر پروفیسر صاحب کا بطور خاص شکریہ ادا کرتا ہوں۔

## نسخہ کی خصوصیات

پروفیسر حمید اللہ صاحب نے اس نسخے کے بارے میں جو معلومات فراہم کی ہیں وہ یہ ہیں:

یہ رسالہ ایک مجموعۂ رسائل میں موجود ہے۔ رسائل کی ترتیب یوں ہے:

۱۔ تعریف چہار فصل کابل، زیر بحث رسالہ۔

۲۔ تکمیل الایمان از شیخ عبدالحق محدث دہلوی۔

۳۔ مجموعہ اوراد و وظائف از مولانا نورالحق دھلوی ابن محدث دھلوی۔

اس مجموعۂ رسائل میں دس مقامات پر امیر الامراء رستم جنگ ضابطہ خان کی مہر لگی ہوئی ہے جونسلاً یوسف زئی پٹھان تھا اور دھلی کے احمد شاہ (۱۱۶۱۔۱۱۶۷ھ) کے دربار کا امیر الامراء تھا۔

ابتدا میں ایک سر لوح ہے۔ تمام صفحات پر زرد رنگ کے جلی اور شنگرف اور سیاہ رنگ کے خفی جداول کھنچے ہوئے ہیں۔ یعنی نسخہ اہتمام سے لکھا گیا ہے۔

کاتب کا نام ملا محمد صلاح ہے اور تاریخ کتابت ۱۲۳۹ھ۔ تمام نسخہ صاف نستعلیق خط میں لکھا گیا ہے۔ متن کی کتابت ۱۸×۸ سینٹی میٹر تقطیع پر ۲۸ صفحات میں مکمل ہوئی ہے۔

## رسالہ کا موضوع

ان مقدمات کے بعد اب ہم رسالہ کے موضوع کی طرف آتے ہیں۔

مصنف نے حمد و نعت اور مدح عالمگیر بادشاہ کے بعد "در سبب تألیف این نسخہ کہ رہ آورد اولوالابصار است و موجب تعریف چہار فصل کہ در اثنای توصیف چہار بزرگوار است" کا عنوان قائم کیا ہے اس اور اس کے ذیل میں وہ وضاحت کرتا ہے کہ اسے ایک دفعہ کابل (افغانستان) کے سفر کا اتفاق ہوا اور جب وہ کابل پہنچا تو بعض "سلاح پیشہ"* اور "صلاح اندیشہ" دوستوں نے جو دن کو چمن و دمن کی سیر کے وقت مصنف کے ساتھ گھومتے

---

* میرے خیال میں "سلاح پیشہ" سے مراد فوج کے سپاہی ہیں۔

اور رات کو محافل میں اس کے ہم نشین ہوتے تھے، مصنف سے یہ کہا کہ کابل کے بارے میں وہ جو کچھ جانتا ہے اسے مرتب کر دے۔ مصنف نے کابل کے موسموں کے بارے میں قلم اٹھاتے وقت مناسب یہ سمجھا کہ پہلے کابل کے ان چار پیروں کا تبرکاً ذکر کر دے جن کی نوبت کابل کے چار گوشوں میں بجتی ہے۔ چنانچہ اس نے مندرجہ ذیل ترتیب کے مطابق کابل کے ان چار پیروں کا ذکر کیا ہے :

۱ ۔ حضرت عاشقان قدس اللہ اسرارہ (ص ۱۲ ۔ ۱۴) ۔

۲ ۔ حضرت عارفـان صاعف اللہ انوارہ (ص ۱۴ ۔ ۱۶) ۔

۳ ۔ حضرت شاہ شہید قدس اللہ المجیذ (ص ۱۶ ۔ ۱۷) ۔

۴ ۔ حضرت سید مہدی بادشاہ نوراللہ مرتبہ الی یوم الانتباہ (ص۱۷۔۲۰)

یہ تمام مدح و توصیف ادبی رنگ میں بیان ہوئی ہے اور تاریخی معلومات سے بالکل عاری ہے۔ البتہ ان بزرگوں کے مزارات کے محل وقوع اور فن تعمیر کے بارے میں بعض اشارات موجود ہیں۔ مثلاً حضرت عاشقان کے مزار کی عمارت کے بارے میں مصنف کہتا ہے :

مزارش سادہ چون کوہ بـدخشـــان

دو سہ سنگی و دروی لعل رخشـــان

کجا عشـــاق سقف و خـانہ دارنـــد

چوکنجی روی در ویرانــہ دارنـد

یا شاہ شہید کے مزار کا محل وقوع بتاتے ہوئے لکھتا ہے :

"آب جوی مصفا سرشت کہ خاصیت بادۂ بہشت بہم رسانده از آثار قرب و جوار مزار اواست ۔ و "پل مستان" کـــہ بر سر جوی چون می پرستان دراز افتاده از نشـــأ قـــربت تـــربت او۔ در ساحت مـــزارش در زیـــر ہـــر دیوار جوئبـــار ہای سرشار و گلزارہای مشکبار ۰ ۰ ۰ " (۱۵)۔

ان مشایخ کے مدح کے بعد "آغاز فصل بہار و گلدستہ بندی اوصاف" کا عنوان ہے اور یہیں سے رسالہ کا اصل موضوع شروع ہوتا ہے۔ مصنف بتاتا ہے کہ شہر کی سیر کرنے سے پہلے اس نے "شہر آراء" باغ اور "جہان آرا" باغ کی سیر کی۔ وہ ان کی شادابی اور رونق کی بھرپور تعریف کرتا ہے (خطی

نسخہ ص ۲۰-۲۲)۔

اس کے بعد "در صفت موسم خزان و بیان برگ ریزی آن" کا عنوان ہے۔ اورمصنف نے خزان رت کی کیفیات بیان کی ہیں ۔ (خطی نسخہ ص ۲۲ ۔ ۲۴)

اس کے بغد "در صفت میوہای کابل و بیان اثمار آن زمین پرگل'' کا عنوان ہے ۔ اس مضمون میں مصنف معذرت کرتے ہوئے پہلے تویہ کہتا ہے کہ اس نے خزاں کے بارے میں جوکچھ لکھا ہے وہ کابل کی خزان کی شان سے دور ہے ۔ بلکہ وہاں کی خزاں بھی بہار کا مفہوم رکھتی ہے ۔کیونکہ جب شاخوں سے کانٹے اور پھول جھڑ جاتے ہیں تو وہ پھلوں سے لد جاتی ہیں ۔ (خطی نسخہ ص ۲۴ ۔ ۲۶)۔

اس کے بعد "در تعریف سردی زمستان و بیان برف و باران" کا عنوان ہے ۔ مصنف بتاتا ہے کہ اس موسم میں جب قلم شاخ بید کی طرح کانپتا ہے اور دوات میں سیاہی منجمد ہوجاتی ہے ، میرے سرمیں اس سر زمین گرم کی سردیوں کے میدان میں اسپ قلم دوڑانے کا سودا سمایا ہے ۔(خطی نسخہ ص۲۶ ۔ ۲۸)۔

کابل کی سردی اور برف باری کی اس منظرکشی پر نثری مضمون ختم ہوجاتا ہے اس کے بعد اٹھ ابیات پر مشتمل ایک نظم ہے جس کے پہلے چھ اشعارمیں کابل کے بازارود، خوانچہ فروشوں اور چوکوں کی تعریف کی گئی ہے ۔ اور آخری دو شعروں میں کابل سے پنجاب واپسی کا ذکر ہے (۱۶)۔

مصنف نے کابل کے چار موسموں بہار ، خزاں، سردی اور برف باری کا حال بتایا ہے ۔کیا اس سے یہ سمجھا جائے کہ مصنف نے یہ سارے موسم کابل میں گذارے اور ان موسموں کے جو رنگ دیکھے وہ بیان کر دئیے یا مصنف کسی ایک موسم میں وہاں مقیم رہا اور باقی موسموں کے بارے میں اس نے جوکچھ لکھا ہے وہ محض قیاس ' زور بیان اور عبارت آرائی ہے ؟ اس سوال کے جواب میں رسالے کا متن خاموش ہے ۔ چونکہ مصنف نے سبب تألیف میں بتایا ہے کہ یہ رسالہ ''سلاح پیشہ'' دوستوں کی فرمائش پر لکھا جا رہا ہے تویہ احتمال ہو سکتا ہے کہ مصنف خود بھی ''سلاح پیشہ'' یعنی فوجی سپاہی تھا اور کسی مہم کے سلسلے میں پنجاب سے کابل گیا تھا اور اسے وہاں اتنا عرصہ رکنا پڑا کہ کابل کے سارے موسم دیکھنے کو مل گئے ۔

**اسلوب نگارش**

اگرچہ یہ ایک مختصر رسالہ ہے مگر اس میں مصنف نے نظم و نثر کا جو نمونہ پیش کیا ہے اس سے پتہ چلتا ہے کہ وہ ایک ادیب اور شاعر ہے۔ موضوع کی مناسبت سے اس نے اپنا مدعا پرتکلف اور رنگین نثر میں پیش کیا ہے اور نثر میں مطلب ادا کرنے کے بعد نظم میں بھی اس کی وضاحت کی ہے۔ اس طرح اس رسالے میں شاعر کے اپنے ۱۲۵ اشعار جمع ہوگئے ہیں۔

اورنگ عالمگیر بادشاہ کے بر سر حکومت آنے پر اس کی قلمرو میں جو فضا قائم ہوئی تھی مصنف نے نثر میں بڑے خوبصورت انداز میں اس کا نقشہ کھینچا ہے (۱۷)۔

**حواشی**

۱ - چہار فصل کابل - زیر نظر مطبوعہ متن، ص ۱۰
۲ - ایضـــاً، ص ۱۰
۳ - ایضـــاً، ص ۲۰
۴ - ایضـــاً، ص ۲، ۳، ۷، ۸، ۱۰، ۱۱، ۱۲، ۱۴، ۱۶، ۱۷، ۱۹، ۲۰
۵ - ایضـــاً، ص ۱۰
۶ - ایضـــاً، ص ۱۰
۷ - ایضـــاً، ص ۱۰
۸ - ایضـــاً، ص ۲۰
۹ - محمد ماہ صداقت کنجاہی: ثواقب المناقب، خطی نسخہ مکتوبہ سید شرافت نوشاہی مورخ ۱۳۴۶ھ - مخزونہ کتابخانۂ نوشاہیہ' ساہن پال ضلع گجرات، ص ۱۲۳ -
۱۰ - ایضـــاً، ص ۱۲۵ -
۱۱ - ایضـــاً، ص ۱۴۸ -
۱۲ - ایضـــاً، ص ۱۲۵ -
۱۳ - ایضـــاً، ص ۱۲۵ -
۱۴ - چہار فصل کابل، ص ۹
۱۵ - ایضـــاً، ص ۱۱
۱۶ - ایضـــاً، ص ۲۰
۱۷ - دیکھیے ص ۵

ده ویبارش همچو جوانان مست جوی خانه بخانه دویده بنیر بز

به ییلاق هم شیره و قروتش چون توت پرشیره

چه شهری مشتهر در نیکنامی ❊ جمعش داده با وخلد ذلامی

دو گیسو از دو بازارش در آغوش ❊ دو حلقه از دو در بربسته در گوش

برنگ نوعروسان حیاکوش ❊ شده بازار او از برج روپوش

چو بقالان ببازارش نشستند ❊ ز چشم زخم گردون پرده بستند

اگر می بازارش نبودی ❊ هوای سرد او طوفان نمودی

بهر جا جوکها دارد مدور ❊ چو بدر از روی مهرویان منور

بقا ز شوق نجاب از دلم جوش ❊ هوائی کابلم گشته فراموش

بیا یکره سوی نجاب رو کن
زخاک پاک نجاب آبرو کن

باتمام رسید نسخه چهار فصل کابل بدست تصنیف نیازمند درگاه الهی ملا محمد نقابی
بتحفه فقیر حقیر سراپا تقصیر ملا محمد صالح در سنه ۱۳۹ هجری تحریر یافت

صفحه آخر

بسم الله الرحمن الرحیم

[ص ۱] حمد یگانه که دوئی را در حضرت او بار نیست و موالید ثلاثه را بی رحمت او بار نیست ـ چهار عناصر را به پنج حواس آراسته وشش جهت را به هفت کشور پیراسته ـ هر هشت بهشت هر هفت کردهٔ او است و نه سپهر به ده عقل بر آوردهٔ او ـ از حکمت بالغهاش حباب باد در مشت گرفته و از صنعتِ [ص ۲] کاملہ اش آتش به انگشت افروخته فلک را از هفت پشت رتبه بلند داده و مصرع هلالی را مضمون عالی بخشیده ـ بحر در آتش عشقش آن قدر جوشیده که بر لبش از حباب تبخالهها دمیده ـ و فلک درجستجویش از بس که گرم تگاپو مانده هر صبح پنجه خورشید عرق انجم از جبین افشانده ـ هر که از غم او عَلَمِ آهی بر افراشته در جنت نهالی کاشته ـ وآنکه دو اشک نیاز ریخته چهار جوی بهشت یافته ـ

باد را از حباب در قفس کرده و آب را از باد زنجیر فرموده ـ در ریاض توحیدش زبان سبزه انگشت زنهار گشته و از شرم تحمیدش سخن تر شبنم بردهان غنچه گره شده ـ

بیت

بنام ایزد خداوندی که ذاتش
به عالم جلوه‌گر شد در صفاتش
طناب خیمهٔ او از رگ جان
ز قامت سرو رعنائی بر افراخت
برو قمری رسید و آشیان ساخت
سفال از کاسهٔ سرها سرشته
گل و نرگس در و صد گونه گشته
نهان در هر چه بینی جا گرفته
چو رنگ اندر حنا ماوا گرفته
ز پیکرهای خاکی رو گشوده
نمود بی نمود خود نموده
به خلقت کرد وا گنجینهٔ خویش
محمد را نمود آئینهٔ [ص ۳] خویش
چو گشته کعبهٔ دین سست بنیان

نمـــود از چار یـارش چـار ارکان
بـدین و دولت ایشـــان را بقـا بـاد
بقا را در ره ایشان فنا باد

## فی المناجات الی قاضی الحاجات

بنازم فضل پروردگا راکه دریای رحمت عامش تشنه‌لبان ساحل طلب را
را به لب ساحل صفامی نماید که آن چه درسبوی آرزو و ظرف توقع گنجد
بر دارید ـ

الهی ! آرزوهائی که درساغر دل من موج می زند در هفت سبوی فلک
نمی گنجد ـ به عظمت آن دریا که این هفت کاسه به یک نم آن لبریز است
اگریک قطره ازآن محیط کرم کرامت فرمائی درهردوجهان برمن کافی است ـ

الهی ! درین صحرای هولناک وراه پرمغاک تنها رانده ام و پای در گل
مانده ام ـ شیر اجل در قفای من افتاده و اژدهای کوردهن گشاده از پیش
منتظر من استاده ـ

الهی ! دلی بخش سراپا ریش یعنی شایستهٔ محبت خویش ـ

الهی ! معامله ساز بامن آسان یعنی دلی ده و بستان ـ

ای ازتو درهرقلبی قلابی و در هرزبانی مرا از خویش و پیوند بخویش
پیوند واز خودم بگشا وبخودم بر بند ـ

خدا وندا! وقتی که کار از دست ودست از کار رود [ص ۴] از دست
سود پیچ سود بدست ما نیاید ـ اکنون که می توانم اگر توانم بخشی می توانی
وچون آخرکاربا تست اگرکرده‌های من ناکرده‌های من کرده گردانی هم می توانی -

الہی ! توفیق رفیق و رفیق شفیق و طلب پیر دو پیر دستگیر و بر گناه‌ها
ندامت و رستگاری قیامت ازتو می خواهم ـ

بیت

خـداوندا بقـا امیدوار است
بـراه فضل توچشمش دوچـار است
دہی دردی کـه درمانش تو بـاشی
سری بخشی کـه سامانش تو باشی
بظلمـات عـدم چون آورد رو
فروزی . شمع ایمان دره او

در آن ویرانهٔ بس تیره و تنگ
چو سازد جابرنگ شعله در سنگ
نسازی قطعه ای نار جحیمش
کنی روشن چو گلزار نعیمش
چو در محشر بسوی دوزخ آرند
ز سوی او بسوی او رخ آرند
ز نار دوزخش بخشی نجاتی
دہی بر گلشن خلدش براتی
بقا کن کار خود با حق حواله
به سید گو ز حال خود بناله

## نعت سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم

چون به نعت سید المرسلین رسیدم انفعال نارسائی خیال بر آن داشت که از دور جنابش ببوسم و بگذرم ـ مخدرات معانی [ص ۵] از سفیدی بین السطور گریبان دریده از زمین شعر خاک بر سر پاشیده استغاثه نمودند که از آن روزی که از قلمرو قلم در خطهٔ خط رسیده ایم یک قلم از اعتبار افتاده ایم ـ اگر دست حمایت نعت خیرالبشر که تاج المدایح است بر سرما شد درخانه‌های ابیات بنشینیم و در سواد زمین این قطعات آباد شویم و الا از ظلمت آباد الفاظ سفر کنیم و روی به وطن اصلی نمایيم ـ اکنون کام ناکام بر سر آنم که هر چه دانم بعرصه بیان رسانم ـ

### بیت

شود تا درخور افتد آن بیان را
به آبِ دیده می شویم زبان را
بوصفش جبرئیل ار حرف گوید
نخست از آب کوثر لب بشوید

بارک الله شهنشاہی که بتقبیل جنابش عرش بر کرسی پانہادہ و فلک از باغ جمالش گل خورشید برسرزده ـ

عالی همتی که بخوان دعوت کفار قرص ماه شکسته ـ
والا گوهری که سلک مرواریدش به سنگ محک کم عیاران لعل بدخشان نموده ـ

به هر صبح گل اگر بآب شبنم وضو نمی کرد به جناب پاکش نسبت نمی یافت و به هر شام خورشید اگر بخاک درش در سجده نمی افتاد چنین روشن جبین نمی گشت ـ

آفتاب بی سایه که سایه در آفتاب قیامت [ص ٦] گسترده . سحاب گوهر مایه که چتر سحاب سایه برسرش کرده ـ

هر که از آن گلشن کرامت باغی است از شجر من زقوم میوه خوار است و هر که از سایهٔ ابر رحمت آبی است از ظل من یحموم سایه‌دار است ـ

رخسارهٔ گل عذاران اگر ز خاک درش نمی سرشتند ببوسیدن منسوب نمی شد و زلف سنبل اگر بگیسویش خود را نمی پیچیده چهره آرای گلشن نمی گشت ـ

اگر طوطی زبانم از شکر نعتش لذت اندوز نمی شد چون بلبل تصویر ساکت می ماند ـ و اگر همای خیالم بهوای وصفش پر و بال نمی گشود بقفس بیضه گرفتار می گشت ـ

معنی که در بیت خدا است وز رباعی رسول هویدا است ـ آن همیشه با او والذین معه* ، آن شهنشاه دیندار اشدآء علی الکفار* ، آن ثالث بی ثانی از رحمآء بینهم* نشانی، آن عالم بسیار فن تریهم رکعاً سجداً* هم مع الله والله معهم رضی الله تعالی عنهم صلی الله علیه وسلم ـ

بیت

محمد مظهر نور الهی
بحق پیوند مهجور الهی
بوحدت کرده دعوت غافلان را
بحکمت ساخت یک بین احولان را
شهنشاهان گدایان در او
ز کرسی تخت و ز عرش افسر او
مکان یک حجرهٔ تنگ از ره او
فضای لامکان جولان گه او
بیکباره ز نقش زر پریده
چو [ص ٧] شیر از شعلهٔ آتش رمیده

* سوره الفتح : ٢٩ ـ

شبی بر شد برین فیروزه طـــارم
درخشـــــان تر ز شمع چرخ چـارم
چو عاشق شب سوی دلبر روان شد
چو دلبر نـزد عـاشق میهمان شد
چو شنم کـرد پرواز وصـــالش
همه شد محو خورشید جمـالش
بقـــا هست از گنه رو در سیاهی
ز لطفت چشم دارد عذر خواهی

## در مدح بادشاه عالمگیر نمازی اورنگزیب غازی خلد الله ملکه و سلطانه

مطرب سیاه جرده قلم که نوای صریر در ترانه پردازی است گرفتم که خود را بالحان داودی آشنا ساخت ـ کجا است که نغمه در خور بزم شهنشاهی توانـد نواخت۔

حبذا شهنشاهی که حصیر مسکنت بر سریر سلطنت مقدم داشته و تخم دولت را در مزرعه آخرت کاشته از رشک بحر کفش دریا از موج بر خود می پیچد و در عهد طرب خیزش خنده در صحن دل بی تاب می غلطلد۔ همایون طالعمی که از مدد ستاره سعد اکبر به تیغ جهانگیر از شاهان جهان تاج و تخت گرفته و بوجود با فیض وجود خویش اورنگ سلطنت را زیب بخشیده و چون خورشید بعالم گیری شهره آفاق گردیده از وصف عزمش صفحه از نقش مسطر پر و بال [ص ۸] بر آورده و از انقلاب رزمش جهان خود را بعالم دیگر در آورده ـ بس که از رعد کوسش غلغله در عالم بالا افتاده۔ دایه سپهر طفل ماه را از کهکشان دست بر دل نهاده۔ آهو که از هیبت شیران دلیر و پلنگان تیز چنگ خون خرگوش در خواب هم چشم نمی بست امروز روزی است که بر نطع شیر سر نهاده بفراغت در خواب رفته ـ و گوسفند گاو تکیه پس پشت گرفته بتجمل نشسته و موش با گربه از بروت خود دم می زند و بز با پنجه شیر ریش خود را شانه می کشد و را داغها (لی) که در دل نخچیر پنهان بود امروز از پلنگ بیدار شده و خار هائی که در دل ماهی نهان داشت حالیا از سینه نهنگ هویدا گشته و گنجشک تیز زبان که به جاسوسی اولی اجنحه مقرر است خبر رسانید که خروس چهرهٔ ارغوانی بر سر بسته و بادهٔ ارغوانی خورده

چنانچه آثار سکر از چشمهای او ظاهر است مدام دربسر کوچه هامی گردد۔ • نعره های مستانه می زند و شب و روز با ماکیان سکنه شهر در فسق و فجور است ۔ امرشد که او را برسر گلخن آورده توبرهٔ گه بر دهنش ببندند و ارّهٔ تأدیب برسرش نهند چون آن کمینه تنبیه بواقعی یافت تائب شده چون درویشان [ص ۹] موقع پوشیده از پرهیزگاری حبة الارض را قوت خود گردانیده امروز به سحر خیزی و مؤذنی شهر مشهور دهر است۔ باغبان که به احتساب نباتات ممتاز است خبر یافت که بلبل در اطراف چمن می گردد و بیت های عاشقانه می خواند و مستورات باغ که رخسار گلگون در نقاب حجاب داشتند از ترانهٔ عاشقانه او گاه و بیگاه سر از دریچه کاخ شاخ بیرون می کشند و از هم جام کام می گیرند۔ مطابق امر جلیل القدر بلبل را بدانگونه بر دار خار کشیدند که آثار خون از ته دُم او آشکار است و بزندان قفس گرفتار ۔

سبحان الله چه مبارک عهدی است که شتراز ادب به دوزانو نشسته وگاو از ورع مسواک ها بر سر بسته ۔ چون در اصناف حیوانی مراسم ادب و کاردانی بدین گونه مرعی باشد پس در اهل هداقس علی هذا۔

بیت

شه عالی نسب جمشید رفعت
مه روشن لقب خورشید طلعت
بگوهر در خور افسر سر او
خور و مه در گهر با افسر او
هر آن چیزی که در اوج و نشیب است
بزیر خاتم اورنگ زیب است
به بحث علم دین روز ستیزش
شده برهان قاطع تیغ تیزش
بزرگی کز ره و رسم بزرگان
دُم روبه نهد در چنگ گرگان
چو رستم سبد اش[ص ۱۰] در کف کمندی
کمندش گردنان را طوق بندی

بہ ادھم ہم عنان در راہ مولا
بہ مکہ ہم قدم با شاہ دولا
چودرمیدان ہیجا اشہب، انگیخت
بفرق دھر گرد منقلب ریخت
فلک پر گرد گشت از کوبش سم
ز نقش سم زمین پر ماہ و انجم
چو جَست از نعل اسب او شرارہ
زمین چون آسمان شد پرستارہ
سمند او است چون باد بہاران
شود گُل گِل ازو خاک دیاران
بصحرای دغا اژدر پلنگی
بدریای غزا اشقر نہنگی
بقا بنشین بقائی او طلب کن
ز فیض حق لقای او طلب کن
جفا با دشمنش درکین ہمیشہ
بقا با دولتش چون دین ہمیشہ

## درسبب تالیف این نسخہ کہ رہ آورد اولوالابصار است و موجب تعریف چہار فصل کہ دراثنای بوصف چہار بزرگوار است

از آنجا کہ گردش گردون گردان در پی آن است کہ آنچہ در آن باشد ہمیشہ سرگردان باشد ۔ مرا اتفاق سفر کابل روی نمود ۔

آری گردش آسیا از برای دانہ است و گردانندۂ آن خداوند خانہ ۔ چون دانہ سودہ باشد آسودہ شد و غذای جان گشت و بروح پیوست ۔

چون بہ کابل رسیدم بعضی رفقای سلاح پیشہ و صلاح اندیشہ کہ روزہا در سیر چمن و دمن ۔ مرافقت می نمودند و شب‌ہا در محافل مناقل موافقت می فرمودند باعث شدند کہ ہر آنچہ دانی در چہار فصل کابل چند بابی ترتیب دہ ۔ چون از گفتۂ عزیزان گریز نبود ناگزیر درین اندیشہ فرو رفتم ۔ پیر خود کہ من مرید وی‌ام ارشاد نمود کہ پیش از بہار آرائی ی چہار فصل بہتر آن است کہ

تیمناً گلدسته مدح بر بندی و بچهار پیر که در چهار گوشه کابل پنج نوبت می رنند تبرکاً بگذرانی ـ مرا این سخن بسیار مستحسن افتاد ـ اکنون در پی ستایشم۔ توفیق رفیق باد ـ

**بیت**

بفـــکر چـار فصل از چـار سویم
دو صد مضمون رسیده روبـرویم
ز فیض مـدحت مـردان دیـنـم
چـه مـعـنـی‌ها است در زیـر نگینم
ز پروین و ز نثره* نیست یـادم
بفـکر نظـم و نثر خـوش شـادم
ز پیچش های گیـسوی معنبــر
مـرا یک مصــرعی پیچیــده بهتـر
بموزون مصــرعـی هستم گرفتـار
نیَم از قــامت موزون خبردار
کـه از وصف بهــار خـاک کابل
شگفته شاخ خشک خـامـه گل گل
گـه از وصف خـزانـم چهره زرد است
گهی از فـکر بـرقم آه سـرد است
[ص۱۲] بقـا تاکی ز مـدح خـود شماری
ز مـدح شـاه پیش آر آنچه داری

**در صفت حضرت عاشقان قدس الله اسراره**

دوش بدوش سرفرو بردم ـ درین اندیشه که اولاً در اندیشه کدام ازین چهار بزرگوار بیت مدح را زیارت خانه معنی سازم ـ عقل گفت هیهات هیهات۔ معلوم شد که ہنوز هیچ معلوم نکرده ، در کثرت مانده و از وحدت حرفی نخوانـده ـ

این چهار تن که به پنج تن پاک نسبت درست دارند در معنی نگین اند۔

* نثره : دو ستاره است باصطلاح قدماء و با کلمه پروین مناسبت دارد ـ استاد حلیلی ـ

هر دو خنجر صبح خند ، آئینه فام
او برهنه من هنوز اندر نیام
هر دو گوهر ارجمند و تابدار
زادۂ دریائے ناپیدا کنار
او زشوخی در ته قلزم تپید
تاگریبانِ صدف را بر درید
من بآغوش صدف تابم هنوز
در ضمیر بحر نایابم هنوز (۲۳)

اقبال اور گوئٹے میں ایک بڑا فرق یہ ہے کہ اقبال احیائے اسلام کے حامی ہونے کے ساتھ ساتھ عالمی بھائی چارے کے داعی بھی ہیں۔جبکہ گوئٹے مشرق دوستی کے باوجود اپنے روایتی تعصب اور نسلی برتری سے نجات حاصل نہیں کر سکا ۔ وہ لکھتا ہے :

,,مسلمانوں کی طرف سے کافروں کی توہین اور ہماری قوم کے غلاموں کے ساتھ ان کا ناروا سلوک اس قابل ہے کہ ہم ان سے نفرت کریں اور انھیں تختہ دار پر لٹکا دیں،، (۲۳)

ایک اور جگہ کہتا ہے:

,,کاش ادب عالیہ کی بنیادیں یونانی اور رومن لٹریچر کی سطح ہی پر کھڑی کر دی جاتیں ۔ چینی ، ہندی اور قدیم مصری ادبیات بجز استعجاب انگیز ہونے کے اور کچھ نہیں ۔ دنیا کو ان سے روشناس کرانا قابل قدر ہے لیکن ان سے ہمارے اخلاقی نظام اور فنون لطیفہ کے کلچر کو کسی قسم کی استعانت نہیں مل سکتی،، ۔ (۲۳)

گوئٹے کو مغربی شعراء میں یہ خصوصیت حاصل ہے کہ اس نے تقریباً ایک صدی پیشتر قدیم ادبیات مشرق کا گہرا مطالعہ کیا اور اس کا اثر بھی قبول کیا ۔ اس کے دیوان کے متعلق جرمن اسرائیلی

شاعر (Heine) (١٨٥٦) رقمطراز ہے :

,,یہ ایک گلدستۂ عقیدت ہے جو مغرب نے مشرق کو بھیجا ہے . . . . اس دیوان سے اس امر کی شہادت ملتی ہے که مغرب اپنی کمزور اور سرد روحانیت سے بیزار ہو کر مشرق کے سینے سے حرارت کا متلاشی ہے ـ،، (٢٥)

اقبال نے ,,پیام مشرق،، کے دیباچے میں تفصیل سے اس دیوان کی تخلیق کے پس منظر اور ان حالات پر روشنی ڈالی ہے جو آلمانوی ادبیات میں تحریکِ مشرقی کے آغاز کا باعث بنے اور جس کے زیر اثر گوئٹے نے مشرقی ادبیات سے استفادے کی طرح ڈالی ـ مشرقی شعراء میں سے گوئٹے، خواجہ حافظ ، شیخ سعدی‌اور فردوسی کا احسان مند تھا ـ فارسی ادب میں گہرے انہماک کے سبب اپنی تہذیبی قدروں کو نظر انداز کر کے وہ ایرانی تہذیب کی طرف متوجہ ہوا ـ اس نے فارسیت کے شوق میں فارسی اصطلاحات مثلاً مغنی نامه ، ساقی نامه ، عشق نامه ، تیمور نامه ، حکمت نامه ، وغیرہ استعمال کی ہیں ـ اس کے باوجود وہ کسی فارسی شاعر کا مقلد نہیں ـ اس نے مشرقی شعراء و حکماء کا مطالعه ضرور کیا لیکن وہ اپنی مغربیت سے کسی لمحه دستکش نہیں ہوا ـ اس نے صرف انہی مشرقی حقائق کی طرف توجه کی جنہیں اس کی مغربی فطرت جذب کر سکتی تھی اس نے یه ثابت کرنے کی کوشش کی که تمدن اور فلسفه کے لحاظ سے مغرب ہر طرح مشرق پر فوقیت رکھتا ہے لہذا مغرب ہی دنیا کی امامت اور قیادت کے منصب پر فائز ہونے کے لائق ہے ـ ظاہر ہے که اقبال ایسے سلیم الطبع اور روشن فکر مسلمان دانشور کے لئے مشرق و مغرب کی تقسیم اور کسی ایک خطۂ ارض پر بےجا فخر ایک بے معنی سی بات ہے ـ یہی وجه ہے که ,,پیام مشرق،، کے سرورق پر ,, لله

المشرق و المغرب،، (۲٦) ( مشرق و مغرب اللہ ھی کے لئے ہے ) تحریر ہے جو اُن کے نقطۂ نظر کی وسعت کی ترجمانی کر رہا ہے۔ تاھم تاریخی اعتبار سے مشرق ھی کو یہ فضیلت حاصل ہے کہ اس کی وسعتوں میں خدا کے برگزیدہ بندوں نے اخلاقی تعلیم اور باطنی تربیت کی تعمیری کوششیں کیں جن کے اثرات اقصائے عالم میں پھیلے اور پھر مشرقی دنیا نے علم و ادب کے میدان میں بھی ایک طویل مدت تک بے مثال خدمات انجام دیں ـ زوال کے عارضی سائے مشرق کے روشن کردار کو انسانی نگاھوں سے زیادہ دیر تک اوجھل نہیں رکھ سکتے ـ

## اقبال اور مغرب

اقبال نے پیام مشرق لکھ کر مغرب کے غرور و تکبر پر ضرب لگائی اور مشرق کی زندگی اور ھوشمندی کا ثبوت مہیا کیا ـ علامہ کے اس کارنامے کی صحیح قدروقیمت متعین کرنے کے لئے یہ معلوم ھونا ضروری ہے کہ مشرقی دنیا کے دور زوال کے آغاز سے لے کر زمانہ بیداری تک صرف اقبال کی ذات ھی ہے جس نے مغرب کے مزعومہ علمی تفوق کی قلعی کھولی ، تہذیبی و سیاسی استعمار کو للکارا اور اھل مشرق کے احساس کمتری کے خاتمے کے لئے جدوجہد کا آغاز کیا ـ اس سے آگے بڑھ کر انھوں نے مغربی تہذیب کی ،،سست بنیادی،، کو واضح کیا جس کے پیش نظر صرف مادی غلبہ کا حصول ہے اور اس کے لئے اس نے جو غیر اخلاقی ھتھکنڈے اختیار کئے ھیں وہ خود اس کے اپنے وجود بلکہ پوری دنیا کے امن کے لئے تباھی کا پیش خیمہ ھیں ـ اقبال نے یہ بھی واضح کیا کہ مغرب کے برعکس مشرق نے انسانیت کو ھمیشہ باطنی تربیت اور تہذیب نفس کی راہ دکھائی جس کے بغیر اس کا ارتقا کی منازل طے کرنا مضر اور مہلک ثابت ھو گا ـ علامہ اقبال اس نتیجے پر محض کتابی معلومات کے

ذریعے نہیں پہنچے بلکہ انہوں نے تین سالہ قیام یورپ (۱۹۰۵ء ـ ۱۹۰۸ء ) میں اپنے گہرے مشاھدے اور افکار مغرب کے وسیع مطالعے کے بعد یہ نتیجہ اخذ کیا اور اس دور کے اردو کلام میں واضح اشارے کئے ـ بہرحال پہلی جنگ عظیم ( ۱۹۱۴ء تا ۱۹۱۸ء) عالم انسانیت کے حق میں قیامتِ صغری ثابت ہوئی ـ اس نے پرانی دنیا کے نظام کو بڑی حد تک تباہ کر دیا اور بے لگام خودی کے نقصانات بھی آشکارا کر دیئے ـ

لہذا قدرتی طور پر اقبال نے پرانی تہذیب و تمدن کی خاکستر سے فطرت کی گہرائیوں میں ایک نئے آدم کی تخلیق اور اس کے رہنے کے لئے ایک نئی دنیا کی تعمیر کے آغاز کا شعور حاصل کیا اور یہ ضروری خیال کیا کہ اقوام مشرق کو نئے دور کے اس اہم تقاضے سے روشناس کرائیں ,,پیام مشرق،، کے دیباچے میں اقبال لکھتے ہیں :

,,مشرق اور بالخصوص اسلامی مشرق نے صدیوں کی مسلسل نیند کے بعد آنکھ کھولی ہے مگر اقوام مشرق کو یہ محسوس کرنا چاہیے کہ زندگی اپنے حوالی میں کسی قسم کا انقلاب پیدا نہیں کر سکتی جب تک کہ پہلے اس کی اندرونی گہرائیوں میں انقلاب نہ ہو اور کوئی نئی دنیا خارجی وجود اختیار نہیں کر سکتی جب تک اس کا وہ وجود پہلے انسانوں کے ضمیر میں متشکل نہ ہو ـ فطرت کا یہ اٹل قانون جس کو قرآن اِنَّ اللّٰہَ لَایُغَیِّرُ مَا بِقَومٍ حَتّٰی یُغَیِّرُوا مَا بِاَنفُسِہِم کے سادہ اور بلیغ الفاظ میں بیان کیا ہے ـ زندگی کے فردی اور اجتماعی دونوں پہلوؤں پر حاوی ہے اور میں نے اپنے فارسی تصانیف میں اسی صداقت کو مدنظر رکھنے کی کوشش کی ہے ،، [۲۸]

یہاں اگر یہ ذکر کر دیا جائے تو بےجا نہ ہوگا کہ ,,پیام مشرق،، کا دیباچہ اقبال کی نثر کا بہترین نمونہ ہے ـ اقبال نے اپنی منظوم کتابوں

میں سے صرف تین کتابوں کے دیباچے تحریر کئے ھیں جن میں سے دو کتابوں ( اسرار خودی اور رموز بیخودی ) کے دیباچے حذف کر دیئے گئے ھیں لیکن ,,پیام مشرق،، کا دیباچہ برقرار رھا ۔ اس سے دیباچے میں پیش کئے گئے خیالات کی دوامی قدر و قیمت کا احساس ھوتا ہے۔
خیال رہے کہ یہ دیباچہ لکھنے سے پہلے اقبال نے ضروری باتیں اشارات کی صورت میں انگریزی میں لکھی تھیں ۔ (۲۸)

پیشکش

دیباچہ کے بعد جس حصّہ کتاب پر ھماری نظر پڑتی ہے وہ پیش کش ہے۔ اقبال نے پیام مشرق کو امان اللہ خان فرمانروائے افغانستان کے حضور پیش کیا ہے جنھوں نے ۱۹۱۹ میں امیر حبیب اللہ خان کے قتل کے بعد عنان اقتدار سنبھالی تھی ۔ ان کی تخت نشینی کے فوراً بعد برطانوی ھند کی شمال مغربی سرحد کے دونوں اطراف فوج کی نقل و حرکت شروع ھو گئی جس کا نتیجہ تیسری افغان جنگ کی صورت میں برآمد ھوا ۔ انگریزوں نے اگرچہ درۂ خیبر اور چمن میں کامیابیاں حاصل کیں لیکن افغان سپہ سالار جنرل نادر خان نے برطانوی افواج کوٹل کے مقام پر شکست دی ۔ آخرکار انگریزوں نے ۱۹۱۹ ء میں راولپنڈی میں افغان حکومت کے ساتھ صلح کا معاھدہ کیا جس کی رو سے انگریزوں نے افغانستان کی آزاد حیثیت کو تسلیم کر لیا.کیونکہ اس معاھدہ میں امیر افغانستان کی حیثیت برابر کے فریق کی تھی اس لئے غلام ھندوستان کے مسلمان باشندوں کو افغان بھائیوں کی جدوجہد آزادی سے خاص تعلق خاطر پیدا ھوا اور انھوں نے قدرتی طور پر امیر افغانستان کی ذات سے بہت سی توقعات وابستہ کر لیں ۔ علامہ اقبال بھی حالات زمانہ کی ان لہروں سے متاثر ھوئے بغیر نہ رہ سکے لہذا انھوں نے امیر امان اللہ خان کے نام کتاب کا

انتساب کیا اور تمہید کتاب میں ,,بحضور اعلی حضرت امیر امان اللہ خان فرمان روائے دولت مستقلہ افغانستان خلد اللہ ملکہ و اجلالہ ,, کے عنوان سے دلی جذبات کو منظوم کیا ۔ بظاہر اقبال نے یہ پیشکش ایک حکمران کے حضور کی ہے لیکن دیباچے میں اس کی غرض و غایت کے متعلق لکھتے ہیں :

,,اس وقت دنیا میں اور بالخصوص ممالک مشرق میں ہر ایسی کوشش جس کا مقصد افراد و اقوام کی نگاہ کو جغرافی حدود سے بالاتر کر کے ان میں ایک صحیح اور قومی انسانی سیرت کی تجدید یا تولید ہو، قابل احترام ہے ۔ اسی بنا پر میں نے ان چند اوراق کو اعلیحضرت ِ فرمانروائے افغانستان کے نام نامی سے منسوب کیا ہے کہ وہ اپنی فطری ذہانت سے اس نکتے سے بخوبی آگاہ معلوم ہوتے ہیں اور افغانوں کی تربیت انہیں خاص طور پر مد نظر ہے اس عظیم الشان کام میں خدا تعالی ان کا حامی و ناصر ہو،، (۲۹)

پیشکش کے تحت اقبال نے اپنا اور گوئٹے کا موازنہ کیا ہے انھوں نے گوئٹے کی عظمت کا اعتراف اور اپنے جوہر ذاتی مگر اہل وطن کی قدر ناشناسی کا گلہ کیا ہے ۔ ان اشعار میں اقبال نے مشرق کی مظلومیت کی داستان بیان کی ہے۔ ترکی ، ایران اور مصر کے مسلمانوں کی مجبوری اور بےبسی کی طرف اشارہ کیا ہے اور ہندی مسلمانوں کی غفلت شعاری کی طرف توجہ دلائی ہے وہ زوال سے نجات پانے کے لئے علم اشیاء اور سیاسی شان و شکوہ کی بازیافت کا مشورہ دیتے ہیں ۔ فرمانروائے افغانستان کو عظیم اسلاف کے نقش قدم پر چلتے ہوئے قبائے خسروی میں فقر و درویشی اپنانے کی تلقین کرتے ہیں اور ملت میں جذبۂ عشقِ رسول کو بیدار کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔

خیال رہے کہ یہ محض رسمی قسم کی پیشکش نہیں ہے۔ یہ ایک

طرح سے اس آرزو کا اظہار ہے کہ کاش وہ ایک آزاد اور خود مختار ملک و قوم میں پیدا ہوتے اور ان کی قوم خود شناسی سے بہرہ ور ہوتی ، اس پیشکش سے اقبال نے بالواسطہ طور پر مغرب کی استعماری روش کو بھی ہدف تنقید بنایا ہے۔ ان اشعار کی اہمیت اس پس منظر میں بڑھ جاتی ہے کہ جب ۱۹۲۳ء میں اقبال کو سر کا خطاب ملا تو بعض لوگوں نے یہ خیال ظاہر کیا تھا کہ اب اقبال بھی سرکاری ہو گئے ہیں لیکن ان اشعار میں ایک خود مختار مسلم مملکت کے حکمران کو جن محبت آمیز الفاظ میں خطاب کیا ہے ان سے یہ امر بخوبی ظاہر ہوتا ہے کہ اقبال ,,سر،، ہونے کے باوجود اسلامی اتحاد ، ملی آزادی کے حصول اور غیر ملکی آقاؤں کے تسلط کے استیصال کے مقصد سے کبھی غافل نہیں ہوئے۔

**کتاب کے حصّے**

پیام مشرق کے چار حصے ہیں جن کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

(۱) **لالۂ طور :** یہ حصہ ۱۶۳ رُباعیات پرمشتمل ہے جو اقبال نے بابا طاہر عریاں کی پیروی میں کہی ہیں ۔ ( ملاحظہ کیجئے گفتار اقبال ص ۳۳۳) بابا طاہر عریاں ( گیارھویں صدی عیسوی ) فارسی کا بہت بڑا شاعر تھا ۔ اس کی رباعیات رباعی کے مخصوص وزن ( بحر ھزج مثمن مربّع الاجزا) پر نہیں ہیں اس لئے بعض نقادوں نے اقبال کی رباعیات کو بھی دوبیتیاں اور قطعات شمار کیا ہے۔ (۳۰) یہ سوال اقبال کی زندگی میں بھی اٹھا تھا اس کے جواب میں انھوں نے ڈاکٹر غلام محی الدین صوفی کے نام اپنے مکتوب محررہ ۵ جون ۱۹۳۳ء میں لکھا تھا :

,, . . . ان کو رباعیات کہنا غلط نہیں ۔ بابا طاہر عریاں کی رباعیات جو اس بحر میں ہیں رباعیات ہی کہلاتی ہیں ۔ ان میں

قطعات بھی داخل ھیں ۔ ھاں یہ صحیح ہے کہ یہ رباعیات رباعی کے مقررہ اوزان میں نہیں ھیں مگر اس کا ( اس میں) کچھ مضائقہ نہیں " (۳۱)

ان رباعیات میں اقبال نے عشق، عظمت انسانی ، قوت تخلیق ، خطر پسندی، اخوت اسلامی وغیرہ موضوعات پر پُرلطف اور دلکش اسلوب میں طبع آزمائی کی ہے۔ ایک رباعی میں خطر جوئی و خطر پسندی کی تلقین کرتے ہوئے کہتے ھیں :

سکندر باخضر خوش نکتۂ گفت شریکِ سوز وساز بحر و برشو
تو این جنگ از کنار عرصہ بینی بمیر اندر نبرد و زندہ ترشو(۳۲)

**(۲) افکار :** یہ کتاب کا ضخیم ترین حصہ ہے اور ۵۱ نظموں پر مشتمل ہے۔ بعض نظموں مثلاً فصل بہار ، کرمک شب تاب اور حُدی ( نغمہ ساربان حجاز ) وغیرہ میں اقبال نے ھیئت کے نئے تجربے کئے ھیں ۔ اس حصے میں اقبال نے انداز بدل بدل کر اپنے بلند اور عمیق فلسفیانہ خیالات کو پیش کیا ہے۔ عظمت آدم ، تسخیر فطرت ، عقل و خرد ، زندگی و عمل ، تخلیق و ارتقاء وغیرہ اس حصہ کے اہم موضوعات ھیں. بعض نظموں میں اقبال نے فطرت کے اپنے افکار کی وضاحت کی ہے۔ بوئے گل، فصل بہار ، نسیم صبح ، کرمک شبتاب اسی قسم کی نظمیں ھیں ۔ ان میں اقبال کی عظمت فن کا مکمل اظہار ہوتا ہے ۔ "حکمتِ فرنگ" میں اقبال نے مغربی تہذیب کی ہلاکت آفرینی پر نظر ڈالی ہے۔ اسی حصے میں کشمیر کی غلامی و محکومی پر اظہار افسوس کیا ہے ۔ "افکار" اپنی تین نظموں کی بدولت یقیناً بہت زیادہ اہم قرار پایا ہے۔ جویہ ھیں : (۱) تسخیر فطرت (۲) جوئے آب (۳) حوُر و شاعر۔

"تسخیر فطرت " کا موضوع کائنات میں انسان کا مقام اور

خیروشر کی آویزش ہے۔تسخیر فطرت کے علاوہ اقبال نے ,,بال جبریل،، کی دو نظموں ,,فرشتے آدم کو جنت سے رخصت کرتے ھیں اور ,,رُوح ارضی آدم کا استقبال کرتی ہے ،، میں بھی اسی سے ملتے جلتے موضوع کو چھیڑا ہے۔ جہاں تک ,,تسخیر فطرت،، کا تعلق ہے یہ اقبال کی عظیم نظموں میں شمار ھوتی ہے۔ نظم کا بنیادی خیال قدیم روایات سے ماخوذ ہے لیکن اس کی تفصیل اور اندازِ پیشکش اقبال کے تخیل کا کرشمہ ہے۔ اس طویل نظم کے پانچ حصے ھیں پہلے حصے کا عنوان ہے ,,میلاد آدم ،، جس میں اقبال نے انسان کی فطری صلاحیتوں کی طرف بلیغ اشارے کئے ھیں ۔ نظم کا دوسرا حصہ ,,انکار ابلیس،، کا عنوان لئے ھوئے ہے۔ اس میں ابلیس نے اپنے آپ کو خاکی انسان اور نوری فرشتوں پر ترجیح دیتے ھوئے یہ ظاھر کیا ہے کہ حیات و کائنات کی ساری رونقیں اور ھنگامے اسی کے دم سے ھیں ۔ یہاں اقبال نے ابلیس کی صفات کے پیش نظر جو لہجہ اختیار کیا ہے وہ ابلیس کے حال کے عین مطابق ہے تیسرے حصے کا عنوان ,,اغوائے آدم،، ہے اس میں ابلیس آدم کو بتاتا ہے کہ جنت سے دنیا کی زندگی بہتر ہے۔ حیاتِ دوام کا راز وصل کی بجائے فراق اور سکون کی بجائے اضطراب میں مضمر ہے ۔ آدم پر اس کا اثر ھوتا ہے اور وہ بہشت سے باھر آ جاتا ہے۔ آدم دنیائے رنگ و بو کو دیکھ کر مسرت کا اظہار کرتا ہے اس کائنات کا تنّوع اسے اپنی طرف کھینچتا ہے اور اسے اپنے سامنے جدوجہد کا وسیع میدان نظر آتا ہے ۔ آدم کے ان احساسات و جذبات کو اقبال نے نظم کے چوتھے حصے ,,آدم از بہشت بیرون آمدہ می گوید ،، میں بیان کیا ہے۔ پانچویں حصے کا عنوان ہے ,,صبح قیامت ،، اس میں آدم دنیا کی زندگی میں اپنے ماحول کی تفصیل بیان کرتا ہے اور ابلیس پر اپنی برتری ثابت کر دیتا ہے۔

پروفیسر اسلوب احمد انصاری کے بقول ,,یہ نظم پانچ ابواب پر مشتمل ایک ڈراما ہے جس میں تخلیق آدم ، انکار ابلیس ، ترغیب گناہ اور جلوس آدم کو انتہائی تحیر انگیز عمل کے ذریعے پیش کیا گیا ہے ۔ (۳۳)

,,جوئے آب " گوئٹے کی مشہور نظم موسوم بہ ,,نغمۂ محمد" (Mahomet,s Gesang) کا نہایت آزاد ترجمہ ہے۔ اس نظم کے بارے میں پیام مشرق کے حاشیے میں لکھا گیا ہے کہ ,,اس نظم میں جو دیوان مغربی سے بہت پہلے لکھی گئی اس آلمانی شاعر نے زندگی کے اسلامی تخیل کو نہایت خوبی سے بیان کیا ہے اصل میں یہ ایک مجوزہ اسلامی ڈرامے کا جزو تھی جس کی تکمیل اس سے نہ ہو سکی ۔ اس ترجمے سے صرف گوئٹے کا نقطۂ نگاہ دکھانا مقصود ہے " (۳۴)

اس نظم کے بارے میں خود گوئٹے لکھتا ہے :

,,اس ڈرامے کے خاکے نے میرے دماغ کو اپنی طرف بہت دیر لگائے رکھا کیونکہ میں حسب عادت لکھنے سے پہلے اس خیال کو نشوونما پانے کا موقع دے رہا تھا کہ فطانت ایک اعلی کردار اور قوی دماغ کے ساتھ بنی نوع آدم پر جس حد تک اثر انداز ہو سکتی ہے اور وہ جن جن فوائد و نقصانات کی متحمل ہو سکتی ہے ، کو منتہائی طریق پر ظاہر کروں ۔" (۳۵)

دیرینہ ارادے اور طویل غوروفکر کے باوجود گوئٹے اس ڈرامے کو پایہ تکمیل تک نہ پہنچا سکا لیکن یہ تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ موجودہ صُورت میں بھی یہ نظم نعتِ رسول میں ممتاز اور منفرد مقام رکھتی ہے۔ عالمی ادب اس کی مثال پیش کرنے سے قاصر ہے۔ ,,اس نظم میں جوئے آب ھی کی روانی ، تُندی اور نغمہ آفرین کیفیت ہے اور علامہ

اقبال نے گوئٹے کی فکر کو صوتیاتی تاثر آھنگ اور جوش و خروش کے جس سحر آگیں تانے بانے میں پیش کیا ہے اس نے اس نظم کو لازوال حسن و شکوہ بخش دیا ہے۔ » (۳٦)

,,جوئے آب » کو پروفیسر محمد مجیب مرحوم، شیخ الجامعہ ، جامعہ ملیہ دھلی نے ,,محمد کا نغمۂ لاھوتی» کے عنوان سے اردو میں منتقل کیا ہے۔ نظم کا اُردو روپ اور اقبال کی فارسی نظم ,,جوئے آب » درج ذیل ھیں ۔ اقبال نے گوئٹے کی نظم کا تمام و کمال ترجمہ نہیں کیا بلکہ اس کے تاثر کو اپنے مخصوص انداز میں پیش کیا ہے۔

**گوئٹے کی نظم ,,محمد کا نغمۂ لاھوتی»**

اس چشمے کو دیکھو
جو ستاروں کی کرنوں کی طرح ھنستا ھوا
صاف شفاف چٹانوں میں سے نکلا
بچپن میں اسے
قدسیوں نے اس دنیا میں پالا
جو بادلوں کے پرے ہے
شباب کی تازگی اور جوش لیے ھوئے
وہ اک خرام ناز کے ساتھ
بادلوں سے نکلتا ہے۔ اور چٹانوں کے بیچ میں
جھاڑیوں سے گذر کر مرمریں چٹانوں پر گرتا ہے
اور پھر مسرت کے نعرے لگاتا
آسمان کی طرف اچھلتا ہے
وہ چوٹیوں کے درمیان دروں میں سے
ایک رنگین پتھر سے دوسرے رنگین پتھر کی طرف لپکتا ہے
اس کے قدم کو شروع ھی سے

رهنمائی کی صفت عطا ہوئی ہے
اور وہ اپنے بھائی بندوں کو اپنے ساتھ
بہا کر لے جاتا ہے
نیچے وادی میں جہاں اس کا قدم پڑتا ہے
پھول کھلنے لگتے ہیں
اور اس کے دم سے سبزہ زاروں میں جان پڑتی ہے
لیکن اسے نہ سایہ دار وادی روک سکتی ہے
نہ وہ پھول
جو اس کے گھٹنوں سے لپٹ کر محبت بھری آنکھوں سے خوشامد کرتے
ہیں
اس کا بہاؤ اسے میدان کی طرف چکراتا ہوا لے جاتا ہے
چھوٹے چشمے اس کے دامن سے لپٹ کر چلتے ہیں
اب وہ چاند کی طرح چمکتا ہوا
میدان میں پہنچتا ہے
اور میدان بھی اس کی آب و تاب سے چمک اٹھتا ہے
اب میدان کے دریا، پہاڑ اور چشمے
پکار پکار کر کہتے ہیں
بھائی ! اے بھائی ! ہمیں بھی اپنے رب کے پاس لے چل
ہمیں بھی اس کی بے پایاں گود میں پہنچا دے
وہ ہمارے انتظار میں گود پھیلائے ہے
اور افسوس ! ہم اس کے مشتاق اس کی گود میں نہیں پہنچ پاتے
ہمیں ریگستانوں کی سوکھی ریت سوکھ لیتی ہے
اوپر سے سورج ہمارے خون چوسے لیتا ہے
کوئی پہاڑی ہمارا راستہ روک کر ہمیں تالاب بنائے دیتی ہے

اے بھائی
اپنے میدان والے بھائیوں کو ، اپنے پہاڑ والے بھائیوں کو
اپنے رب کے پاس لے چل
آؤ سب کے سب آؤ
اب وہ بڑی شان سے موجیں مارتا ہوا بڑھتا ہے
ساری قوم اپنے بادشاہ کے ساتھ کاندھے ملائے ہوئے چلتی ہے اور فتح کے ریلے میں وہ ملکوں پر اپنا سکّہ بٹھاتا جاتا ہے
جہاں اس کا قدم پڑتا ہے شہر آباد ہو جاتے ہیں
اس کا بہاؤ کسی کے روکے نہیں رکتا ۔ وہ زور و شور سے میناروں کی چمکتی چوٹیوں ، مرمریں عمارتوں کے پیچھے چھوڑ کر تخلیق کے جوش میں آگے بڑھا جاتا ہے
گویا اطلس ایک دنیا کو کاندھوں پر اٹھائے ہے
اس کے سر پر ہزاروں جھنڈے لہراتے ہیں اور سرسراتے ہیں
اور یہ سب اس کی شان و شوکت کے نشان ہیں
اس طرح وہ اپنے بھائیوں، اپنے عزیزوں ، اپنے بچوں کو
ان کے رب کے پاس ، جو ان کے انتظار میں ہے
پہنچا دیتا ہے
اور وہ انھیں مسرت کے جوش میں گلے لگا لیتا ہے (۳۷)

حضورؐ کو نوع انسانی کی بھلائی کی فکر جس طرح دامن گیر رہتی تھی اس کی عمدہ تصویر گوئٹے کی نظم میں ملتی ہے۔ اس کی ایک ایک سطر سے حضور سے محبت و عقیدت کا پاکیزہ جذبہ ٹپکتا ہے لیکن اقبال نے اس نظم کے تاثر کو جس اسلوب میں بیان کیا ہے اس کی ندرت بھی یقیناً لائق داد ہے۔

**اقبال کی نظم ,,جوئے آب "**

بنگر که جوئے آب چه مستانه می رود
مانند کهکشاں بگریبان مرغزار
درخواب ناز بود به گهوارهٔ سحاب
وا کرد چشم شوق بآغوش کوهسار
از سنگریزه نغمه کشاید خرام او
سیمائے اوچو آئینه بے رنگ و بے غبار
زی بحر بیکرانه چه مستانه میرود
در خود یگانه از همه بیگانه میرود
در راه او بهار پریخانه آفرید
نرگس دمید و لاله دمید و سمن دمید
گل عشوه داد و گفت یکے پیش ما بایست
خندید غنچه و سر دامان او کشید
ناآشنائے جلوه فروشان سبز پوش
صحرا برید و سینهٔ کوه و کمر درید
زی بحر بیکرانه چه مستانه میرود
در خود یگانه از همه بیگانه میرود
صد جوئے دشت و مرغ و کهستان و باغ و راغ
گفتند ,,اے بسیطِ زمین با تو ساز گار
مارا که راه از تنک آبی نه برده ایم
از دستبرد ریگ بیابان نگاه دار"
وا کرده سینه را به هوا هائے شرق و غرب
در بر گرفته همسفران زبون و زار

زی بحر بیکرانه چه مستانه میرود
باصد هزار گوهر یک دانه میرود
دریائے پر خروش زبند و شکن گذشت
از تنگنائے وادی و کوه و دمن گذشت
یکساں چوسیل کرده نشیب و فراز را
از کاخ شاه و باره و کشت و چمن گذشت
بیتاب و تند و تیز و جگر سوز و بیقرار
درهر زمان بتازه رسید از کهن گذشت
زی بحر بے کرانه چه مستانه میرود
در خود یگانه از همه بیگانه میرود (۳۸)

اب ملاحظه کیجیئے گوئٹے کی نظم ,,Huri — Dichter" کا اردو ترجمه اور اقبال کی نظم حُور وشاعر، جس میں انهوں نے گوئٹے کی نظم کے مطالب کو اپنے خاص انداز میں فارسی کا جامه پهنایا ہے.

گوئٹے کی نظم بهت طویل ہے ، اقبال نے اس نظم کے جواب میں اختصار و ایجاز سے کام لیا ہے اور گوئٹے کے مرکزی خیال کو پیش نظر رکھا ہے اس کی تفصیلات سے اخذ نہیں کیا ، گوئٹے کے هاں سکون کی جستجو کا جذبه پنهاں ہے جبکه اقبال کے کلام میں حرکت و عمل کو جو خاص اهمیت حاصل ہے اس کی بنا پر وه حور کے سکونی حسن سے متاثر نہیں هوتا.حسن کی تلاش و جستجو میں نه اس کی نظر کو قرار ہے اور نه دل کو سکون -

گوئٹے کی نظم ,,حور و شاعر"

حور- آج میں بهشت کی نگراں هوں— میں تجھے یهاں آ جانے کی اجازت کیسے دوں، تو مسلمان هونے سے منکر ہے لیکن تو همارے مسلمانوں کا رشته دار ہے.اگر میدان جهاد سے آیا ہے تو اپنی

قربانی کے اظہار کے لئے مجھے زخم دکھا اس طرح میں شائد تجھ پر در جنت کھول سکوں گی ۔

شاعر ۔ اس ناز و عشوے سے مجھے مصیبت میں نہ ڈال ۔ براہ کرم مجھے آنے دے میں نے آدمی کی زندگی گذاری ہے.چار و ناچار جہاد زندگی میں شریک رہا ہوں.تو اپنی تیز بین نگاہوں سے میرے گھائل دل کا اندازہ لگا سکتی ہے ۔ میرے یہ جانکاہ زخم غم عشق کے ہاتھوں ہیں ۔ مگر میں معشوق کی دلداری اور محبت دنیا میں دل سزد نہیں ہوا ۔ میں حسن والوں کی ناز برداریوں اور جفاؤں کا اب بھی دلدادہ ہوں ۔ مجھے آ جانے دے اور ایسا نہ سوچ کہ تو کسی نااھل کو اجازت دے ۔ مجھے اجازت دےکہ میں آ کر تیری طلائی انگشت دیکھوں اور بہشت جاوداں میں سال و ماہ کا حساب کروں ۔ میری حو ر تیری محبت نے مجھے مضطرب کر رکھا ہے میں جسارت کر کے تجھ سے پوچھتا ہوں کہ آیا توپہلے بھی انسانوں میں رھی ہے میرا خیال ہے تو کوئی ,,زلیخا،، تھی ۔ اور اس نام سے بکاری جاتی تھی ۔

حور ۔ شاعر ، میں عناصر اربعہ سے پاک ہوں ۔ میں ,,حور،، ہوں ۔ میں تمہاری دنیا میں کیوں آؤں؟ ہاں تم جنت میں آسکو تو تمہاری میزبان بنوں گی ۔ میں جب مومنین کی خدمت کرتی ہوں تو میرے خلوص سے فرشتوں کو حیرت ہوتی ہے اور فرشتوں کو انسانوں پر رشک ہونے لگا تھا ۔ میں اس خدمت سے دل تنگ ہونے لگی تھی کہ ( حضرت ) محمد معراج کے دوران ماورائے افلاک گئے اور واپسی پر براق روک کر یہاں توقف فرمایا انھوں نے مجھے اور دوسری حوروں کو زمین

والوں کا روپ اختیار کرنے کو کہا . ان کے حکم سے ہم نے
نئی زندگی پائی ـ اور بے خوف و خطر اهل زمین کی خدمت
کرنے لگی هیں . اب مسلمان یہاں آتے هیں، تو همیں دیکھ
کر اپنی زمینی محبوباؤں کو یاد کرتے هیں ـ شاعر کیا تو بھی
ایسا کر رها ہے ؟ میں تیری زلیخا تو نہیں هوں مگر شائد
اس سے مشابه هوں گی جب هی تو مجھے یاد کرتا ہے ـ
شاعر ـ تو نے سچ کہامیں تیرے جمال کا عاشق اور تیری تعریف میں
رطب اللسان هوں، تو میری زلیخا هو یا نه هو میں تجھ سے
گزارش کروں گا که دروازه کھول دے، میں شاعر هوں اور تجھے
عمده قصیده پیش کروں گا ـ
حور ـ تو شاعری کرتا ره مگر یہاں کے لوگ سکون چاهتے هیں ـ
تیری شاعری ان کی نیندیں حرام کر دے گی، تو براه کرم یہاں
سے پلٹ جا ـ اب تک تو نے یہاں کتنا وقت یونہی صرف کر دیا
ہے ـ
شاعر ـ تیرے حضور میں هوں اور وقت کا احساس کروں، زهے سال و
ماه جو یہاں گذریں ـ
حور ـ آهی جا پھر ــ اب دل لگا کر شعر کہه ـــــ ایسی غزل
لکھ جو ,,زلیخا،، کی خاطر بھی نه لکھی هو یہاں تو هر فکر و
اندیشه سے آزاد اور پر امن ماحول میں هوگا ـ (۳۹)

**اقبال کی نظم ,,حور و شاعر،،**

**حــور**

نه به باده میل داری نه به من نظر کشائی
عجب این که تو ندانی ره و رسم آشنائی

همه ســاز جستجوے همه سوز آرزوئے
نفسے که می گدازی، غزلے که می سرائی
بنوائے آفریدی چه جهانِ دلکشائے
که ارم بچشم آید چو طلسم سیمیائی

شاعر

دل رهروان فریبی به کلام نیش دارے
مگر این که لذت اونرسد به نوک خارے
چه کنم که فطرت من به مقام در نسازد
دل نا صبور دارم چو صبا به لاله زارے
چو نظر قرار گیرد به نگار خوبروے
تپدآں زماں دل من پے خوبتر نگارے
ز شرر ستاره جویم، ز ستاره آفتابے
سر منزلے ندارم که بمیرم از قرارے
چو زبادۂ بهارے قدحے کشیده خیزم
غزلے دگر سرائم به هوائے نو بهارے
طلبم نهایتِ آن که نهایتے ندارد
به نگاه ناشکیبے به دل امید وارے
دل عاشقان بمیرد به بهشت جاودانے
نه نوائے درد مندے نه غمے نه غمگسارے (۳۰)

(۳) مئے باقی ۔ اس حصے میں ۳۵ غزلیں هیں ۔
مئے باقی کا عنوان حافظ شیرازی کے اس مشهور شعر سے ماخوذ معلوم هوتا هے:

بده ساقی مئے باقی که در جنت نخواهی یافت
کــنار آب رکنا باد و گلگشت مــصلے را (۳۱)

اقبال نے حافظ سے صرف یہ عنوان ھی مستعار نہیں لیا حافظ کے نظریہ زندگی کے نقاد ہونے کے با وصف اس کے فن سے بھرپور استفادہ کیا ہے۔ اس حصے کی غزلوں میں وھی رعنائی، غنائیت اور تاثیر ہے جو کلام حافظ کا طرۂ امتیاز ہے۔ مئے باقی کی کتنی غزلیں حافظ شیرازی کی زمینوں میں کہی گئی ھیں. بعض جگہ اقبال نے سعدی شیرازی کی پیروی بھی کی ہے.اس کے باوجود یہ تمام غزلیں اقبال کے اسلوب کی عکاس ھیں۔ اقبال نے غزل کی کلاسیکی روش کا بھی لحاظ رکھا ہے اور موضوعات کی وسعت و تنوع کے پیش نظر اس روش کو جدت سے آشنا بھی کیا ہے۔ رمز و ایما کے علاوہ شعری و غنائی ضروریات کی تکمیل کے ساتھ ساتھ اقبال نے صنف غزل کو بلند فلسفیانہ خیالات سے بھی مالا مال کیا ۔ ان غزلوں میں تعمیر خودی ، حُبّ اسلام ، عشق رسول ،حُبّ قوم اور مغرب دشمنی وغیرہ موضوعات پر اظہار خیال کیا گیا ہے۔ مئے باقی کی غزلوں کے چند اشعار بطور نمونہ درج کئے جاتے ھیں ۔

نقش دگر طراز دہ آدم پختہ تر بیار
لعبت خاک ساختن می نہ سزد خدائے را (۳۲)

صورت نہ پرستم من ، بت خانہ شکستم من
آن سیلِ سبک سیرم ، ھر بند گسستم من (۳۳)

حسرت جلوہ آن ماہ تمامے دارم
دست بر سینہ ، نظر بر لب بامے دارم (۳۴)

می تراشد فکر ما ھر دم خداوندے دگر
رست از یک بند تا افتاد در بندے دگر (۳۵)

فرنگ گرچہ سخن با ستارہ می گوید
حذر کہ شیوہ او رنگ جوزنی دارد (۳۶)

(۴) نقش فرنگ

اس حصے میں ۲۴ نظمیں ھیں اور آغاز ایک طویل ترکیب بند بعنوان ,,پیام،، سے ھوتا ہے.یہ وہ پیام ہے جو اقبال نے مغرب کو دیا ہے۔ اس نظم میں اقبال نے مغرب کے نظام فکر اور اس کے تہذیبی رویّوں پر شدید تنقید کی ہے اور اسے عشق کے گنج گراں مایہ کا پتہ دیا ہے جس سے محرومی نے اسے عقل خود بیں کے حوالے کر دیا ہے اور وہ نہ صرف اپنے لئے بلکہ ساری دنیا کے لئے تباھی و بربادی کا باعث بن رھا ہے۔ اس نظم میں اقبال نے راز حیات کو آشکارا کرنے کے ساتھ ساتھ مشرق کی بیداری اور عروج نو کی پُر اعتماد پیش گوئی کی ہے یہ نظم اقبال کے فن کا عمدہ نمونہ ہے جس میں فکر عمیق نے شوکت الفاظ کے ساتھ مل کر عجب سماں باندھ دیا ہے۔

اس حصۂ کتاب میں اقبال نے سرمایہ دارانہ نظام کے خلاف صدائے احتجاج بلند کی ہے مزدور کو پیغام بیداری دیا ہے جمعیت اقوام (League of Nations) کو کفن چوروں کی انجمن قرار دے کر اھل مشرق کو اس کے دام فریب میں آنے سے باز رکھنے کی کوشش کی ہے

اس حصے میں اقبال نے مشرق و مغرب کے بہت سے مفکرین اور شعراء پر بھی نگاہ باز گشت ڈالی ہے۔ اس ضمن میں اقبال نے نیٹشے (متوفی ۱۹۰۰ء) ، آئن سٹائن (متوفی ۱۹۵۵) لاک (متوفی ۱۷۰۴ء) کانٹ (متوفی ۱۸۰۴ء ) برگسان (متوفی ۱۹۴۱ء) آگسٹس کومٹ (متوفی ۱۸۵۷ء) ، ٹالسٹائی (متوفی ۱۹۱۰ء) کارل مارکس ( متوفی ۱۸۸۳ء) ھیگل (متوفی۱۸۳۱ء) براؤننگ (متوفی ۱۸۸۹ء) ، بائرن (متوفی ۱۸۲۴ء) ، رومی (متوفی ۱۲۷۳ء) ، غالب (متوفی ۱۸۶۹ء) کے افکار پر تبصرہ کیا ہے۔

بعض مقامات پر مکالموں کی صورت میں اور بعض مقامات پر

کسی شخصیت کے فکر و فلسفہ کو دو مصرعوں میں پیش کر دیا ہے۔ ان کا تبصرہ و تجزیہ اس قدر بھرپور اور اس کی پیشکش اس قدر فنکارانہ ہے کہ بے اختیار داد دینے کو جی چاھتا ہے۔ ملاحظہ کیجئے کہ اقبال نے نظم ,,شعراء،، میں براوننگ، بائرن، غالب اور رومی کے نظریہ زندگی کو غالب کے ایک شعر کی زمین میں بادہ و ساغر کے حوالے سے کس طرح واضح کیا ہے:

براوننگ

بے پشت بود بادہ سر جوش زندگی
آب از خضر بگیرم و در ساغر افگنم

بائرن

از منتّ خضر نتوان کرد سینہ داغ
آب از جگر بگیرم و در ساغر افگنم

غالب

,,تا بادہ تلخ تر شود و سینہ ریش تر
بگدازم آبگینہ و در ساغر افگنم،،

رومی

آمیزشے کجا گہر پاک او کجا
از تاک بادہ گیرم و در ساغر افگنم (۴۷)

براوننگ بادۂ زندگی خضر سے لیتا ہے، بائرن اپنے جگر کے خون سے، مرزا غالب آبگینہ دل کو پگھلا کر زندگی کی شراب بناتا ہے اور رومی براہ راست تاک سے بادہ حیات کشیدہ کرتا ہے۔

خردہ

آخر میں ,,خردہ،، کے عنوان کے تحت چند ایک متفرق اشعار و قطعات درج کئے ہیں جن میں جدت پسندی اور خطرجوئی کی تلقین

کی ہے۔ اس حصے کا ایک شعر دیکھیے :

ندارد کاربا دون همستان عشق

تدرو مسرده را شاهین نگیرد (٣٨)

تبصرے

علاّمہ اقبال کی اس معرکہ آرا تصنیف کو برصغیر پاک و ہند کے اندر اور باہر خاص شہرت حاصل ہوئی۔ متعدد اہل فن نے اس پر تبصرے کئے اور اس طرح اقبال کی فلسفیانہ بصیرت اور فنکارانہ مہارت کی داد دی۔

,,پیام مشرق،، پر تبصرہ نگاری کے سلسلے میں اولین نام چوھدری محمد حسین کا ھمارے سامنے آتا ہے جنھوں نے کتاب کے مسودے کو اشاعت کے لئے مرتب کیا تھا۔ انھوں نے اس وقت تبصرہ لکھا تھا جب اُس کتاب کا پہلا حصہ کاتب کے پاس پہنچ چکا تھا اور چھپنے میں ابھی دو ماہ باقی تھے۔ یہ تبصرہ پہلے ,,هزار داستان،، اور پھر ,,زمیندار،، لاهو ر بابت ١٧ مارچ ١٩٢٣ء (جلد ١٠ نمبر ٦٣ ، صفحہ ١) ١٩ مارچ ١٩٢٣ء ، (جلد ١٠ ، نمبر ٦٤، صفحہ ١ ، ٣) اور ٢١ مارچ ١٩٢٣ء ، (جلد ١٠ نمبر ٦٥ صفحہ ١ ، ٣) میں بالاقساط چھپا تھا۔ (٣٩) کتاب جب شائع ہو گئی تو اس پر سید سلیمان ندوی اور مولانا اسلم جیراجپوری ایسے بزرگوں نے بھی تبصرے لکھے۔ جہاں تک بیرون ملک کتاب کی پذیرائی کا تعلق ہے خود اقبال نے اپنے بعض خطوط میں اس کا ذکر کیا ہے۔

خان نیاز الدین خان کے نام ٢٠ جولائی ١٩٢٣ء کے خط میں اقبال لکھتے ھیں: ,,پیام مشرق کے متعلق بہت سے خطوط دور و نزدیک سے آئے ھیں اور آ رہے ھیں۔ برلن سے ایک پروفیسر نے لکھا ہے کہ حیرت انگیز کتاب ہے پروفیسر مارووانٹرز جو علی گڑھ میں عربی

کے پروفیسر تھے اور اب جرمنی میں ھیں اس پر ریویو لکھ رہے ھیں جو جرمن اخبارات میں شائع ھوگا۔ پروفیسر نکلسن نے اس کا ترجمہ انگریزی میں کرنے کا ارادہ ظاہر کیا ہے وہ لکھتے ھیں کہ ایک قابل تحسین جواب گوئٹے کے دیوان مغربی کا ہے اور جدید اور اوریجنل خیالات و افکار سے لبریز ہے۔ (۵۰)

خان محمد نیاز الدین خان ھی کو ۲۸ جولائی ۱۹۲۳ء کے خط میں تحریر کرتے ھیں :

,,مجھے یقین ہے کہ فرنک فورٹ کے پروفیسر مارووائٹرز کا ریویو عنقریب ہندوستان آئے گا ۔ اس کا (جرمنی سے ) انگریزی ترجمہ کرا کے یہاں شائع کر دیا جائے گا ،، (۵۱)

جس زمانے میں پیام مشرق شائع ھوئی ایران کے ایک شاعر ڈاکٹر محمود افشار مرحوم بمبئی میں تھے انھوں نے پیام مشرق سے متاثر ھو کر اس کی تعریف میں چند شعر کہے تھے جو انھوں نے علامہ اقبال کی خدمت میں بھی ارسال کئے تھے ۔ ان اشعار کا تذکرہ اقبال نے سید نذیر نیازی کے نام ۱۵ فروری ۱۹۳۶ء کے خط میں کیا ہے۔

اندیشه داشتم چو ز هندوستان روم
سوغاتی سفر چه برِ دوستان برم
اقبال روی کرد و فراز آمد از درم
گلهای نو ظهور که زی بوستان برم
نغمه سرا شوند همه بلبلان پارس
زین نغز چامه ها که ز هندوستان برم (۵۲)

ترجمے

پیام مشرق کو مختلف زبانوں میں منتقل کرنے کا کام خود اقبال کی زندگی ھی میں شروع ھو گیا تھا ۔ مکاتیب اقبال کے مطالعہ سے

معلوم ہوتا ہے کہ ۱۹۳۳ء میں ڈاکٹر غلام محی الدین صوفی کے ایک انگریز دوست کرنل ٹیوٹ اقبال کی کتاب ,,بانگ درا،، کی نظموں کا انگریزی ترجمہ کرنا چاہتے تھے اور اس سلسلے میں وہ اقبال کی اجازت اور راهنمائی کے طلبگار تھے ۔ ڈاکٹر صوفی نے ان کی مدد کی غرض سے سلسلہ جنبانی کی تو اقبال نے فارسی کلام خصوصاً زبور عجم، پیام مشرق اور جاوید نامہ کی طرف توجہ دلائی تو کرنل ٹیوٹ نے پیام مشرق کی رباعیات (قطعات) کے ترجمے پر آمادگی ظاهر کی ۔ اقبال نے بعض شرائط کے تحت اس کی اجازت دے دی ۔ ڈاکٹر صوفی کے نام اقبال کے پانچ خط هیں اور ان میں زیادہ تر پیام مشرق کی رباعیات کے ترجمے کا ذکر ملتا ہے (۵۳)

ان خطوط سے بعض دیگر تراجم کا علم بھی هوتا ہے ۔ ڈاکٹر صوفی کے نام ۳۱ مارچ ۱۹۳۳ء کے خط میں اقبال لکھتے هیں:

,,پیام مشرق کا ترجمہ جرمن زبان میں ارلانگن یونیورسٹی کے پروفیسر هل کر رہے هیں (۵۴) ۲۴ مئی ۱۹۳۳ء کے خط میں رقمطراز هیں :

,,اسلامیہ کالج لاهور کے پروفیسر تاثیر نے بھی چند رباعیات کا ترجمہ کیا ہے،، (۵۵)

ڈاکٹر محمد عباس علی خان لمعہ حیدر آبادی کے نام ٦ جولائی ۱۹۳۳ء کے مکتوب میں اقبال لکھتے هیں:

,,انھوں ( نکلسن) نے بعض نظمیں پیام مشرق کی بھی ترجمہ کی تھیں جو جرمنی کے رسالہ Islamica میں شائع هوئی تھیں،،
(۵٦)

مختلف ملکوں اور زبانوں میں ,,پیام مشرق،، کے جو مکمل اور جزوی ترجمے هوئے هیں ان کی تفصیل یہ ہے :

اردو

شیر علی خان سرخوش نے ,,جام مشرق ملخص پیام مشرق" کے نام سے پیام مشرق کے خاص حصوں کا اردو میں منظوم ترجمہ کیا جو ۱۹۲۳ء میں لاهور سے شائع هوا ۔

عبدالرحمن طارق نے ,,روح مشرق" کے نام سے اردو میں منظوم ترجمہ کیا جو ۱۹۵۲ء میں لاهور سے شائع هوا ۔

مولوی صالح محمد نے مئی ۱۹۳۰ء کے لگ بھگ پیام مشرق کی رباعیات (قطعات) کا اردو ترجمہ کیا جو اقبال کی نظر سے بھی گذرا تھا ۔

فیض احمد فیض اور حضور احمد سلیم نے منتخب حصوں کا منظوم ترجمہ کیا جسے اقبال اکادمی نے الگ الگ جلدوں میں ۱۹۷۷ء میں شائع کیا ۔

,,لالۂ طور" کا مکمل اور غزلوں اور نظموں کی خاصی تعداد کا منظوم اردو ترجمہ ۔حکیم سرو سہارنپوری نے کیا ہے جو ابھی تک کتابی صورت میں نہیں چھپ سکا ۔ تاهم اس کے متعدد حصے ملکی اخبارات و رسائل میں شائع هو چکے هیں ۔

اطالوی

پروفیسر بوسانی (A. Bausani) نے ۱۹۵۲ء میں جاوید نامہ کے منتخب حصوں کا ترجمہ Poema Celeste شائع کیا تھا اس کی اشاعت دوم (۱۹۶۳ء) میں پیام مشرق اور بعض دیگر مجموعوں کے بھی منتخب حصے شامل کر لئے گئے ۔

انگریزی

پروفیسر اے جے آربری (A. J. Arbery) نے ,,لالۂ طور" کا ترجمہ The Tulip of Sinai. کے نام سے کیا ہے جو رائل انڈین سوسائٹی لندن نے

۱۹۴۷ء میں شائع کیا ۔
ایم ھادی حسین نے ,,پیام مشرق،، کا انگریزی ترجمہ کیا جس کا پہلا ایڈیشن

A Selective Rendering of Iqbal,s Payam — i — Mashriq ,,

کے زیر عنوان شائع ھوا تھا ۔ بعد میں مکمل ترجمہ
A Message from the East کے نام سے اقبال اکادمی نے ۱۹۷۷ء میں شائع کیا جس میں ,,جوئے آب،، کے سوا تمام منظومات کا ترجمہ شامل ہے اور اختتام پر حواشی بھی دیئے گئے ھیں۔

عبدالرحمن طارق نے اقبال کی تمام رباعیات ( مشمولہ پیام مشرق) کو انگریزی میں منتقل کیا ہے جسے شیخ غلام علی اینڈ سنز لاھور نے ۱۹۷۳ء Rubayat of Iqbal کے نام سے شائع کیا ہے۔

### بنگالی

متعدد نظموں کا بنگالی ترجمہ پروفیسر امین الدین سابق صدر شعبہ بنگلہ اسلامیہ انٹر کالج ڈھاکہ نے کیا ۔

### پشتو

شیر محمد مینوش نے پشتو میں ترجمہ کیا جسے اقبال اکادمی نے ۱۹۶۳ء میں شائع کیا ۔

### پنجابی

صوفی غلام مصطفی تبسم نے ,,نقش اقبال،، کے عنوان سے پیام مشرق کی متعدد نظموں کا ترجمہ کیا جسے اقبال اکادمی نے ۱۹۷۷ء میں لاھور سے شائع کیا ۔

### ترکی

پیام مشرق کا ایک ترجمہ ڈاکٹر علی گنجیلی نے کیا ہے۔
ڈاکٹر علی نہاد تارلان نے Sarktan Haber کے عنوان سے اس کو

ترکی نثر میں منتقل کیا اور ۱۹۵٦ء میں انقرہ سے شائع کیا یہ ترجمہ دوسری بار ۱۹٦۳ء میں استنبول سے اور اسی سال اقبال اکادمی پاکستان نے کراچی سنے شائع کیا ۔

**جرمن**

ڈاکٹر ھانز مانگے (Dr. Hans Maenge) نے ,,پیام مشرق،، کے ایک حصے کا ترجمہ کر کے خوبصورت چمڑے پر خوش خط لکھوا کر اور نقش و نگار بنوا کر اقبال کی خدمت میں بطور تحفہ ارسال کیا ۔ یہ ترجمہ سترہ اوراق پر مشتمل ہے اور اقبال میوزیم لاھور میں محفوظ ہے (نمبر سلسلہ ع ام ۱۹۷ ۔ ۱۹۷۷ء )

ڈاکٹر شمل (Dr. Annemarie Schimmel ) نے Botschaft der Ostens کے عنوان سے جرمن میں منظوم ترجمہ کیا جو ۱۹٦۳ء میں ویز باڈن ( wiesbaden) سے شائع ھوا ۔

ڈیوس روسو نے کتاب کے دیباچے کا جرمن زبان میں ترجمہ کیا ۔

**چیکو سلواکی**

ژان ماریک (Jan Maerk) نے پیام مشرق کی منتخب نظموں کو Poselstin Vychoa کے نام سے چیکو سلواکی زبان میں منتقل کیا جس کا مصوّر ایڈیشن ۱۹٦۲ء میں پراگ سے شائع ھوا ۔

**عربی**

مولانا مسعود عالم ندوی نے عربی زبان میں پیام مشرق کا ترجمہ ,,رسالۃ المشرق،، کے نام سے کیا ۔

ڈاکٹر عبدالوھاب عزام نے عربی میں منظوم ترجمہ کیا جسے مجلس اقبال کراچی نے (غالباً ۱۹۵۱ء میں ) شائع کیا ۔

**فارسی**

ڈاکٹر محمد ریاض نے اس کے دیباچے کا ترجمہ کیا ہے جو ان کے

مقالے ,,ترجمہ دیباچہ ھای آثار فارسی اقبال،، میں شامل ہے جسے اقبال اکادمی پاکستان نے اقبال ریویو میں شائع کیا ۔

**فرانسیسی**

ایوا میرووچ (E. Meyerovitch) اور محمد اکانا (M. Achena) نے مشترکہ طور پر Message De L,orient کے عنوان سے ترجمہ کیا جو ۱۹۵٦ء میں پیرس سے شائع ہوا ۔

**گجراتی**

سید عظیم الدین منادی نے گجراتی زبان میں ترجمہ کیا جسے اقبال اکادمی نے ۱۹٦۳ء میں کراچی سے شائع کیا ۔

**شرحیں**

پیام مشرق کی ایک شرح پروفیسر یوسف سلیم چشتی نے لکھی جسے عشرت پبلشنگ ہاؤس لاہور نے ۱۹۵۳ء میں شائع کیا ۔

شریف ارمی نے پیام مشرق کی منتخب نظموں کا ترجمہ و تشریح کی جو ۱۹۷٦ء میں جدید بُک ڈپو لاہور نے طبع کی ۔

اس کے علاوہ مختلف نصابی ضرورتوں کے تحت اس کی منتخب منظومات کے متعدد ترجمے اور شرحیں شائع ہو چکی ھیں ۔

## حواشی

(۱) مکاتیب اقبال بنام گرامی ، ص ۱۳٦

مولانا گرامی کے نام اقبال کے خط محررہ یکم جولائی ۱۹۱٦ء سے معلوم ہوتا ہے کہ اقبال نے مثنوی ,,اسرار خودی،، کا تیسرا حصہ ۱۹۱٦ء میں لکھنا شروع کر دیا تھا اور غالباً یہی وہ حصہ ہے جس نے بعد میں ,,پیام مشرق،، کا نام پایا ۔

(۲) اقبال نامہ ، اول ، ص ۱۰۷

,,پیام مشرق،، شائع ہوتی تو اس میں صرف فارسی کلام شامل تھا ۔ اردو کلام ممکن ہے ,,بانگ درا،، (۱۹۲۳ء ) میں شامل کر لیا گیا ہو ۔

(۳) ایضاً ص ۱۰۸
(۴) ایضاً ص ۱۰۸
(۵) ایضاً ص ۲ ، ۱۵۹
(٦) ایضاً ص ۱۵۹
(۷) اقبال کامل، ص ۱۷ ، ۱۸
(۸) مکاتیب اقبال بنام گرامی ص ۲۲۷
(۹) اقبال نامه ، ۱ ص ۲۳۳
(۱۰) اقبال نامه ، ۱ ص ۱۳۱
کتاب میں سید سلیمان ندوی کے نام اقبال کے خط کی تاریخ ۲۳ مئی ۱۹۲۲ء دی گئی ہے۔ جبکہ اصل خط میں ۲۳ مئی ۱۹۲۳ء درج ہے۔ ,,اقبال نامہ،، میں درج تاریخ مرتب یا کاتب کا سہو معلوم ہوتا ہے۔
(۱۱) شاد اقبال ، ص ۱۲۷
(۱۲) روزگار فقیر ، اول ، ص ۲۱۵
(۱۳) تفصیل کے لئے دیکھئے ,,تصانیف اقبال،، ، ص ۱۳۳ ـ ۱۳۲
(۱۵) بانگ درا ، ص ۹
یہ شعر اقبال کی نظم مرزا غالب سے لیا گیا ہے جو بانگ درا کے حصہ اول ( ... ۱۹۰۵ء تک ) میں شامل ہے۔ اسی طرح اقبال نے اپنی ۱۹۱۰ء کی بیاض میں بھی کئی جگہ گوئٹے کا ذکر کیا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اقبال قیام یورپ کے دوران گوئٹے سے متعارف ہوئے تھے اور پھر وہ مسلسل اس کے بارے میں معلومات جمع کرتے رہے۔ یہ اقبال ھی کی کوشش ہے کہ آج برصغیر خصوصاً پاکستان میں گوئٹے کی شخصیت اتنی معروف ہے
(۱٦) پیام مشرق ص الف
(۱۷) پیام مشرق ص ۱۸۴
ویمر کے متعلق حاشیے میں اقبال لکھتے ھیں ,,جرمنی میں ایک شہر ہے جہاں گوئٹے نے اپنی زندگی کا بہت سا حصہ بسر کیا اور بعدِ انتقال وھیں دفن ہوا۔،،
(۱۸) اقبال چوھدری محمد حسین کی نظر میں ، ص ۱۳۱ ، ۱۳۲
(۱۹) پیام مشرق ص ۲۳٦
اس نظم کے حاشیے میں اقبال نے نکتہ دان المنی کی وضاحت ان لفظوں میں کی ہے۔ ,,نکتہ دان المنی سے مراد گوئٹے ہے جس کا ڈرامہ ,,فوسٹ،، مشہور و معروف ہے اس ڈرامے میں شاعر نے حکیم فوسٹ اور شیطان کے عہد و پیمان کی قدیم روایت کے پیرائے میں انسان کی امکانی نشوونما کے تمام مدارج اس خوبی سے بتائے ھیں کہ اس سے بڑھ کر کمال فن خیال میں نہیں آ سکتا ۔،،
(۲۰) اقبال چوھدری محمد حسین کی نظر میں ـ ص ۱۳۱ ـ ۱۳۲
(۲۱) ایضاً ، ص ۱۳٦ ،
(۲۲) پیام مشرق، ص ۲ ـ ۳
(۲۳) بحوالہ ,,اقبال اور گوئٹے،، ، ص ۹۹

(۲۴) ایضاً ، ص ۱۰۰
(۲۵) پیام مشرق ص ۱
(۲٦) سورۃ بقرہ ـ ۱۱۵
آیت کے اصل الفاظ یوں ھیں ,,وللہ المشرق و المغرب "
(۲۷) پیام مشرق ، ص ـ م
(۲۸) انگریزی اشارات کے لئے رجوع کیجئے ، تصانیف اقبال کا تحقیق و توضیحی مطالعہ ، ص ۳۴۳ ـ ۳۴۷
(۲۹) پیام مشرق ـ ص ـ م ، ن
(۳۰) ملاحظہ کیجئے پروفیسر فرمان فتحپوری کا مضمون ,,رباعی کیونکر؟" مشمولہ سہ ماھی مجلہ ,,صحیفہ" لاھور ، ستمبر ۱۹۵۸ء
(۳۱) اقبال نامہ ، ۱، ، ص ۳۰۳
(۳۲) پیام مشرق ، ص ۲۷
(۳۳) اقبال کی تیرہ نظمیں ، ص ۲۰
(۳۴) پیام مشرق، ص ۱۵۱
(۳۵) اقبال اور گوئٹے ، ص ۹٦
(٦۳) اقبال کی فارسی شاعری کا تنقیدی جائزہ ، ص ۸٦
(۳۷) مجلہ گو رڈونین (Gordonian) ھجرت نمبر ، ص ۵ ـ ۷
(۳۸) پیام مشرق ، ص ۱۵۱ ـ ۱۵۲
(۳۹) برکات اقبال ، ص ۲۲۳ ـ ۲۲۴
(۴۰) پیام مشرق ، ص ۱۳۷ ـ ۱۳۹
(۴۰) دیوان حافظ ، ص ۹
(۴۲) پیام مشرق، ص ۱۹۲
(۴۳) ایضاً ، ص ۱۷۹
(۴۴) ایضاً ص ۱۹۵
(۴۵) ایضاً ، ص ۱۷۰
(۴٦) ایضاً ، ص ۱۹۴
(۴۷) ایضاً ، ص ۲۵۲
(۴۸) ایضاً ، ص ۲٦۳
(۴۹) اقبال چوھدری محمد حسین کی نظر میں ، ص ۱۲۵
(۵۰) مکاتیب اقبال بنام خان محمد نیاز الدین خان ، ص ۳٦ ـ ۴۷
(۵۱) ایضاً ، ص ۴۷
(۵۲) مکتوبات اقبال بنام سید نذیر نیازی ، ص ، ۱۹۴ نیز دیکھئیے : ,,گفتار ادبی" از محمود افشار ج ۲ ص ۳٦۲ مرحوم نے اپنی مذکورہ کتاب میں اقبال کے ساتھ اس مختصر خط و کتابت کو درج کیا ہے اس مضمون کا اردو ترجمہ سید عارف نوشاھی نے کیا اور بعنوان ,,اقبال کا ایک نادر خط" ماھنامہ فیض الاسلام راولپنڈی شمارہ جنوری ۱۹۷۸ء (اقبال نمبر)

میں شائع ہوا ۔ بعد میں اس اردو مضمون کا عکس افشار مرحوم نے مختصر تبصرے کے ساتھ اپنی کتاب ,,افغان نامہ،، جلد سوم مطبوعہ تہران میں بھی شامل کر دیا ۔

(۵۳) اقبالنامہ ، ۱ ، ص ۹۹ ۔ ۳۰۳

(۵۴) ایضاً ، ص ۳۰۰

(۵۵) ایضاً ، ص ۳۰۲

(۵۶) ایضاً ، ص ۲۷۷

# کتابیات


## کتب

۱ ۔ اقبالنامہ ، حصہ اول ، شیخ عطاء اللہ ایم ۔ اے ، ۱۹۴۴ء ، شیخ محمد اشرف ، لاہور

۲ ۔ اقبالنامہ ، حصہ دوم ، شیخ عطاء اللہ ایم ۔ اے ، ۱۹۵۱ء شیخ محمد اشرف ، لاہور

۳۔ اقبال کی تیرہ نظمیں ، اسلوب احمد انصاری ، جنوری ۱۹۷۷ء ، مجلس ترقی ادب ، لاہور

۴ ۔ اقبال چوہدری محمد حسین کی نظر میں ، محمد حنیف شاہد ، ۱۹۷۵ء ، سنگ میل پبلی کیشنز ، لاہور

۵ ۔ اقبال اور گوئٹے ، محمد اشرف خان اشرف ، سن ۔ ن ۔ ملک دین محمد اینڈ سنز ، لاہور

۶ ۔ اقبال کی فارسی شاعری کا تنقیدی جائزہ ، ڈاکٹر عبدالشکور احسن ، ۱۹۷۷ء اقبال اکادمی ، پاکستان

۷۔ برکات اقبال ، ڈاکٹر محمد ریاض ، س ۔ ن ، مقبول اکیڈمی ، لاہور

۸ ۔ بانگ درا ، محمد اقبال ، ستمبر ۱۹۵۸ء ، شیخ غلام علی اینڈ سنز، لاہور

۹ ۔ پیام مشرق ، محمد اقبال ، ۱۹۶۳ء ، شیخ غلام علی اینڈ سنز، لاہور

۱۰ ۔ تصانیف اقبال کا تحقیقی و توضیحی مطالعہ ، ڈاکٹر رفیع الدین ہاشمی ، ۹ نومبر ۱۹۸۲ء اقبال اکادمی ، لاہور

۱۱ ۔ دیوان حافظ (اردو ترجمہ و شرح ) عباداللہ اختر ، ۱۹۷۹ء ، مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان اسلام آباد

۱۲ ۔ روزگار فقیر ، اول، فقیر سید وحید الدین ، اپریل ، ۱۹۶۶ء لائن آرٹ پریس ، کراچی

۱۳ ۔ شاد اقبال ، ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور ، ۱۹۴۲ء ، سب رس کتاب گھر ، حیدر آباد دکن

۱۴ ۔ شذرات فکر اقبال (اردو ترجمہ) ، ڈاکٹر افتخار احمد صدیقی ، دسمبر ۱۹۷۳ء مجلس ترقی ادب، لاہور

۱۵ ۔ مکاتیب اقبال بنام گرامی ، محمد عبداللہ قریشی ، اپریل ۱۹۶۹ء ، اقبال اکادمی کراچی

۱۶ ۔ مکاتیب اقبال بنام خان محمد نیاز الدین خان ، ۱۹۵۴ء بزم اقبال، لاہور

۱۷ ۔ مکتوبات اقبال ، سید نذیر نیازی ، ستمبر ۱۹۵۷ء ، اقبال اکادمی ، کراچی

## رسائل

۱ ۔ سہ ماہی مجلہ ,,صحیفہ،، لاہور ، ستمبر ۱۹۵۸ ء

۲ ۔ مجلہ گورڈوینن ، راولپنڈی ، ہجرت نمبر ، ۱۹۸۲ء

ڈاکٹر سیّد وحید اشرف مدراس

# آٹھویں صدی ھجری میں ایران اور ھندوستان میں ابن عربی کے افکار پر ردّ عمل

محمد بن علی بن محمد ابن العربی الطائی الحاتمی (۵٦۰ ھ/ ۱۱٦۵ ء ـ ٦۳۸ ھ / ۱۲۴۰ ء) کی شہرت اُن کے نظریۂ وحدت الوجود کی بناء پر ہے ـ وحدت الوجود کا تصوّر ابن عربی نے پہلی بار نہیں پیش کیا ہے بلکہ اُن سے پہلے بہت سے صوفیہ کے یہاں یہ تصوّر ملتا ہے لیکن ابن عربی وہ پہلے شخص ہیں جنہوں نے اس تصوّر کو ایک نظری فلسفہ کی حیثیت دی ـ

ابن عربی کے مخالفین اور موافقین شروع ہی سے پیدا ہوچکے تھے ـ ابن عربی کے شاگرد صدر الدین قونیوی (م ٦۷۳ ھ) اور پھر ان کے شاگرد فخرالدین ابراھیم بن بزرگ مہر بن عبدالغفار جوالقی المتخلص بہ عراقی (م ٦۸۸ ھ) نے اس نظریہ کو صوفیہ میں عام کرنے میں کامیاب کوششیں کیں ـ امتدادِ زمانہ کے ساتھ ابن عربی کے مخالفین اور موافقین کی تعداد بھی بڑھتی گئی اور ایسا معلوم ھوتا ہے کہ آٹھویں صدی ہجری میں ابن عربی کی شخصیت اور اُن کا نظریۂ وحدت الوجود بحث و مباحثہ کا خاص موضوع بن گئے ـ لطایف اشرفی ۱ میں ایک بیان سے ان مخالفتوں کا کچھ پتہ چلتا ہے لیکن اشخاص کے نام اس بیان میں نہیں دیے گئے ہیں ۲ـ البتہ جن صوفیہ نے اس موضوع پر اپنی مستقل تصنیفات چھوڑی ہیں اور ہم تک وہ تصنیفات پہنچی ہیں اُن سے مخالفتوں اور موافقوں کی نوعیتوں کا پتہ چلتا ہے ـ

آٹھویں صدی ہجری میں ابن عربی کے موافقین میں خاص نام یہ ہیں: شیخ کمال الدین عبدالرزاق کاشانی، صائن الدین علی بن محمد الترکہ ۳، مخدوم علی فقیہ مہائمی ۴، اور سیّد اشرف جہانگیر سمنانی ۵ ـ اسی دَور میں شیخ علاء الدولہ سمنانی (م ۷۳٦ ھ) اور سیّد محمد گیسو دراز ( م ۸۲۵ ھ) ہیں جن کا شمار اجلّۂ صوفیہ میں ھوتا ہے ٦ جو ابن عربی کے مخالف تھے ـ بظاہر ان کی مخالفت کا سبب ابن عربی کا نظریۂ وحدت الوجود ہے ـ اس مضمون میں ابن عربی کے بارے میں

انہی دونوں صوفیہ کے نظریات کا جائزہ لیا گیا ہے۔

شیخ علاء الدولہ سمنانی کے حالات متعدد کتابوں میں ملتے ہیں لیکن ان کے حالات کے مستند ترین مآخذ خود اُن کی تحریر اور ملفوظات ہیں۔ انہوں نے اپنے حالات اپنی کتاب ''العروۃ لاہل الجلوۃ و الخلوۃ'' ۷ میں خود لکھے ہیں۔ اُن کے ملفوظات ''چہل مجلس'' میں بھی اُن کے بعض حالات ملتے ہیں جو ان کے مُرید اقبال سیستانی نے قلمبند کیے ہیں۔ اُن کا پورا نام یوں ہے: احمد بن محمد بن احمد بن محمد بیابانکی ملقب بہ علاء الدولہ و رکن الدین و ابو المکارم۔ سمنان کے قریۂ بیابانک میں ۶۵۶ھ میں پیدا ہوئے اور سنہ ۷۳۶ھ میں وفات پائی اور وہیں قریۂ صوفی آباد میں مدفون ہوئے۔ والد محمد کا لقب ملک شرف الدین تھا اور چچا ملک جلال الدین تھے۔ دونوں ارغون خاں اور غازان خان ایلخانی کے عہد میں معزّز عہدے پر فائز تھے لیکن آخرِکار دونوں قتل کردیے گئے۔ شیخ علاء الدولہ سمنانی پندرہ سال کی عمر میں ارغون خاں کے دربار سے وابستہ ہوگئے۔ چوبیس سال کی عمر میں شاہی ملازمت ترک کرکے راہ سلوک اختیار کی، ساتھ ہی علوم ظاہری میں تکمیل کی اور قرآن مجید بھی حفظ کیا۔ ۶۸۷ھ میں شیخ عبدالرحمٰن اسفرائینی کے مُرید ہوگئے۔ شیخ علاء الدولہ شاعر بھی تھے اور تصوف میں بہت سی کتابوں کے مصنّف بھی۔ سمنان میں خانقاہ سکاکیہ کی توسیع و تجدید کی اور وہیں دَرس و ارشاد میں مصروف رہے ۸۔

حضرت سیّد اشرف جہانگیر نے ابتدا میں سب سے پہلے شیخ علاء الدولہ سمنانی سے سلوک کی تعلیم حاصل کی۔ اس کے بعد شیخ کمال الدین عبدالرزاق کاشی سے تصوف میں درس لیا ۹۔ جس زمانے میں شیخ علاء الدولہ سمنانی نے ابن عربی سے وحدت الوجود کے بارے میں اختلاف کیا اُس وقت شیخ کمال الدین بقیدِ حیات تھے اور حضرت سیّد اشرف جہانگیر نے بھی (جو سمنان کے شہزادہ تھے) ابھی ترکِ سلطنت نہیں کیا تھا بلکہ اُمورِ سلطنت کے ساتھ تصوف و سلوک کی تعلیم بھی حاصل کررہے تھے۔ چونکہ حضرت سیّد اشرف دونوں ہی سے استفادہ کررہے تھے اس لیے اس اختلاف کی خبر شیخ کاشانی کو بھی ہوگئی۔ اس کے بعد دونوں بزرگوں میں خط و کتابت کے ذریعہ اس موضوع پر بحث و مباحثہ ہوا۔ چونکہ حضرت سیّد اشرف جہانگیر دونوں کے پاس جاتے تھے اس لیے پیغام رسانی کا کام بھی آپ ہی کررہے تھے۔ ان کے ہمراہ امیر اقبال سیستانی بھی رہتے تھے جو شیخ علاء الدولہ

سمنانی کے مُرید و خادم تھے ۔ ان خطوط کی نقلیں لطایف اشرفی میں محفوظ ہیں ۱۱ ۔ ان خطوط کی اہمیت کا اندازہ اس اعتبار سے کرنا چاہیے کہ ابن عربی کی مخالفت میں سب سے پہلی یہ سنجیدہ تحریر ہے جو ہم تک پہنچی ہے ۔ اگرچہ علامہ ابن تیمیہ (۱۲۶۳ء ۔ ۱۳۲۸ء) نے بھی ابن عربی کی مخالفت بڑی شدّت سے کی ہے لیکن یہاں ان کا انداز بڑا غیر سنجیدہ ہے اس کے علاوہ ابن تیمیہ تصوّف ہی کے سِرے سے مخالف ہیں اس لیے وہ ہماری بحث سے خارج ہیں ۔ ابن تیمیہ اور شیخ علاء الدولہ سمنانی دونوں معاصر ہیں لیکن معلوم ہوتا ہے کہ ابن عربی سے ابن تیمیہ کی مخالفت کا حال نہ شیخ علاء الدولہ کو معلوم ہوسکا اور نہ حضرت سیّد اشرف کو، ورنہ توقع تھی کہ ابن تیمیہ کے قول پر بھی کچھ بحث ہوتی ۔

شیخ علاء الدولہ سمنانی اور عبدالرزاق کاشانی کی بحثوں کو نقل کرنے کے بعد حضرت سیّد اشرف جہانگیر سمنانی ان میں محاکمہ کرتے ہیں اور شیخ علاء الدولہ سمنانی اور ابن عربی کے نظریات میں صرف لفظی اختلاف ظاہر کرتے ہیں ۔ حضرت سیّد اشرف جہانگیر کے بیان کی مطابقت چہل مجلس سے بھی ہوتی ہے ۔ طوالت کی وجہ سے شیخ کاشانی اور شیخ علاء الدولہ کی بحثوں کو یہاں نقل کرنے سے احتراز کیا گیا ہے ۔ البتہ ان بزرگوں کی آراء پر حضرت سیّد اشرف جہانگیر کا محاکمہ نہایت اہم ہے ۔ ذیل میں حضرت سیّد اشرف جہانگیر کی تحریر اور اس کا اردو ترجمہ پیش کیا جاتا ہے:

''حضرت قدوۃ الکبریٰ می فرمودند کہ تخطئہ ایشان بہ نسبت شیخ اکبر بسیار غریب نمودہ، باوجود کہ خود بہ بزرگی ایشان اعتراف کردہ اند چنانکہ در حواشی فتوحات بعضی جابہا بخطاب ایشان نوشتہ اند ایہا الصدیق و ایہا المقرب و ایہا العارف الحقانی و این حواشی حالا موجود اند. چون حضرت ایشان را سخن بادب گفتہ ایم در مواجہ مکابرہ در سخن نکردیم امّا بہرحال در سخن ایشان تأویل کردہ ایم و عظمت محاورۂ ایشان نہاند کہ خاطر مبارک شانرا نشان کردہ آید. اکنون بباید دانست کہ درحقیقت توحید میان ایشان خلاف نیست و تخطئہ و تکفیر حضرت شیخ رکن الدین علاء الدولہ بہ نسبت حضرت شیخ عبدالرزاق بآن معنی است کہ وی از کلام شیخ فہم کردہ نہ آن معنی کہ مُراد شیخ اسیت زیرا کہ وجود را سہ اعتبار است یکی اعتبار وی بشرط شی کہ وجود مقیّد است، دوم لا بشرط شی کہ وجود عام است سوم بشرط لاشی کہ وجود مطلق است . آنکہ شیخ قدس سرہ ذات حق سبحان تعالیٰ را

وجود مطلق گفته است بمعنی اخیر است و شیخ رکن الدین آنرا بر وجود عام حمل کرده و در نفی و انکار آن مبالغه نموده باوجود آنکه خود باطلاق وجود ذات بمعنی اخیر اشارت کرده است چنانچه در بعضی رسائل فرموده که الحمد لله علیٰ الایمان بوجوب وجوده و نزاهته عن أن یکون مقیّداً محدوداً او مقیّداً لایکون بلا مقیدات وجود'' ۔ ۱۱

''حضرت قدوة الکبریٰ می فرمودند که این نزاع و گفتگوی در اوائل حال بوده، چون در صحبتهای آخرین بملازمت مشرف شدیم روزی جمعی از اکابر نشسته بودند که درویشی در مجلس حضرت شیخ رکن الدین علاء الدوله آمد و پرسید که حضرت شیخ ابن العربی که حق را وجود مطلق گفته در قیامت باین سبب معاتب گردد یا نه ؟ فرمود که این نوع سخنان را قطعاً نمی خواهیم که بر زبان رانم کاش که ایشان نیزنگفتندی که سخن مشکل گفتن روا نیست امّا چون گفته شد ناکام تأویل میباید کردن تا درویشان را شبهه در باطن نیفتد و نیز در حق بزرگان بی اعتقاد نشوند. ظاہراً محی الدین ابن العربی ازین سخن خواسته که وحدت را در کثرت ثابت کند وجود مطلق گفته تا معراج دوم بیان تواند کرد که معراج دواست ۔ ۱۲ یکی آنکه کان الله ولم یکن معه شیٌ و دریافتن این آسان است، دوم آنکه الآن کما کان و شرح این مشکل تر است . او خواست که ثابت کند که کثرت مخلوقات در وحدت حق هیچ زیاده نکند وجود مطلق در خاطر افتاده است . چون یک شق بدین معنی راست بوده است وی را خوش آمده است و از شق دیگر که نقصان لازم می آید غافل مانده، چون قصد وی اثبات وحدانیت بوده باشد حق تعالیٰ از وی عفو کرده باشد چه هر که از اهل قبله اجتهادی کرده است در کمال حق، اگر خطا افتدش نزدیک من چون مُراد او کمالِ حق بود اهل نجات خواهد بوده و مصیب و اهل درجات''.

''حضرت قدوة الکبریٰ می فرمودند که از ادلّهٔ ساطعه و براہین قاطعه معلوم شد که وجود یکی بیش نیست و کثرت ذات و تعداد کائنات از روی نمائش است چنانکه روی واحد در مرایای کثرت مرئی گردد قادح وحدت روی نباشد''. ۱۳

ترجمہ: ''حضرت قدوۃ الکبریٰ (سیّد اشرف جہانگیر) فرماتے تھے کہ شیخ اکبر پر شیخ علاء الدولہ سمنانی کی گرفت بہت تعجّب خیز ہے ۔ باوجود اس کے انہوں نے شیخ اکبر کی بزرگی کا اعتراف کیا ہے جیسا کہ فتوحات مکیہ کے حواشی میں اور بعض دوسری جگہوں پر انہوں نے ان کو اس طرح خطاب کیا ہے کہ اے صدیق، اے مقرّب، اے عارف

حقّانی، اور یہ حواشی اب بھی موجود ہیں ۔ چونکہ میں نے ان بزرگوں (شیخ کاشی اور شیخ سمنانی) سے گفتگو میں ادب کا لحاظ رکھا ہے اس لیے محاکمہ میں، میں نے ایک دوسرے پر ترجیح دینے کی بات نہیں کی ہے ۔ لیکن بہرحال ان کے اقوال میں تاویل کی کوشش کی ہے ۔ ان کی باتوں کی عظمت (ہماری تحریر میں) باقی نہ رہے گی اگر ہم اُن کے خاطر مبارک کو ذرا بھی ٹھیس پہنچائیں ۔

جاننا چاہیے کہ حقیقت توحید کے متعلق ان دونوں کے درمیان کوئی اختلاف نہیں ہے اور شیخ عبدالرزاق کاشی پر شیخ علاء الدولہ سمنانی کی گرفت اس معنی میں ہے جیسا کہ انہوں نے کلام شیخ سے سمجھا ہے نہ کہ اس معنی میں کہ شیخ کی مُراد ہے ۔ اس لیے کہ وجود کے تین اعتبارات ہیں: ایک اس کا اعتبار بشرط شی کہ وجود مقیّد ہے، دوسرے لا بشرط شی کہ وجود عام ہے اور تیسرے بشرط لاشی کہ وجود مطلق ہے ۔ شیخ قدس سرہ نے ذات حق سبحانہ تعالیٰ کو جو وجود مطلق کہا ہے وہ اسی معنی اخیر میں ہے اور شیخ رکن الدین نے اسے وجود عام پر محمول کیا ہے اور اس کے انکار میں مبالغہ سے کام لیا ہے حالانکہ وجود ذات کے اطلاق کی طرف انہوں نے خود اشارہ کیا ہے چنانچہ انہوں نے اپنے بعض رسائل میں لکھا ہے ''خدا کا شکر ہے اس کے وجود کے وجوب کے ایمان پر اور مقیّد اور محدود ہونے سے اس کی ذات کی نزاھت میں یقین پر، جو کچھ اُس ذات سے قائم ہے وہ وجود مقید کے سوا کچھ نہیں ہے ۔

''حضرت قدوۃ الکبریٰ فرماتے تھے کہ شیخ علاء الدولہ سمنانی کی یہ گفتگو اور شیخ اکبر سے ان کا اختلاف اوائل حال میں تھا ۔ جب میں آخری صحبتوں میں اُن کی ملازمت سے مشرّف ہوا تو ایک دن اکابر کی ایک جماعت بیٹھی ہوئی تھی کہ شیخ علاء الدولہ سمنانی کی مجلس میں ایک درویش آیا اور اس نے پوچھا کہ شیخ ابن العربی نے وجود حق کو وجود مطلق کہا ہے تو قیامت میں وہ اس سبب سے معتوب ہوں گے یا نہیں ؟ انہوں نے کہا کہ میں اس قسم کی باتوں کو قطعی نہیں پسند کرتا کہ زبان پر لاؤں، کاش وہ بھی ایسی باتیں نہ کرتے کہ مشکل بات کہنا مناسب نہیں ہے، لیکن چونکہ وہ کہہ چکے ہیں تو ناچار اب تاویل کرنا چاہیے تاکہ درویشوں کے دلوں میں شبہ نہ پیدا ہو اور بزرگوں کے حق میں بے اعتقاد نہ ہوں ۔ بظاہر محی الدین ابن عربی کی مُراد یہ تھی کہ کثرت میں وحدت کو ثابت کریں اس لیے انہوں نے وجود مطلق کہا ہے تاکہ معراج دوم کا بیان کرسکیں کیونکہ

معراج دو ہیں، ایک یہ کہ جب کچھ نہیں تھا تو خدا ہی تھا اور اس کا معلوم کرنا آسان ہے، دوسرے یہ کہ وہ جیسا تھا ویسا ہی اب بھی ہے اور اس کی شرح مشکل ہے۔ انہوں نے یہ کہنا چاہا کہ مخلوقات کی کثرت وحدت حق میں کوئی اضافہ نہیں کرتی اور انہوں نے اس کے لیے وجود مطلق کی اصطلاح وضع کی۔ چونکہ ان کے کلام کی ایک شق اس مفہوم میں درست ہے اس لیے اُن کو اچھی معلوم ہوئی اور دوسری شق سے جس سے نقصان لازم آتا ہے، غافل رہ گئے۔ چونکہ ان کا مقصد وحدانیت کا اثبات تھا، حق تعالیٰ نے ان کو معاف کردیا ہوگا کیونکہ اہلِ قبلہ میں سے جس نے بھی کوئی اجتہاد کیا ہے اور حق کے کمال کے ظاہر کرنے میں اُس سے کوئی لغزش ہوگئی ہے تو میرے نزدیک وہ اہلِ نجات میں سے ہوگا کیونکہ اس کا مقصود کمال حق تھا''۔

حضرت سیّد اشرف جہانگیر کا یہ کہنا کہ شیخ علاء الدولہ سمنانی کا شیخ اکبر سے اختلاف محض لفظی ہے نہ کہ حقیقی، خود علاء الدولہ سمنانی کی تحریر سے ثابت ہے جو اُن کی کتاب ''العروۃ لاہل الجلوۃ و الخلوۃ'' میں موجود ہے۔ شیخ اکبر وجود حق کو وجود مطلق کہتے ہیں اور شیخ علاء الدولہ فعل حق کو وجود مطلق کہتے ہیں۔ دونوں شیوخ کے نزدیک وجود کی تین قسمیں ہیں ــ شیخ علاء الدولہ کے نزدیک وجود کی تین قسمیں اس طرح ہیں : وجود حق جو کہ ازلی اور سرمدی ہے اور اس صفت میں اس کا کوئی شریک نہیں، دوسرے وجود مقیّد یعنی مخلوق حق اور تیسرے وجود مطلق یعنی فعل حق ــ کاتب، مکتوب اور کتابت کی مثال میں کاتب اصل وجود ہے، مکتوب وجود مقیّد ہے جو کہ نتیجۂ فعل کاتب ہے اور کتابت وجود مطلق ہے جو کہ فعل کاتب ہے ۱۴۔

حضرت سیّد اشرف جہانگیر یہ بھی فرماتے ہیں کہ شیخ علاء الدولہ ابتدائے حال میں شیخ اکبر کے سخت مخالف تھے لیکن بعد میں وہ شیخ اکبر کی بزرگی کے معترف ہوگئے تھے اور وجود مطلق کے بارے میں شیخ اکبر کے قول کو اجتہادی غلطی سے تعبیر کرتے تھے ۱۵۔

کتاب چہل مجلس میں شیخ علاء الدولہ سے ابن عربی کے بارے میں سعد الدین حموی کا ایک قول نقل کیا گیا ہے کہ ھو بحر مواج لانہایت ۱٦۔

شیخ علاء الدولہ سمنانی اگرچہ شیخ اکبر کے قول کی مکمل تائید نہ کرسکے لیکن وجود کے بارے میں انہوں نے جس نظریہ کا اظہار کیا ہے اس سے یہی پتہ چلتا ہے کہ وہ خود وحدت الوجود کے قائل تھے اور

اُنہیں ابن عربی کے استعمال کردہ صرف اصطلاحی لفظ سے اختلاف تھا۔ کتاب چہل مجلس میں خود اُن سے منقول ہے:

''از سید الطایفه روایت میکنند که لیس فی الوجود سوی الله . راست است بدو نوع یکی آنکه وجود بر سه نوع است، وجود حقیقی و وجود مطلق و وجود مقید، اگر ازین وجود حقیقی خواسته است راست است . وجود حقیقی جز حق واجب الوجود نیست و دیگر معنی آنکه هرچه نام وجود بروی توان نهاد یا ذات حق است یا صفاتِ حق که بذات قائم است یا افعال او که از صفات فعل صادر است یا آثار او که از افعال ظاہر شده و غیر ازین چیزی دیگر موجود نیست . پس چون وجود همه با اوست آن سخن راست باشد'' ۱۷ .

ترجمہ: ''سیّد الطایفہ (جنید بغدادی) سے روایت کرتے ہیں کہ وجود میں اللہ کے سوا کچھ نہیں ہے یہ دو طرح سے درست ہے۔ ایک یہ کہ وجود کی تین قسمیں ہیں ایک وجود حقیقی دوسرے وجود مطلق اور تیسرے وجود مقیّد۔ اگر اس وجود سے مُراد حقیقی ہے تو درست ہے اور حقیقی سوائے واجب الوجود کے اور کوئی نہیں۔

دوسرے معنی یہ ہیں کہ ہر وہ شے جس پر وجود کا اطلاق کیا جاسکتا ہے وہ یا تو ذاتِ حق ہے یا صفات حق جو کہ ذات سے قائم ہیں، یا اس کے افعال جو صفات فعلی کے سبب صادر ہوتے ہیں یا اُس کے آثار جو صفات فعلی سے ظاہر ہوتے ہیں، اس کے علاوہ کوئی چیز موجود نہیں ہے۔ پس چونکہ وجود اُسی ایک ذات سے ہے اس لیے یہ بات درست ہے''۔

وجودی صوفیہ بھی یہی کہتے ہیں کہ اصل وجود یعنی وجود قائم بالذات ایک ہی ہے بقیہ موجودات صرف اسی کی صفات کا مظہر ہیں اور اُسی کے وجود سے موجود ہیں۔ اس لیے شیخ علاء الدولہ سمنانی اور ابن عربی میں اختلاف حقیقی نہیں صرف لفظی ہے۔ اوحد الدین کرمانی کے مندرجہ ذیل اشعار سے وحدت الوجود کا نظریہ بخوبی ظاہر ہوتا ہے:

چیزیکه وجود او بخود نیست
ہستیش نہادن از خرد نیست

ہستی که بحق قیام دارد
او نیست ولیک نام دارد

تا جنبش دست ہست مادام
سایه متحرک است ناکام

چون سایه زدست یافت مایه
بس نیست جدا زاصل سایه
هست است ولیک هستِ مطلق
نزدیک حکیم نیست جز حق
بر نقش خود است فتنه نقّاش
کس نیست درین میان تو خوش باش
خود گفت حقیقت و بشنید
و آن روی که خود نمود خود دید
پس آریقین که نیست واللہ
موجود حقیقی سوی اللہ

شیخ علاء الدولہ سمنانی کا زمانہ آٹھویں صدی ہجری کا ابتدائی دَور ہے۔ اسی دَور میں ابن عربی کے دوسرے مخالف صوفی سیّد محمد گیسو دراز کا زمانہ آٹھویں صدی ہجری کا آخری اور نویں صدی ہجری کا ابتدائی دَور ہے۔ حضرت گیسو دراز حضرت نصیر الدین محمود چراغ دہلی (م ۷۵۷ ھ) خلیفہ حضرت نظام الدین اولیاء (م ۷۲۵ ھ) کے خلیفۂ خاص ہیں۔ ۴ رجب ۷۲۱ ھ کو دہلی میں پیدا ہوئے۔ محلۂ تیمور کے قریب دہلی سے ہجرت کرکے گلبرگہ آگئے۔ یہاں بہمنی سلطان فیروز شاہ نے آپ کا استقبال کیا اور آپ نے یہیں رُشد و ھدایت کا سلسلہ جاری کیا ۱۸۔ ۱٦ ذیقعد ۸۲۵ ھ کو گلبرگہ میں وفات پائی ۱۹۔ پچاس سے زائد کتابوں اور رسالوں کے مصنّف ہیں۔ آپ کی تصانیف کے بارے میں حضرت سیّد اشرف جہانگیر فرماتے ہیں:

بغایت عالیشان که تصنیفات رایقه و تألیفات لایقه از آن حضرت سربر زده اند ...

ترجمہ: آپ سے نہایت عالیشان تصنیفات و تالیفات صادر ہوئی ہیں

حضرت گیسو دراز حضرت سیّد اشرف جہانگیر کے معاصر تھے۔ حضرت جہانگیر نے حضرت گیسو دراز سے ملاقات بھی کی۔ دونوں میں ابن عربی پر مباحثہ بھی ھوا۔ لیکن حضرت گیسو دراز ابن عربی کی مخالفت میں اپنی رائے پر قائم رہے۔ حضرت جہانگیر نے اس واقعہ کی طرف اشارہ کیا ہے لیکن بحث کی تفصیلات نہیں پیش کی ہیں۔ چنانچہ لکھتے ہیں:

''سیرَ اخیرالتصنیفات حضرت میراست که در وحدت وجود مطلق اندکی ایہایی به نسبت حضرت صاحب فصوص کرده اند، فقیر تغییر مزاج

کردہ بانواعِ دلائل عقلی و نقلی خاطر نشان حضرت میر نمودہ، فرجہ نیافت که در سیرَ آن اصلاح کردہ آید'' ۲۰۔

ترجمہ: ''سِیرَ (سیر النبی)(ص) آخری تصنیف حضرت میر (گیسو دراز) ہے کہ جس میں وحدت الوجود کے بارے میں صاحبِ فصوص کی طرف (معترضانہ) اشارہ کیا ہے۔ فقیر نے آپ کے نظریے میں تبدیلی کے لیے بہت سے عقلی و نقلی دلائل پیش کیے لیکن آپ نے قبول نہیں کیا اور اس کتاب میں اصلاح نہیں کی''۔

اس اختلاف کے باوجود حضرت سیّد اشرف جہانگیر حضرت گیسو دراز کے علّوِ مرتبت کے قائل ہیں۔ چونکہ حضرت اشرف جہانگیر خود ایک معاصر جلیل القدر صوفی تھے اس لیے حضرت گیسو دراز کے بارے میں آپ کا بیان نہایت درجہ اہمیت رکھتا ہے۔ ایک جگہ فرماتے ہیں:۔

''آنقدر حقایق و معارف که در خدمت وی بحصول پیوست از ہیچ مشائخ دیگر نبودہ، سبحان اللہ چہ جذبۂ قوی داشته اند''. ۲۱

ترجمہ: '' جس قدر حقائق و معارف آپ سے حاصل ہوئے دوسرے مشائخ سے نہیں حاصل ہوئے۔ سبحان اللہ کیا جذبۂ قوی رکھتے تھے''۔

حضرت گیسو دراز کی تحریروں کو دیکھنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ ابن عربی سے اُن کا اختلاف بھی محض لفظی ہے اور یا اس سبب سے ہے کہ اُنہیں ابن عربی کی تحریر سے جو مفہوم ہوا وہ قابلِ قبول نہ تھا۔ حضرت گیسو دراز کی کتاب ''سیر النبی (ص)'' کا پتہ اب نہیں چلتا، لیکن وحدت الوجود کے متعلق انہوں نے اپنے مختلف رسالوں میں بحث کی ہے۔ ان مباحث سے صاف واضح ہوتا ہے کہ حضرت گیسو دراز بھی وحدت الوجود کے قائل ہیں اور وجود میں وہ تعیّنات اور فرق مراتب کے بھی قائل ہیں بقول جامی:

ہر مرتبہ در وجود حکمی دارد
گر فرق مراتب نکنی زندیقی

مندرجہ ذیل سطور میں یہ جائزہ لینا ہے کہ حضرت گیسو دراز نظریۂ وحدت الوجود کو کس طرح پیش کرتے ہیں اور انہوں نے ابن عربی سے کس طرح اختلاف کیا ہے۔

حضرت گیسو دراز کے نزدیک وجود صرف عشق کا ہے۔ اُن کے نزدیک عاشق، معشوق اور عشق تینوں ایک ہی ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ ہر شے اور تمام کائنات خدا کے نور سے مستنیر ہے۔ یہ نور لامحدود اور لامتناہی ہے۔ یہی نور ہے جو مختلف مراتب وجود میں پایا جاتا ہے

اسی کو خدا جل جلالـہ، رسـول (ص)، جبرئیل (ع)، میکـائیل (ع)، اسرافیل (ع)، عزرائیل (ع)، بہشت، دوزخ، جن، انس، وحوش، طیور، کفر اور اسلام کہتے ہیں، اسی کو دین و دنیا اور کعبہ و بتخانہ کہتے ہیں ۔ یہ بھی لکھتے ہیں کہ یہ نور حقیقت میں ریح ہے جس کو روح کہتے ہیں کہ روح ریح سے مرکب ہے جیسے پھول میں خوشبو اور دودھ میں مسکہ ۔

مندرجہ بالا مطالب ان کی کتاب ''وجود العاشقین'' کی مندرجہ ذیل عبارت سے ماخوذ ہیں:۔

''بدانکہ اے عزیز این نور حقیقۃً ریح است کہ آنرا روح نامند کہ الارواح مرکب من الریح یعنی دم بقدم آمیختہ و یکی شدہ و یکی گشتہ است چنانکہ بوی گل در گل و مسکہ در شیر

بنـدہ باحق همچـو شیر و روغن است آمیختـہ

این ہم شیر است و روغن ہم توئی لایبصـرون

امّا حقیقۃً دم است کہ آنرا روح خوانند و نور گویند کما قال اللہ تعالیٰ اللہ نُور السمٰوٰت و الارض، این ذرہ نور و روح را بعبارت و اشارت گفتہ شدہ است امّا بحقیقت نام و نشان ندارد، ذاتی است نامحدود و نامتناہی و بحری است بی پایان و بی کران و این ذات نور علی الدوام در تجلی خویش است .

چون این شنیدی و دریافتی اکنون با ہوش بشنو و دریاب بدانکہ اے عزیز همین دَم و قدم یعنی روح و ریح را خدا و رسول گویند، ظلمت و نور خوانند، دین و دنیا و کعبہ و بتخانہ گویند

مسجـد و دیرتـوئی کعبہ و بتخانہ یکی است

ہو کجا گوش نہادم همہ غوغای تو بود'' ۲۲

حضرت گیسو دراز وجود مطلق اور وجود مقیّد کے قائل نہیں ہیں کیونکہ اس سے بھی دوئی کی بو آتی ہے ۔ وجود جب صرف عشق کا ہے تو کوئی تخصیص کوئی معنی نہیں رکھتی ۔ مطلق و مقیّد جو کچھ بھی ہے انسان ہے ۔ چونکہ انسان عام طور پر اپنے مقام سے بے خبر ہے اس لیے یہ دوئی ہے ۔ لکھتے ہیں:۔

'' اکنون ببین کہ تو عین بقائی بلکہ عین عشقی و مطلقی و مقیّدی، مطلق جُز تو کسی نیست، فی الجملہ توئی کہ خود را بخود گذاشتی، دوئی و جدائی نیست''. ۲۳

رسالہ ''وجود العاشقین'' میں عشق کے مراتب بیان کرتے ہیں ۔ اس

میں بھی آخری مرتبہ وحدت کا ہے۔ اس میں اگرچہ وہ موجود مطلق کے الفاظ استعمال کرتے ہیں لیکن یہ کسی اصطلاحی معنی میں نہیں ہے:۔

''عشق را پنج مرتبہ آوردہ اند اول شریعت یعنی شنیدن صفت جمال محبوب تاکہ شوق پیدا آید دوم طریقت یعنی طلب کردن محبوب و رفتن در راہ محبوب سوم حقیقت یعنی حضور بودن دائم در حسن محبوب چہارم معرفت یعنی محو کردن مُراد خود را در مُراد محبوب پنجم وحدت یعنی وجود فانی خود را شکستن ہم در ظاہر و ہم در باطن، موجود مطلق داشتن ہمین محبوب را''. ۲۴

شرح رسالہ غوثیہ مسمیٰ بہ ''جوہر العشاق'' میں بھی جگہ جگہ حضرت گیسو دراز نے وحدت الوجود پر اظہار خیال کیا ہے۔ وحدت الوجود کے سلسلہ میں حضرت گیسو دراز کے اَن بیانات کو بھی نظر میں رکھنا ضروری ہے۔ لکھتے ہیں:۔

آگاہ باش کہ ما فی الوجود الااللہ و لیس فی الدارین غیر اللہ ۲۵

ترجمہ: آگاہ ہوجاؤ کہ وجود میں اللہ کے سوا کوئی نہیں ہے اور دارین میں اللہ کا غیر کوئی نہیں ہے۔

تاکہ با خویشی عدد بینی ہمہ
چون شوی فانی احد بینی ہمہ
در ہر چہ بدیدیم ندیدیم بجز دوست
معلوم چنین شد کہ د گر نیست ہمہ اوست ۲۶

اسی کتاب میں دوسری جگہ لکھتے ہیں:۔

کان اللہ ولم یکن لہ معہ شئ و ھوالآن کما کان و ھو لا یتغیّر بذاتہ ولا بصفاتہ ولا فی افعالہ ولا فی اسمائہ بحدوث الاکوان فلایکون مع اللہ غیر اللہ

این جہان صورت است و معنی اوست
ور بمعنی نظر کنی ہمہ اوست ۲۷

مندرجہ بالا عربی عبارت کی شرح میں پھر لکھتے ہیں:۔

''میدانی کہ چہ میگویم ؟ کہ او بود، نبود شے با او، و ہمچنانست او درین حال ہمچو او بود، او را تغییر در ذات و نہ در صفات و نہ در افعال و نہ در اسماء بہ پیدا کردن اکوان، پس نباشد با او غیر او ... خدا ظاہر بجہان است و جہان قائم بخدای''

می نمائی حسن خود در ہر رخی نوعی دگر
چونکه در معنی ببینم واحد و یکسان توئی
توئی صورت توئی معنی که ہم مسجد و ہم دیری
توئی در دل توئی در تن که ہم عشقی و ہم جانی ۲۸

ترجمہ: ''تم جانتے ہو کہ میں کیا کہتا ہوں؟ کہ وہ تھا اور اس کے ساتھ کچھ نہ تھا، وہ اسی طرح ہے جیسے کہ تھا اور کائنات کو پیدا کرنے میں اس کی ذات یا صفات یا افعال یا اسماء میں کوئی تغیّر نہ ہوا، پس اس کے ساتھ اس کا غیر کوئی نہیں ہے ... خدا کائنات سے ظاہر ہے اور کائنات خدا سے قائم ہے''۔

اس اتحاد اور یکسانی کے باوجود حضرت گیسو دراز ''من'' و ''تو'' میں فرق کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ بندہ کے لیے یہ کہنا جائز نہیں کہ ''من توام و تومنی'' کیونکہ یہ خاصّۂ خدای تعالیٰ ہے۔ عاشق و معشوق ہر چند اوصاف سے متحد ہوں لیکن اُن میں دو فرق قائم ہے وہ یہ کہ خدا کی صفت ربوبیت و صفت الوھیت سے بندہ خالی ہے۔ صفت ربوبیت سے مُراد یہاں صفت وجوب الوجود ہے اور الوھیت سے مُراد صفتِ قدم ہے جیسا کہ حضرت گیسو دراز اس کے بعد ہی لکھتے ہیں کہ ''وجودُنا منه و قیامُنا به'' یعنی ہمارا وجود اُسی سے ہے اور ہمارا قیام اُسی سے ہے۔ اگر بندہ ''من تو شدم'' کہتا ہے تو یہ اُسی وقت درست ہے کہ اُس پر حال کی کیفیت طاری ہو جس کا مطلب یہ ہوگا کہ اُسے خود اپنی ہی خبر نہ ہو۔ اصل عبارت ملاحظہ ہو:۔

''فمن امن به قبل ورود الحال و من رد حال اتحاده فقد کفر، یعنی کسی که امن گرفت پیش از پیدا شدن حال پس تحقیق کفر کرد یعنی امن گرفتن از آن اتحاد پیش از آنکه پیدا شود حال فقد کفر یعنی تا مادام که معشوق عاشق را همرنگ خود درکنار نگیرد و خود را انا و انت نفرماید اگر عاشق خود را اتحاد داند فقد کفر زیرا که لا تامن من مکری همبرین اشارت است، ترا گفتن نشاید که من تو ام و تو منی این خاصهٔ اوست تعالیٰ زیرا که عاشق هر چند که بمعشوق متصف باوصاف شود لیکن از دو صفت خالی باشد، ازو کہتر ہم ... صفت ربانیه و صفت الوهیت وجودنا منهٗ و قیامنا به، عاشق هرگز معشوق نشود بعینه، ای دوست این مقام تلوین است که عاشق رنگ معشوق میگیرد نه همین معشوق میشود، اگر میشود معشوق در عاشق خود ظاہر میشود در آنوقت عاشق نماند ... ولیکن مولیٰ مولیٰ ست و بنده بنده . ۲۹

"جواہر العشاق" صاحبِ حال صوفیہ کے لیے ہے۔ اس کی بہت سی عبارتیں دوسروں کے لیے ناقابلِ فہم ہیں ہم نے بھی پُر اشکال فقروں اور جملوں کو حذف کردیا ہے۔

مذکورہ بالا بیان سے ظاہر ہے کہ حضرت گیسو دراز وجود میں تعیّنات کے قائل ہیں اور مولیٰ اور بندہ میں فرق کرتے ہیں۔ "جواہر العشاق" میں ایک جگہ انہوں نے ہمہ اوست کے بجائے ہمہ ازوست کا بھی اقرار کیا ہے لیکن اس سے بھی اُن کی مُراد وجود میں تعیّنات ہیں۔ لکھتے ہیں:۔

ہر نام کہ بجز نام خدای است غیر است، اگرچہ ازوست و لیکن نہ اوست". ۳۰

وحدت الوجود کے ماننے میں سب سے بڑی دشواری یہ پیش آتی ہے کہ ثواب و عقاب کے مسئلہ کو کس طرح بیان کیا جائے۔ اس مسئلہ پر مختلف صوفیہ نے مختلف طریقوں سے بحثیں کی ہیں حضرت گیسو دراز بھی اس کے قائل ہیں کہ بندہ اپنے افعال کا خالق نہیں ہے۔ مولانا روم نے خلقِ فعل اور کسبِ فعل پر تفصیلی بحث کی ہے ۳۱۔ لیکن حضرت گیسو دراز نے کلامیَ طرز نہیں اختیار کیا ہے۔ اس مسئلہ کا تعلق جبر و اختیار سے ہے جو کہ بڑا نازک مسئلہ ہے۔ حضرت گیسو دراز کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے علم میں جو دوزخی تھا اس کے لیے دوزخیوں کے افعال پیدا کردیے اور جو جنّتی تھا اس کے لیے جنّتیوں کے افعال۔ ایک جگہ لکھتے ہیں:۔

"اهل سنت و جماعت رضوان الله علیهم اجمعین می فرمایند که هو تعالیٰ خالق الافعال العباد کما هو خالق اعیانهم . اینجا گویند افعال عباد را خود آفرید، ثواب و عتاب آن چه معنی دارد ؟ محققان گویند هر که او را برای دوزخ آفریده است در مظهر و افعال دوزخیان آفریند کذالک آنرا که برای بهشت آفرید است". ۳۲

اگرچہ حضرت گیسو دراز نے خلق فعل اور کسبِ فعل پر کوئی بحث نہیں کی ہے لیکن یہ کہنا کہ خدا نے معلوم کے مطابق ہی فعل کی تخلیق کی اور یہ معلوم وہ ہے جسے بندے کا کسب فعل کہتے ہیں یعنی بندہ کا کسب فعل خدا کے علم میں ہے اور اس کے مطابق اس نے خلقِ فعل کیا اور یہ چیز اہلِ سنّت کے عقائد میں ہے۔ حضرت گیسو دراز کے فرزند سیّد اکبر حسینی (م ۸۱۲ ھ) نے اس مسئلہ کی وضاحت تفصیل سے کی ہے جو اُن کی کتاب العقاید میں موجود ہے۔ اس کتاب

کا علم خود حضرت گیسو دراز کو تھا اور وہ اپنے بیٹے کی علمی اور روحانی فضیلت کے بھی معترف تھے (سیر محمدی)، اس لیے یہ باور کرنا چاہیے کہ اس کتاب میں مذکور عقاید حضرت گیسو دارز کے عقاید ہیں ۳۳۔ اس میں خلقِ فعل پر بحث کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''پس فعل عبد تحت قدرتِ باری آمد خلقاً و تحت قدرت عبد آمد کسباً''. ۳۴

اس سے معلوم ہوا کہ اکتسابِ فعل میں بندہ کو مختار بنایا گیا ہے اور قدرتِ اکتسابِ فعل کے سببَ اُسے شریعت کا مکلّف قرار دیا گیا ہے۔

حضرت گیسو دراز کا یہ قول نقل کیا جاچکا ہے کہ بندہ پر توحید کا رنگ خواہ کتنا ہی غالب آجائے وہ صفت وجوب و صفت قِدم (ربوبیت و الوہیت) سے خالی رہتا ہے اور بندہ بندہ رہتا ہے، خدا خدا، دوسرے یہ کہ خدا اگرچہ خالق فعل ہے لیکن اکتسابِ فعل میں بندہ کو مختار بنایا ہے اس لیے بندہ اپنے اختیار سے نیکی یا بَدی کسب کرتا ہے اور مورد ثواب و عقاب ہوتا ہے۔

لیکن آخرکار حضرت گیسو دراز بھی اقرار کرتے ہیں کہ خدا کی ذات و صفاتَ کے کامل ادراک سے مخلوق عاجز ہے اور شیخ فرید الدین عطار کے یہ اشعار تائید میں نقل کرتے ہیں:-

سبحان خالقی کہ صفاتش زکبریا
در عجز خاک میفگند عقل انبیاء
گر صد ہزار قرن ہمہ خلق کائنات
فکرت کنند در صفت عزت خدا
آخر بعجز معترف آیند کای الٰہ
دانستہ شد کہ ہیچ ندانستہ ایم ما

یہاں یہ بیان کردینا بھی مناسب ہے کہ جب بندہ اور خدا میں کامل اتحاد ناممکن ہے تو سلوک میں وصل سے کیا مُراد ہے اور انا الحق یا سبحانی ما اعظم شانی کا کیا مفہوم ہے ؟ حضرت گیسو دراز اس کا جواب اس طرح دیتے ہیں:

''وصول عبارت از شعوری خاصی است، یقین گردد تونۂ اوست''. ۳۵

یعنی وصول ایک طرح کا خاص شعور ہے جس میں سالک کو یہ

یقین حاصل ہوتا ہے کہ اس کا وجود کچھ نہیں ہے بلکہ درحقیقت وجود صرف خدا کا ہے بالفاظِ دیگر اُسے اپنی ذات کا شعور باقی نہیں رہتا اس کو تمثیل کے طور پر کہتے ہیں کہ قطرہ دریا میں مل گیا حالانکہ درحقیقت قطرہ دریا میں نہیں ملتا بلکہ قطرہ، قطرہ رہتا ہے اور دریا دریا، البتہ قطرہ کو اپنے وجود کا احساس نہیں رہتا۔

پھر لکھتے ہیں کہ ''واصل آن بود کہ تصور فصل شود'' ۳۶

واصل اُسے کہتے ہیں کہ اگر سالک کو اپنے وصل کا تصوّر ہوجائے تو یہ وصل نہ ہوگا بلکہ فصل ہوگا یعنی وصل کی حالت میں اُسے وصل کا تصوّر بھی نہ ہونا چاہیے۔ اسی لیے حضرتِ گیسو دراز منصور کے انا الحق اور بایزید کے سبحانی ما اعظم شانی کو ان کی کم نظری کا سبب بتاتے ہیں یعنی یہ لوگ سلوک کی بلند تر منزل تک نہ پہنچ سکے ہرچند کہ یہ لوگ فیض الٰہی سے محروم نہیں ہیں۔ ایک مکتوب میں لکھتے ہیں:

''منصور انا الحق گفت و بایزید سبحانی، هرچند این انا الحق حق نیست و سبحانی از جهان انسانی است و لکن از آن شمس و قمر و از آن شمع انور پرتوی بروی تافته است''. ۳۷

حضرت گیسو دراز کے ان بیانات سے یہ بخوبی واضح ہے کہ وہ بھی صرف ایک وجود کے قائل ہیں۔ اس وجود کو وہ عشق کے نام سے تعبیر کرتے ہیں۔ وجود میں وحدت کے باوجود وہ عبد اور معبود میں فرق کرتے ہیں اور وجود میں تعیّنات کے قائل ہیں اور ثواب و عقاب کو بھی ثابت کرتے ہیں ۳۸۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ انہیں ابن عربی سے مخالفت کس طرح ہے یہ اختلاف ''حدایق الانس'' کی مندرجہ ذیل عبارت سے ظاہر ہے:۔

''شخصی باشد کہ او را کشوفات تجلیات متوالی است ساعتی از آن فرصت نیست تا آنکہ او بداند و رای این چیزی دیگر نیست تا آنکہ قائل بمطلق و مقیّد شود و با جمال و تفصیل گراید و جزئی و کلّی گوید او بمثال کلی طبیعی است، او را در خارج وجودی نیست، او در ضمن جزئیات موجود است چنانچہ محی الدین ابن عربی و قاضی عین القضاة و حکمای یونان و آنکہ متابعان ایشان اند'' ۳۹.

ترجمہ: ''ایک شخص ایسا ہے کہ اُس پر پے در پے تجلیات کا کشف ہورہا ہے، ایک لمحہ کے لیے اُسے فرصت نہیں ہے، یہاں تک کہ اُسے ایسا

شعور ہوتا ہے کہ اس کے ماوراء کوئی اور وجود نہیں ہے اور پھر وہ مطلق و مقیّد کا قائل ہوجاتا ہے اور اجمال، تفصیل، جزئی و کلّی کی باتیں کرتا ہے ۔ وہ کلی طبیعی کی طرح ہے، خارج میں اس کا کوئی وجـود نہیں ہے، وہ جزئیات کے ضمن میں موجود ہے مثلاً ابن عربی، قاضی عین القضاۃ اور حکماے یونان اور ان کے اتباع''۔

اس بیان میں ابن عربی اور حکماے یونان کو ایک ہی سلسلہ میں ملا دیا ہے لیکن کم از کم اس بیان سے اتنا ضرور معلوم ہوتا ہے کہ حضرت گیسو دراز ابن عربی کے صاحبِ کشف ہونے کے قائل ہیں البتہ ان کے نزدیک اس کشف کی توجیہ میں انہوں نے حکماے یونان کی پیروی کی ہے ۔ یہاں ابن عربی سے اختلاف کی نوعیت ظاہر ہوجاتی ہے یعنی یہ کہنا کہ خارج میں (موجودات کے ماوراء) کوئی وجود نہیں ہے درست نہیں ہے، دوسرے یہ کہ وجود کے لیے مقیّد و مطلق کی شرط لگانا بھی درست نہیں ہے ۔ اس کی وجہ پچھلے صفحات میں گذر چکی ہے یعنی وجود جب صرف عشق کا ہے تو اس میں مقیّد و مطلق یا خارج و باطن کی شرط لگانا درست نہیں ہے ۔

اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ حضرت گیسو دراز کو ابن عربی کے بیان سے جو مفہوم ہوا وہ یہ ہے کہ ابن عربی نے ذات مطلق کو مقیّد کردیا ہے ۔ اس کے علاوہ وہ مطلق کی اصطلاح کے بھی قائل نہیں ہیں ۔ اُن کے نزدیک جس کو مقیّد کہتے ہیں وہی مطلق ہے چنانچہ پچھلے صفحات میں گذرا کہ انہوں نے خود انسان ہی کو مطلق و مقیّد کہا ہے ۔ اسی لیے وہ ابن عربی پر یہ اعتراض کرتے ہیں کہ ابن عربی کے نزدیک وجود مقیّد کے ماوراء کوئی وجود نہیں ہے گویا ابن عربی نے ذات مطلق کو مقیّد کردیا ہے ۔ اس کا اظہار دوسری تحریروں میں بھی کیا ہے ۔ ''استقامت الشریعت'' میں لکھتے ہیں:۔

''چون این دانستی محی الدین و اتباع او و محققان دیگر که یک وجود گفتند متمثل بدین همه وجودات است، این جهان و آن جهان، با همه نعیم و اسباب ... یک وجود است و ورای آن وجودی نه . امّا محمد حسینی که مستنیر از نور مرتضوی و مستضی از ضیای مصطفوی است می گوید باین همه وجود است که آری فیض اوست تعالیٰ بهمه صور و اشکال خود بجنب آن وجود و بحساب آن ذات بصد هزار مرتبه کمتر از شبنمی بمقابل دریای محیط و هفت دریای قلزم باشد ... ''. ۳۰

ترجمه: ''جب تم نے یہ جان لیا کہ محی الدین ابن عربی اور ان کے

اتباع اور دوسرے محقّقین نے ایک وجود کہا جوکہ ان تمام موجودات میں متمثل ہے، یہ دنیا اور وہ دنیا اپنے تمام اسباب کے ساتھ صرف ایک وجود ہے اور اس کے خارج میں کوئی وجود نہیں ہے تو اب جان لو کہ محمد حسینی جو نور مرتضوی سے مستنیر اور ضیائے مصطفوی سے مستضی ہے کہتا ہے کہ ان تمام موجودات کے علاوہ وجود ہے اور یہ موجودات اُس ذات کے مقابل ایسی ہیں جیسے سمندر کے سامنے شبنم کا ایک قطرہ بلکہ اس سے بھی کم ... ''۔

اسی کتاب میں لکھتے ہیں:

''این محرومان از چه وہم گویند و رای این موجودات وجودی نیست''. ۴۱

ترجمہ: ''یہ محرومان کس وہم کی بناء پر کہتے ہیں کہ ان موجودات کے خارج میں کوئی وجود نہیں ہے''۔

جیسا کہ کہا جاچکا ہے حضرت گیسو دراز نے ابن عربی کے بارے میں جو کچھ لکھا ہے اس کا سبب صرف یہ ہے کہ ابن عربی کی اصطلاح وجود مطلق اور وجود مقیّد سے جو اُنہیں مفہوم ہوا ہے اس کی بنا پر لکھا ہے، اور یہ ظاہر ہے کہ ابن عربی نے ذات مطلق کو مقیّد ہرگز نہیں کہا ہے۔ اس سے واضح ہے کہ دونوں کا اختلاف حقیقی نہیں ہے اور حضرت گیسو دراز بھی وحدت الوجود ہی کے قائل ہیں۔

ابن عربی نے جس روحانی تجربہ کو بیان کرنے کے لیے اعیان ثابتہ اور مطلق و مقیّد وغیرہ اصطلاحات کا سہارا لیا ہے تاکہ ایک ناقابلِ بیان شے کو نظری طور پر لفظوں کا پیراہن عطا کرسکیں، حضرت گیسو دراز اپنے جذبۂ عشق سے حاصل کردہ اس ناقابلِ بیان روحانی تجربہ کو عشق سے تعبیر کرکے مسئلہ کو ختم کردیتے ہیں لیکن دونوں ایک ہی وجود کے قائل ہیں۔

اس حقیقت کا اظہار سب سے پہلے حضرت سیّد اشرف جہانگیر کرچکے تھے کہ شیخ علاء الدولہ سمنانی اور ابن عربی میں اختلاف حقیقی نہ تھا جسیا کہ پچھلے صفحات میں گذرا۔ حضرت گیسو دراز کے بارے میں بھی یہ خیال پایا جاتا ہے کہ وہ وحدت الوجود کے قائل تھے۔ موجودہ دَور میں ڈاکٹر میر ولی الدین نے اپنی کتاب ''خواجہ بندہ نواز کا تصوف و سلوک'' میں اپنے اس خیال کا اظہار کیا ہے کہ حضرت گیسو دراز وجدت الوجود کے قائل تھے لیکن حضرت گیسو دراز کی مخالفت بھی بڑی شدّت سے ہوئی ہے چنانچہ عبدالقادر فخری

مہربان ۴۲ نے اپنی کتاب ''اصل الاصول'' میں حضرت گیسو دراز پر ان کی ابن عربی سے مخالفت کے سبب شدید نکتہ چینی کی ہے اور اب بھی یہ ممکن ہے کہ یہ خیال پایا جاتا ہو کہ شیخ علاء الدولہ سمنانی اور حضرت گیسو دراز وحدت الوجود کے منکر تھے کیونکہ انہوں نے ابن عربی کی مخالفت کی ہے لیکن اس بحث سے یہ بات بخوبی واضح ہوجاتی ہے کہ ان دونوں بزرگوں کو اصل نظریۂ وحدت الوجود سے اختلاف نہ تھا بلکہ ان کا اختلاف محض لفظی تھا۔ اس بحث سے ایک نہایت اہم نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ صوفیہ کے یہاں کشف وجدان میں حقیقی توافق پایا جاتا ہے البتہ ایک ہی حقیقت کی توجیہات پیش کرنے میں بیان میں اختلاف پایا جانا ممکن ہے لیکن اس ظاہری اختلاف سے صوفیہ کے روحانی تجربات میں عدم توافق پر استدلال نہیں کیا جاسکتا۔ اس بحث سے ابن عربی کے تجربہ کی صداقت کی بھی مزید توثیق ہوتی ہے۔

## حواشی و توضیحات

۱۔ لطایف اشرفی: اس کا اصل نام اللطایف الاشرفیہ فی بیان طوایف الصوفیہ ہے لیکن لطایف اشرفی کے نام سے معروف ہے۔ سیّد اشرف جہانگیر سمنانی کے ملفوظات کا مجموعہ ہے جسے ان کے مُرید و خلیفہ نظام غریب یمنی نے جمع کیا تھا۔ یہ مسائل تصوف پر ایک ضخیم کتاب ہے اسکے علاوہ ہندوستان کے تاریخی، تمدّنی اور ادبی معلومات کا بھی ایک دلچسپ مأخذ ہے۔ یہ کتاب دو بار چھپ چکی ہے۔ پہلی بار سنہ ۱۲۹۵ ھ میں مطبع نصرت المطابع دہلی سے ایک مجلّد میں شائع ہوئی اور دوسری بار سنہ ۱۲۹۸ ھ میں دو مجلّد میں اسی مطبع سے شائع ہوئی۔ یہ کتاب تصوف کی بہت سی کتابوں کا مأخذ رہی ہے اور کتاب نفحات الانس مؤلفہ جامی کا بھی ایک اہم مأخذ ہے۔ (دیکھیے مقدمۂ لطایف اشرفی)۔

۲۔ لطایف اشرفی کے مقدمہ بعنوان ''در بیان فوائد علم و مطالعۂ کتب صوفیہ و استماع کلمات مشائخ و شرایط و آداب استماع آن'' میں نظام غریب یمنی ایک جگہ لکھتے ہیں:۔

''حضرت قدوۃ الکبریٰ تقریباً میفرمودند کہ در بخارا علماء ظاہر و فضلاء باہر بجہت سوختن فصوص فتویٰ نوشتہ بودند، نزدیک بود کہ امروز یا فردا بسوزند. ہمدرین روزہا دانشمندی فاضل و عالم عامل کہ بلباس فصاحت آراستہ و کیاس بلاغت پیراستہ و فنون علو ورزیدہ و قانون رسوم سنجیدہ بود آمدہ چنانچہ ہر یک از علمای بخارا و فضلای شہر باستقبال او در آمدند و بہ تعظیم تمام در شہر آوردند، قضیۂ استفتاء بایشان عرض نمودند. فرمودند کہ من این کتاب را ندیدہ ام و چیزی را کہ ندیدہ باشم و بمعانی او نرسیدہ چگونہ در سوختن او حکم کنم ۔ کتاب از جایی تردّد کردہ بایشان نمودند. چند روز بتفکّر شافی و تدقّق صافی در مطالعہ در آوردند، علما شہر باز باعث شدند و اجازت سوختن فصوص خواستند. فرمودند معانی را کہ در ضمیر خود تصویر میکنم، در سمیر تدویر بآن نمی رسد کہ ویرا بسوزند و حقایقی کہ در فکر من نمی رسد چگونہ فرمایم کہ بسوزند''.

۳۔ صائن الدین علی بن محمد تُرکہ اصفہان میں نیمہ دوم قرن ہشتم ہجری میں ایک علمی گھرانے میں پیدا ہوئے اور وہیں سنہ ۸۳۵ ھ یا ۸۳۶ ھ میں وفات پائی ۔ تقریباً ساٹھ کتابوں اور

رسائل کے مصنّف ہیں ۔ مسئلۂ وحدت الوجود پر ان کی اہم کتاب ''تمہید القواعد'' ہے جو عربی زبان میں ہے سیّد جلال الدین آشتیانی نے اس پر ایک فاضلانہ مقدمہ لکھا اور سنہ ۱۳۹۶ ھ میں انجمن فلسفۂ ایران نے کتاب کو مع مقدمہ شائع کیا۔ سیّد حسین نصر نے اس کتاب کے پیشگفتار میں صائن الدین تُرکہ کے حالات پر کئی کتابوں اور رسائل کا ذکر کیا ہے۔

۴۔ مخدوم علی مہائمی کا نام علاء الدین علی بن احمد ہے ۔ کنیت ابو الحسن، لقب زین الدین، فقیہ اور مخدوم ہے ۔ آباء و اجداد حجاج بن یوسف کے مظالم سے تنگ آکر عرب سے تقریباً سنہ ۲۵۲ ھ میں ہندوستان آگئے اور ماہم میں مقیم ہوگئے ۔ علی فقیہ کی ولادت بھی یہیں ہوئی ۔ تحصیل علوم کے بعد ماہم کے قاضی مقرّر ہوگئے ۔ یہاں درس و تدریس، تصنیف و تألیف اور رُشد و ہدایت کا سلسلہ بھی جاری کیا۔ متعدّد کتابوں کے مصنّف ہیں ۔ تفسیر قرآن آپ کا عظیم الشّان علمی شاہکار ہے ۔ تصوف اور وحدت الوجود پر آپ کی متعدّد کتابیں اور رسالے ہیں ۔ فصوص الحکم کی شرح بھی لکھی ۔ سنہ ۸۳۵ ھ میں وفات پائی اور ماہم کے قبرستان میں سپردخاک ہوئے ۔ (کتاب مخـــدوم علی مہـــائـــمـــی حیات، افـــکـــار، آثار).

۵۔ سیّد اشرف جہانگیر سمنانی سنہ ۷۰۹ ھ کے حدود میں سمنان میں ایک شاہی گھرانے میں پیدا ہوئے ۔ جہانگیر آپ کا لقب ہے جو آپ کے مُرشد نے آپ کو دیا تھا۔ فرمانروائی کے ساتھ آپ تصوف و سلوک میں بھی مشغول رہے ۔ پچیس سال کی عمر میں ترکِ سلطنت کرکے باشارۂ غیبی ہندوستان آئے اور بنگال میں شیخ علاء الدین خالدی بنڈوی (متوفی ۸۰۰ ھ) کے مُرید ہوگئے اور ریاضت و مجاہدہ کے بعد خلافت پائی ۔ شیخ کے حکم سےکچھو چھہ شریف کو اپنا مرکزی مقام بنایا جو اُس وقت جونپور میں تھا۔ خوشگو شاعر تھے اور متعدّد کتابوں کے مصنّف ۔ (تفصیل کے لیے دیکھیے حیات سیّد اشرف جہانگیر سمنانی).

۶۔ آٹھویں صدی ہجری میں ابن عربی کے موافقین میں اور بھی بہت سے صوفیہ تھے مثلاً سیّد شرف الدین دہلوی (م ۶۹۵ ھ)، شیخ شمس الدین دہلوی (م ۶۹۷ ھ)، شیخ موید الدین جندی شاگرد شیخ صدر الدین قونیوی، ابن الزمکانی کمال الدین انصاری (م ۷۲۷ ھ)، سیّد علی ہمدانی (م ۷۸۶ ھ)، شیخ داؤد قیصری (م ۷۵۱ ھ) وغیرہ ۔ لیکن ابن عربی کے مخالفین صوفیہ میں ہمیں بہ دو اہم ترین نام معلوم ہوئے ہیں جن کی تحریریں بھی ہمارے سامنے ہیں یعنی شیخ علاء الدولہ سمنانی اور سیّد محمد گیسو دراز ۔

۷۔ العروہ لاھل الجلوہ و الخلوہ کا ایک قلمی نسخہ علیگڑھ یونیورسٹی کی مولانا ابو الکلام آزاد لائبریری میں ہے، دوسرا نسخہ دیوان صاحب باغ مدراس میں ہے اور تیسرے نسخے کی اطلاع آقای عبدالرفیع حقیقت نے کتاب چہل مجلس کے مقدمہ میں دی ہے ۔ [ ۱۳۰۴ ھ میں یہ کتاب باھتمام نجیب مایل ہروی تہران سے شائع ہوگئی ہے ۔ دانش ].

۸۔ العروہ کے علاوہ شیخ علاء الدولہ سمنانی کے حالات میں آقای سیّد مظفر صدر نے ایک کتاب تہران سے شائع کی ہے ۔ اس کے علاوہ آقای عبدالرفیع حقیقت نے چہل مجلس کے مقدمہ میں کچھ حالات قلمبند کیے ہیں ۔ راقم کے پیشِ نظر یہ دونوں کتابیں ہیں ۔ [ نجیب مایل ہروی کئی سالوں سے شیخ سمنانی کے احوال و آثار و افکار پر کام کر رہے ہیں ۔ ''العروہ ... '' کے مقدمہ میں انہوں نے اپنے تأمّلات کا خلاصہ پیش کیا ہے ۔ دانش ].

۹۔ حیات سیّد اشرف جہانگیر ص ۱۱۷ .

۱۰۔ لطایف اشرفی لطیفہ ۲۷ . [ نیز دیکھیے: نفحات الانس از جامی طبع توحیدی پور تہران ص ۹۱۔ ۴۸۳ دانش ] .

۱۱۔ لطایف اشرفی لطیفۂ ۲۷ .

۱۲۔ معراج اول اور معراج دوم کا بیان چہل مجلس ص ۱۳۷ میں موجود ہے ۔ لطایف اشرفی اور چہل مجلس کی عبارت تقریباً یکساں ہے ۔ لطایف اشرفی کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت سیّد اشرف جہانگیر علاء الدولہ کی مجلس میں موجود تھے ۔

معراج اول و معراج دوم:۔ یہاں معراج سے مُراد غالباً سالک کے سلوک کی انتہا ہے ۔ ایک انتہا

وہ ہے جس میں سالک محسوس کرتا ہے کہ سوائے خدا کے وجود کے اور کوئی چیز موجود نہیں ہے ۔ گویا یہ وہ صورت ہوئی جبکہ کوئی وجود نہ تھا سوائے خدا کے ۔ (کان اللہ ولم یکن معہ شئ) سالک کی دوسری انتہا یہ ہے کہ وہ یہ محسوس کرے کہ ممکن کے موجود ہونے سے واجب الوجود میں کوئی تغیّر نہیں ہوا یعنی وہی ہر شے میں ہے اور ممکن محض ظاہری نمود ہے ۔ یہ وہ صورت ہوئی جس کو الآن کما کان کہا ہے ۔ یہ نہایت دقیق مسئلہ ہے جیسا کہ شیخ علاء الدولہ سمنانی نے اس کی طرف اشارہ کیا ہے ۔ یہ توجیہ راقم نے اپنی طرف سے کی ہے ۔ شیخ علاء الدولہ سمنانی کی واقعی کیا مُراد ہے اس بارے میں کوئی وضاحت نہ مل سکی ۔

۱۳ ۔ لطایف اشرفی لطیفہ ۲۷.

۱۴ ۔ العروہ (خطّی) ورق ۲۳۔

۱۵ ۔ لطایف اشرفی ج ۲، ص ۱۴۰.

۱۶ ۔ چہل مجلس ص ۱۲۰.

۱۷ ۔ چہل مجلس ص ۱۳۵.

۱۸ ۔ فیروز شاہ بہمنی اور احمد شاہ بہمنی کے ساتھ حضرت گیسو دراز کے تعلقات پر دیکھیے کتاب: دکن کے بہمنی سلاطین ص ۱۲۱، ۱۲۲، ۱۳۰.

۱۹ ۔ سیر محمدی .

۲۰ ۔ مکتوبات اشرفی مکتوب ۳۲.

۲۱ ۔ لطایف اشرفی لطیفہ ۱۵.

۲۲ ۔ وجود العاشقین .

۲۳ ۔ ایضاً .

۲۴ ۔ ایضاً.

۲۶/۲۵ ۔ جواہر العشاق ص ۷ .

۲۷ ۔ جواہر العشاق ص ۲۹.

۲۹/۲۸ ۔ ایضاً ص ۳۰.

۳۰ ۔ جواہر العشاق ص ٦.

۳۱ ۔ مولانا روم کے نظریۂ کسب فعل اور خلق فعل کو مولانا محمد عبدالسلام خاں نے اپنی کتاب افکار مولانا روم میں تفصیل کے ساتھ بیان کیا ہے ۔

۳۲ ۔ رسالہ مسئلہ رویت باری و کرامت اولیاء.

۳۳ ۔ ''کتاب العقاید'' کے مقدمہ میں مرتّب سیّد عطا حسین لکھتے ہیں:

''تذکرہ نویسوں نے لکھا ہے کہ حضرت خواجہ بندہ نواز قدس سرہ نے عقاید اہلِ سنّت میں ایک رسالہ خود تصنیف کرنا چاہا تھا مگر جب اُنہیں معلوم ہوا کہ اُن کے فرزند اکبر نے عقاید میں ایک رسالہ لکھنا شروع کردیا ہے تو خود اپنے ارادے کو ترک کردیا اور فرمایا کہ محمد اکبر حسینی کی کتاب کافی ہوگی چنانچہ جب یہ کتاب تکمیل کے بعد حضرت بندہ نواز کے نظر مبارک میں پیش کی گئی تو شرفِ قبول سے ممتاز ہوئی'' ۔

۳۴ ۔ رسالہ عقاید ص ۳۳.

۳۶/۳۵ ۔ استقامت الشریعت بطریق الحقیقت ص ٦.

۳۷ ۔ مکتوب دوم بجانب مولانا محمد معلم .

۳۸ ۔ حضرت سیّد محمد گیسو دراز نے وجود، رویت باری اور ثواب و عقاب جیسے نازک مسائل پر لکھا ہے ۔ ان مسائل پر اُن کی تحریروں میں دو مختلف اندازِ بیان ملتے ہیں ۔ ایک انداز تحریر وہ ہے جس پر حالی کیفیت چھائی ہوئی ہے اور بیان غامض ہے یا جس میں اندازِ بیان تمثیلی اور استعاراتی ہے یا وہ طریقہ اختیار کیا ہے جو بالعموم شعراء اختیار کرتے ہیں ۔ یہاں جو معنی ہے اگر وہی مُراد بھی لی جائے تو اس سے شرعی الزام عاید ہوتا ہے اور بیان بظاہر اسلامی عقیدے کے خلاف نظر آتا ہے مثلاً قطرہ دریا میں مل گیا یا خدا و رسول، کفر و اسلام اور کعبہ و بتخانہ کو ایک ہی

قرار دینا درست نہیں ہوسکتا اور نہ یہ صوفیہ کا عقیدہ ہے ۔ لیکن دوسرے اندازِ بیان میں حضرت گیسو دراز نے وہ طریقہ اختیار کیا ہے جس میں جو معنی ہے وہی مُراد بھی ہے اور اس کو ماننے میں کوئی شرعی قباحت لازم نہیں آتی ۔ یہ بیان واضح ہے ۔ مثلاً بندہ کتنا ہی روحانی ترقی کرجائے وہ بندہ ہی رہتا ہے اور خدا خدا ہے ۔ وصل سے مُراد حلول و اتحاد نہیں ہے بلکہ یہ ایک قسم کا روحانی شعور ہے وغیرہ وغیرہ جیسا کہ پچھلے اوراق میں بیان کیا جاچکا ہے ۔ ایسی صورت میں وہی بیان لائق دلیل ہے جس میں معنی و مُراد یکساں ہیں اور جس بیان میں اغماض ہے اور معنی و مُراد یکساں نہیں ہیں اُس کی تاویل اس طرح کرنا چاہیے کہ وہ واضح بیان کے مطابق ہوجائے ۔ اس بارے میں غیر محتاط رویہ غلط فہمی اور اشکال کا سبب بن سکتا ہے ۔

۳۹ ۔ حدایق الانس حدیقۂ هفتم

۳۰ ۔ استقامت الشریعت ص ۲۲.

۳۱ ۔ ایضاً ص ۲۳.

۳۲ ۔ سیّد عبدالقادر فخری مہربان کے والد سیّد شریف الدین محمد خاں نقوی اورنگ آباد کے قاضی تھے ۔ سنہ ۱۱۳۳ ھ میں یہیں سیُد عبدالقادر فخری پیدا ہوئے ۔ وقت کے مشہور علماء سے اورنگ آباد میں تعلیم پائی ۔ ادب و حدیث میں مولانا غلام علی آزاد بلگرامی کے شاگرد ہیں ۔ خوشگو شاعر تھے ۔ اپنے ماموں فخر الدین سے تصوف و سلوک سیکھا اور انہیں سے بیعت و خلافت حاصل کی ۔ والد کے انتقال کے بعد کچھ دنوں اورنگ آباد میں عہدۂ قضاء پر فائز رہے ۔ ۱۱۸۳ ھ میں مدراس آگئے ۔ یہاں نواب امیر الامراء نے ان کی پذیرائی کی ۔ یہاں تصنیف و تالیف اور رُشد و ھدایت میں مصروف ہوگئے ۔ وحدت الوجود پر اصل الاصول ان کی اہم کتاب ہے جو سات سو صفحات پر مشتمل ہے ۔ اس کے علاوہ بھی چند تصنیفات ہیں جن میں ''سبحات'' اور مفتاح المعارف'' خاص ہیں جو راقم کی نظر سے گذری ہیں ۔ ''اصل الاصول'' کے علاوہ ان کی ساری کتابیں اور دیوان شعر بھی غیر مطبوعہ ہے ۔ ''اصل الاصول'' کا متن مدراس یونیورسٹی نے عرصہ ہوا شائع کیا تھا ۔ سیّد عبدالقادر فخری کے حالات میں مولوی محمد یوسف کوکن نے ایک مقدمہ بھی کتاب میں شامل کیا ہے ۔ سیّد فخر الدین کے حالات میں مناقب فخریہ کا قلمی نسخہ مسلم یونیورسٹی علیگڑھ کی لائبریری میں ہے ۔ سیّد عبدالقادر فخری کا ذکر ''خزانۂ عامرہ'' میں بھی ہے ۔

## کتابیات


۱ ۔ استقامت الشریعت از سیّد محمد گیسو دراز ۔

۲ ۔ اصل الاصول از سیّد عبدالقادر فخری، مدراس یونیورسٹی، ۱۹۵۹ ء ۔

۳ ۔ افکار مولانا روم از مولانا محمد عبدالسلام، مکتبہ جامعہ، نئی دھلی، ۱۹۸۱ ء ۔

۴ ۔ تمہید القواعد از صائن الدین علی بن محمد ترکہ، بتصحیح و مقدمہ سیّد جلال الدین آشتیانی، تہران، ۱۹۷٦ ء ۔

۵ ۔ جواهر العشاق از سیّد محمد گیسو دراز، مطبوعہ حیدر آباد دکن، ۱۳۹۲ ھ ۔

٦ ۔ چہل مجلس ملفوظات شیخ علاء الدولہ سمنانی، باهتمام عبدالرفیع حقیقت، مطبوعہ شرکت مؤلفان و مترجمان، ۱۳۵۸ ش، تہران ۔

۷ ۔ حدایق الانس ۔ نمبر ۱۱ سنے ۱۴ چند اوراق کے رسالے ہیں جو سیّد عطا حسین کی کوشش سے چھپ چکے ہیں ۔

۸ ۔ حیات سیّد اشرف جہانگیر سمنانی از سیّد وحید اشرف، مطبوعہ ۱۹۷۵ ء ۔ لکھنو ۔

۹ ۔ خواجہ بندہ نواز کا تصوف اور سلوک از ڈاکٹر میر ولی الدین، ندوة المصنفین دھلی، ۱۹٦٦ ء ۔

۱۰ ۔ دکن کے بہمنی سلاطین از ہارون خان شیروانی، ترقی اردو بیورو نئی دھلی ۔

۱۱ـ سِیرِ محمدی از سیّد محمد گیسو دراز، مع اردو ترجمه از مولانا محمد علی سامانی، سیّد محمد گیسو دراز اکاڈمی گلبرگه شریف، ۱۹۸۴ ء.
۱۲ـ شرح احوال و افکار و آثار شیخ علاء الدوله سمنانی از سیّد مظفر صدر، چاپ دانش، تهران، ۱۳۳۴ ه ش.
۱۳ـ العروة لاہل الجلوة و الخلوة (خطّی)، مسلم یونیورسٹی علیگڑھ لائبریری، حبیب ۵۸/۲۱ .
۱۴ـ کتاب العقاید از سیّد اکبر حسینی ناشر کتب خانه روضتین گلبرگه شریف سنه ۱۳٦٦ ه .
۱۵ـ لطایف اشرفی ملفوظات سیّد اشرف جهانگیر، گردآوردهٔ نظام غریب یمنی، مطبوعه ۱۲۹۸ ه، دهلی.
۱٦ـ مخدوم علی مهائمی (حیات، آثار و افکار) از عبدالرحمن پرواز اصلاحی، نقش کوکن ٹرسٹ، ۱۹۷٦ء.
۱۷ـ مسئله رویت باری و کرامات اولیاء از سیّد محمد گیسو دراز.
۱۸ـ مقدمهٔ لطایف اشرفی (فارسی) از سیّد وحید اشرف، مطبوعه مهاراجه سیاجی راؤ یونیورسٹی بڑوده، ۱۹۷۵ ء.
۱۹ـ مکتوبات اشرفی (خطّی) سیّد اشرف جهانگیر سمنانی، مسلم یونیورسٹی علیگڑھ .
۲۰ـ مکتوبات سیّد محمد گیسو دراز، مطبوعه برقی پریس حیدر آباد دکن، ۱۳٦۴ ه .
۲۱ـ مناقب فخریه (خطّی) از غازی الدین خان فیروز جنگ، مسلم یونیورسٹی لائبریری علی گڑھ حبیب ۱۵۸/۲۲ . مناقب فخریه چھپ چکی ہے لیکن نایاب ہے۔
۲۲ـ وجود العاشقین از سیّد محمد گیسو دراز.

شیخ الاسلام شهاب الدین عمر سهروردی صاحب عوارف المعارف، چون به شام آمدند ملاقاتِ شیخ (ابن عربی) کردند فامّا میانِ ایشان مکالمه و مخاطبه واقع نشد . دو ساعتِ نجومی چنین نشستند، آنگاه مفارقت کردند، بعد از آن جماعتی از شیخ الاسلام شهاب الدّین سهروردی پرسیدند که: شیخ محی الدین ابن عربی را چون دیدی ؟ شیخ شهاب الدین فرمود که: رأیته بحراً لا ساحل لَه . و در روایتی آمده که: رأیته بحر الحقائق . و از شیخ محی الدین پرسیدند که: شیخ شهاب الدین را چون دیدی ؟ شیخ محی الدین فرمود که: رأیته رجلاً مملوّاً من السنّة من فرقة الی قدمه . و در روایتی آمده که: رأیته طشتاً من ذهبٍ مملوّاً من السنّة .

(الجانب الغربی فی حلّ مشکلات الشیخ محی الدین ابن عربی از شیخ مکّی)

عارف نوشاهی

# کتابوں پر نقد و نظر

○ایسی کتابوں پر تبصرہ کیا جاتا ہے جن کا تعلق فارسی زبان ، ادب اور تہذیب سے ہو ۔

○تبصرے کے لئے دو نسخے مہیا کیے جائیں ۔

## * آداب الطالبین مع رفیق الطلّاب والبابِ ثلاثه (اردو)

تألیف: حضرت شیخ محمد چشتی گجراتی (م ۱۰۴۰ ھ)،
ترجمہ: ڈاکٹر محمد بشیر حسین ۔
جمع و تدوین: ڈاکٹر محمد اسلم رانا
پروگریسو بُکس ، ۴۰ ۔ بی، اردو بازار، لاهور ۔
۱۲۸ ص ، ۱۹۸۴ ء ، ۲۱ روپے ۔

اخلاق و تصوّف کے تین فارسی رسائل کا اردو ترجمہ ہے ۔ بہتر ہے اس موقع پر اس کتاب کے حوالے سے ڈاکٹر محمد بشیر حسین مرحوم کی یاد تازہ کرلی جائے ۔ وہ جامعہ پنجاب لاهور میں مسندِ هجویری کے استاد تھے ۔ زندگی کا بیشتر حصّہ مخطوطات شناسی میں گذارا ۔ مرحوم مولوی محمد شفیع کے ذخیرۂ مخطوطات کی تفصیلی اور مرحوم پروفیسر محمود شیرانی کے مخطوطاتِ فارسی مخزونہ دانشگاہ پنجاب کی اجمالی فہرست مرتّب اور شائع کی ۔ ڈاکٹر سیّد عبداللہ کے بعد مرحوم بشیر حسین ہی تھے جو جامعہ پنجاب کے مخطوطات کو کتب اور مقالات کے ذریعے متعارف کرتے رہتے تھے ۔ اب یہ سلسلہ رک گیا ہے ۔ دنیا کے ہر موقر کتب خانے کا اعزاز صرف اس کے ہاں عمدہ مخطوطات ہونے پر ہی منحصر نہیں ہوتا بلکہ اس کے پاس ایک ماہر کتاب شناس کا ہونا بھی باعثِ فخر ہوتا ہے ۔ امید ہے جامعۂ پنجاب اس کمی کو جلد

پورا کرلے گی ۔

## *از حرف تا بحرف

سرودهٔ محمد عصام عظیم آبادی
شمیم پبلی کیشنز، اے/۸۷، بلاک ۳، گلشن اقبال، کراچی
۲۸۸ ص ، ۱۹۸۶ ء ، ۶۰ روپیه .

آیا مایهٔ حیرت و استعجاب نیست و سرمایهٔ بسی افتخار نمی باشد، در کشوری که زبانِ مردم آن غیر از زبان شیرین و دلنشین فارسی است شعرانی هستند که بآن زبان شعر میسرایند و از آن دیوانهائی بوجود میآورند که مشتری ندارد و آیا شگفت آور نیست که ناشرانی برای چاپ و انتشار آن کمر همت برمی بندند.

''از حرف تا بحرف'' نام دیوان شعر فارسی است و انتشار دهنده آن شاعری است بنام محمد عصام عظیم آبادی . دربارهٔ ''از حرف تا بحرف'' استاد سخن حضرت رئیس امروهوی چنین اظهار نظر کرده است . ''آقای محمد عصام نماینده شعر کهنه و در شعر گفتن دارای سبکی مخصوص بخودش است . در شعر وی، نفوذ و تاثرات محلی مشهود است . شاید ایرانیهاآنرا مورد پسند خود قرار ندهند لکن ما لهجه فارسي خود را می پسندیم''.

آقای پیر علی محمد راشدی، (برادر بزرگ مرحوم حسام الدین راشدی) نوشته است که '' آقای عصام با انتشار دادن مجموعهٔ شعر زیبایی خویش خدمتی بزرگ کرده است ''.

خودِ آقای عصام دربارهٔ شعر خود میگوید. ''در باب شاعری ما حرفی نه داریم بجز آن که فارسی ما چونکه پاکستانی نژاد است لہذا قدرے مختلف است از فارسی ایران و افغانستان . برای ما این عجیب نیست، قشنگ است مبصّرها و نقادها بر شعر ما تبصره خواهند کرد نه که ما.

این است شاعری به تقاضائی درد دل
سوز غم حیات را اشعار کرده ام''

سپس میگوید. ''مختصر این که فارسی ماست که ماست . رنگین و قشنگ و زود رس . این فارسی ما زنده و پاینده و تابنده است و چنین خواهد ماند. انشاء الله تعالیٰ''.

گلچینی از اشعار قشنگ و زود رَس و پاکستانی نژاد ایشان:

همـــه چشـــم عاشـــق حســـین تر زلـــطفش
که شد چشـــم حیرانِ غزال محـــمـــد
عصـــام پریشـــان غلام اســـت حقـــا
عطا کن پنـــاهـــی به شالِ محـــمـــد

آن نرگس سیاه کنـــد وعـــده وصـــال
شد چشـــم یار باعـــث فیضـــان شاعـــری
در بزم ناز و نوش خودش ساقـــی جمال
ما را دهـــد پیالـــه چون مرجـــان شاعـــری
آن بوالہـــوس کجـــا که زنـــد طعنه بر عصام
سازم زنـــورِ شعـــرهـــا دیوان شاعـــری
(حسنین کاظمی)

## *از گلستان عجم (اردو)

اردو ترجـــمـــه و تنقید "بـــا کاروان حُلّه" تألیف ڈاکٹـــر عبدالحسین زرین کوکب
ترجمه: ڈاکٹر مہر نور محمد خان ـ ڈاکٹر کلثوم فاطمه سیّد
مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان، اسلام آباد
۱۲ + ۵۲۳ ص ، ۱۹۸۵ء ، ۱۲۰ روپے .

فارسی شعـــر کی تاریخ کے بیس نام ور ترین شعـــراء: رودکی، فردوسی، فرخی، منـــوچہری، ناصر خسرو، مسعود سعد، خیّام ، سنائی، انوری، خاقانی، نظامی، عطار، مولوی، سعدی، امیر خسرو، ابن یمین ، حافظ، جامی، صائب اور بہار کے حالات زندگی اور کلام پر بے لاگ بحث اور تنقید کی گئی ہے ـ ہر شاعر کا کلام اس کے ذاتی حالات اور عصری رجحانات کے مطابق جانچا گیا ہے ـ غیر فارسی ادب سے اس کے مصادیق تلاش کیے گئے ہیں اور اسے داستان گوئی کے انداز میں پیش کردیا گیا ہے ـ

پاکستانی جامعات میں فارسی امتحانات میں تنقید کے مضمون میں طالب علموں کو خاطر خواہ مواد دستیاب نه ہونے کے وجه سے جو مشکل درپیش تھی، اس کا ازاله ہوگیا ہے اور اس ترجمے کے ذریعے تنقید کا ایک دلچسپ اسلوب متعارف ہوا ہے ـ

## * پاسداران زبان و ادبیات فارسی در هند . (فارسی)

مرکز تحقیقات زبان و ادبیات فارسی در هند ـ دهلی نو .
جلد اول: و + ۱۵۰ ص ، ۱٤۰٦ ﻫ ، ۵۰ روپیهٔ هندی .
جلد دوم: ۱۵۸ ص ، ۱٤۰٦ ﻫ ، ۵۰ روپیهٔ هندی .

در هر دو مجلّد رویهمرفته ۱۳۲ + ۱۳۰ استاد و نویسندهٔ فارسی در هند معرفی شده است . اساتیدی که در حالِ حاضر در دانشگاه ها و دانشکده های هند مشغول تدریس و تحقیق می باشند و یا باز نشسته شده اند . همانگونه که در قدیم هندووان و سیکهان فارسی را یاد می گرفته اند و بآن زبان کتاب می نوشته اند ، امروز نیز می بینیم که عدّه ای از این قوم علاقه مند به زبان و ادبیات فارسی می باشند که ذکر آنان در این کتاب آمده است . دکتر امرت لعل عشرت مدهوک رئیس بخش فارسی دانشگاه هندو بنارس ''تحلیلی از عقاید عرفانی فرید الدین عطار'' می کند (ج ۱ ص ۱۳) و گلونت سینگ ممتاز مقالهٔ مفصّلی دربارهٔ مولانا جلال الدین رومی می نویسد .

بوسیلهٔ این کتاب معلوم می شود که استادان هندی در چه زمینه های ادبیات فارسی و ایرانشناسی کار کرده اند و چندین مورد است که استادان در پاکستان و یا ایران بدون اینکه از زحمات و نتائج تحقیقات استادانِ هندی آگاه باشند باز در همان زمینه ها اسب قلم تاخته اند . از بابِ مثال در جلد دوم ص ۱۰۰ می خوانیم که آقای محمد سیف الله معلّم فارسی یکی از دبیرستان های کلکته روی مخدوم جهانیان جهانگشت و کتابش خلاصة الالفاظ و جامع العلوم تحقیق کرده بود . امّا اخیراً دکتر غلام سرور نیز در پاکستان در ۷۵ سالگی ـــــ در سنی که او می بایستی نیروهای بدنی خود را راحت و آسایش بخشد ـــــ خود را در تصحیح این کتاب ناراحت و خسته کرده است . پس از این کار دستش بیشتر لرزه پیدا کرده است و شمارهٔ عینکش بالاتر رفته است . منظور اینست که اگر نویسندگان قلمرو فارسی از کارهای یک دیگر آگاه باشند ، از ''دوباره کاری'' جلوگیری خواهد شد و یا پژوهش های نسبتاً کامل تر و پیشرفته تر عرضه خواهد شد .

به هرحال تلاش مرکز تحقیقات زبان و ادبیات فارسی در هند در راه

معرفی و ارج نہادن زحمات اساتید هند قابلِ تقدیر است .
تنہا یک پیشنہاد داریم که اگر جلد های بعدی این کتاب تہیه و چاپ شد ، و یاهمین دو جلد تجدید چاپ شد ، آدرسِ دقیق هر استاد به حروف فارسی یا لاتینی اضافه شود که برقرار کردن رابطه با این استادان آسان باشد .

## * پرتو تحقیق (اردو)

ڈاکٹر آصفه زمانی .
باعانت فخرالدین علی احمد میموریل کمیٹی .
ملنے کا پتہ: نصرت پبلشرز، حیدری مارکیٹ، امین آباد، لکھنؤ، بھارت .
۲۴۸ ص ، ۱۹۸۵ ء ، ۳۰ روپے .

محترمه ڈاکٹر آصفه زمانی لکھنؤ یونیورسٹی کے شعبۂ فارسی سے وابستــه ہیں اور طالب آملی کے فارسی دیوان کی تنقید و تصحیح پر ڈاکٹریٹ کی ڈگری حاصل کرچکی ہیں ۔
مصنّفه اپنے پیش گفتار میں لکھتی ہیں: شعر فارسی وہ بحر زخّار ہے جس کی شناوری بہت مشکل ہے ۔ اس دشواری کے باوجود میں ایک عزمِ مستقل کے ساتھ اِس بحر بے پایاں سے گوہرِ نایاب ڈھونڈ نکالنے کی سعی پیهم میں مشغول ہوں ۔ (ص ۷)
اس سعی پیهم کے نتیجے میں ڈاکٹـر زمانی نے فارسی ادب سے متعلق اپنے دس اردو مقالات پیش کیے ہیں جن کے عنوانات یه ہیں: غالب اور طالب، سعـدی خسـرو اور حافظ غزل کے آئینه میں، مرزا عبدالقادر بیدل کی سہل نگاری، شمس العلما مفتی میر عبّاس بحیثیت فارسی شاعر، طالب آملی بحیثیت رباعی گو، مثنوی سحر حلال اور ید بیضا پر ایک طائرانه نظر، حسین قلی خان عاشقی اور تذکرہ نشتر عشق، حافظ شیرازی بحیثیت قصیدہ سرا، طالب آملی کے عشقیه کلام کی چند جھلکیاں، میر تقی میر کے منظوم و منثور فارسی آثار کا ایک تنقیدی جائزہ ۔
شمس العلماء مفتی میر عبّاس لکھنوی (م ۱۳۰۶ ھ) فارسی کے پُر گو شاعر تھے ان کے بارے میں ڈاکٹر زمانی کا مقاله نئی معلومات کا حامـل ہے ۔ اِسی طرح ''نشـتر عشق'' کے ایک دیگـر قلمی نسخے

مخزونہ مدرسہ سلطان المدارس لکھنؤ کا بھی مصنّفہ نے سراغ لگایا ہے اور اس کی خصوصیات گنوائی ہیں ۔ باقی مقالات پر نظر ڈالیے تو سبھی معروف شعراء کے کلام پر تبصرہ و تنقید کا عنوان لیے ہوئے ہیں۔

جس طرح اردو ادب میں اقبالیات اور غالبیات مقالہ نگاروں کے لیے آسان ترین موضوع ہے اسی طرح فارسی ادبیات میں مضمون نویسوں کے لیے حافظ شناسی اور سعدی شناسی مشکلے ندارد. ان حالات میں ''گوہر نایاب'' کی تلاش سعی لاحاصل ہوگی ۔ کتاب کے تقریظ نگار پروفیسر ڈاکٹر ولی الحق انصاری رئیس بخش فارسی دانشگاہ لکھنؤ نے لکھا ہے کہ ہندوستان کی علمی و ادبی فضا پر فارسی زبان تقریباً سات سو سال تک چھائی رہی (ص ۵) ۔ جب ہندوستان میں فارسی زبان کا سابقہ اس قدر طولانی ہے تو کیا وجہ ہے کہ ہم خسرو اور بیدل سے آگے تحقیق و تدقیق کی جو دنیا ہے وہاں قدم نہیں رکھتے ؟ ستم ظریفی تو یہ ہے کہ سعدی شناسی ایسے پامال موضوع پر بھی مصنّفہ کی معلومات کا یہ حال ہے کہ وہ انہیں بغداد میں امام غزالی اور شیخ عبدالقادر جیلانی کی صحبت سے فیض اٹھاتے ہوئے دکھاتی ہیں (ص ۴۸) جب کہ خود مصنّفہ نے سعدی کا سال ولادت ۵۸۵ ھ متعیّن کیا ہے (ص ۴۷) تو اس صورت میں ۵۰۵ ھ میں وفات پانے والے غزالی اور ۵۶۱ ھ میں انتقال کرنے والے شیخ جیلانی سے سعدی بغداد میں کس طرح فیض یاب ہوسکتا ہے؟ آگے چل کر مصنّفہ لکھتی ہیں کہ سعدی نے عمر کے باسٹھویں زینے پر قدم رکھا تو ۶۵۳ ھ میں ہندوستان میں امیر خسرو پیدا ہوئے (ص ۵۲)۔ اگر سعدی کا سنہ ولادت ۵۸۵ ھ قرار پایا ہے تو وہ ۶۴۷ ھ میں باسٹھ سال کے ہوں گے قطع نظر اس سے کہ خسرو کا متفق علیہ سال ولادت ۶۵۱ ھ ہے (اقبال صلاح الدین، مقدمہ بر کلیات خسرو، جلد اوّل ص ۶۱ لاہور) اور ڈاکٹر آصفہ نے بے توجہی سے خسرو کا سالِ ولادت ۶۵۳ عیسوی اور سال وفات ۱۳۲۵ ھجری لکھ دیا ہے (ص ۵۲ حاشیہ)۔

بعض مقامات پر مقالہ نویس کا اندازِ بیان فصیح و بلیغ نہیں ہے مثلاً لکھتی ہیں: مجھے حال ہی میں لکھنؤ کے سلطان المدارس میں ''نشتر عشق '' کے ایک قلمی نسخے کا پتہ لگا جس کے متعلق اب تک صدائے تحقیق خاموش ہے (ص ۱۰) یا: یہ تذکرہ نام نہاد مغل دور لیکن دراصل برطانوی حکومت کے زمانے کا ترتیب کردہ ہے۔ (ص ۱۳۸)

آج کل غلط نامہ ہر کتاب کا جزو ہوتا ہے مگر زیر بحث کتاب کا

نہیں اگرچہ کتابت کی کئی غلطیاں موجود ہیں مثلاً پیروکار کو پیرور (ص ۸)، کبرویہ کو کبیرویہ (ص ۴۷)، پیکجز لمیٹڈ کو پکچر لمیٹڈ (ص ۵۳)، قران السعدین کو قرآن السعدین (ص ۱۰۱)، عوفی کو عرفی (ص ۱۳۷)، قطعہ کو قطع (۱۴۱،۱۳۵)، منتخب اللطائف کو منتخب الطائف (ص ۱۵۰) اور موقعوں کو موقوں (ص ۱۵۴) لکھا گیا ہے۔

مصنفّہ نے ایک جگہ تحقیق کا معیار یوں مقرر کیا ہے: ڈاکٹر سیّد علی رضا نقوی نے ''تذکرہ نویسی فارسی۰۰۰'' میں اس (تذکرۂ نشتر عشق) کی نشاندھی کرتے ہوئے لکھا ہے کہ اس کے قلمی نسخے بانکی پور پٹنہ، رام پور اور لاہور میں دستیاب ہیں۔ان کی تحقیق اطمینان بخش نہیں ہے اس لیے کہ انہوں نے کتابخانۂ سلطان المدارس لکھنؤ کے نسخہ کی نشاندہی نہیں کی ہے (ص ۱۳۵)۔

گویا کسی نسخہ کی نشاندہی نہ کرنا تحقیق کا غیر اطمینان بخش پہلو ہے۔ ہم نہایت ادب سے مصنفّہ کی خدمت میں عرض کریں گے کہ پاکستان و ہند میں فہرست نویسی اور کتاب شناسی پر کام ہی کتنا ہوا ہے کہ محققین کو اس خطّے میں جابجا بکھرے ہوئے مخطوطات کا علم ہوسکے۔ دوسرا یہ کہ جو فہرستیں شائع ہوتی ہیں ان سب کا ایک محقّق کی دسترس میں بھی ہونا محال ہے اگر ہم مصنفّہ کو یہ اطلاع دیں کہ نشتر عشق کا ایک قلمی نسخہ (مکتوبہ دیبی لعل ۱۸ ربیع الثانی ۱۲۴۷ ھ) ان کے اپنے وطن ہندوستان کے کتبخانۂ حمیدیہ بھوپال میں (۱)، اور دوسرا ڈھاکہ یونیورسٹی میں موجود ہے (۲) مگر ان دونوں نسخوں کا انہوں نے اپنے مضمون میں کہیں ذکر نہیں کیا تو کیا ان کی تحقیق غیر اطمینان بخش قرار پائے گی ؟

مصنفّہ نے اِس اطلاع سے بھی ہمیں محروم رکھا ہے کہ تذکرۂ نشتر عشق ۱۹۸۱ء میں روس سے شائع ہوچکا ہے۔

---

۱۔ فہرست نسخہ ہای خطی کتابخانۂ تحقیق و اشاعت کشمیر و کتابخانۂ حمیدیہ بھوپال ۔ شائع کردہ مرکز تحقیقات فارسی ۔ نئی دھلی ۱۹۸۵ء ۔

2 – Descriptive Catalogue of the Persian, Urdu & Arabic Manuscripts in the Dacca University Library,
By A.B.M.Habibullah,1966
Vol. I, P.33.

* جاویدان اقبال
ترجمهٔ کتاب ''زنده رود''
ترجمه و تحشیه دکتر شهین دخت کامران مقدم صفیاری
جلد اول چاپ چاپخانه رامین، تهران، چاپ اول ۱۳۶۲ ش ،
تیراژ ۳ هزار، ۲۸۰صفحه باضافه چند صفحه عکس ، بها ٤۸۰ ریال
جلد دوم چاپ اقبال اکادمی پاکستان، لاهور، ۱۹۸۵ م،۵۰۷
صفحه باضافه عکسها، ۱۰۰ روپیه یا ۷۰۰ ریال
جلد سوم چاپ ایضاً ۱۹۸٦ م ، ٤۱٤ صفحه، ۱۰۰ روپیه یا
هزار ریال

فرزند دانشمند علامه محمد اقبال، دکتر (قاضی) جاوید اقبال از سالهای متمادی در فکر تهیه و تکمیل زندگی نامه پدر نامدار خود بوده که سایر احوال و آثار و افکار وی را متضمن باشد. در این ضمن او از منابع و تسهیلاتی برخوردار بوده که برای دیگران تقریباً امکان نداشته و حق این است که او از عهده تحقیق و بررسی کاملاً موفق بیرون آمده است . ''زنده رود'' در جاوید نامه اسم آسمانی اقبال است که دربارهٔ معنویت آن مطالبی زیاد نوشته شده است . نکته جالب تر آن ایده تسلسل و حرکت دمادم جوی روان زندگانی است که اقبال بآن کراراً اشاره می نماید و در این ضمن قطعه ''جوی آب'' در پیام مشرق شایسته ارجاع است .

دکتر جستس جاوید اقبال اثر تحقیق سه جلدی خویش را ''زنده رود'' موسوم ساخته است . ''جاویدان اقبال '' همانند ''جاویدان خرد'' اسم خوبی است چون تصادفاً اسم ''زنده رود'' اقبال تنها در جاوید نامه مذکور است .

یکی از شاعران معاصر فارسی در توصیف اقبال گفته است:
کرد از ''جاوید نامه'' نام خود را جاودان
جاودان مانند آری جاودان امثال او

هر سه جلد ''زنده رود'' در ظرف نه سال تکمیل یافته و کتاب بخط ریز اردو و قطع وزیری جمعاً ۷۱۱ صفحه دارد. جلد نخست در سال ۱۹۷۹ م انتشار یافت، جلد دوم در سال ۱۹۸۱ م و جلد نهائی سوم ۱۹۸٤ م ــ برای جلد نخست کتاب در سال ۱۹۸۱ م دانشگاه آزاد علامه اقبال

در اسـلام آباد به نویسنده محقق جائزه ای داد و برای کامل (هر سه کتاب) وزارت آموزش و پرورش دولت پاکستان یک جائزه دیگر را به نویسنده اعطا نموده است . فارسی گویا نخستین زبانی است که این کتـاب (غیر از سه باب نهـائی جلد سوم) در آن ترجمه شده با اضافه هوامش و حواشی مفید در صورت جلد هایی مزبور فوق چاپ گردیده است .

''زنده رود '' سه جلد دارد:

جلد اول از آغاز زندگانی اقبال (ولادت ۹ نوامبر ۱۸۷۷ م) تا رهسپار گردیدن وی به اروپا است که برای تحصیلات عالی در رشته فلسفه و حقوق مسافرت اشاره شده را در پیش گرفته بود. این جلد شامل مباحث سلسله انساب و دودمان اقبال و دوران کودکی و نوجواني شاعر مفکر و آموزش وی در سیالکوت و لاهور از زمان ابتدائی تا دورهٔ فوق لیسانس و همچنین عصـر شش ساله تدریس و تحقیق وی در لاهور و سپس مسافرت وی به اروپا و اقامت سه ساله وی در انگلستان و آلمان و بالآخر باز گشت وی به لاهور در سال ۱۹۰۸ م وغیره می باشد دربارهٔ تاریخ ولادت شاعر و تکامل تدریجی هنر شاعری و تفکر وی هم بحثهای مقنع دیده می شود. نویسنده بدرستی این قسمت را ''عصر تشکیلی'' موسوم ساخته است .

جلد دوم کتاب مربوط به ''عصر وسطی '' اقبال است از سال ۱۹۰۸ م تا ۱۹۲۵ م . در این دوران نبوغ شعری اقبال اعجاز آسا ادامه می داشتـه و غیر از مجمـوعه اردو ''بانگ درا'' سه کتاب فارسی وی، ''اسـرار خودی''، ''رمـوز بیخودی'' و ''پیام مشرق'' و چند کتاب انگلیسی و بعضی از مقاله های مهم وی متعلق همین سالها می باشند. معهذا این دوران فرسایش آور بوده است . شاعر با مسألهٔ امرار معاش و بحرانهای زندگانی خانوادگی مواجه بوده و اثرات بد جنگ جهانی اول را هم حس می کرد بویژه با ملاحظه نمودن انعکاسهایی در جهان اسلام.

گذشته از اینها اقبـال در سالهای مزبور در صحنه های دین و سیاست و تصوف هم برخورد هائی با مرتجعان داشته است .

جلد سوم کتاب به دور نهائی اقبال (۱۹۲٦ تا ۲۱ اوریل ۱۹۳۸ م) دور می زند ـ این دور شامل مهم ترین وقایع سیاسی و فکری است . اقبال عملاً وارد صحنهٔ سیاسی شده بود. او عضو مجلس مقننه استان پنجاب انتخاب گردید. فکر تشکیل و تکوین پاکستان را تلویحاً عرضه داد. در دو کنفرانس میزگرد لندن شرکت جُست و با بنیانگذار پاکستان

قائد اعظم محمد علی جناح همکاری صمیمانه ارائه داد. ضمناً او به ایتالیا و فرانسه و اسپین و مصر و فلسطین وغیره مسافرتهائی هم انجام داد . ترجمه جلد سوم ''زنده رود'' به دو بخش منقسم گردیده و سه باب آخر کتاب با فهرست منابع و هوامش تحقیقی در صورت جلد چهارم اینک زیر چاپ می باشد .

جلد چهارم به وقایع و آثار مربوط به اواسط سال ۱۹۳۳ م به بعد متعلق است و در آن مسافرت اقبال به افغانستان و برخوردهای وی بامسأله قادیانیها و کیفیت بیماری چهار ساله مداوم وی و آثار اردو و فارسی این دور مانند ''مسافر'' و ''بال جبریل'' و ''ضرب کلیم'' و ''پس چه باید کرد ای اقوام شرق'' و ''ارمغان حجاز'' مورد نقد و بررسی قرار گرفته است در صورتی که جلد سوم ''جاویدان اقبال'' معرفِ خطبات ''احیای فکر دینی در اسلام''، ''زبور عجم'' بانضمام دو مثنوی آن و ''جاوید نامه'' است .

''زنده رود'' بلا شبه از منابع مهم اقبال شناسی است . ترجمه شدن این اثر مهم به فارسی از امور بسیار ستودنی است . از سه جلد کتاب ''جاویدان اقبال'' که یکی در تهران انتشار یافته و دو در لاهور، نسخه ای اینک برای فروش بدست نمی آید. این دلیل چیست ؟ بنظر من این دلیل علاقمندی عمیق ایرانیان به اقبال است و همچنین دلاویزی این اثر آقای دکتر جاوید اقبال، مترجم کتاب باحسن ترجمه و تحشیه خود البته به دلاویزی کتاب افزوده است .

امیدواریم که ''جاویدان اقبال'' جزو آثار مهم فارسی اقبال شناسی همواره برای فارسی زبانان قابل استفاده باشد.

مجلدات این کتاب از محاسن صوری و معنوی چاپ برخوردارند و عکسهای مناسب بسیاری از گوشهٔ های زندگانی علامه محمد اقبال را بنحو احسن نمایانگر می باشند.

البته مؤلف کتاب و اولیای اکادمی اقبال شاید بعداً تجدید فکر کنند که چهار جلد کتاب را با تفکیک و تجمیع دو جلد در صورت یک مجلّد، جمعاً در دو جلد قطور و مناسب می توان در آورد .

(دکتر محمد ریاض)

## * شرح فصوص الحکم محی الدین بن عربی (فارسی)

نگاشته: تاج الدین حسین بن حسن خوارزمی، بین سالہای ۸۳۵ ـ ۸۳۸ ھ .
باهتمام: نجیب مایل هروی
انتشارات مولی، خیابان انقلاب، چهار راه ابو ریحان ـ تهران .
دو دو مجلد، ۹۱۹ ص ، ١٤٠٦ ھ ، ۲۵۰۰ ریال .

ابن عربی کی ''فصوص الحکم'' اپنے دقیق مطالب کی وجہ سے ہمیشہ عرفاء کی توجہ کا مرکز بنی رہی ہے اور وہ اپنے احباب کے لئے اس کتاب کا سہل اور زُود فہم عبارت میں ترجمہ اور شرح لکھتے رہے ہیں ۔

زیر نظر شرح بھی حسین بن حسن خوارزمی (مقتول ۸۳۹ ھ) نے اپنے زمانے کے اہلِ عرفان کے اس طبقے کے لیے لکھی ہے جو عربی زبان سے نابلد ہونے کے باعث ''از مشاهدهٔ دقایقِ حسن آن نازنین (یعنی فصوص) محروم ۰۰۰ بودند'' (ص ۱۰) لہذا انہوں نے درخواست کی که فصوص الحکم کی فارسی زبان میں شرح لکھی جائے ۔

خوارزمی کی یہ شرح نہ صرف پہلی بار شائع ہوئی ہے بلکہ خوارزمی سے اس کے انتساب کا اظہار بھی اولین بار وثوق کے ساتھ کیا گیا ہے ۔ دارالکتب قاہرہ کے فہرست نویس نصراللہ مبشر طرازی نے جب ۱۹۶۸ ء میں ''فہرست مخطوطات دارالکتب قاھرہ'' شائع کی تو اس شرح کے ایک نسخے کا ذکر کیا مگر شارح کا نام نامعلوم رہا (فہرست مخطوطات ۱:۳۳۷) ۔ احمد منزوی نے جب پاکستان میں فارسی مخطوطات کا کیٹلاگ ''فہرست مشترک نسخه های خطی فارسی پاکستان'' شائع کیا تو شک کے ساتھ اس شرح کو کمال الدین حسین خوارزمی کی تصنیف بتایا(۳:۱۴۳۰) مگر ساتھ ہی اسے 'ارشاد المریدین' کے مصنف کمال الدین حسین خوارزمی (م ۹۵۸ ھ) کے ساتھ خلط کردیا (۳:۱۶۳۲) ۔ نام کی اِسی مشابہت سے مذکورہ فاضل فہرست نگار کو 'ارشاد المریدین' کی تاریخ تصنیف ۵ ذیحجه ۹۲۵ ھ پر تعجب ہوتا ہے اور وہ کہتے ہیں که یہ تاریخ ۵ ذیحجه ۸۲۵ ھ ہونی چاہیے کیونکہ خوارزمی ۸۳۸ ھ یا ۸۴۰ ھ میں قتل ہوچکا تھا ۔ (۳:۱۲۴۷)

شرح فصوص الحکم کے مصحح ــ نجیب مایل هروی ــ نے نام کی مشابہت سے پیدا ہونے والے عُقدہ کو کھولا ہے انہوں نے بتایا ہے که ۸۰۰ ھ سے لے کر ۹۸۰ ھ تک خوارزم میں تین ایسے شخص گذرے

ہیں جن کا نام حسین تھا اور وہ تینوں صوفی اور عارف تھے۔

اوّل: حسین خوارزمی ملقّب بہ تاج الدین ۔ مقتول ۸۳۹ ھ۔ مثنوی مولوی کی شرح ''جواھرالاسرار۰۰۰'' اور زیر نظر شرح کے علاوہ نو دیگر کتب کے مصنّف ہیں اب تک تذکرہ نویس اور فہرست نگار حضرات اس خوارزمی کا لقب کمال الدین لکھتے آرہے ہیں۔ (ذبیح اللہ صفا ۴:۴۹۱، سعید نفیسی ۱:۲۳۲) مگر نجیب مایل ہروی نے فرائد غیاثی کے حوالے سے حسین خوارزمی مقتول ۸۳۹ ھ کے لقب ''تاج الدین'' کا سراغ لگایا ہے۔ فرائد غیاثی نویں صدی هجری میں لکھی گئی تھی۔

دوم: حسین خوارزمی ملقّب بہ کمال الدین ۔ متوفی ۹۵۸ ھ۔ سلسلہ حسینیہ همدانیہ کا بانی اور ''ارشاد المریدین'' کا مصنّف۔

سوم: حسین خوارزمی ملقّب بہ شریف الدین ۔ یہ کمال الدین حسین خوارزمی مذکور کا بیٹا تھا اور اپنے والد کے مناقب میں ایک مسبوط کتاب ''جادة العاشقین'' کا مصنّف ہے۔

مصحح نے اِس شرح کی حیثیت متعیّن کرتے ہوئے لکھا ہے کہ یہ فصوص الحکم کی کوئی مستقل شرح نہیں ہے بلکہ شرح لکھتے وقت خوارزمی کے پیشِ نظر شرف الدین داؤد قیصری (م ۷۵۱ ھ) کی ''شرح فصوص الحکم'' تھی۔ خوارزمی نے ''شرح قیصری'' کو بنیاد بنایا ہے ۰۰۰ گویا یہ قیصری کی عربی شرح کا ایک گونہ فارسی ترجمہ ہے (ص بیست و سه و بیست و شش)۔ البتہ شارح نے موقع و محل کی مناسبت سے فارسی کے دلنشین اشعار کے استعمال سے شرح کو مزید لطیف بنا دیا ہے۔

کتاب کی طباعت اور کاغذ بہت عمدہ ہے۔

## * شرح لوائح جامی (اردو)

پروفیسر سیّد محمد عبدالرشید فاضل

ادارۂ تنویرات علم و ادب، ۵۰۵ پیر الہی بخش کالونی، کراچی۔

۱۷۶ ص ، ۱۹۸۵ ء ، اشاعت دوم، ۳۰ روپے۔

مولانا جامی کی برّصغیر پاک و ھند میں مقبولیت پر کچھ کہنے کی ضرورت نہیں ہے اگر صرف ''لوایح'' کو لیا جائے تو یہ رسالہ کم از کم

دس بار یہاں سے شائع ہوچکا ہے اور اردو زبان میں اس کے چار مختلف ترجمے ہوچکے ہیں ۔ لقمان الدولہ حیدرآبادی کا ترجمہ موسوم بہ تجلیات دل، شمس الدین قادری کا ترجمہ، سیّد فیض الحسن فیضی کا ترجمہ اور سیّد فاضل کا زیر نظر ترجمہ یا بقول مترجم شرح ۔

شمس الدین کے ترجمے میں لوایح کی فارسی رباعیات کا ترجمہ نہیں کیا گیا تھا مگر پروفیسر فاضل نے ان فارسی رباعیات کو بھی اردو کا لبادہ اوڑھا دیا ہے اور متن کے اردو ترجمے کو مربوط بنا دیا ہے اس اشاعت کی ایک خوبی یہ ہے کہ فارسی متن بھی ساتھ موجود ہے ۔

مترجم نے جامی کے حالات پر جو مقدمہ لکھا ہے اس میں بعض باتیں محلِ نظر ہیں ۔ صفحہ ۱۱ اور صفحہ ۳۳ پر حاشیے میں محمد عبدالاحد خاں خلیل کا نام بطور حوالہ ہے ۔ بس ۔ معلوم نہیں ان صاحب کی کس کتاب کا حوالہ دیا گیا ہے ۔ صفحہ ۱۲ پر لکھا ہے: جامی ہرات میں مدفون ہیں اور راقم الحروف نے ۱۹۶۶ ء میں اُن کے مزار کی زیارت کی تھی —— اس مشاہدے پر حوالہ دیا ہے ''اقبال اور فارسی شعراء صفحہ ۱۹۲'' کا ۔ یہ کتاب تو ڈاکٹر محمد ریاض صاحب کی تصنیف ہے گویا ڈاکٹر ریاض ۱۹۶۶ ء میں قبر جامی پر گئے تھے نہ کہ مقدمہ نویس ۔

صفحہ ۱۳ پر متواضع کو متواضح اور صفحہ ۳۳ پر روضۃٍ کو روفۃٍ کتابت کیا گیا ہے ۔ صفحہ ۳۳ پر ہی پاپولر انسائیکلوپیڈیا کے حوالے سے جامی کی تصانیف کی تعداد بتائی گئی ہے ۔ اس قسم کی تجارتی کتابوں سے جامی کے معاملے میں استناد کرنا مناسب نہیں ہے ۔ مقدمہ نویس نے بالآخر جامی کی تصانیف کا شمار ۴۴ (= جام) قبول کیا ہے اور لکھا ہے کہ یہی کتابیں دستیاب ہیں ۔ جامی کی کتابوں کی تعداد کو اس کے نام یا نسبت (جام، جامی) کے اعداد سے مطابقت دینا تفنّن طبع کی حد تک تو گوارا ہے مگر اس کا تحقیق سے کوئی واسطہ نہیں ہے مثلاً ان ۴۴ کتابوں میں فتوح الحرمین کا نام بھی درج کیا گیا ہے اسے جامی سے کیا نسبت ؟ یہ تو محی لاری کی مثنوی ہے ۔ شرح بیتین مثنوی کو کتابت کی غلطی سے شرح تبیین لکھا گیا ہے (عدد ۲۰)، صفحہ ۴۰ پر ''خمسۃ المتحیّرین'' کو ''خمسۃ المتجرین'' اور صفحہ ۴۲ پر زمانہ کو زنامہ کتابت کیا گیا ہے ۔ اسی صفحے پر شیخ الاشراق، طوسی، فارابی، ابن سینا اور ابن رشد کی معقولات کو خرافات قرار دیا

گیا ہے اور یہ بہت بڑی جسارت ہے۔

صفحہ ۱٦٦ تا ۱٦۹ لوائح کے نسخۂ نولکشوری کی اغلاط کی اصلاح کی گئی ہے مگر یہ نہیں بتایا گیا کہ جس صفحے اور سطر کا حوالہ دیا گیا ہے وہ نولکشور پریس کے کون سے ایڈیشن کی طرف اشارہ کرتا ہے کیونکہ نولکشور نے یہ کتاب کم از کم چار بار چھاپی ہے

کتاب کی کتابت معمولی درجے کی ہے اور یہی وجہ ہے کہ اس میں کتابت کی اغلاط در آئی ہیں۔

## * طہماس نامہ (فارسی)

از محکم الدولہ اعتقاد جنگ طہماس بیگ خان رومی

معروف بہ طہماس قلی (۱۷۳۸ ـ ۱۸۰۳ ء)

باہتمام محمد اسلم

پنجاب یونیورسٹی، لاہور.

۳۳۳ + xi ص . سال اشاعت اور قیمت درج نہیں ہے۔ مہتمم کے مقدمہ کے آخر میں مئی ۱۹۸٦ ء کی تاریخ لکھی ہوئی ہے۔

مصنّف ترکی میں پیدا ہوا تھا اور وہاں سے سفر کرکے برّصغیر آگیا تھا اور یہاں مغل دربار سے وابستہ ہوگیا تھا۔ یہ کتاب مصنّف کی سرگذشت ہے جس کے حوالے سے برّصغیر کی سیاسی اور اجتماعی صورتحال کے کچھ پہلو بھی قلمبند ہوگئے ہیں۔

## * لمحات من نفحات القدس (فارسی)

نگاشتۂ شیخ محمد عالم صدیقی علوی

پیشگفتار و فہارس محمد نذیر رانجھا

مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان اسلام آباد ـ مؤسسہ انتشارات اسلامی لاہور.

۴۴ + ٦۲۱ ص ، ۱۹۸٦ ء ، ۱۰۰ روپیہ .

زیرِ نظر کتاب سمرقند ، بخارا اور ترکستان میں سلسلۂ زکیہ جہریہ کے اکابر اور وابستگان کے حالات و مناقب پر مشتمل ہے جس کے بانی خواجہ احمد یسوی (م ۵٦۲ ھ) ہیں۔ بعد میں سلسلۂ نقشبندیہ بھی اسی سلسلہ سے نکلا۔

چھٹی صدی ھجری سے لے کر گیارھویں صدی ھجری کے وسط تک ایشیائے وسطی کی معاشرتی اور روحانی طرز زندگی کی اس کتاب میں بھرپور جھلک موجود ہے - صوفیہ اور سلاطین کے باہمی تعلقات کے بارے میں بھی اس کتاب میں واضح شہادتیں موجود ہیں - لکھا ہے امیر تیمور گورگان کو حضرت ولایت پناہ امیر کلال قدس سرہ سے بیحد عقیدت تھی جب ان کی دعا سے تیمور نے ممالک خراسان فتح کرلیے تو امیر کلال کو پیغام بھیجا کہ مملکت کی بعض مصلحتوں کے پیشِ نظر میں خود آپ کی خدمت میں حاضر نہیں ھوسکتا آپ کو بلانا بھی بے ادبی ہے لہذا اگر آپ اپنے کسی صاحبزادے کو دربار میں بھیج دیں تو عین نوازش ھوگی - امیر کلال نے اپنے بڑے لڑکے امیر حمزہ کو بھیج دیا - تیمور نے خود استقبال کیا اور خراسان کے تمام ممالک امیر حمزہ کی خدمت میں بطور نیاز پیش کیے - امیر حمزہ نے قبول نہ کیا - تیمور نے ولایت بخارا بھی نذر کی، امیر نے اسے بھی قبول نہ کیا - تیمور نے امیر حمزہ سے کہا آپ کا وطن مألوف سوخاری ہے وہ بھی نذر کرتا ھوں مگر صاحبزادے نے قبول نہ کیا - اس کے بعد تیمور کی ملکہ نے بڑے اهتمام کے ساتھ ایک سوتی لباس تیار کروایا اور امیر حمزہ کو پیش کیا اسے بھی قبول نہ کیا اور کہا: بات لباس کی نہیں ہے بات یہ ہے کہ اگر آج ہم نے یہ لباس لے لیا تو ہمارے بعد درویش ہر نذر و نیاز کو قبول کرلیا کریں گے - (ص ۴۳۱ - ۴۳۲).

حضرت عزیزان قاسم کا واقعہ بھی دلچسپ ہے - ابتدائے حال میں جب وہ خود درویشوں کی خدمت میں تھے تو اپنی کھیتی باڑی سے حکومت کو خراج ادا کیا کرتے - جب مرتبۂ کمال و تکمیل اور ارشاد خلایق پر فائز ھوئے تو بادشاھان وقت نے خراج لینا چھوڑ دیا مگر وہ خراج کو الگ کرکے کنویں میں ڈال لیتے - وقت گذرنے کے ساتھ ساتھ اس عمل سے خرابی پیدا ھوئی تو آپ نے ائمہ دین سے رجوع کیا اور استفسار کیا کہ یہ خراج کیسے ادا کیا جائے - علماء نے رائے دی کہ اگر بادشاہ خراج نہیں لیتے تو آپ خود متولی ہیں جس طرح چاہیں استعمال میں لاسکتے ہیں - چنانچہ آپ نے وہ خراج مدارس پر خرچ کرنا شروع کردیا - (ص ۴۳۴ - ۴۳۵).

یہ دونوں واقعات صوفیہ کی خودداری کی عمدہ مثال ہیں -

زیر نظر کتاب میں اس دور کے مقامی علماء اور شعراء کا بھی برابر ذکر ملتا ہے مثلاً بخارا کے ایک شاعر مولانا زینتی کا حال (ص ۳۴۰).

یہ متن اس سے پہلے ۱۳۲۷ ھ میں روس سے شائع ھوچکا ہے زیرِ

نظر اشاعت مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان اسلام آباد میں موجود اس کتاب کے خطّی نسخہ کا عکس ہے۔ یہ خطّی نسخہ نہ تو خط کے لحاظ سے ممتاز ہے اور نہ ہی قدامت کے اعتبار سے۔ (کتاب ۱۰۳۳ ھ میں تألیف ہوئی اور زیر نظر نسخہ ۱۲۵۱ ھ میں کتابت کیا گیا) بلکہ اس میں کتابت کی غلطیاں بھی موجود ہیں۔ ایسی صورت میں اس کتاب کی مکرر اشاعت کی افادیت محدود ہوجاتی ہے۔

گذشتہ کچھ عرصے سے مرکز تحقیقات فارسی بالاستقلال اور اشتراک کے ساتھ متون کو افسٹ طریقے سے شائع کر رہا ہے۔ مقبولِ عام مطبوعہ کتابوں کی دوبارہ عکسی اشاعت تو تکنیکی اعتبار سے محل نظر نہیں ہے مگر خطّی نسخوں کی عکسی اشاعت کی موجودہ صورتحال کو بہتر بنانے کی ضرورت ہے۔ ہماری تجاویز یہ ہیں کہ:

١۔ ایسی کتابیں شائع کی جائیں جو پہلے شائع نہ ہوچکی ہوں۔

٢۔ ایسے نسخوں کا انتخاب کیا جائے جو منحصر بفرد ہوں یا شائع شدہ نسخوں کے مقابلہ میں کسی خاص امتیاز یا اهمیت کے حامل ہوں

٣۔ خط اور املا کی نوعیت بھی قابل توجہ ہے ایک بد خط اور مغلوط متن شائع کرنے کا فائدہ ؟

٤۔ ایسے تمام عکسی متون کے ساتھ تنقیدی اور تحلیلی مقدمہ کا ملحق ہونا از بس ضروری ہے کیونکہ خطّی تحریر کا مطالعہ کرکے معلومات حاصل کرنا ہر قاری کے حوصلے کی بات نہیں ہے یہ تلافی ایک صاف ستھرا بسیط مقدمہ ھی کرسکتا ہے۔

رانجھا صاحب نے کتاب کے آخر میں مختلف فہارس کا اضافہ کرکے اس عکسی اشاعت سے استفادہ سہل کردیا ہے۔ ان کے مقدمہ میں صرف مصنّف اور کتاب کے بدیہی پہلوؤں پر روشنی ڈالی گئی ہے ۔ کتاب کا دوسرے تذکروں میں کیا مقام ہے ؟ اور اس میں کس قدر اجتماعی، ادبی اور تاریخی نکات پوشیدہ ہیں ؟ اس بارے میں کچھ نہیں لکھا۔ کتاب کی افادیت بتائے بغیر اس زمانے میں قاری کو کتاب کے مطالعہ کی طرف راغب کرنا بہت مشکل کام ہے۔ وقت کی تنگی کا یہ عالم ہے کہ لوگ صرف دیباچے پڑھتے ہیں اور اس سے متن کے حسن و قبح کا اندازہ لگا کر آگے بڑھتے اور پڑھتے ہیں۔

## * مجمع البحرین (فارسی)

از شمس الدین ابراهیم ابرقوهی۔ بین سالهای ۷۱۱-۷۱٤ ھ

به اهتمام نجیب مایل هروی
انتشارات مولی ۔ تہران
چہل و هفت + ٥٧٠ ص ، ١٤٠٦ ھ ، ٢٥٥٠ ریال ۔

مصحح نے زیر نظر کتاب کی اہمیت پر روشنی ڈالتے ہوئے لکھا ہے کہ جب مصنف (ابرقوهی) یہ کتاب لکھنے بیٹھا تو ایران میں تصوّف کے تین ممتاز مکتب موجود تھے۔ پہلا مکتب خراسان کے دیدہ ور پیرون (قشیری، سلمی، ابی نصر سراج، محمد غزالی وغیرہ) کا تھا۔ دوسرا مکتب بایزید بسطامی، ابی سعید ابی الخیر اور قدرے تبدیلی کے ساتھ احمد غزالی، عین القضاۃ اور سیف الدین باخرزی کا تھا اور تیسرا مکتب ابن عربی اوز اس کے پیروکاروں کا تھا۔ یہ تینوں مکاتب کئی جہات سے مختلف ہیں اور ہر مکتب کے نظریات قابلِ تحقیق ہیں شائد ان تینوں مکاتب کے بعض افکار اور دقایق کو یکجا کیا جا سکتا ہے اور ان سے ایک مجموعہ بنایا جاسکتا ہے ۔ یہی دشوار کام ابرقوهی نے مجمع البحرین میں انجام دیا ہے۔ (مقدمه، صفحه بیست و شش) ۔

## *مقالات اختر (اردو)

ڈاکٹر محمد اختر چیمہ
قرطاس ، پوسٹ بکس ٢٥ ، فیصل آباد ۔
٢٢٣ ص ، ١٩٨٥ء ، ٥٠ روپے ۔

دانش کے قارئین ڈاکٹر چیمہ صاحب کے نام سے متعارف ہیں ۔ ان کا خواجۂ اجمیر پر مقالہ دانش کے پہلے ہی شمارے میں چھپ چکا ہے ۔ زیر نظر مجموعہ ڈاکٹر صاحب کے دیگر بارہ مقالات پر مشتمل ہے جن میں سے آٹھ مقالات پہلے چھپ چکے ہیں یا علمی مجالس میں پڑھے جاچکے ہیں ۔ مقالات کی ترتیب اور تفصیل اس طرح ہے:

نعتیہ
١ ۔ شیخ عراقی بحیثیت نعت گو
٢ ۔ جان جہان کے فارسی کلام کا جائزہ
٣ ۔ کلام اقبال میں عشقِ نبی کی جھلکیاں
نقشبندیہ
٤ ۔ خواجہ نقشبند

۵ـ احوال و آثار و مقامات خواجه محمد پارسا نقشبندی
٦ـ مقام مجدّد الف ثانی
عرفانیاَت
۷ـ لطایف اویسیه
۸ـ شیخ الاسلام زکریا اور فخرالدین عراقی
۹ـ مقامِ بوعلی قلندر
اقبالیات
۱۰ـ اقبال اور عرفاء ایرانی
۱۱ـ اقبال کا تصوّر مرد مؤمن
۱۲ـ اقبال کا فلسفۂ عشق

جیسا کہ عنوانات سے ظاہر ہے بیشتر موضوعات تکرارِ مکررات کے زمرے میں آتے ہیں ـ ان میں سے ایک دو مضمون ہی نئی معلومات کے حامل ہیں مثلاً عراقی شناسی، جو مقالہ نگار کا اعلی تعلیم حاصل کرتے وقت تحقیق کا خاص موضوع رہا ہے، مگر اس مجموعے کا سب سے عمدہ مضمون خواجہ محمد پارسا نقشبندی کی تصانیف کے بارے میں ہے جس پر انہوں نے بہت محنت کی ہے اور متعدّد مآخذ اور مخطوطات کو کھنگالا ہے اور خواجہ محمد پارسا کی بعض کتابوں کا براہ راست مطالعہ کرکے فہرست نگاروں کی غلطیوں کا ازالہ کیا ہے ـ

ہم نے اس مجموعۂ مقالات میں شامل فارسی ادب سے متعلق مضامین کا بغور مطالعہ کیا ہے اور انہی کے بارے میں ہم اپنی رائے دے سکتے ہیں ـ

ڈاکٹر صاحب بنیادی طور پر فارسی کے آدمی ہیں لہذا ان کے طرز تحریر پر بھی اسی زبان کا غلبہ ہے اور وہ اپنی اردو تحریر میں فارسی الفاظ اور ترکیبات کا استعمال اس انداز میں کرتے ہیں کہ قاری سوچتا رہ جاتا ہے کہ یہ کونسا اسلوب ہے ؟ حافظ محمد افضل فقیر قادری صاحب نے بجا طور پر لکھا ہے کہ اردو نثر کا جدید اسلوب ڈاکٹر صاحب سے التفات مزید کا طلبگار ہے کہ نئی نسل کے اذہان اس سے مانوس تر ہیں (ص ۱۷، ۱۸) ـ بعض فارسی الفاظ و مرکّبات کا نامأنوس اور بے محل استعمال ملاحظہ ہو:

۱ـ کتاب کوتاہ لمعات جسے عراقی نے ... تحریر کیا (ص ۲۸)ـ
۲ـ صوفی محمد افضل بلاریب دارائے شہرت عالمگیر ہیں (ص ۳۸)
۳ـ اپنے آبائی شہر سرہند میں حوزۂ علمی قائم کیا (ص ۸۷) ـ قونیہ میں حوزہ ہائے درس قائم کرکے ... (ص ۱۱۵) ـ حوزۂ علمی

خاص ایرانی ماحول کی اصطلاح ہے اور برّصغیر میں بالکل نامأنوس ہے۔

۴۔ وہ خودتحت تأثیر قرار پائے (ص ۱۰۳)۔

۵۔ بعد ازان اسم ِ کامل ِ کتاب ... ضبط و ثبت کیا ہے (ص ۱۱۰)۔

۶۔ پرسندۂ سوالاتِ گلشن راز ... کو بھی شیخ زکریا کامریدِ مستقیم لکھتے ہیں (ص ۱۱۷)۔

۷۔ شیخ عراقی بنا بگفتار خویش سترہ سال تک ... ملتان میں مقیم رہے (ص ۱۲۱)۔

۸۔ آپ کے تین رسالے اور کتابیں عشق ہی کے مضمون و مبحث سے مشحون و آکندہ ہیں (ص ۱۳۷)۔

بعض جملات کی اردو زبان بھی توجہ طلب ہے مثلاً:

۱۔ فارسی، مشائخ کرام و بزرگان عظام کے لیے ... بیگانی نہیں (ص ۳۳)۔

بیگانی کی جگہ بیگانہ ہونا چاہیئے۔

۲۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی رسولی و اسلامی و ملّی خدمات و مقامات و کمالات کا ... تذکرہ فرمایا ہے (ص ۳۷)۔

رسولی خدمات سے کیا مراد ہے ؟

مقالہ نویس نے روائح کو یعقوب چرخی کی تصنیف بتایا ہے (ص ۵۵)۔ حالانکہ یہ یعقوب صرفی کشمیری کا رسالہ ہے۔

اسی طرح جواھرالاسرار شرح مثنوی مولوی کے مصنّف حسین بن حسن کی نسبتِ مکانی سبزواری لکھی ہے (ص ۱۱۵، ۲۱۵)۔ حالانکہ وہ خوارزمی ہیں۔

مقالہ نویس نے انکشاف کیا ہے کہ انہیں عراقی کے پانچ مکاتیب کا ایک خطی نسخہ ملا ہے جن میں عراقی کے بارے میں ایسی قیمتی معلومات درج ہیں جن کا کسی اور کتاب یا تذکرے میں نام و نشان تک نہیں ملتا (ص ۱۱۹)۔ عراقی پر مقالہ نویس نے دو مقالات پیش کئے ہیں۔ ہمیں حیرت ہے کہ ان دونوں میں صرف ایک مقام پر ہی ان مکاتیب کی ''ذی قیمت اطلاعات'' سے کیوں استفادہ کیا گیا ہے ؟ (دیکھیے صفحہ ۱۲۰۔ ۱۲۱ حاشیہ ۱۶)۔ حالانکہ اس نو دریافت مأخذ کے مندرجات کا تو زیادہ سے زیادہ استعمال ہونا چاہیے تھا۔

ایک جگہ مقالہ نویس لکھتے ہیں: بوعلی قلندر کی جُملہ منظوم و منثور تصنیفات میں سے راقم الحروف کو صرف مثنوی بوعلی قلندر ہی

دستیاب ہوسکی ہے (ص ۱۳۵) مگر آگے چل کر مقالہ نگار نے شیخ بوعلی کی تمام تصنیفات پر تبصرہ کر ڈالا ہے اور لکھتے ہیں: جمیع آثار و رسائل نظم و نثر میں بوعلی قلندر کا موضوعِ سخن فقر و عشق، تصوّف و معرفت اور اخلاق و اصلاح احوال ہے۔ حقائق و معارف کا تذکرہ ہے، انداز بیان عالمانہ و عارفانہ ہے، اسلوب نگارش سادہ اور دلنشین ہے۔ عبارات عام طور پر آیات قرآنی، احادیث نبوی، اقوال صوفیہ اور اشعارِ اساتذہ سے مزیّن ہیں تمام آثار و اشعار میں ۰۰۰ (ص ۱۳۶ ۔ ۱۳۷)۔ یہ کیسے ممکن ہے کہ تبصرہ نگار کو کسی مصنّف کی کتابیں دستیاب نہ ہوں اور وہ ان کے موضوع، انداز بیان، اسلوب نگارش اور مأخذ پر (کسی دوسرے حوالے کے بغیر) تبصرہ بھی کر ڈالے ؟

کتاب میں ایک دو مقامات پر الفاظ قلم انداز ہوگئے ہیں یا جملات بے ربط ہیں مثلاً:

۱۔ اپنے قول و فعل سے ۰۰۰ کر دکھایا (ص ۳۱)۔ یہاں لفظ ''ثابت'' چھوٹ گیا ہے۔

۲۔ آدم بین الماء والطین ۰۰۰ (ص ۷۳) کے بعد ''ہویدا است'' قلم انداز ہوگیا ہے۔

۳۔ واضح طور پر عراقی کی طرح ۰۰۰ نعت بیان کی ہے (ص ۷۳) ۔ جملے کے سیاق و سباق کے پیش نظر ''واضح طور پر'' زائد ہے اور یہاں ''پھر'' ہونا چاہیے تھا۔

مقالات میں چند اشخاص کے نام بھی صحیح صورت میں درج نہیں ہوئے حالانکہ ان میں سے جو افراد معاصر ہیں، ڈاکٹر صاحب انہیں ذاتی طور پر بھی جانتے ہیں انہوں نے ڈاکٹر شمیم محمود زیدی کو شمیم ناصر زیدی (ص ۲۰۲)، ڈاکٹر محمد اکرم ''اکرام'' کو ڈاکٹر محمد اکرم اکرام شاہ (ص ۱۲) لکھا ہے اور صفحات ۱۱ و ۱۸۱ پر اس راقم السطور کے نام کے ساتھ از خود ''محمد'' کا اضافہ کردیا ہے۔

متقدمین میں سے احمد اتایسوی کو احمد عطایسوی لکھا ہے (ص ۴۸، ۴۹) یار محمد بدخشی کو یار محمد بخشی تحریر کیا ہے (ص ۱۹۵)

آخر میں ڈاکٹر صاحب مجھ سے ایک دوستانہ گلہ بھی سن لیں کہ آپ نے اپنے مجموعۂ مقالات میں خواجہ محمد پارسا پر میرا مترجمہ مضمون تو شامل کیا ہے مگر اس امر کا مضمون کے ساتھ ذکر نہیں کیا۔ بے شک مقدمے (ص ۱۱) اور فہرست مآخذ (ص ۱۲۰) میں آپ نے اس ترجمے کا ذکر کیا ہے مگر کہیں یہ صراحت نہیں فرمائی کہ آپ نے وہی ترجمہ من و عن اس مجموعے میں بھی شامل کرلیا ہے۔

## *A BIBLIOGRAPHY OF PERSIAN MINIATURE PAINTING

By Nasrin Rohani
The Aga Khan Program for Islamic Architecture at Harvard University and the Massachussets Institute of Technology
vi + 158 pp. 1982.

این کتـاب حاوی فهرست ۲۰۴۰ مقاله و کتاب و تبصره راجع به نقاشی مینیاتوری ایرانی می باشد که تا سال ۱۹۸۱ م بزبانهای عربی و فارسی و ترکی و زبانهای اروپائی چاپ شده است .

## *THE ILKHANID SHRINE COMPLEX AT NATANZ, IRAN

By Sheila.S.Blair
Center for Middle Eastern Studies, Harvard University
1737 Cambridge Street, Cambridge, Massa chusetts-02138.
178 pp. 1986.

این کتاب دربارۂ ساختمانهایی است که در خانقاه شیخ نورالدین عبدالصمد سهروردی در نطنز (ایران) واقع است . این خانقاه بروزگار ایلخـانی در قرن ۸ ھ/۱۴ م ساختـه شده و بهترین نمونۂ هنر معماری اسلامی در قرون وسطی می باشد . در آخر کتاب ۷۵ صفحه اختصاص به نقشه ها و عکسها دارد.

## مقتدره قومی زبان، اسلام آباد کی نئی مطبوعات

کسی وقفے کے بغیر کتب کی تیاری اور ان کی دلکش اور معیاری انداز میں اشاعت مقتدره کا طرۂ امتیاز بنتا جا رہا ہے اور اس میں بھی تخصیص ''کتـابیات'' کی تدوین و اشاعت کو حاصل ہے جس کی طرف دیگر پاکستانی اشاعتی ادارے بہت کم توجه دیتے ہیں۔

مقتدره جو کتب شائع کرتا ہے زبان تو ان کی اُردو ہوتی ہے اور مقصد بھی اُردو زبان کی تقویت ہے، لیکن ماهیت کے اعتبار سے یه کتابیں کسی نه کسی طور فارسی سے بھی مربوط ہوتی ہیں۔ کیونکه

اُردو زبان کو درپیش تحقیقی اور علمی مسائل کے حلّ و فصل میں فارسیِ زبان کے سرمائے پر نگاہ بازگشت ڈالے بغیر اور بعض معاملات میں اُسے پیش رَو بنائے بغیر یہ کام ممکن نہیں ہے۔

حال ہی میں مقتدرہ کی طرف سے موصول ہونے والی چند مطبوعات (البتّـہ شائـع ہونے والی کتابوں کی تعداد کہیں زیادہ ہے) کا اجمالی تعارف پیشِ خدمت ہے۔

* اردو میں اصولِ تحقیق (انتخاب مقالات) جلد اوّل

مرتّبہ: ڈاکٹر ایم سلطانہ بخش

۳۰۲ ص، ۱۹۸۶ء، ۷۵ روپے (مجلّد) ۶۰ روپے (غیر مجلّد)۔

تحقیق، تسـوید، تدوین اور تصحیح وغیرہ کے مسائل پر مختلف مضمون نگاروں کے سترہ (۱۷) مضامین کا مجموعہ ہے۔

* تحقیق اور اصول وضع اصطلاحات پر منتخب مقالات

مرتبہ: اعجاز راہی

ح + ۱۸۳ ص، ۱۹۸۶ء، ۴۵ روپے (مجلّد) ۳۵ روپے (غیر مجلّد)۔

اِس مجمـوعے میں اصـول وضع اصطلاحات پر سات مقالے اور اصولِ تحقیق پر پانچ مقالے شامل ہیں۔یہ مقالات مختلف محققین نے مقتدرہ کے زیر اہتمام دو علیحدہ سیمیناروں میں پیش کئے تھے۔

* جامع الامثال (اردو ضرب الامثال کا ایک جامع معجم)

مرتبہ: وارث سرہندی۔ نظرثانی: شان الحق حقی

ح + ۴۲۸ ص، ۱۹۸۶ء، ۱۵۰ روپے، بڑی تقطیع

حقّی صاحب اپنے دیباچے میں لکھتے ہیں: کہاوتیں زبان سے بھی تعلق رکھتی ہیں اور عمرانی مطالعے سے بھی۔ بہت سی عربی، فارسی امثال بھی یہی فائدہ رکھتی ہیں کہ نہ صرف تقابلی مطالعے کے لئے مفید ہیں بلکہ اکثر تو خود اردو دانوں کی زبانوں پر بھی چڑھی ہوئی ہیں۔ بول چال میں آتی ہیں اور بعض عربی، فارسی امثلہ اہل علم کے تصرّف میں ہیں ... ہمارے علما اور مصنّفین نے عربی، فارسی الفاظ کو دل کھول کر اور اپنا مال سمجھ کر برتا ہے۔ دراصل وہ ان کے لیے اجنبی تھا ہی نہیں (صفحہ ز) یہی وجہ ہے کہ زیر نظر کتاب میں فارسی زبان کی بے شمار ایسی ضرب الامثال موجود ہے جو برّصغیر میں زبان زدِ عوام ہو کر اُردو زبان کا حصہّ بن چکی ہیں۔ کتاب کے پہلے ہی صفحے پر الفِ ممدودہ کے باب میں پندرہ ضرب الامثال درج ہوئی ہیں ۔ ان میں سے سات مثلیں خالص فارسی زبان میں ہیں اور ایک دوسری (آب آب کرتے مر گئے سرہانے دھرا رہا پانی) کا تعلق بھی بالواسطہ طور

ہر فارسی سے ہے ۔ باب الہاء میں اگر آپ صفحہ ۴۰۹ اور ۴۱۰ کھولیں تو معلوم ھوتا ہے کہ فارسی ضربِ الامثال کی کوئی اردو فرہنگ پڑھ رہے ہیں ۔ وہاں لفظ 'ہر' کے تحت کُل سَتّر مثلیں لکھی گئی ہیں ان میں سے صرف اور صرف پانچ مثلیں خالص ''اردو'' کی ہیں باقی پینسٹھ فارسی کی ہیں ۔

وارث سرہندی صاحب کی یہ سعی، سعی مشکور ہے ۔

*** خزینۃ الامثال**

شاہ حسین حقیقت ۔ بسال ۱۲۱۵ ھ

(۴) + ۲۵٦ ص ، ۱۹۸٦ ء ، ۹۰ روپے، بڑی تقطیع ۔

عکسی اشاعت بر مبنائے طبع نولکشور لکھنؤ، ۱۸۷۲ ء

خزینـۃ الامثال عربی، فارسی اور ھندی (اردو) ضرب الامثال کا مجموعہ ہے اور اسے حروف تہجّی کے اعتبار سے مرتّب کیا گیا ہے ۔ یہ کتاب پہلے ۱۸۵۳ ء میں مطبع مصطفائی لکھنؤ سے شائع ھوئی، پھر ۱۸۷۲ ء میں فارسی کے خدمت گذار منشی نولکشور نے اسے ضمیمے کے ساتھ چھاپا اور اب ۱۹۸٦ ء میں یہ تیسری دفعہ شائع ھوئی ہے ۔

طباعت کے طور طریقوں نے موجودہ زمانے میں جو ترقی کی ہے اس میں ایک سہولت عکسی طباعت کی سامنے آئی ہے ۔ پچھلی صدی کی کوئی مطبوعہ کتاب ھو یا ھزار سال پرانا مخطوطہ، اس کا براہ راست عکس لیجیے، کتابت کے جھنجھٹ سے بچیے اور کتاب چھاپ دیجیے ۔ اس سہـولت سے تجارت کرنے والے اشاعتی اداروں نے خوب فائدہ اٹھـایا ہے ۔ مگـر اب علمی ادارے بھی اسے اپنـا رھے ہیں ۔ گذشتہ صفحات میں ''لمحات من نفحات القدس'' پر تبصرہ کرتے ھوئے مَیں لکھ آیا ھوں کہ عکسی طباعت کی بعض اوقات کیا خرابیاں ہیں ۔ ''خزینۃ الامثال'' کے لیے مقتدرہ نے کہا ہے کہ: طلبہ کے لئے بالخصوص ۰۰۰ یہ کتاب باعثِ استفادہ ھو گی ـــــ میرے خیال میں ایک سو چودہ سالہ پرانا اردو رسم الخط ''طلبہ'' کے لیے نا خوانا اور ناقابل استفادہ ہے ۔ مثلاً: ساری ہانڈیمین ایک ہی چانول ٹٹولتی ہیں (ص ۱۱۲)۔ گائی کو اپنے سینگہ بھاری نہین ہین (ص ۱٦۲)۔ پیاسا کنوئی پاس جاتا ہی کنوا پیاسی پاس نہین آتا (ص ۵۴) کو آج کا طالبعلم کسی طور بھی پہلی کوشش میں نہ پڑھ سکتا ہے نہ اس سے استفادہ کرسکتا ہے ۔ اس پر کتاب کی بدخطی مستزاد ۔

عکسی طباعت کی ایک خرابی یہ ہے کہ کتابت اور طباعت کی سابقہ غلطیاں بحال رھتی ہیں (جب تک جدید اشاعت میں غلط نامہ نہ

لگا دیا جائے) ۔ مثلاً زیر نظر اشاعت میں یہ غلطیاں: کتّا ہے ہوبی کا نہ وہ گھر کا نہ گھاٹ کا (ص ۱۷۵)، گستاخی بہ از نافرمانی (ص ۱٦۱، ہای چوبین سخت بی نمکین بود'' (ص ۵۲)۔

اگر اشاعت کا مقصد حفظِ تحریر ہے تو عکسی طباعت مناسب ہے لیکن اگر مقصد ''استفادۂ عام'' ہے تو متن کی جوں کی توں مکرر طباعت کے بجائے اس کی مروّجِ زمانہ تصحیح و تحقیق کے اسلوب کے مطابق طباعت و اشاعت کی جانی چاہیے ۔

* کتابیات اردو املا اور دوسرے مسائل

مؤلفہ: ڈاکٹر ابو سلمان شاہجہانپوری ۔ نظرثانی: سیّد جمیل احمد رضوی

۱٦۹ ص، ۱۹۸٦ ء ، ۴۸ روپے (مجلّد)، ۳٦ روپے (غیر مجلّد)۔

املا کے متعلقات (رسم الخط، صوتیات، علم ہجا، مختصر نویسی، ٹائپ کاری) پر لکھی گئی مستقل کتابوں اور متفرق مقالوں کی کتابیات ہے ۔ مجموعی طور پر اس میں ۸۵۱ اندراجات ہیں ۔ اردو اور علاقائی زبانوں کے باہمی ربط پر فہرستِ مقالات میں فارسی کو بھی شامل کیا گیا ہے ۔

مرتّب نے اصول و فن خوشنویسی پر مندرجہ ذیل کتب کا اندراج نہیں کیا ہے ۔ ارژنگ چین از دیبی پرشاد، نولکشور لکھنؤ ۱۸۹۹ ء ، تدریس خطاطی از محمد اعظم منور رقم، جواھرالقلم از صوفی خورشید عالم گوھر قلم، مرقع خوشخطی از مولوی محمد عنایت اللہ وارثی، مرقع زرّین از تاج الدین زرین قلم، مفاتیح الرزق از مولوی محمد حسین مبارک رقم عادل گڑھی، مولوی محمد عبداللہ کوٹ وارثی کی قطعات العربیہ اور دیگر مطبوعہ سر مشقیں ۔

مرتّب نے جو مخففات استعمال کئے ہیں ان کی کہیں وضاحت نہیں کی مثلاً (خ) سے کیا مراد ہے ؟

کتب اور مقالات دونوں کی فہرست مصنّفین کے نام کے حروف تہجّی کی رعایت سے مرتّب کی گئی ہے مگر کئی جگہوں پر بے ترتیبی پائی جاتی ہے مثلاً صفحہ ٦۴ پر میم کی ردیف میں صاد (صنوبر سنگھ) کا استعمال ھوا ہے ۔

کتاب کے آخر میں اگر اشاریہ بھی ہوتا تو اس سے استفادہ مزید سہل ھوجاتا ۔

* کتابیات تراجم ۔ جلد اوّل ۔ علمی کتب

مرتّبہ: ڈاکٹر مرزا حامد بیگ ۔ نگران: ڈاکٹر سیّد عبداللہ

۳۳۵ ص ، ۱۹۸۶ء ، ۹۰ روپے (مجلّد)، ۷۵ روپے (غیر مجلّد)۔
اس میں اخلاقیات، انجینئرنگ، تاریخ، تعلیم و تدریس، جغرافیہ، جنرل سائنس، جنسیات، حیاتیات، ریاضیات، زراعت، سیاسیات، صنعت، طب، طبیعیات، عمرانیات، فلسفہ، قانون، عملی کیمیا، مذہبیات و روحانیات، معاشیات، موسمیات، نفسیات، ہیئت پر انگریزی سے اردو میں ترجمہ ہونے والی ۱۷۸۴ کتب کے تراجم کے اندراج ہوئے ہیں۔
آخر میں صرف مصنّفین اور مترجّمین کے ناموں کا اشاریہ ہے کتابوں کے ناموں کے اشاریہ کی ضرورت اس سے کہیں زیادہ ہے۔

* منتخب مقالات: اردو املاء و رموز اوقاف

مرتّبہ: ڈاکٹر گوہر نوشاہی
۳۳۲ ص ، ۱۹۸۶ء ، ۷۵ روپے (مجلّد)، ۶۰ روپے (غیر مجلّد)
مختلف ماہرین لسانیات کے اصول املا پر ۸ مقالات، قواعد اعراب و رموز اوقاف اور علامات قرأت پر ۵ مقالے اور سفارشات و معمولات کے تحت ۹ مضامین چھاپے گئے ہیں۔
مقتدرہ کی تمام کتب درج ذیل پتے سے حاصل کی جاسکتی ہیں:
مقتدرہ قومی زبان ـ ۱۶ـ ڈی (غربی)، شمائلہ اعوان پلازہ، بلیو ایریا، اسلام آباد

## مجلّات

### * اقبالیات ، شمارۂ فارسی

مجلّۂ اقبال اکادمی پاکستان، دفتر مرکزی، ۱۳۹ ـ ڈی، نیو مسلم تاؤن، لاهور.
۱۹۸۶ م /۱۳۶٤ ش ، بہای تک شمارہ ۲۰ روپیہ یا ۱۵۰ ریال

مجله سه ماهی اقبال ریویو، متعلق به اکادمی اقبال از سال ۱۹۶۰م پشت سرهم انتشار می یافته و مقالات بس ارزنده در آن چاپ می شده است . یک شماره آن به اردو چاپ می شده است و دیگری به انگلیسی باین نمط در سالی دو شمارۂ مجله به اردو منتشر گردیده است و دو دیگر به انگلیسی . چاپ مجله بهمان منوال ادامه دارد، البته از سه ماه

نهائی سال ۱۹۸۵ م مجله اردو موسوم به ''اقبالیات'' شد در صورتی که شماره های انگلیسی اسم قبلی خود را حفظ نموده اند. شماره فارسی مورد نقد و بررسی را هم ''اقبالیات'' موسوم ساخته اند و این اصطلاح مانند ریاضیات و سیاسیات و لبنیات و دخانیات وغیره است که شاید برای فارسی زبانان غریب ننماید.

در سال ۱۹۷۰ م شورای فرهنگی مجله تصمیم گرفته بود که در هر شماره مجله یک یا دو مقاله فارسی هم گنجانده شود. چنانچه در شماره ژوئیه آن سال ترجمه فارسی سه دیباچه اردو نوشته خود اقبال (ترجمه این نگارنده) چاپ شده بود. دیباچه ها مربوط به سه کتاب اوّلیه اقبال، ''اسرار خودی'' و ''رموز بیخودی'' و ''پیام مشرق'' می باشد. بهر نحو، آن تصمیم بعداً قطع شد. تصمیم کنونی اولیای اکادمی اقبال را، حاوی بر اینکه یک شماره اضافی اقبالیات سالیانه به فارسی هم انتشار یابد، ما بفال نیک می گیریم و از درگاره ایزد لا یزال مسئلت می نمائیم که چنین شماره ای قبول خاطر سایر فارسی زبانان و پارسی دانان باشد و محتویات آن با دو بیتی زیر حضرت علامه اقبال وفقی تام داشته باشند:

زجـــان بی قرار آتش گشـــادم
دلی در سینـــه مشـرق نهـــادم
گل او شعـــله زار از نالـــهٔ من
چون برق انـــدرنهـــاد او فتـــادم

نخستین شماره فارسی ''اقبالیات'' در قطع وزیری و با چاپ زیبا ۲۱٤ صفحه دارد و شامل ۱۱ مقاله و دو منظومه می باشد. می دانم که سرکار خانم دکتر شهین دخت مقدم صفیاری در انتشار این مجله متحمل زحمات زیادی شده اند. مقاله ها بطور مستقیم یا غیر مستقیم به اقبال شناسی مربوط می باشند . البته یک سوم متن از اردو یا انگلیسی به فارسی ترجمه شده است . شاید مقالات طبع زاد فارسی زیاد برای شماره های بعدی در تحویل اکادمی خواهند بود زیرا عده زیاد فارسی نویسان اقبال شناس در ایران و پاکستان و کشورهای دیگر وجود دارند و همگی پروانگان شمع اقبال می باشند.

محبت چون تمام افتد رقابت از میان خیزد
بطوف شعله ای پروانه با پروانه سازد
(اقبال)

مقالات مندرج در این مجموعه پر ارزش و لائق مطالعه می باشند مثلاً جاذبه های کلام اقبال برای ایرانیان از دکتر محمد حسن مشائخ

فریدنی، غرب از نظر اقبال از محمد منور، علامه اقبال و قائد اعظم از دکتر وحید اختر عشرت و سخنی درباره جاویدان اقبال (ترجمۂ کتاب زنده رود) از دکتر شهین دخت مقدم صفیاری، آقای عبدالرفیع حقیقت ارفع یک مخمس در صورت تضمین غزل ''میلاد آدم'' اقبال سروده است که بند غرای دوم آن بقرار زیرا است:

شوق بیکار زبیدار محیط دیجور در تلاش شرری بود به شهر لاهور
کرد از طالع فیروز چو اقبال ظهور ''فطرت آشفته که از خاک جهان مجبور
خود گری، خود شکنی، خود نگری پیدا شد''

در آخر تذکر دو نکته لازم میدانم:

یکی این است که مقاله نویسان و مترجمین باید کاملاً مشخص باشند. در مندرجات شماره زیر بحث مثلاً مقاله ''اقبال و شپنگلر'' ترجمۂ آقای دکتر آفتاب اصغر مرقوم شده ولی از اصل متن (۱۵۷) این نوشته طبع زاد ایشان مشهود می شود.

دوم اینکه مانند شماره های اردو و انگلیسی مجله فارسی هم باید نشانی کامل نویسندگان را داشته باشد تا اقبال شناسان عزیز یک دیگر را بهتر بشناسند و بتوانند با یک دیگر مکاتبه بنمایند

(دکتر محمد ریاض)

## *خدا بخش لائبریری جرنل

خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ، ہندوستان ۔

ابھی کل کی بات معلوم ہوتی ہے کہ اس جرنل کا پہلا شمارہ چھپا تھا اور دیکھتے ہی دیکھتے اس کے ۳۶ عدد تک شمارے شائع ہوگئے ۔ اس کے پہلے شمارے کے تیور ہی بتارہے تھے کہ جس طرح خدا بخش لائبریری اپنے ذخائر مخطوطات کی وجہ سے ایشیا بھر میں نام ور ہے اسی طرح اس کا ترجمان رسالہ بھی اپنے مشمولات کی بدولت محققین کے دلوں میں گھر کرے گا اور شہرت پائے گا۔ سو ایسا ہی ہوا یہ جرنل اب تک جدید تحقیقات پر مشتمل کئی مضامین اور متعدد کمیاب یا غیر مطبوعہ متون شائع کرچکا ہے ۔ اپنے مفید مندرجات کی بنا پر اس کا ہر شمارہ خاص شمارہ معلوم ہوتا ہے اور جس کا نام خاص شمارہ ہوتا ہے وہ خاص الخاص شمارہ دکھائی دیتا ہے ۔

اس وقت اس جرنل کے تین شمارے پیش نظر ہیں ۔

**الف: مشترکہ شمارہ ۲۹ ۔ ۳۰ ۔ ۳۱**

چودہ + ۱۵۸ + ۹۳ + ۱۰۲ ص ، ۳۵ روپے ۔

کتب خانۂ خدا بخش ہر سال کسی بھی علم کے مشرقی مخطوطات پر سیمینار منعقد کرواتا ہے اور اس میں پاکستان، بھارت اور بنگلہ دیش کے کتابشناس حضرات جمع ہوتے ہیں اور متعلقہ علم پر نادر یا متداول مخطوطات کے تعارف پر مبنی مقالات پیش کرتے ہیں ۔ اب تک یہ کتب خانہ تصوف اور طبّ کے مخطوطات پر دو علیحدہ علیحدہ سیمینار منعقد کروا چکا ہے ۔ زیرِ نظر مشترکہ شمارہ طب سیمینار میں پیش کیے جانے والے مقالات کا مجموعہ ہے ۔ اسے ہم ہند و پاکستان میں عربی اور فارسی زبان میں طبّی مخطوطات کی فہرست بھی کہہ سکتے ہیں کیونکہ اس میں پٹنہ، علیگڑھ، کراچی کے بعض خصوصی کتب خانوں اور پاک و ہند کے دیگر کئی عمومی کتب خانوں کے طبّی مخطوطات کے کوائف درج ہوئے ہیں ۔

ب: مشترکہ شمارہ ۳۳ ۔ ۳۴ ۔ ۳۵
۵۸۴ + ۱۶ ص ، ۴۵ روپے ۔

اس شمارے میں حافظ احمد علی خان شوق (م ۱۹۳۳ ء) کی تصنیف ''تذکرۂ کاملان رام پور'' کے ۱۹۲۹ ء دہلی ایڈیشن سے عکسی اشاعت کا اہتمام کیا گیا ہے ۔ رام پور ہندوستان کی سیاست کا مرکز بھی رہا ہے اور ثقافت کا بھی ۔ یہ کتاب وہاں کے علماء اور اہل کمال کے علم و کمال کے تذکرے پر مبنی ہے ۔ اکثریت فارسی شعرا اور مصنّفین کی ہے ۔ برّصغیر میں فارسی ادبیات کی تاریخ کا ایک عمدہ مأخذ ہے ۔
کتب خانۂ خدا بخش نے اس تذکرے کی دوسری اشاعت کے موقع پر اس کے ساتھ بعض تصحیحات اور اضافے ملحق کئے ہیں کیا ہی اچھا ہوتا کہ اس کتاب کا اشاریہ بھی مرتّب کر کے ساتھ لگا دیا جاتا ۔

ج: شمارہ ۱۱۶،۳۶ + 32 ص ، ۱۵ روپے ۔

اس شمارے میں بھی دو نایاب متن دوبارہ چھاپے گئے ہیں ۔ ایک اردو کے معروف ادبی پرچے ''نگار'' کے جنوری ۔ فروری ۱۹۴۲ ء شمارے کی عکسی اشاعت ہے ۔ یہ شمارہ ۱۹۴۰ ء کے شعرا کی اردو غزل کو سمجھنے میں مدد دیتا ہے ۔ اس کے بعد ایک مقالہ بطور ضمیمہ ۱۹۴۰ ء سے ۱۹۸۵ء تک اردو غزل کے بارے میں ہے ۔ دوسرا متن ''ثالث بالخیر یا لڑکی کی کارستانی'' ہے ۔ جو ترکوں کے موجودہ مغربی طرز زندگی پر ترک افسانہ نویس احمد حکمت کے ترکی ناول کا اردو ترجمہ ہے ۔

*** کتاب دوست**
شمارہ ۱ ''کنزالآثار صدیقی''
قومی ھجرہ کونسل اسلام آباد .
۸۳ +xi ص ، ربیع الاول ۱۴۰٦ ھ ، ۳۵ روپے .
شمارہ ۲ ''کتب خانہ القرشیہ قلعہ دار''
۱۰۸ ص ، رمضان ۱۴۰٦ ھ ، ۳۵ روپے .

کتاب شناسی ایک ایسا علمی موضوع ہے جس پر مغرب میں تو بھرپور اور سائنٹفک انداز میں کام ھو رہا ہے مگر ہمارے ہاں پاکستان میں اس پر خاطر خواہ توجہ نہیں دی جا رہی ۔ حالانکہ یہ بات سبھی تسلیم کرتے ہیں کہ تحقیق کے راستے ''کتابیات'' سے کھلتے ہیں ۔ اس اھمیت کے باوجود کتاب شناسی جیسے موضوع کی طرف کم اعتنائی افسوس ناک ہے ۔

اس وقت پاکستان میں کتاب شناسی کے بارے میں دو مجّلے چھپ رہے ہیں ۔ ایک نیشنل بک کونسل آف پاکستان لاھور کے زیر اھتمام اردو ماھنامہ ''کتاب'' اور دوسرا لائبریری آف کانگرس آفس (کراچی) کی AccessionsList۔ماہنامہ ''کتاب'' کا تعلق زیادہ تر بازار کتاب سے ہے اور اس میں کتاب شناسی پر علمی اور ٹھوس مباحث کم ہی نظر آتے ہیں۔Accessions List پاکستان کی تازہ مطبوعات کے بارے میں واحد معلوماتی ذریعہ ہے مگر اس میں صرف ان کتابوں کا اندراج ھوتا ہے جو مذکورہ لائبریری اپنے لیے خریدتی ہے ۔ ظاہر ہے اس صورت میں تمام تازہ پاکستانی مطبوعات کی اطلاع منظر عام پر نہیں آتی ۔

پاکستان میں مطبوعہ کتب کے علاوہ مخطوطات کا بھی غیر معمولی ذخیرہ موجود ہے اور محتاجِ توجہ ہے ۔ مگر ان مخطوطات اور ذخائر کے مسائل پر بھی کم ہی گفتگو ھوتی ہے ۔ خدا بھلا کرے دو ایرانی کتاب شناسوں کا جنہوں نے پاکستان میں قلمی نسخوں بالخصوص فارسی زبان کے مخطوطات پر توجہ دی اور ہمیں بتایا کہ ہمارے پاس کیسے کیسے خزائن علمی موجود ہیں ۔ میرا اشارہ جناب محمد حسین تسبیحی صاحب ''کتابخانہ ہای پاکستان'' اور جناب احمد منزوی صاحب ''فہرست مشتَرک نسخہ ہای خطی فارسی پاکستان'' کی طرف ہے ۔ پہلی کتاب پاکستان کے چار صوبوں میں بعض اھم کتب

خانوں میں مخطوطات کے مجمل کوائف پر مبنی ہے اور دوسری کتاب پاکستانی کتب خانوں میں فارسی مخطوطات کی مفصّل روداد ہے۔

اب پاکستان میں ''مخطوطات و قلمی دستاویزات کے تحفظ کی مہم'' میں ایک اور قابلِ ستائش قدم اٹھایا گیا ہے اور وہ ہے قومی ہجرہ کونسل، اسلام آباد کی طرف سے سلسلہ وار مجلّہ ''کتاب دوست'' کا اجرا۔ اس مجلّے اور مہم کی غرض و غایت یہ ہے کہ ''مُلک (پاکستان) میں اہل علم حضرات کے ہاں محفوظ مخطوطات اور تحریری نوادرات کا تعارف کرایا جا سکے۔ اس سے جہاں قومی سطح پر ان ذخائر کی اہمیت اور حفاظت کا احساس پیدا ہوگا وہیں نایاب کتب و مخطوطات کی فہرست اور ہر ایک کے موضوع اور نفس مضمون کا خلاصہ احاطۂ تحریر میں آکر محفوظ ہو جائے گا''۔

اس وقت کتاب دوست کے پہلے دو شمارے ہمارے سامنے ہیں۔ پہلا شمارہ راولپنڈی میں پروفیسر منظورالحق صدیقی صاحب کے ذاتی کتب خانے میں موجود مخطوطات اور کمیاب مطبوعات سے متعارف کراتا ہے اور دوسرے شمارے میں قلعہ دار (گجرات) میں جناب ڈاکٹر احمد حسین.قریشی قلعداری کے آبائی کتب خانے کے مخطوطات کی دستی فہرست شائع ہوئی ہے۔ اس مفید مہم کے افتتاح پر ہم یہی کہہ سکتے ہیں

جہالت آفتاب ہر نظر باد
زخوبی روی خوبت خوبتر باد

اس مہم کی ضرورت اور افادیت سے کسی کو انکار نہیں اور بے شک ''کتاب دوست'' اس میں پیش گام ہے مگر اب سوال یہ رہ جاتا ہے کہ جس طریقے سے یہ مہم سر کی جارہی ہے آیا وہ مفید اور مثالی ہے ؟ ''کتاب دوست'' کا پہلا شمارہ بلاشبہ محنت سے تیار کیا گیا تھا اور تیور بتا رہے تھے کہ

در نہانخانۂ عشرت صنمی خوش دارم
کز سر زلف و رخش نعل در آتش دارم

لیکن دوسرا شمارہ دیکھ کر ہمیں پھر حافظ شیرازی یاد آئے:

خوش درخشید ولی ''شعلۂ''(۱) مستعجل بود

پہلا شمارہ ظاہری اور باطنی حُسن سے مزیّن ہے، مخطوطات اور مطبوعات کے تعارف میں ایک ترتیب ہے، توازن ہے، تفصیل ہے، کتابت

---

(۱) اصل میں: خوش درخشید ولی دولت مستعجل بود۔

مناسب ہے، کاغذ عمدہ ہے مگر دوسرا شمارہ ۰۰۰ ایک طومار ہے، رطب ویابس کا مجموعہ ہے ۔ نہ ترتیب ، نہ تفصیل، نہ سلیقہ، نہ ۰۰۰ کاغذ اور کتابت بھی پہلے شمارے سے کمتر درجے کے ہیں (جو بہرحال ایک ضمنی مسئلہ ہے) اصل موضوع رسالے کے محتویات اور انہیں پیش کرنے کے سلیقے کا ہے ۔ بظاہر مخطوطاتِ عربی، مخطوطاتِ فارسی، مخطوطاتِ اردو اور مخطوطاتِ پنجابی کے الگ الگ ابواب بنائے گئے ہیں مگر چاروں حصّوں میں دوسری زبانوں کے مخطوطات بھی ملادئے گئے ہیں ۔ موضوعات کے عنوانات بھی موجود ہیں مگر ''عربی کتب السیرو التاریخ'' میں مولانا جامی کی فارسی لوائح اور هفتاد بیتی (؟) در آئی ہیں (ص ۲۳) ۔ اگر ایک کتاب کے متعدّد نسخے ہیں تو ھر نسخے کے ساتھ مصنّف کا نام مع القاب وغیرہ درج کیا گیا ہے جو سراسر غیر ضروری ہے ۔ بعض بے سر و پا کتابوں کا اندراج کیا گیا ہے جن کا عنوان، مصنّف، کاتب کچھ بھی معلوم نہیں ۔ یہ اندراجات محض ''سیاہی لشکر بڑھانے'' کی لیے ہیں ۔ ان اندراجات کی افادیت ہے، نہ اس کے حوالے سے متعارف ہونے والی کتاب کی ۔ مثلاً اوراق متفرق بطرز جُنگ مصنّفہ و کاتبہ ناشناختہ (ص ۴۸)، انشاء ناشناختہ مصنّفہ و کاتبہ ناشناختہ (ص ۴۹) اور دیگر متعدّد کتابیں جن کی مثال دینا تضیع اوراق ہوگا۔

پیش لفظ میں لکھا ہے کہ کتبخانہ القرشیہ میں تین هزار کے لگ بھگ مخطوطات محفوظ ہیں جن میں سے تقریباً پونے دو هزار کا تعارف پیش کیا گیا ہے مگر آگے چل کر صفحہ ۸ پر یہ اطلاع دی گئی ہے کہ اس کتبخانہ میں کوئی ڈیڑھ هزار کے قریب مخطوطات ہیں ؟؟؟

ھر باب کے آخر میں ایک عنوان ''کتب نو وارد'' کا ہے ۔ یہ کتابیں کتاب خانے کے لیے نو وارد ھوسکتی ہیں مگر اس فہرست کے لیے نہیں ۔ یعنی ان نو وارد کتابوں کو زیر نظر فہرست شائع کرتے وقت اپنے مقام پر درج کیا جاسکتا تھا ۔ دراصل یہ ساری خرابی اس لیے پیدا ہوئی ہے کہ ناشر کو صاحبِ ذخیرہ کی طرف سے اُنہی کی مرتّبہ جو ھینڈ لسٹ موصول ھوئی اسے کسی تصحیح اور ترتیب کے بغیر چھاپ دیا گیا ہے اور یہ امَر نہ صاحبِ ذخیرہ کے لیے باعث افتخار ھوا نہ ناشر کی نیک نامی میں اضافہ کرسکا۔

کتاب دوست کے اس شمارے سے وابستہ جتنے افراد ہیں ان سب سے اس مبصّر کا سالہاسال سے قلبی تعلق استوار ہے، میری اس تلخ نوائی پر وہ یقیناً رنجیدہ ھوں گے مگر میں نہایت اخلاص سے کہہ رہا

ہوں کہ میں نے محسوس کیا ہے کہ یہ شمارہ ان فاضل احباب کے علمی مرتبے کے شایان شان نہیں اور اسے دیکھ کر مجھے نہایت مایوسی ہوئی ہے ۔ جب اتنے افاضل کی بہترین استعداد رو بکار ہو، وسائل موجود ہوں، مقابلے کا میدان خالی ہو تو پھر کیوں نہ ایسی چیز پیش کی جائے جس سے ہم نیاز مندوں کا سر بھی فخر سے بلند ہوجائے۔

امید ہے کہ مخطوطات اور نوادر کے تعارف کا یہ مفید سلسلہ علمی پائے پر کھڑا کیا جائے گا اور اسے جاری رکھا جائے گا۔

## جامی عینک می زد ؟

حضرت خاتمة الشعراء و خاتم العرفاء
مولانا نورالدین عبدالرحمن جامی هروی در
پیری عینک استعمال می کرد و بقول وی
عینک از دیارِ فرنگ می آمد۔ این قضیه را
از اشعارِ جامیَ پیدا کردم۔ در چکامهٔ شیوا و
ممتاز پیریَ که باین مطلع است

سپید شد چو درخت شگوفه وار سرم

چنین گوید:

دو چشم من شده از عینک فرنگ چهار
هنوز بس نبوَد در تلاوتِ سورم

و در مثنوی سلامان و ابسال بازهم در
شکوه از پیری گفته:

از دو چشم من نیاید هیچ کار
از فرنگی شیشه ناگشته چهار

دلچسپ است بدانیم در عصر حضرت
جامی عینک در هرات از کدام شهر فرنگستان
و از کدام راه واردَ می شد ؟

خلیل الله خلیلی ـ اسلام آباد
اوّل ربیع المولود ۱٤۰۷ ھ

# احتجاجات و استدراکات

* دانش میں مطبوعہ ہر مقالے پر اظہار رائے کیا جاسکتا ہے۔
* ردّ و قبول، متانت اور علمی دلائل کے ساتھ ہونا چاہیے اور کسی طرح بھی مقالہ نگار کی ذات کو مخاطب اور ملوّث نہ کیا جائے۔
* ہر مقالہ نگار کو اپنے دفاع کا حق حاصل ہے۔

## شمارۂ سوم

لکھنؤ سے ہمارے عزیز اور محترم قاری جناب رئیس نعمانی نے حسبِ سابق دانش کے تیسرے شمارے پر اپنا مبسوط تبصرہ ارسال کیا ہے۔ اُن کے زیادہ تر ملاحظات ڈاکٹر اکبر حیدری کاشمیری کے مضمون ''فارسی شعراء کے دو نایاب اور غیر مطبوعہ تذکرے: آئینہ حیرت اور طور معنی'' کے بارے میں ہیں۔ چونکہ خود نعمانی صاحب بھی اِن تذکروں کی تصحیح میں مصروف ہیں اس لئے وہ ان کے محتویات سے اچھی طرح باخبر ہیں۔ نعمانی صاحب نے جن تسامحات کی طرف توجہ دلائی ہے ان کا تعلق ''آئینہ حیرت'' اور ''طور معنی'' کے مخطوطات کی قرائت سے ہے اور اُن کا خیال ہے کہ محترم ڈاکٹر کاشمیری نے نسخوں کو صحیح طور پر نہیں پڑھا۔ (دانش)۔

### چہار گفتار علاء الدولہ سمنانی

| صفحہ | سطر | نادرست | درست |
|---|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۰ | المتصل اُستاذہ | المتصل اسنادہ |
| ۲۸ | ۲۱ | شاہ برجاہ | شاہ باجاہ |
| ۳۱ | ۱ | درّ وجود | در وجود |
| ۶۵ | ۲۶ | بلعم باعور در زمان عیسی (ع) نبود بلکہ همزمان موسی (ع) می زیستہ است۔ | |

### ... ثلاثہ غسالہ: ایک تعارف

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۰ | ۹ | گلزار ہند | گلشن ہند |
| ,, | ,, | تذکرۂ ہندی و ہندی گویان | تذکرۂ ہندی گویان |
| ,, | ۱۶ | سخن الشعراء | سخن شعراء |

## فارسی شعراء کے دو نایاب اور غیر مطبوعہ تذکرے: آئینہ حیرت اور طور معنی

| صفحہ | سطر | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۰ | ۲۱ـ ۲۲ | ''تذکرۃ النساء'' کتاب کے مشتملات کی رعایت سے اس وقت کی رائج اصطلاح کے مطابق استعمال ہوا ہے ورنہ مؤلف نے تذکرے کا نام صرف ''آئینہ حیرت'' رکھا ہے۔ | |
| ۱۶۱ | ۵ | یہ تذکرہ ۳٤ کی بجائے ۳۹ شاعرات کے ذکر پر مشتمل ہے۔ | |
| ,, | ۱۱ | خیام سبزواری | قیام سبزواری |
| ,, | ۱۸ | خانمی | خاتمی |
| ۱۶۲ | ۷ | ملہی | ماھی |
| ,, | ۱۵ | بیچه شاھی | بیجه شاھی |
| ,, | ۱۶ | بیچه بہشتی | بیجه مہستی |
| ,, | ۲۲ | بادۂ ایجاد | مادّہ ایجاد |
| ۱۶۳ | ۱ | تیز درونان/ نعمت | تیر درونان/ نعت |
| ,, | ٤ | ارکان مبین | ارکان شرع مبین |
| ,, | ٦ | تاج و عفت | تاج و تخت |
| ,, | ۹ | تعظیم او را حسن | تعظیم او از حسن |
| ,, | ۱۲ | تخصیص ندامت | بحضیض ندامت |
| ,, | ۱٤ | معنی آنہا به افتتاح قول | معنی آشنا به افتتاح قُفل |
| ,, | ۱۵ | جہانست | جنبانست |
| ,, | ۲۳ | نصیب چیست | نصیب جیب |
| ,, | ۲٤ | آئینه وار | آئینه دار |
| ۱۶٤ | ٦ | بگفت مربو الحق | میتوان گفت ، الحق |
| ,, | ۱۰ | خوبرو سلیقه | جوهر و سلیقه |
| ,, | ۱۲ـ ۱۳ | نزاکت پسندان | نزاکت پسند ، آن |
| ,, | ۱٤ | آن را نا آشنایانه | از آن نا آشنایانه |
| ,, | ۲۱ـ ۲٤ | آئینہ حیرت کے چار مآخذ بتائے گئے ھیں جب کہ اِس تذکرے میں کم از کم نو کتابوں کے حوالے موجود ھیں۔ مقالہ نگار نے ایک مأخذ ''مفرح القلوب'' از نعمت خان عالی کا ذکر کیا ہے۔ عالی کی اس نام کی کوئی کتاب نہیں ہے۔ | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٦٥ | ١٨ | طور معني کا سال ِ تألیف ۱۲۵۹ ھ لکھا گیا ہے مگر جو ماده تاریخ (طور معني چون مطلع نور است) پیش کیا گیا ہے اس کے اعداد ۱۳۱۰ بنتے ھیں ۔ اگر ''طور معني چو مطلع نور است'' ھو تو اس کے عدد ۱۲٦۰ بنیں گے ۔ | |
| ,, | ٢٣ | اشعار که دید | اساتذه که دید |
| ,, | ٢٤ | او برنگ | از هر یک |
| ١٦٦ | ٢٤ | گلدسته بندی ها و شگفته | گلدسته بندی ازهار شگفته |
| ١٦٧ | ٦ | درین وادی کبک و تیز دشتی کلک | درین وادی گنگ و تیز دستی کلک |
| ١٦٧ تا ١٧٧ | ١٤ <br> ٢٣ | مقاله نگار نے ٢٤٦ شاعروں کے نام لکھے ھیں اور ان میں بھی کئی جگه ایک نام کے دو نام بنا دئیے ھیں ۔ جب که اصل مخطوطے میں ٢٩٣ شعرا کے تخلص سرخ روشنائی سے لکھی ھوئے ھیں اور کچھ شعرا کا ضمناً بھی ذکر آیا ہے ۔ | |
| ١٦٧ | ٢٢ | سیّد قطب الدین امیرانی | سید قطب الدین ، امیر ، انسی |
| ١٦٨ | ٢٠ | وهبی قزوینی | تدروی قزوینی |
| ,, | ٢٣ | مرزا محمد تاثیر | مرزا محسن تاثیر |
| ١٦٩ | ١ | جلال خان جلالی | جلال خاں جهالی |
| ,, | ٨ | مولانا جتی | مولانا جنّتی |
| ,, | ٢٠ | مولانا خضابی | مولانا خصالی |
| ١٧٠ | ٢٠ | مولانا قاسمی | مولانا سیمی |
| ١٧١ | ٢ | مولانا نوری | مولانا سوزی |
| ١٧٢ | ١٣ | صغیری | صفیری |
| ,, | ١٤ ـ ١٥ | مسیحای کاشی اور صاحب ایک ہی شخص ہے ۔ | |
| ١٧٤ | ١٣ | عبدالله راضی | عبدالله رازی |
| ,, | ٢٠ | حسن بیگ کری | حسن بیگ گرامی |
| ,, | ٢٢ | مولانا کلخی | مولانا گلخنی |
| ,, | ٢٤ | عبدالله حامل | عبدالله کامل |
| ١٧٥ | ٥ | مهدی علی لدنی | مهدی علی لذتی |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۷۵ | ٦ | لطفی جونپوری | لطیفی جونپوری |
| " | ۱۳، ۱٤ | الف ابدال اور مطلع ایک هی شخص ہے اور دوسرا لفظ مطلع نہیں ، مطیعی ہے جو الف ابدال کا تخلص ہے۔ | |
| " | ۱۸ـ ۱۹ | میر محمد کاشی اور معصوم ایک هی شخص ہے۔ معصوم ، میر محمد کاشی کا تخلص ہے۔ | |
| ۱۷٦ | ۱ | بابا حسین مطلع | بابا حسین مطلعی |
| " | ۳ | اسماعیل مصنف | اسماعیل منصف |
| " | ۱۲ | نظری همدانی | نصیرای همدانی |
| " | ۲۳ | حاجی محمد نشانی | حاجی محمد نشاطی |
| ۱۷۷ | ۳ | نور الدین واقف | نور العین واقف |
| " | ۲۲ | سید الدین | سعید الدین |
| ۱۷۸ | ۳ـ ۵ | مقاله نگار لکھتے ہیں ''مؤلف نے بعض مشہور فارسی شاعروں کا ذکر ۰۰۰ بالکل نہیں کیا ہے۔ مثال میں خان آرزو اور مرزا غالب پیش کئے جاسکتے هیں''۔ تذکرہ میں آرزو کا ذکر مخطوطے کے ص ۸ـ ۹ پر ثبت ہے اور غالب کا ذکر اسد کے نام سے آخری اوراق میں موجود ہے جو بیاض کی شکل میں هیں اور مؤلف اپنی زندگی میں ان کو متن میں داخل نہ کرسکا تھا۔ | |
| " | ۱٦ | سامری خموشی | سرمه سای خموشی |
| " | ۲۱ | اکثر شاعران | اکثر مشاهیران |
| ۱۷۹ | ۱۰ـ ۱۱ | ''در زمانی که فقیر در لکھنو بود ۰۰۰ غلغلۂ شاعری انداخته'' یه عبارت اصل مخطوطے میں عیشی کے ذکر میں نہیں ہے بلکه ناطق مکرانوی کے ترجمے میں لکھی ہے۔ | |

## فارسی ادب بعہد سلاطینِ تغلق پر تبصرہ

| صفحہ | سطر | تبصرہ |
|---|---|---|
| ۱۸٦ | ۱٦ـ ۱۷ | بہار الانساب اور بہار المعانی کے مقابلے میں جو الفاظ بحار الانساب اور بحارالمعانی لکھے گئے هیں وہ بھی نادرست هیں۔ یه دونوں نام بحر الانساب اور بحرالمعانی هیں۔ یه دونوں |

محمد بن جعفر مکی کی تالیف ہیں ۔

۱۸۷ فقہ فیروز شاہی اور فتاوی فیروز شاہی کے متعلق مبصّر کی رائے درست معلوم ہوتی ہے بظاہر یہ دونوں ایک ہی کتاب کے مختلف نام ہیں ۔

## تبصرے پر تبصرہ

جناب رئیس احمد نعمانی کا تبصرہ پڑھا ۔ اس تبصرہ کے متعلق چند عرضداشت پیش ہے ۔

چشتی صوفیہ سے منسوب ملفوظات کی تردید پروفیسر حبیب صاحب نے کی تھی جو غلط فہمی کی بناء پر تھی ۔ اس موضوع پر ڈاکٹر ممتاز علی خاں اپنی پی ایچ ڈی تھیسس ''تیرہویں صدی میں ہندوستان میں فارسی نثر'' میں بحث کرچکے ہیں جس سے بھی بعض غلط فہمیوں کا ازالہ ہو جاتا ہے ۔ یہ تھیسس چھپ چکی ہے ۔ اس تھیسس کی اطلاع پروفیسر بروس (ڈیوک یونیورسٹی، امریکہ) کو بھی نہیں تھی اس لیے انہوں نے بھی اپنی کتاب ''صوفی لٹریچر ہندوستان میں'' میں پروفیسر حبیب کا اتباع کیا ہے ۔ ان تمام ملفوظات کو بیک قلم بغیر دلیل کے مسترد کردینا درست نہ ہو گا ۔

یہ کہنا کہ صوفیہ نے بالعموم قرآن کی تفسیریں غلط بیان کی ہیں بہت بڑا دعوی ہے جو محض لا علمی کی بناء پر کیا جاسکتا ہے ۔ ایسے دعووں سے احتراز ضروری ہے ۔

احادیث کے انتساب میں صوفیہ سے ضرور لغزشیں ہوئی ہیں لیکن پھر بھی ان کے اقوال کو غیر اسلامی نہیں ثابت کیا جاسکتا ۔ احادیث کے انتساب میں اشتباہ کا سبب ہی یہی ہے کہ یہ اقوال غیر اسلامی نہیں ہیں ۔

بعض فارسی کلام کی شرحیں صوفیہ نے اپنے اصول کے مطابق کی ہیں ۔ اُن کی مراد اُن کے ذوق کے مطابق ہے ۔ انہوں نے شعر فہمی کے لیے اپنی اصطلاحات بھی وضع کی ہیں ۔ اس لیے یہ عین ممکن ہے کہ ان کی تشریحات ہماری فہم کے مطابق نہ ہوں ۔

جہاں تک رباعی شاہ است حسین ... الخ کا تعلق ہے اس کے بارے میں قطعیت کے ساتھ نہیں معلوم ہے کہ اس کا مصنف کون ہے ۔ لیکن رباعی کی معنویت کے پیش نظر یہ اندازہ ہوتا ہے کہ اس کا مصنف کوئی عارف کامل ہے ۔ رباعی بہت دقیق ہے ۔ عوام تو درکنار

خواص کی فہم سے بھی بالاتر ہے اس لیے بہتر یہ ہے کہ اس پر کوئی بحث نہ کی جائے ۔ اس رباعی کی وہی تاویل قابل قبول ہوگی جو اسلام کے بنیادی عقیدہ سے متصادم نہ ہو ۔

مضمون ''یک بیاض نادر شعر فارسی'' پر اجمالی رائے پہلے ہی آچکی تھی رئیس احمد نعمانی صاحب نے اس کی تفصیلات پیش کردی ہیں جس سے معلوم ہوتا ہے کہ تبصرہ نگار نے مندرجہ تمام اشعار کا بڑا غائر مطالعہ کیا ہے ۔ ہم نے بھی ایک سرسری نظر ڈالی جس سے اندازہ ہوا کہ ان تفصیلات میں مزید اضافہ کیا جاسکتا ہے ۔ ہماری نظر میں صرف ایک مذکورہ بالا مضمون ہے اس لیے صرف اس ایک مضمون سے بعض مزید اغلاط کی مثالیں ذیل میں پیش کی جاتی ہیں ۔

صفحہ ۴۷ پر رباعی ''از درد فراقت ای به لب شکّر ناب'' کے بارے میں چند معروضات درج ہیں :

(۱) یہ رباعی اس مضمون میں امیر معزّی سے منسوب کی گئی ہے اور اسے غیر مطبوعہ کہا گیا ہے جبکہ یہ رباعی چھپ چکی ہے اور ابوالفرج رونی سے منسوب کی گئی ہے ۔ ( دیکھیے ترانہ ہا گرد آوردۂ دکتر پرویز ناتل خانلری، انتشارات نوین ۱۳۵۳)

(۲) دوسرا مصرعہ وزن سے خارج ہے دکتر پرویز ناتل خانلری نے اس کو یوں لکھا ہے اور درست لکھا ہے:

نی روز مرا قرار و نی در شب خواب (ترانہ ہای مزبور)

(۳) تیسرے مصرع میں ''از'' کے بجائے اے ہونا چاہیے یعنی ای درّ خوشاب اسی رباعی کے بعد مضمون میں یہ رباعی ہے: ''ہرگز زضمیر من ۰۰۰ الخ''

(۱) اس رباعی میں دوسرا مصرع وزن سے ساقط ہے ۔ اکنون کے بجائے کنون ہونا چاہئے ۔ اس کا وزن یہ ہے مفعول مفاعلن مفاعیلن فاع

(۲) تیسرے مصرع میں سگی کے بجائے سگ ہونا چاھیے ۔

دراصل رباعی کے تصحیح کی توقع کسی ایسے آدمی سے نہیں کی جا سکتی جو اس کے تمام اوزان سے واقف نہ ہو ۔

وحید اشرف ۔

# گامی چند با کاروانِ حُلّه

پس از انتشـار مقاله ''گامی چند باکاروان حُلّه'' در شماره سوم نشریه دانش یکی از برادران افغانی مکتوبی ارسال داشت مشتمل بر اعـتراضـات بسیار به دو سه عبارت از مقالهٔ مزبور. در این جا عین مکتوب را بدون کم و کاست (و تنها با حذف عنوان) درج می کنیم و به دنبال آن پاسخ های نویسندهٔ مقاله را می آوریم . داوری هم با خوانندگان.

◆◆◆◆◆

شمارهٔ سوم مجلهٔ دانش مؤرخ پائیز سال ١٣٦٤ مطبوع پاکستان را که بنفقـهٔ مؤسسـات فرهنگی جمهـوریت محترم اسلامی ایران طبع و انتشار می یابد، خواندم و همدرسان دگرمن نیز خواندند.

درین شماره مقالهٔ معنون به ''گامی چند با کاروان حله'' و در آن مقاله اطالهٔ لسان و سوء ادبی که راجع بمقام والای سلطان هفت اورنگ سخن و عارف بزرگ قرن نهم هجری، مولانا نور الدین، عبدالرحمن جامی هروی، همشهری ما بعمل آمده بود موجب تحیر و تأثر گردید. نویسندهٔ این مقاله فراموش کرده که سخنوران زبان دری به اکثریت قاطع کتب و دواوین خود را به القاب سلاطین و امراء زمان شان مصدر نموده اند.

از امام الغیب فخر العارفین مجدود بن آدم سنائی غزنوی تا عصر ما این شیوه معمـول بوده، حتی مولانـا جلال الـدین بلخی رومی که کتابش را قرآن پهلوی خوانده اند در مکتوبات خود بوصف این طأیفه پرداخته، تا چه رسد به شیخ اجل سعدی و خواجه سخنوران حافظ . حتی شیخ اجل که دیباچه کتاب همایونش را بنام سعد پسر زنگی آغاز کرده و امیر ملک معـرفت و سخن خسرو دهلوی تا میرزا عبدالقادر بیدل، تا ستارهٔ اقبال اسلام علامه محمد اقبال این کار را کرده اند.

ویژه ابـو المعـانی میرزا عبـدالقـادر بیدل که در (میان) متأخران عارفیست منزوی و سخن پردازیست مستغنی .

و خودش میگوید: شعری که در نهاد کسان کدیه پرورد، بر لفظ او بشاش، و بمعنای او بری . امّا باوجود این، در ایام جوانی قطعاتی در مدح امرای خود دارد.

و حکیم امت ، احیا کننده افکار مسلمانان در روزگار ما علامه محمد اقبال (بخوانید) در منظومهٔ مسافر که پادشاهان افغانستان را بچه پایه ستوده (است) .

نمیدانم چیست که درمیان اینهمه، نویسندهٔ مقاله بر شخصیت بزرگ اسلام و مایه افتخار مسلمانان و شیخ طریقه نقشبندیه، مولانا نور الدین عبدالرحمن جامی انگشت انتقاد نهاده و از دگران چشم پوشیده . در حالیکه سلاطین و خواجگان عصر جامی احترامی که به پایه والای فضائل علمی و عرفانی و سخنوری جامی داشته اند والاتر از چند شعریست که جامی در ستایش آنها سروده . نه تنها سلطان ادب پرور و هنر دوست حسین بایقرا و وزیر بی نظیرش امیرعلی شیرنوائی و امیر یعقوب بیک، بلکه سلطان بایزید ثانی سلطان البّر و البحر نیز این احترام را داشته و جامی را به استانبول زیبای خود مرکز مسلمانان جهان دعوت نموده و جامی دعوت را تأجیل کرده . چون این مقاله بر بنای تحقیق در احوال جامی و شرح تعظیم سلاطین و امرای عصرش در مورد وی نیست . تنها بذکر یک رباعی اکتفا میکنم که خواجهٔ بزرگ، وزیر دانشمند، امیر علی شیرنوائی هنگام بازگشتن جامی از سفر حج (به راه شام) به حضرت وی تقدیم داشته برای مثال درینجا میآورم .

انصاف بده ای فلک مینا فام
زین هر دو کدام خوبتر کرده خرام
خورشید زمین گرد تو از جانب صبح
یا ماه جهانگرد من از جانب شام

مگر نویسندهٔ محترم این قطعهٔ جامی را نخوانده است که گویا خودش در پاسخ مفتریات گفته و شرح داده است که قطعات مدحیه من استدعائیست نه تقاضائی . یعنی شاهان از وی استدعا کرده اند که نام آنها را به شعر خود مزّین گرداند نه آنکه وی از آنها مانند اکثر گویندگان تقاضائی داشته باشد.

جامی میگوید:

هست دیوان شعر من اکثر
غزل عاشقان شیدائی
بافنون نصایح است و حکم
منبعث از شعور دانائی
ذکر دونان نیابی اندر وی
کان بود نقد عمر فرسائی
مدح شاهان در او به استدعاست
نه زخوش خاطری و خودرائی

امتحان را اگر زسر تا پاش
بروی صدره و فرودآئی
زان نصایح بخاطرت نرسد
معنی حرص و آز پیمائی
هیچ جا نبود آن مدایح را
در عقب قطعه (ای) تقاضائی

نویسندهٔ مقاله شگفت است که بچند بیت جامی یا بدیباچه بائی که مرسوم همه گویندگان و در اثر استدعای شاہان بوده، سخن سرائی کرده آنهمه نصایح و اندرزهائی را که جامی بمشابه شلاق عبرت مکرّر در مکرّر بیاورده، ذکر نکرده و از تمام کتب و آثاریکه نظماً و نثراً در ظرف پنجصد سال بمقام والای جامی گواه صادق است، صرف نظر نموده و تنها بیک نسخه مجعول و مجهول که هرگز علماً ثابت نشده که در کدام عصر نوشته شده استدلال کرده، (این کتاب درین پنج قرن کجا بود ؟). آیا جای تأسف نیست که پیشوای هزاران هزار مسلمان از بخارا و سمرقند، افغانستان و کردستان و به عرب و سرتاسر مسلمانان نیم قاره به این استدلال ضعیف و روایت واحد، سالوس، تملق و ریا کار خوانده شود. در اخلاق اسلامی فریب دادن، ریأ و تملق از اکبر جرائم است .

نویسندهٔ مقاله فراموش کرده است که هنوز کتب جامی و ذکر جمیل وی در مدارس و مراکز عرفانی محل استفادهٔ مسلمانان است .

نویسنده دور نمی رفت تنها آثار عارف شهید استاد مطهری را در ایران مطالعه میکرد، تا میدانست بزرگان، بزرگان را به چه نیکی یاد میکنند، در مدارس سرمیزد و می دید کتب جامی با چه احترام هنوز دست بدست استادان و ارباب تحقیق میگردد.

این نوخاستگان چنین افترایی را در باب دیباچه کتاب اخلاق ناصری نیز روا داشته اند. آیا محل تأسف نیست درین ایامیکه قواء ملحد خدا نشناس و دشمن اسلام تربت پاک و آرامگاه جامی را در هرات بمبارد کرده است؛ مسلمانی در پاکستان قد عَلَم کرده و قلم بردارد (بدلیل مجعول) آن عارف بزرگ را مورد طعن و تشنیع قرار دهد. پس وحدت اسلام کجا شد که حضرت آیت الله العظمی امام خمینی مدظله در ایران آن را اعلان نموده و نظام اسلام که در پاکستان حکمفرماست .

تو از اغیار مینالی و من از یار مینالم

امضاء ط ، ع ، ق ، هروی .

## یاد داشت نویسندهٔ مقاله

برای بررسی آنچه در مکتوب آمده، نخست آن را در چند بند خلاصه کنیم:

الف ـ جامی در علم و ادب و دین و عرفان پایگاهی بلند و در نزد عام و خاص و عارف و عامی مرتبتی ارجمند دارد و آثاروی بسی ارزنده و سودمند است و نویسندهٔ مقاله که او را مورد طعن و تشنیع قرار داده و اطالهٔ لسان و سوء ادبی به وی به عمل آورده و او را سالوس و متملق و ریاکار خوانده کاری ناروا مرتکب شده و همبستگی مسلمین و اتحاد امت اسلام را به خطر انداخته .

ب ـ ستایش شاهان و دولتمردان در آثار بسیاری از شاعران و بزرگان آمده و تنها جامی را نباید به این گناه گرفت و محکوم کرد.

ج ـ مقدمهٔ دیوان اول جامی که در آن مقاله مورد استناد قرار گرفته مجعول است .

د ـ چرا آن همه نصایح و اندرزهائی که جامی به مثابه شلاق عبرت مکرر در مکرر آورده ذکر نشده ؟

در مورد بند الف: حقیقت آنکه مقام والای جامی در عالم علم و ادب و عرفان و دیانت، و در نزد عام و خاص و عارف و عامی، و نیز اهمیت و ارزش آثاروی به هیچ وجه مورد انکار نویسنده مقاله نبوده ـ برخلاف آنچه معترض محترم وا نمود فرموده اند ـ و در این باب نیازی به تذکرات غلاظ و شداد ایشان نیست ـ آیا ایشان نمی دانند که اینجانب به عنوان مسئول مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان کتاب مفصلی را که در شرح احوال و ذکر فضایل جامی به اردو ترجمه شده بود جزء انتشارات این مرکز و با هزینه آن به چاپ رسانید. و مقدمه ای پراز تجلیل و ستایش از جامی بر آن نگاشت که در آن بیش از معترض محترم درباره مقام جامی و اهمیت آثار وی قلم فرسائی کرد و به انتشار کتاب لوایح جامی و ترجمهٔ انگلیسی آن از سوی این مرکز اشارت نمود و این که ـ کتاب دیگر او ـ شواهد النبوة را در دست تصحیح داریم تا هرچه زود تر به نحو مطلوبی چاپ شود.

اگر ایشان آن مقدمه و آن کتاب را (۱) ندیده اند بفرمایند تا نسخه آن را برایشان بفرستیم . گرچه ایشان حتی آنچه را در آن مقاله مورد

---

(۱) همچنین ترجمهٔ ''با کاروان حُلّه'' از انتشارات این مرکز را که صفحه ۳۵۱ تا ۳٦۲ آن در ذکر احوال و شرح فضایل و تجلیل آثار جامی است .

